## مقاصد

(۱) طبقہ اساتذہ کے احساس معلمی کو بیدار کرنا ۔

(۲) طبقہ اساتذہ کے مخصوص انفرادی تجربات معلمی کو شائع کرنا ۔

(۳) فن معلمی پر نفسیاتی حیثیت سے نقد و نظر ۔

(۴) انجمن اساتذہ کے مفید مقاصد و اغراض کو ملک کے طول و عرض میں مکمل طور پر پھیلانا ۔

## قواعد

(أ) رسالہ کا نام حیدرآباد ٹیچر ہوگا ۔ اور ہر سہ ماہی پر صدر دفتر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکارعالی سے یہ ہرماہ شہریور ۔ آذر ۔ اسفندار ۔ خورداد مطابق جولائی ۔ اکتوبر ۔ جنوری ۔ اپریل میں شائع ہوگا ۔

(ب) رسالہ کی سالانہ قیمت بہ تفصیل ذیل ہوگی ۔

اندرون و بیرون ممالک محروسہ سرکارعالی تین روپیہ مع محصولڈاک سالانہ (سکہ رائجہ) صرف اردو حصہ (یک روپیہ ۱۴ آنہ) سالانہ قیمت فی پرچہ اُردو انگریزی (۱۲ آنہ) صرف اُردو (۸ آنہ)

(ج) رسالہ نصف انگریزی و نصف اُردو ہوگا جس میں حسب صوابدید تغیر بھی ہوسکے گا

(د) صرف وہی مضامین درج ہوسکیں گے جو تعلیم سے متعلق ہوں ۔

(ھ) جملہ مضامین و مراسلت دفتر کے پتہ سے ہونی چاہئے ۔

(و) اشتہارات کا نرخ حسب تفصیل اشاعت ھذا رہے گا ۔

### شتہارات حیدرآباد ٹیچر حسب ذیل ھے

| مقدار | سال بھر | ۶ ماہ | فی اشاعت |
|---|---|---|---|
| پورہ صفحہ | دس روپیہ | پانچ روپیہ | تین روپیہ |
| نصف صفحہ | پانچ روپیہ | دو روپیہ | ۱ روپیہ ۸ آنہ |
| ربع صفحہ | ۲ روپیہ ۸ آنہ | ۱ روپیہ ۶ آنہ | ۱۵ آنہ |
| فی سطر | ۱۰ آنہ | ۸ آنہ | ۶ آنہ |

اعظم [illegible] پریس مغلپورہ حیدرآباد دکن میں طبع ہوکر صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکارعالی موقوعہ دفتر نظامت تعلیمات سے شایع ہوا

جلد ۱۶ شمارہ ۱

زیر سرپرستی جناب سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔ اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

# حیدرآباد ٹیچر

صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

کا

## سہ ماہی رسالہ

### مجلس ادارت

سید علی اکبر ایم۔ اے (کنٹب) مدیر مسئول۔ عبدالنور صدیقی بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ)

سعید الدین خاں بی۔ اے۔ ڈپ ایڈ (عثمانیہ)۔ ملا فخر الحسن۔ بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ)

# حیدرآباد ٹیچر

## بابتہ شہر یور لغایتہ آبان ۱۳۵۰ف

## فہرست مضامین

جلد ۱۶ — شمارہ ۱

# مدرسہ اور مدرس

## چند اصلاحی تجاویز

از

مولوی محمد اعظم خاں صاحب ایم - اے ، ڈپ - ایڈ صدر مدرس
مدرسہ وسطانیہ پاتھری

**مدرسہ کے عناصر اربعہ اور ان میں مدرس کی اہمیت**

ماہرین تعلیم اس دنیا کی طرح مدرسہ کے بھی چار عناصر بتاتے ہیں :-

۱- اسٹاف ۲- نصاب ۳- آلات تعلیم ۴- عمارت مدرسہ

گذشتہ مضمون میں ہم نے یہ بتانے کی کوشش کی تھی کہ مدرسہ کے ان عناصر اربعہ میں کوئی عنصر اتنا اہم نہیں جتنا کہ اسٹاف مدرسہ یعنی مدرس ہے - ایک سے زیادہ وجوہ کی بنا پر (جن کی تفصیل پہلے بیان ہو چکی ہے) مدرس در اصل مدرسہ کی روح رواں ہے اور اسی کی ذات پر بڑی حد تک ملک کی آئندہ نسلوں کی ہر جہتی اصلاح و ترقی منحصر ہوتی ہے -

جب یہ واضح ہو گیا تو اب یہ مسئلہ نہایت اہم ہو جاتا ہے کہ مدرس کے انتخاب میں کن امور کو پیش نظر رکھا جائے اور ایک دفعہ انتخاب ہو جانے کے بعد اسکے لئے کون سے سامان مہیا کئے جائیں جس سے اس کی قابلیتیں پوری طرح بروئے عمل آسکیں اور

---

سلسلہ کے لئے ملاحظہ ہو حیدرآباد ٹیچر جلد ۵ شمارہ ۲ بابتہ آذر لغایتہ بہمن ۱۳۵۰ ف -

وہ زیادہ سے زیادہ اپنے ملک و قوم کی خدمت کرنے کے قابل ہو سکے۔

## مدرس کے اوصاف اور فرائض

مدرس کے اوصاف کے متعلق ماہرانِ تعلیم میں سخت اختلاف رائے ہے۔ کوئی کسی صفت پر زور دیتا ہے تو کوئی کسی پر۔ بعض نہایت اہم خصوصیات کو نظر انداز کر دیتے ہیں تو بعض کی فہرست اتنی طویل ہو جاتی ہے کہ کوئی انسان اِن سب کا حامل نہیں ہو سکتا۔ اس لئے اس بحث کی طوالت میں جانے سے پیشتر ہمیں اس کا تعین صاف اور واضح پیرایہ میں کر لینا چاہیئے کہ ایک مدرس کے فرائض کیا ہیں۔

جب ہم اس کے فرائض کا تعین کر لیں گے تو بڑی حد تک اس کے اوصاف کا مسئلہ خود بخود حل ہو جائے گا۔ بد قسمتی سے ہمارے ملک میں یہ خیال بہت عام ہو گیا ہے کہ مدرسین کا کام محض طلبہ کی ذہنی تربیت کرنا ہے اور بس۔ انھیں انکی جسمانی اور اخلاقی نشو و نما سے کوئی تعلق نہیں۔

حالانکہ کمی نیس سے لے کر اسپنسر تک تمام بڑے بڑے ماہرانِ تعلیم اس پر متفق رہے ہیں کہ حقیقی تعلیم وہی ہے جس میں طلبہ کے جسمانی، ذہنی اور اخلاقی قویٰ کی متوازن اور ہم آہنگ تربیت کی جائے ورنہ وہ تعلیم نہیں محض تدریس ہو گی۔

اگر ہم اس نقطۂ نظر کو قبول کر لیں اور اس کے لحاظ سے غور کریں تو معلوم ہو گا کہ وہی شخص پیشۂ مدرسی کے لئے موزوں ہے جو نہ صرف خود جسمانی، ذہنی اور اخلاقی صفات سے متصف ہو بلکہ ان اعتبارات سے اپنے شاگردوں کی تربیت اور رہنمائی کی بھی قابلیت رکھتا ہو۔

ظاہر ہے کہ ان صفات کا دائرہ ہم جہاں تک چاہیں وسیع ہو سکتا ہے۔ یہاں تک کہ وہ ایک معمولی انسان کے دسترس سے باہر ہو جائے اور تمام عملی اغراض کے لئے بے کار ہو کر صرف ایک خیالی چیز بن جائے اس لئے ضرورت ہے کہ ہم ان سہ گونہ صفات کی مناسب تعریف و تحدید کر کے چند کار آمد اصول و ضوابط مقرر کر لیں اور ہمیشہ انتخاب مدرسین کے وقت انھیں پیش نظر رکھیں۔

## ۵

**۱۔جسمانی اوصاف** جسمانی اعتبار سے مدرسین کے متعلق دو امور کا اطمینان کر لینا ضروری ہے۔

ایک تو یہ کہ خود ان کی جسمانی حالت، صحت اور ظاہری وجاہت اچھی ہو۔ وہ کسی ایسے مرض یا جسمانی سُقم میں مبتلا نہ ہوں جو ان کے فرائض منصبی کی ادائی میں رکاوٹ ڈالے یا انھیں بچوں کے تمسخر کا نشانہ بنائے۔ پیشۂ مدرسی میں چونکہ دوسرے پیشوں کے بہ نسبت دماغی کام زیادہ کرنا پڑتا ہے اور اس کے ساتھ ہی مسلسل بولنے کی وجہ سے تمام اعضائے رئیسہ پر بہت بار پڑتا ہے۔ اس لئے اس طبقہ میں اعصابی اور عام جسمانی کمزوری کے علامات بہت جلد ظاہر ہونے لگتے ہیں۔

پس اس بات کی ضرورت ہے کہ انتخاب کے وقت مدرسین کی صحت جسمانی کا بخوبی اطمینان کر لیا جائے اور خصوصیت کے ساتھ ان کی آواز اور قوت گویائی کو پیش نظر رکھا جائے۔

ان کی ظاہری وجاہت کو پیش نظر رکھنا اس لئے ضروری ہے کہ مدرس کی شخصیت کا اثر طلبہ پر بہت زیادہ پڑتا ہے اگر وہ کسی جسمانی سقم، بدصورتی، وجاہت کی کمی یا اور کسی وجہ سے طلبہ کے معیار پر پورا نہ اترے تو، چونکہ بچوں میں فطرتاً ظرافت کا مادّہ زیادہ ہوتا ہے اس لئے ایسا مدرس بالعموم ان کے تمسخر کا نشانہ بن جاتا ہے۔ اور وہ ان پر کوئی اثر اور اخلاقی دباؤ قائم نہیں رکھ سکتا۔

جسمانی اعتبار سے دوسری خصوصیت جس کا مدرسین میں ہونا ضروری ہے یہ ہے کہ انھیں کسی قسم کی ورزش یا کھیل کود سے دلچسپی اور لگاؤ ہو۔ کیونکہ کوئی ایسا شخص جو خود کسی کھیل یا ورزش سے دلچسپی نہ رکھتا ہو وہ نہ تو اس کی اہمیت و فوائد کا کماحقہ احساس رکھ سکتا ہے اور نہ طلبہ میں اس کا ذوق پیدا کر کے انکی رہ نمائی کر سکتا ہے۔ اسلئے ہر مدرس کے واسطے لازم ہے کہ وہ تندرست اور وجیہ ہونے کے ساتھ ساتھ کسی نہ کسی جسمانی ریاضت یا کھیل کا بھی شوق رکھتا ہو۔ اور طلبہ کی جسمانی نشو و نما میں اسیطرح حصہ لے سکے جسطرح ان کی ذہنی نشو و نما میں۔

## ۲ - ذہنی اوصاف

ذہنی اعتبار سے مدرس کا سوسائٹی کی عام سطح سے کسی نہ کسی قدر بلند ہونا ضروری ہے ۔ وہ نہ صرف فطرتاً ذہین و فریس ہو بلکہ اچھا تعلیم یافتہ بھی ہو۔ اسنادی قابلیت کے ساتھ اس کے شوق مطالعہ اور عام معلومات کو پیش نظر رکھنا بھی ضروری ہے ۔ کیونکہ یہ بہت ممکن ہے کہ بعض لوگ اعلیٰ ڈگریاں نہ رکھتے ہوں لیکن اپنی فطری استعداد، عمیق مطالعہ، شایستہ ماحول اور وسیع تجربہ کی بنا پر پیشۂ مدرسی کے لئے اُن لوگوں سے زیادہ اہل و موزوں ثابت ہوں جو ڈگریاں تو بہت کچھ رکھتے ہوں لیکن ان صفات سے محروم ہوں ۔

جس طرح شاعروں کے متعلق یہ کہا جاتا ہے کہ وہ پیدائشی ذوقِ شعری لیکر آتے ہیں ۔ اسی طرح روزمرّہ کا مشاہدہ بتاتا ہے کہ بعض لوگ پیشہ مدرسی سے فطری مناسبت رکھتے ہیں ۔ اِسی فطری صلاحیت کی تلاش و جستجو کرنا اور اُسے دوسری تمام صفتوں پر مقدم رکھنا انتخاب کنندہ کا اصلی فرض ہے ۔

## ۳ - اخلاقی اوصاف

مدرس کے اخلاقی خصوصیات سے مراد نہ صرف وہ عام اخلاقی صفات ہیں جن سے ہر مہذب آدمی کا بہرہ ور ہونا ضروری سمجھا جاتا ہے ۔ بلکہ ان کے علاوہ اور بھی چند ایسے اوصاف درکار ہیں جنکی دوسرے پیشہ میں چنداں ضرورت نہیں ہوتی ۔ مثلاً بچوں سے محبت، انسانی ہمدردی، خوش مزاجی اور ظرافت ۔ ایک عرصہ تک عوام میں یہ خیال پھیلا ہوا تھا کہ مدرس کیلئے سخت مزاج اور خشک طبع ہونا ضروری ہے، اور وہی مدرس زیادہ کامیاب سمجھا جاتا تھا جس سے طلبہ زیادہ نفرت اور وحشت کا اظہار کریں ۔ لیکن موجودہ زمانہ میں یہ معیار بالکل بدل گیا ہے اور بچہ کی تعلیم کا پورا پورا دارومدار اس کی فطری دلچسپی کے ابھارنے پر سمجھا جاتا ہے ۔ جیسا کہ ہم اس مضمون کے پہلے حصّہ میں تفصیل سے بیان کر چکے ہیں ۔

ظاہر ہے کہ اس کام کو وہی مدرس بخوبی پورا کر سکتا ہے جس کی شخصیت بچوں کے لئے زیادہ سے زیادہ جاذبیت رکھتی ہو، اور جو اپنے عمدہ طرز تعلیم، اپنے اعلیٰ کردار اور اپنے شفقت آمیز برتاؤ سے ان کے دل میں گھر کر لے ۔ ایسا مدرس اور صرف

ایسا ہی مدرس بچوں کے شوق و دلچسپی کو پوری طرح ابھار سکتا ہے ۔

**صدر مدرس کی اہمیت اور خصوصیات**

اس سلسلہ میں صدر مدرسین کے متعلق بھی چند امور کا اظہار ضروری معلوم ہوتا ہے ۔ مدرسہ میں صدر مدرس کی وہی اہمیت ہے جو کہ انسان کے جسم میں دماغ کی ۔ اس کا کام دیگر مدرسین کی طرح محض تعلیم و تدریس نہیں بلکہ انتظام و نگرانی بھی ہے ۔ اکثر ماہران تعلیم کا خیال ہے کہ صدر مدرس کا کام ¼ حصہ تدریس کا ہوتا ہے تو ¾ نگرانی کا اور یہ بالکل صحیح ہے کیونکہ اُسے ایک طرف مدرسین کے کام کی نگرانی کرنی پڑتی ہے تو دوسری طرف طلبہ کی۔ اس کے علاوہ عمارت کی صفائی، آلات تعلیم کی حفاظت کھیلوں کا انتظام رجسٹرات کی تنقیح اور دفتر کا کام غرض مدرسہ کا ہر شعبہ اسکی ذاتی نگرانی اور رہنمائی کا محتاج ہوتا ہے ۔

مسٹر رن اپنی کتاب نظم و نسق مدرسہ میں ایک جگہ لکھتے ہیں کہ "صدر مدرس کی حیثیت مدرسہ میں ایسی ہی ہے جیسے کہ اسپرنگ کی گھڑی میں"۔ بالخصوص ہمارے ملک میں جہاں فرض شناسی کا احساس لوگوں کے دلوں سے بالکل مفقود ہو چکا ہے صدر مدرس کی اہمیت بہت بڑھ جاتی ہے ۔

ایک اچھا صدر مدرس خراب سے خراب حالات میں بھی مدرسہ کی بہت کچھ اصلاح کر سکتا ہے اور ایک نا اہل صدر مدرس اچھے سے اچھے مدرسہ کو بھی خاک میں ملا سکتا ہے ۔ اس لئے اس بات کی ضرورت ہے کہ اس کے انتخاب میں بہت زیادہ احتیاط سے کام لیا جائے اور علاوہ اُن صفات کے جو مدرسین کے لئے ضروری قرار دیئے گئے ہیں اسکی انتظامی قابلیت اور فرض شناسی کا بطور خاص لحاظ رکھا جائے لیکن یہ واضح رہے کہ جس طرح اسکے لئے فرض شناس اور منتظم ہونا ضروری ہے، اُسی طرح اس کا مروت، ہمدردی اور خوش خلقی سے بہرور ہونا بھی لازمی ہے کیونکہ جب تک ان دونوں صفات میں مناسب امتزاج نہ ہو کوئی صدر مدرس کامیاب ثابت نہیں ہو سکتا ۔

ہمارے مدارس میں بالعموم صدر مدرسین یا تو اس قدر بے پروا اور نرم مزاج ہوتے

ہیں کہ اس سے مدرسہ کے کام پر بہت برا اثر پڑتا ہے یا اس قدر سخت گیر کہ ان کا طرز عمل انسانیت کے حدود سے متجاوز ہو جاتا ہے۔ یہ دونو صورتیں نہایت مذموم ہیں۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ صدر مدرسین اپنے طرز عمل میں ایسا توازن قائم رکھیں کہ ایک طرف تو مدرسہ کا کام خراب نہ ہو سکے، دوسری طرف اخلاق و مرت کا دامن ہاتھ سے چھوٹنے نہ پائے اور یہ اسی وقت ممکن ہے جب کہ صدارت پر ایسے اشخاص کا انتخاب عمل میں آئے جو فرض شناسی اور اعلیٰ انتظامی قابلیت کے ساتھ عمدہ اخلاق اور اعلیٰ انسانی صفات سے بھی بہرور ہوں۔

**انتخاب مدرسین کا طریقہ** اب ہم مدرسین کے طریقہ انتخاب کے متعلق کچھ کہنا چاہتے ہیں۔ امیدواروں کے انتخاب کا طریقہ یہ ہونا چاہئے کہ سررشتہ کے ماہر اور تجربہ کار عہدہ داروں کا ایک بورڈ ہر سال آغاز میقات تعلیمی سے قبل امیدواروں کو بغرض معائنہ (انٹرویو) طلب کرے اور ہر ممکنہ طریقہ سے ان کے مندرجہ بالا جسمانی، ذہنی اور اخلاقی خصوصیات کی جانچ کرے۔ اس غرض کے لئے حسب ذیل طریقے بڑی حد تک مفید ثابت ہو سکتے ہیں اور صحیح نتیجہ پر پہنچتے ہیں:—

ا۔ امیدواروں کی صحت جسمانی کا امتحان، ان کی ظاہری وجاہت کا لحاظ اور کسی ورزش یا کھیل سے ان کی دلچسپی کی تحقیق۔

۲۔ زبانی سوالات کے ذریعہ ان کے عام خیالات اور میلانات کی جانچ۔

۳۔ تقریری مقابلہ کے ذریعہ ان کی قوت گویائی اور معلومات کا امتحان۔

۴۔ امتحان مقابلہ کے ذریعہ ان کی تحریری قابلیت کا اندازہ۔

۵۔ کسی جماعت کو تعلیم دلاکر ان کی تدریسی استعداد کی جانچ۔

۶۔ ان کے علمی اسناد، تعلیمی رکارڈ، متعلقہ اساتذہ یا عہدہ داران کے صداقت نامے وغیرہ۔

ظاہر ہے کہ اس طرح تحقیق و جستجو کے بعد جو انتخابات کئے جائیں گے وہ کس قدر صحیح اور موزوں ثابت ہوں گے۔ کوئی شبہ نہیں کہ یہ طریقے بڑی محنت اور فرصت چاہتے ہیں۔

لیکن سررشتہ کے مفاد اور ملک کی آئندہ فلاح و بہبود کی خاطر سال میں ایک مرتبہ عہدہ داران انتخاب کنندہ کو اتنی زحمت گوارا کرنی چاہئیے۔ اس طرح جن امیدواروں کا انتخاب کیا جائے، انھیں ایک سال کے لئے منصرمانہ طور پر چند ایسے مدارس میں مامور کردیا جائے، جہاں کے صدر مدرسین کا تعلیمی تجربہ وسیع اور جن کی صائب رائے مسلّمہ ہو۔

اس طرح ایک طرف تو ان نوآموز مدرسین کی عملی تربیت صحیح رہنمائی میں ہو سکیگی، دوسری طرف سال بھر کے تجربہ کے بعد ان کے متعلق صدر مدرسین کی رائے بڑی حد تک وقیع اور صحیح ثابت ہوگی۔

اس قدر چھان بین کے بعد جو لوگ پیشۂ مدرسی کے لئے انتخاب ہوں گے ان کے متعلق بہ یقینی طور پر کہا جا سکتا ہے کہ وہ بڑی حد تک کامیاب ثابت ہوں گے۔ قوم کی ہونہار نسلیں ان کے مبارک سایہ میں پھولیں پھلینگی اور ملک کی آئندہ قسمت کا ستارہ ان کے ہاتھوں چمکے گا۔ ایسے گوہر گراں مایہ کی (جو اس قدر تلاش و جستجو سے ہاتھ آئے ہوں) کما حقہٗ قدر کرنی چاہیے اور ان کے لئے وہ تمام سامان بہم پہنچانا چاہئیے جو ان کی حقیقی قابلیتوں کو بروئے عمل لاتے ہیں مدد دے سکیں۔

**سررشتہ تعلیمات کی دشواریاں**

بدقسمتی سے ملک کے موجودہ حالات سررشتہ تعلیمات کے لئے ناساعد ہیں۔ دولت اور حکومت جو ابتدائے آفرینش سے بیشتر انسانی آبادی کے لئے موثر ترین موجبات ترغیب ثابت ہوئے ہیں سررشتہ تعلیمات کے لئے پہلے ہی سے مفقود تھے۔ لے دیکے صرف ایک اعزاز و احترام باقی رہ گیا تھا، سو موجودہ زمانہ میں یہ بھی رخصت ہوگیا ہے۔ اب ہماری سوسائٹی میں مدرسین کی کوئی وقعت باقی نہیں رہی اور ان کے ساتھ ایک علمی برادری کے معزز ارکان کے بجائے معمولی ملازمین کا سا سلوک ہونے لگا۔

اس طرح یہ سررشتہ دولت و حکومت کے ساتھ اس اعزاز و احترام سے بھی محروم ہوگیا جو عہد قدیم میں ایشیائی ممالک اور عہد حاضر میں مغربی اقوام کا طغرائے امتیاز رہا ہے۔ نتیجہ اس کا یہ ہوا ہے کہ ہماری سوسائٹی کا ہونہار، اولوالعزم اور عالی دماغ طبقہ

فطرتاً دوسرے ایسے پیشوں کی طرف مائل ہوجاتا ہے جن میں دولت وحکومت اور جاہ وشہرت کے زیادہ مواقع حاصل ہوتے ہیں اور وہ تلچھٹ جسے کہیں اور موقع نہیں ملتا بادلِ ناخواستہ یہ پیشہ اختیار کرتا ہے چنانچہ ہمارے موجودہ ناظم صاحب تعلیمات (مولوی محمد حسین صاحب جعفری) نے ایک موقع پر نہایت صحیح فرمایا تھا کہ "موجودہ طبقہ مدرسین میں تقریباً ۹۶ فی صدی اس پیشہ کے نااہل ہیں" یہ صورت حال سخت افسوسناک ہے اور جب تک اس کی اصلاح نہ ہو قوم سے اچھے افراد پیدا ہونے کی توقع رکھنا عبث ہے۔ اس اصلاح کی خاطر سوسائٹی کی موجودہ تنظیم وترتیب میں بہت کچھ ردّوبدل لازم ہوگا جو نہ تو ممکن العمل ہے اور نہ جسکی تفصیل کی یہاں گنجایش ہے۔ بحالات موجودہ سب سے آسان اور قابل عمل صورت یہی ہے کہ ایک تو مدرسین کے انتخاب میں بڑی احتیاط سے کام لیا جائے، دوسرے اُن کے لئے جہاں تک ہوسکے ایسے موجباتِ ترغیب پیدا کئے جائیں کہ ایک طرف تو ملک کے قابل افراد اسکی جانب خود بخود مائل ہوں اور دوسری طرف جو لوگ اس پیشہ میں داخل ہوچکے ہیں وہ پورے اطمینان و فارغ البالی کے ساتھ اپنے فرائض منصبی انجام دے سکیں۔

انتخاب کا معیار اور طریقے اوپر عرض کئے جاچکے ہیں۔ اب ہم اُن تدابیر پر غور کریں گے جن سے منتخب شدہ مدرسین کی قابلیتیں پوری طرح بروئے عمل آسکیں کیونکہ کسی کام کی خرابی کے دو ہی اسباب ہوسکتے ہیں۔ یا تو اس کے کرنے والے میں اس کام کی صلاحیت نہیں یا اس نے اپنی صلاحیت سے پوری طرح کام نہیں لیا بالفاظِ دیگر عدم صلاحیت اور عدم دلچسپی۔

عدم صلاحیت کا علاج اوپر بیان ہوچکا یعنی حسن انتخاب۔

جب امیدواروں کی جسمانی، ذہنی اور اخلاقی خصوصیات کی اسقدر چھان بین کی جائے گی اور اس کے بعد ان کا انتخاب عمل میں آئے گا تو ان کی عدم صلاحیت کا کوئی امکان باقی نہیں رہتا۔ اب رہی دوسری وجہ یعنی عدم دلچسپی، یہ بھی اتنی ہی اہمیت رکھتی ہے جتنی کہ پہلی وجہ۔ کیونکہ انسان کی فطری صلاحیتیں خواہ کتنی ہی بلند پایہ ہوں۔

لیکن جب انھیں کام کرنے کے پورے مواقع نہ حاصل ہوں تو ان کا عدم اور وجود یکساں ہوجاتا ہے۔ اس لئے اس کے اسباب اور انسدادی تدابیر پر بھی غور کرنا نہایت ضروری ہے۔

## مدرسین کی عدم دلچسپی کے اسباب اور ان کا علاج

۱۔ معاوضہ کی کمی غالب کی طرح اس دنیا میں بہت کم لوگ ایسے ہوں گے جو سچے دل سے یہ کہہ سکیں کہ ع "نہ ستایش کی تمنا نہ صلہ کی پروا" ورنہ بیشتر تعداد ان ہی دو (ستائش و صلہ) کے توقعات پر کام کرتی ہے۔ سررشتہ تعلیمات میں دوسرے سررشتوں کی بہ نسبت (جیسا کہ اوپر بیان ہوا) معاوضہ اس قدر کم ہے کہ اس کی وجہ سے قابل لوگ حتی الامکان اس سے بچنا چاہتے ہیں۔ اگرچہ بعض خیالی مصلحان Idealists نے ایثار و قناعت پسندی کی تلقین کرکے اس صورت حال کی تلافی کرنی چاہی، لیکن اس سے حقائق پر پردہ نہیں پڑ سکتا۔ انھیں یہ معلوم ہونا چاہیئے کہ عہد حاضر میں ضروریات زندگی اس قدر بڑھ گئی ہیں اور مغربی تہذیب نے انھیں اسقدر ناگزیر بنا دیا ہے کہ کوئی متمدن انسان ان کے بغیر نہیں رہ سکتا۔ پس اپنے نفس کی تسلی کے لئے نہ سہی اپنی حیثیت ہی قایم رکھنے کے لئے ایک مدرس کو کم سے کم اتنا تو ملنا چاہیئے کہ وہ اپنے بالکل ابتدائی اور معمولی ضروریات پورے کرسکے۔ اس طرح ملک کے موجودہ حالات اور معیار زندگی کے لحاظ سے اگر ایک مدرس کی قلیل ترین آمدنی پچاس روپیہ ماہانہ قرار دی جائے تو کچھ بیجا نہ ہوگا۔

اس کے برخلاف ہندوستان میں بالعموم مدرسین کی اقل ترین آمدنی پندرہ بیس روپیہ ہوتی ہے۔ درآنحالیکہ ایک معمولی بڑھئی اور مزدور بھی روپیہ سوا روپیہ روز سے کم مزدوری پر کام نہیں کرتا۔ پس ظاہر ہے کہ پندرہ بیس روپیہ میں جو مدرسین ملیں گے وہ کس قسم کے ہوں گے اور اگر بدقسمتی سے کوئی اچھا شخص مل بھی جائے تو وہ ان حالات میں کس حد تک مطمئن اور خوش دل رہ سکیگا۔ پس سب سے زیادہ ضروری یہ ہے کہ مدرسین کی تنخواہوں کے اسکیل پر نظر ثانی کی جائے اور انکی کم سے کم

یا فنت پچاس روپیہ ماہانہ قرار دی جائے خواہ وہ مدارس تحتانیہ سے تعلق رکھتے ہوں یا فوقانیہ سے۔

۲۔ گریڈوں کی تحدید دوسری چیز گریڈوں کی وہ تحدید ہے جس کی رو سے ہر مدرس کا گریڈ اس کی علمی سند کے لحاظ سے مقرر کر دیا گیا ہے، جس کے آگے وہ کسی حالت میں ترقی نہیں کر سکتا۔ خواہ اسکی کارگزاری کیسی ہی پسندیدہ کیوں نہ ثابت ہو۔ اس طرح اپنا مقررہ گریڈ پانے کے بعد اس کے لئے کوئی مزید ترغیب و تحریض باقی نہیں رہتی اور محنتی اور کاہل، لائق و نالائق فرض شناس اور بے پرواسب ایک ہی زمرہ میں شامل ہو جاتے ہیں۔ اس لئے اگر گریڈوں کی یہ تحدید اٹھادی جائے جس کی رو سے ایک گریڈ کا مدرس اعلیٰ تر گریڈ میں ترقی نہیں پا سکتا، تو ہر مدرس کے لئے مسلسل موجبات ترغیب پیدا ہوتے جائینگے اور اس کی ترقی کے امکانات بہت بڑھ جائیں گے۔ چنانچہ اس وقت بھی دیگر تمام سررشتوں میں یہ حال ہے کہ جب ایک شخص سلسلہ ملازمت میں داخل ہو جاتا ہے، تو پھر اُسے اعلیٰ ترین ترقی کے زینوں تک پہنچنے میں کوئی امر مانع نہیں ہوتا بلکہ بعض ایسی مثالیں بھی ملتی ہیں جہاں کہ فرض شناس اور کارگزار لوگ محض اپنی حُسن کارگزاری کی بدولت ایک معمولی نان گزیٹیڈ خدمت سے ترقی کرتے کرتے وزرات عظمیٰ کے عہدہ جلیلہ تک پہنچ گئے ہیں تو پھر کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ سررشتہ تعلیمات کے ملازم محض معیار قابلیت کی بناء پر ایسی ترقی سے محروم کر دئے جائیں جو دوسرے سررشتہ کے ملازمین کو حاصل ہے۔ اس عمل سے سررشتہ پر کوئی مزید مالی بار عائد نہ ہوگا۔ اور کارگزار ملازمین کی ترقی کے امکانات غیر محدود ہو جائینگے۔

۳۔ معائنہ کے طریقے مادّی صلہ کے علاوہ قدردانی کے اظہار کا دوسرا طریقہ عہدہ داران بالادست یا افسران معائنہ کنندہ کا اظہار خوشنودی ہے۔ لیکن افسوس یہ ہے کہ ہمارے ملک میں معائنہ کے طریقے ایسے رسمی اور بندھے بندھائے Stereotype ہو گئے ہیں جس سے مدرس کی صحیح کارگزاری کا کسی طرح اندازہ نہیں ہو سکتا۔

پہلے تو معائنوں کے یہ طریقے طلبہ کی محض ذہنی آزمائشوں سے متعلق ہیں اور انہیں ان کی جسمانی اور اخلاقی نشو و نما کو بالکل نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔ چنانچہ بہت کم معائنہ کنندہ افسر مدرسہ کی ان زائد از نصاب مصروفیات کی رہنمائی اور حوصلہ افزائی کرتے ہیں جس سے طلبہ میں اجتماعی زندگی کی حقیقی اسپرٹ پیدا ہو یا اُن کے جمالیاتی ذوق کی تربیت ہو سکے مثلاً طلبہ کی انجمن امداد باہمی، انجمن مباحثہ، تمثیلی اور شعری انجمن۔ Poetic and Dramatic Societies نگارخانے Picture gallaries کشافہ Scout باغبانی، پالتو جانور، کھیلوں کے میدان، اقامت خانے، مدرسہ کی زیب و زینت کے اشیاء، طلبہ کا یونیفارم وغیرہ۔

اِس کے برخلاف اُن کی ساری توجہ چند ذہنی آزمائشوں تک محدود ہوتی ہے اور ان میں بھی مقررہ نصاب کے مقررہ حصوں سے آگے بڑھنے نہیں پاتی اور ان میں طالب علم کی عام ذہنی نشو و نما کو پیش نظر نہیں رکھا جاتا۔

اس طرز معائنہ کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ ایک تو مدرسین اپنے شاگردوں کی جسمانی اور اخلاقی تربیت کو اپنے فرائض منصبی سے بالکل خارج سمجھنے لگتے ہیں اور ان کی توجہ کا دائرہ صرف طلبہ کی ذہنی قابلیت تک محدود ہو جاتا ہے۔ دوسرے یہ کہ ہر مدرس کی کوشش اپنے مخصوص مضمون کے مخصوص نصاب کی حد تک محدود ہوتی ہے یعنی وہ متعلم کے بجائے مضمون کو اپنا مقصود بالذات قرار دے لیتا ہے۔ اور دوسرے مضامین سے ارتباط باہمی پیدا کرنے کی کوشش نہیں کرتا جسکی اہمیت پر ہربارٹ اور اس کے متبعین نے استقدر زور دیا ہے اور اُسے بچوں کی وحدت خیال کے لئے ناگزیر بتایا ہے۔ معائنہ کے مروجہ طریقوں کا دوسرا نقص یہ ہے کہ اُن میں اہم امور کے بجائے ایسی معمولی اور فروعی باتوں پر تنقید کی جاتی ہے جن سے مدرسہ کے تعمیری کاموں میں کوئی مدد نہیں ملتی اور نہ ان میں مدرسہ کے ضروریات مشکلات اور مقامی حالات کا کوئی لحاظ رکھا جاتا ہے۔ اس بارے میں صدر مدرسین کی حالت خصوصیت کے ساتھ بڑی قابل رحم ہوتی ہے۔ اُنھیں ایک طرف اپنے اسٹاف کو خوش رکھنا پڑتا ہے تو دوسری طرف

طلبہ کو ۔ اِدھر سر پرستوں کا تعاون حاصل کرنے کی کوشش کرنی پڑتی ہے تو اُدھر عہدہ داران بالادست کو راضی رکھنے کی ۔ مدرسہ کا کوئی ایسا شعبہ نہیں جو ان کی نگرانی اور رہنمائی سے بے نیاز ہو ۔ عمارت کی صفائی، آلات تعلیم کی حفاظت، طلبہ کے ڈسپلین، مدرسین کی کارگزاری غرض سب باتوں کا وہی ذمہ دار ہوتا ہے ۔ اس کے باوجود اگر معائنہ کنندہ افسر آکر چھوٹی چھوٹی باتوں پر اعتراض اور بازپرس کرنے لگے تو آپ سمجھ سکتے ہیں کہ اس کا دل کیا کہے گا ۔ اور اس کا جوشِ عمل کہاں تک باقی رہے گا ۔ کہیں تو وہ دفتری معاملات کی ذرا ذراسی غلطیوں کا جوابدہ ہوتا ہے تو کہیں معمولی معمولی انتظامی خامیوں کا ذمہ دار قرار دیا جاتا ہے ۔

ہمارے ملک میں عام خیال یہ ہو گیا ہے کہ معائنہ کی غرض وغایت ہی محض نکتہ چینی ہے اور کوئی معائنہ رپورٹ بغیر اس کے مکمل نہیں ہو سکتی ۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا ہے کہ بیشتر معائنہ رپورٹیں عام اصلاحی تجویزوں، مفید تعمیری مشوروں، مسلّمہ تعلیمی اصولوں اور جدید تحقیقات و تجربوں کے بجائے نہایت معمولی معمولی دفتری خامیوں اور ضابطہ کی موشگافیوں پر مشتمل ہوتی ہیں ۔ اس طرح مدارس کو معائنہ کنندہ افسروں کی اعلیٰ قابلیت، وسیع تجربہ اور عمیق مطالعہ سے مستفید ہونے کا موقع نہیں ملتا ۔

ان کی توجہ اعلیٰ تعمیری کاموں کے بجائے بہت فروعی مسائل اور معمولی باتوں میں اُلجھ کر رہ جاتی ہے ۔ اس لئے ضروری ہے کہ معائنہ کی اصلی غرض وغایت اور صحیح اسپرٹ کو سمجھا جائے اور اِسے محض تکمیلِ ضابطہ کا ایک ذریعہ نہ بنایا جائے ۔ اس سلسلہ میں قارئین کی توجہ اُن بیش قیمت خیالات کی طرف منعطف کرائی جاتی ہے جو سررشتہ تعلیمات سرکار عالی کے اسپشل انسپکٹنگ آفیسر جناب مولوی سید علی اکبر صاحب نے ۴۹ ف کی آل حیدرآباد ٹیچرس کانفرنس کے سالانہ جلسہ میں ظاہر فرمائے تھے ۔ آپ نے اپنی تقریر میں معائنہ مدارس کے مروجہ طریقوں پر تنقید فرماتے ہوئے نہایت خوبی کے ساتھ اسکے صحیح اصولوں کی طرف رہنمائی فرمائی ہے ۔

چنانچہ آپ ایک جگہ فرماتے ہیں :—

"معائنہ کرنے والے عہدہ دار کو جو وسیع اقتدار حاصل ہوتا ہے وہ اس کے ماتحتین اور خود مدارس کیلئے خطرہ سے خالی نہیں ہے۔ مدرسین کی قسمت اس کے ہاتھ میں ہوتی ہے اور جس طرح وہ مدارس کو بنا سکتا ہے اسیطرح انکو بگاڑ بھی سکتا ہے"

آگے چل کر آپ فرماتے ہیں :—

"جس معائنہ کنندہ افسر کو اپنے اختیارات کا بھرا ہوتا ہے اس کا اخلاقی اثر مدارس اور ماتحتین پر بہت برا پڑتا ہے لہذا سب سے بڑی ضرورت اسبات کی ہے کہ معائنہ کرنے والے عہدہ دار کی حیثیت ایک مشیر کی ہو نہ کہ ایک حاکم کی۔"

"معائنہ کے وقت مہتمم کا طرز عمل دوستانہ ہو اور اس میں مداح کا مادہ بھی ہونا چاہیئے۔"

پھر ایک جگہ فرماتے ہیں :—

"مہتمم تعلیمات میں تخیل کا مادہ بھی ہونا چاہیئے، اسکو لکیر کا فقیر نہ بنا چاہیئے۔ جو ممدد مدرسین نئے تجربے کریں انکی حوصلہ افزائی کرنی چاہیئے اور مقامی حالات اور ضروریات کے لحاظ سے مقررہ قاعدوں کے خلاف بھی عمل کرنے کی اجازت دینی چاہیئے........"

"تعلیم دینے میں جدت و آزادیٔ فکر سے کام لینے والے مدرسین اور عام طور پر مسلمہ طریقہ ہائے تعلیم کی پابندی کرنے والے مدرسین دونو اسبات کے مستحق ہیں کہ ان کی یکساں حوصلہ افزائی کی جائے........."

"مہتمم کا کام صرف یہی نہیں ہے کہ نکتہ چینی کرے بلکہ جو مدرسین اچھا کام کریں ان کی حوصلہ افزائی بھی کرنا چاہیئے۔" [۱]

ہمیں افسوس ہے کہ بخوفِ طوالت ہم اِن بیش بہا نصایح کا تفصیلی اقتباس نہ پیش کرسکے۔

---

[۱] ماخوذ از حیدرآباد ٹیچر شمارہ ۳ جلد ۱۲ بابتہ اسفندار لغایتہ اردی بہشت ۱۳۴۹ف۔

لیکن ہم اپنے قارئین، خصوصاً اُن اصحاب کو جن کے فرائض میں معائنہ مدارس کا کام داخل ہے، یہ مخلصانہ مشورہ دیتے ہیں کہ وہ ضرور اس تقریر کو شروع سے آخر تک ملاحظہ فرمائیں۔

اگر ان تمام ہدایات پر عمل کیا گیا جو اس بصیرت افروز خطبہ میں دیئے گئے ہیں تو یقین ہے کہ مدارس کی موجودہ تمام خرابیاں بڑی حد تک رفع ہو جائینگی۔

۴۔ بے اطمینانی (الف) تبادلے

ہر اہم کام کے لئے عموماً اور تعلیم و تدریس کے لئے خصوصاً دلجمعی اور اطمینان خاطر ازبس ضروری ہے۔ جب تک مدرسین کو کسی ایک مقام پر کافی عرصہ تک رہنے کا یقین نہ ہو انھیں نہ تو اس جگہ سے دلچسپی ہو سکتی ہے اور نہ وہ وہاں کوئی کام اطمینان سے انجام دے سکتے ہیں۔ مدرسین کو چونکہ دیگر پیشوں کے برخلاف ذی روح افراد سے سابقہ پڑتا ہے اس لئے ضروری ہے کہ انھیں اپنے ماحول سے انس و ہمدردی پیدا کرنے کے لئے مناسب موقع اور کافی مہلت دی جائے۔

لیکن ہمارے ملک میں مدرسین کے تعیّن و تبدل کے جو طریقے رائج ہیں ان سے یہ مقصد پورا نہیں ہوتا۔ مدرسین کو حتی الامکان ان کے وطن میں رکھنے کی کوششیں جو اکثر مغربی ممالک میں کی جاتی ہیں، اُن کی اہمیت اور فوائد کو یہاں پورے طور پر محسوس نہیں کیا جاتا، اور نہ تبادلوں کے وقت مدرسین سے ان کے ضروریات و خواہشات کے متعلق کوئی استمزاج کیا جاتا ہے، بلکہ عموماً اس بات کی کوشش کی جاتی ہے کہ وہ آخر وقت تک اپنے تبادلہ اور جائے تبدلہ سے بالکل بے خبر رہیں اور اُس وقت انھیں اسکی اطلاع ہو جب کہ ترمیم و تنسیخ کا کوئی موقع باقی نہ رہے۔ حالانکہ اگر تبادلہ سے قبل خود اُن سے استمزاج کر لیا جاتا تو بہت ممکن تھا کہ وہ کسی ایسی جگہ کی نشان دہی کرتے جہاں بھیجنے میں سررشتہ کو بھی کوئی امر مانع نہ ہوتا اور ان کی خواہش بھی پوری ہو جاتی۔

یہ ظاہر ہے کہ سررشتہ اس معاملہ میں ہر مدرس کو خوش نہیں کر سکتا اور اُسے اپنے اغراض و مصالح کو بھی پیش نظر رکھنا پڑتا ہے۔ لیکن اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ مدرسین سے استمزاج ہی نہ کیا جائے اور ان کی ضرورت اور خواہش معلوم ہی نہ کی جائے۔ ہونا تو

یہ چاہیئے کہ جب اغراض سررشتہ یا کسی مدرس کی خواہش کی بنا پر تبادلہ کی ضرورت لاحق ہو تو سب سے پہلے مدرسین متعلقہ کی مرضی معلوم کی جائے کہ وہ کسی خاص مقام یا ضلع یا صوبہ کے مدارس میں کام کرنا زیادہ پسند کرتے ہیں۔ اس کے بعد سررشتہ اپنے اغراض و مصالح پر غور کرے اور جہاں تک ممکن ہو سررشتہ کے مفاد کے ساتھ ساتھ مدرسین کی خواہش کا بھی لحاظ رکھے۔ اس طرح جو تبادلے ایک دفعہ عمل میں آئیں وہ طویل مدت تک برقرار رکھے جائیں تاکہ مدرسین ایک جگہ سکون و اطمینان سے رہ کر اپنی وہ تمام قابلیتیں جو قدرت نے ان میں ودیعت کی ہیں، طلبہ کی نشوونما اور مدرسہ کے فلاح و بہبود میں صرف کر دیں اور یہ محسوس کریں کہ ان کی زندگی محض بے غایت و بے مصرف نہیں بلکہ وہ ایک مفید اور اہم کام کے آغاز کرنے اور اُسے پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لئے پیدا کئے گئے ہیں۔ یہ بات اُسی وقت حاصل ہو سکتی ہے جب کہ وہ کم سے کم آٹھ، دس برس ایک جگہ جم کر رہیں۔ وہاں کے حالات اور ماحول سے واقفیت اور دلچسپی پیدا کریں اور یہ سمجھیں کہ ان کی تمام تر کارگزاری کا دارومدار بلکہ ان کی زندگی کا اصل مقصد اس مدرسہ کی فلاح و بہبود کے لئے اپنے آپ کو وقف کر دینا ہے۔

سررشتہ تعلیمات کوئی انتظامی سررشتہ نہیں کہ جہاں چند سال کے بعد ملازمین کا تبادلہ ضروری ہو جاتا ہے۔ اس کے برخلاف مدرسین کے لئے ضروری ہے کہ وہ زیادہ سے زیادہ عرصہ تک ایک مقام پر رہیں تاکہ وہاں کے حالات سے بخوبی واقف ہو سکیں اور اپنی اس واقفیت اور اثر کو مدرسہ کے سود و بہبود کیلئے استعمال کر سکیں۔

کوئی شبہ نہیں کہ بعض مدرسین اپنے اُن اثرات کو جو زیادہ عرصہ تک کسی مقام پر رہنے سے انھیں حاصل ہوتے ہیں بعض دفعہ مدرسہ کے بجائے اپنی ذاتی اغراض کے لئے استعمال کرتے ہیں اور ایسی صورتوں میں عموماً ان کا تبادلہ ضروری سمجھا جاتا ہے۔ لیکن یہ بخوبی ذہن نشین رہنا چاہیئے کہ تبادلے اکثر و بیشتر قصوروار مدرسین سے زیادہ اُن بے قصور مدارس کے حق میں مضر ثابت ہوتے ہیں، جہاں یہ مدرسین

بھیجے جاتے ہیں۔ کیونکہ خلاف مزاج جگہ میں رہنے کی وجہ سے جو بددلی اور عدم دلچسپی ان مدرسین میں پیدا ہو جاتی ہے، اُس کے زبوں اثرات لازماً طلبہ کی ترقی اور مدرسہ کی عام فضاء پر پڑتے ہیں۔

اس لئے تبادلوں کو کسی حالت میں سزا کے طور پر استعمال کرنا صحیح نہیں۔ بلکہ مدرسین کو جہاں تک ہو سکے زیادہ سے زیادہ مدت تک ایک ہی مقام پر رکھنا چاہیئے۔ اگر وہاں ان کی کارگزاری یا طرز عمل کے متعلق کوئی شکایت پیدا ہو تو اس کے لئے وہ تمام تدبیریں اختیار کی جاسکتی ہیں جن کی ضابطہ اجازت دیتا ہے جناب مولوی محمد حسین صاحب جعفری اپنی بیش قیمت کتاب " ڈنمارک اور اس کے نظام تعلیم " میں ڈنمارک کے مدرسین کے تبادلوں کے متعلق ایک جگہ تحریر فرماتے ہیں:—

" وہاں مدرسین حتی الامکان کئی سال تک ایک ہی جگہ رکھے جاتے ہیں اور بجز خاص حالات کے جلد جلد ان کے تبادلے نہیں کئے جاتے۔ کم سے کم مدت جو ایک مدرس مدرسہ میں رکھا جاتا ہے دس سال ہوتی ہے۔ جب یہ ظاہر ہو جاتا ہے کہ کسی مدرس کا وجود کسی مدرسہ میں مفید نہیں ہو رہا ہے یا وہ اُس مقام سے دل برخواستہ ہو گیا ہے تو اس کا تبادلہ دوسرے ایسے مدرسہ پر کر دیا جاتا ہے جہاں اُس کا وجود مفید ثابت ہونے کا اطمینان ہو۔"

آگے چل کر آپ اور ایک جگہ تحریر فرماتے ہیں:—

" ڈنمارک کے مدارس میں عام طور سے جو اچھی تعلیم ہوتی ہے اس کا یہی راز ہے کہ اساتذہ قابل ہوتے ہیں۔ اپنے فن سے دلچسپی رکھتے ہیں اور معقول تنخواہیں ملنے کی وجہ سے اطمینان قلب کے ساتھ اپنے کام میں مصروف ہوتے ہیں۔ سررشتہ اسبات کی حتی الامکان کوشش کرتا ہے کہ معلمین کو انہی کے وطن میں رکھا جائے تاکہ وہ اپنے مقامی اثرات کو مدرسہ کی فلاح و بہبود کے کام میں لائیں۔"

غرض ہمارے ملک میں مدرسین کی بے اطمینانی کا بڑا سبب یہ ہوتا ہے کہ ان کے تبادلے بغیر ان کے استمزاج اور مرضی کے جلد جلد کر دیئے جاتے ہیں اور انھیں کسی ایک جگہ جم کر رہنے کا

موقع نہیں ملتا۔ اس پر طرّہ یہ کہ وطن سے دور جن مقامات پر وہ جاتے ہیں وہاں اُن کے لئے بسا اوقات معمولی ضروریاتِ زندگی کا بھی انتظام نہیں ہوتا۔

بہت سے مقامات ایسے ہوتے ہیں جہاں انہیں معمولی سے معمولی درجہ کا مکان میسّر تک نہیں آتا اور نہ کھانے پینے کی کوئی چیز دستیاب ہوتی ہے۔ اگر ان مقامات پر سررشتہ کی جانب سے مدارس کے عمارات کے ساتھ ساتھ مدرسین کے مکانات بھی تعمیر کرادئے جائیں تو ایک طرف تو اُن کی تکلیف رفع ہوجائے گی۔ اور دوسرے طرف طلبہ اور مدرسین میں ارتباط اور یکجائی کے زیادہ مواقع پیدا ہوجائیں گے۔

یہ ضروری نہیں کہ وقت واحد میں اس اسکیم کو بردئے کار لانے کی کوشش کیجائے۔ بلکہ بتدریج ایسے مقامات کا انتخاب کیا جاسکتا ہے جو دور افتادہ ہوں اور جہاں مکانات کی زیادہ ضرورت ہو۔ اس طرح کچھ عرصہ کے بعد ان کے کرایہ سے اصلی لاگت وصول ہوجائے گی اور دوسرے مکانات کی تعمیر میں صرف ہو سکے گی۔

## ب۔ نظام الاوقات مدرسہ کی ترتیب

جس طرح جلد جلد تبادلوں کے باعث کسی ایک مقام سے مدرسین کو دلچسپی نہیں ہوسکتی۔ اسی طرح نظام الاوقات مدرسہ کی بار بار تبدیلی کے سبب مدرسین کو کسی ایک مضمون میں مہارت پیدا کرنے کا موقع حاصل نہیں ہوتا۔ ہمارے مدارس کے ایک معمولی مدرس کا نظام الاوقات دیکھ کر سخت حیرت ہوتی ہے کہ کتنے مختلف مضامین کی تعلیم اسکے ذمّہ کی جاتی ہے جن میں باہم کوئی ربط اور تعلق نہیں ہوتا۔ ایک ہی مدرس ایک جماعت میں ریاضی سکھاتا ہے تو دوسری میں السنہ، کہیں معلومات عامہ کا درس دیتا ہے تو کہیں سائنس کا۔ غرض نظام الاوقات کی ترتیب کے وقت مدارس کے پیش نظر صرف جماعتیں اور اُن کے مختلف مضامین ہوتے ہیں اور اس کا کوئی خیال نہیں کیا جاتا کہ اس طرح تقسیم کار سے مدرسین کی پریشان خیالی میں کسقدر اضافہ ہوتا ہے اور وہ کس طرح وقتِ واحد میں ان مختلف علوم و فنون کی تیاری خاطر خواہ کر سکتے ہیں۔ اس کا حل چنداں مشکل نہیں، بشرطیکہ صدر مدرسین اس کی اہمیت کو محسوس کریں اور اس کے علاج کیطرف

پوری طرح متوجہ ہوں۔ مدارس وسطانیہ و فوقانیہ میں بالعموم مدرسین کی کافی تعداد ہوتی ہے جن میں سے ہر ایک کسی نہ کسی مضمون سے خاص واقفیت اور دلچسپی رکھتا ہے۔ کوشش اس کی کرنی چاہیے کہ ہر مدرس کو اس کی مرضی اور مشورہ سے کوئی ایسا مضمون دیا جائے جس سے وہ خاص دلچسپی رکھتا ہو اور اُسے مختلف جماعتوں میں اُسی مضمون کی تعلیم پر مامور کیا جائے۔ اِس طرح وہ ساری توجہ کسی ایک مضمون پر مرکوز کر سکے گا۔ اور جب وہ مضمون ایسا ہوگا، جس سے اُسے فطری لگاؤ اور دلچسپی بھی ہو تو یقیناً تھوڑے ہی عرصہ میں وہ اس مضمون میں بڑی مہارت پیدا کر لے گا۔

اِس کے علاوہ مختلف جماعتوں میں ایک ہی مضمون کی تعلیم دینے سے وہ مختلف جماعتوں کے طلبا کی حالت اور ان کے باہمی معیار سے بخوبی واقف ہو سکیگا اور اُن میں مناسب ارتباط قائم کرنے کی کوشش کرے گا۔ اس طرح مدرسین کی وہ عدم دلچسپی جو مختلف مضامین کی وجہ سے ان میں پیدا ہو جاتی ہے مدفع ہو جائے گی اور ہر مدرسہ میں ہر مضمون کا ایک ماہر پیدا ہو جائے گا۔ جس سے مدرسہ کی کارکردگی پر نہایت خوشگوار اثر مترتب ہوگا۔

(۵) **کثرتِ کار** مدرسین کی عدم دلچسپی کا ایک بڑا سبب اُن کے کام کی کثرت اور اس کی تھکا دینے والی نوعیت ہے۔ دیگر پیشوں کے برخلاف تدریس میں علاوہ سخت دماغی محنت کے آدمی کو مسلسل کئی گھنٹے بولنا پڑتا ہے۔ جس سے اس کے اعضاء رئیسہ پر بہت بار پڑتا ہے اور اگر مناسب احتیاطی تدابیر اختیار نہ کی جائیں تو اس میں قبل از وقت انحطاط و ضعف کے آثار نمودار ہو جاتے ہیں۔ پس نہایت ضروری ہے کہ اُسے اُس کی تلافی کے لئے جس قدر فرصت و سہولت ممکن ہو بہم پہنچائی جائے۔

مسٹر جارج برنارڈ شاہ نے اپنی معرکۃ الآرا کتاب "Intelligent Women's guide to Socialism" میں بڑا اچھا اُصول یہ پیش کیا ہے کہ "جو پیشے زیادہ مشقت طلب اور جلد تھکا دینے والے ہوں اُن میں ملازمین کو زیادہ فرصت بھی یکجا کر

تاکہ وہ مختلف تفریحی مشاغل سے اپنی ضائع شدہ توانائی کی تلافی کرسکیں۔

پیشۂ مدرسی کے سخت محنت طلب ہونے سے کسی کو انکار نہیں۔ البتہ عام طور پر یہ غلط فہمی ہوگئی ہے کہ مدرسین کو دیگر سررشتہ جات کی بہ نسبت تعطیلایں بہت زیادہ ملتی ہیں۔ ممکن ہے کہ ہندوستان کے باہر دوسرے ممالک میں ایسا ہی ہو۔ لیکن ہمارے ملک میں تو واقعہ اِس کے برعکس ہے۔

یہاں پر مدرسین کو دیگر سررشتہ جات کے مقابلہ میں صرف ایک موسمی تعطیلات زیادہ ہیں یعنی گرما میں تقریبًا ایک مہینے کی اور سرما میں تقریبًا ایک ہفتہ کی۔ لیکن اس کی وجہ سے اپنی رخصت خاص بیافت سالم کا حق حاصل نہیں ہے۔ اس طرح وہ دوسرے سررشتوں کے برابر ہوجاتے ہیں بلکہ دوسرے سررشتوں کے ملازمین کو تو یہ بڑی سہولت حاصل ہے کہ وہ اپنے حالات اور ضروریات کے لحاظ سے جب چاہیں رخصت خاص سے استفادہ کریں۔ اس کے برخلاف مدرسین مجبور ہیں کہ موسمی تعطیلات سے استفادہ کریں خواہ اُس وقت اُنہیں اُس کی ضرورت ہو یا نہ ہو۔ اِس طرح وہ غریب اپنی دوسری ضروریات کے موقع پر رخصت خاص بیافت نصف لینے پر مجبور ہوتے ہیں۔ اس کی تلافی کے لئے مختلف تدبیریں ہوسکتی ہیں۔ یا تو یہ کہ موسمی تعطیلات میں اضافہ کر دیا جائے یا مدرسین کو رخصت خاص بیافت سالم کا حق مثل دوسرے سررشتوں کے حاصل ہو۔ یہ سب صورتیں بلاشبہ محتاج توجہ ہیں۔ لیکن اس سلسلہ میں سب سے مقدم اور سب سے آسان اصلاح تو یہ ہوسکتی ہے کہ اوقات مدارس بجائے دن بھر کے صبح کے کردئے جائیں۔ کیونکہ پہلے سے لے کر آج تک تمام ماہرین تعلیم اس پر متفق رہے ہیں کہ درس و تدریس کے لئے صبح سے بہتر کوئی وقت نہیں ہوسکتا، جبکہ انسان بالکل تازہ دم اور ہشاش بشاش رہتا ہے۔ خصوصًا ہندوستان جیسے گرم ملک میں تو یہ اصول اور بھی زیادہ مفید اور قابل عمل ہے۔

یہاں سال میں کم وبیش نو دس مہینے گرمی رہتی ہے اور باقی دو تین مہینے کی سردی بھی کچھ ناقابل برداشت نہیں ہوتی۔ بالخصوص دکن کے علاقہ میں تو سردی بالکل برائے نام ہوتی ہے۔ اس طرح جاڑے، برسات اور گرمی تینوں موسموں کے لئے صبح کے اوقات نہایت

موزوں ثابت ہو سکتے ہیں۔ برخلاف اس کے دوپہر کی گرمی میں کھانے کے بعد کسی قسم کی جسمانی یا دماغی محنت کی طرف طبیعت مطلق راغب نہیں ہوتی۔ چنانچہ ہمارا روزمرّہ کا تجربہ بتاتا ہے کہ جن دنوں میں مدارس صباحی ہوتے ہیں۔ مدرس نہایت چاق وچوبند رہتے ہیں اور پورا کام کرنے کے بعد بھی کسی قسم کی تکان محسوس نہیں کرتے مگر جب دووقتہ مدارس ہوتے ہیں تو اِن بچاروں کی حالت قابل رحم ہو جاتی ہے اور مدارس سے واپسی کے بعد وہ کسی اور کام کے قابل نہیں رہتے۔ پس مدارس صباحی کی بڑی خوبی یہ ہے کہ بغیر کسی قسم کا ہرج کار یا تعلیمی گھنٹوں میں تخفیف کئے ایک ہی نشست میں پورا تعلیمی کام ختم ہو جاتا ہے۔ اور دن کے باقی حصہ میں مدرسین اور طلبہ کچھ آرام لے کر دوسرے دن کے اسباق کی تیاری اور عام مطالعہ کر سکتے ہیں۔ اس طرح رات کے وقت عموماً روشنی کے خراب انتظام میں مطالعہ کرنے کے بجائے وہ دن ہی کو اپنی نوشت وخواند کا کام بھی ختم کرلیں گے اور اس کے ساتھ ہی ان کے اوقات فرصت بھی بڑھ جائیں گے۔

صباحی مدارس کا ایک اور فائدہ یہ ہوگا کہ دیہات کی کثیر آبادی جو بحالت موجودہ اپنے بچوں کو دن بھر کے لئے کام کاج چھوڑا کر مدرسہ نہیں بھیج سکتی اور جس کی وجہ سے دیہات میں بچوں کی قابل لحاظ تعداد مدرسہ کی تعلیم سے محروم رہ جاتی ہے، وہ صبح کے مدارس کی صورت میں بآسانی اپنے بچّوں کو تعلیم دلا سکیگی۔ اس طرح دیہاتی طلبا کی تعداد میں کثیر اضافہ ہو جاے گا۔

**۶۔ سرپرستوں کی بے توجہی** مدرسین کی عدم دلچسپی کا ایک اور سبب یہ ہوتا ہے کہ والدین اور سرپرست اپنے بچوں کی تعلیمی ترقی اور جسمانی اور اخلاقی نشو ونما میں اساتذہ کا ہاتھ نہیں بٹاتے اور ایک دفعہ مدرسہ میں شریک کرا دینے کے بعد یہ سمجھنے لگتے ہیں کہ وہ اپنے بچوں کی سب ذمہ داریوں سے سبکدوش ہوگئے۔ حالانکہ کئی وجوہ سے بچوں پر گھروں کے اثرات مدرسہ کے بہ نسبت زیادہ مستحکم ہوتے ہیں۔ خصوصًا ہندوستان میں جہاں مدارس اطفال Nursery Schools کا بالکل رواج نہیں، بچوں کی ابتدائی نشو ونما کا دار و مدار بالکلیہ گھروں پر ہوتا ہے اور

اپنی عمر کا ابتدائی زمانہ (جبکہ اُنکی فطرت میں اثر پذیری کی صلاحیت بہت زیادہ ہوتی ہے) بچے اپنے گھروں میں گذارتے ہیں۔

ماہرین تعلیم کا اس پر اتفاق ہے کہ بچہ کی فطرت بنانے میں سب سے زیادہ حصّہ اس کے موروثی اور آبائی اثرات کا ہوتا ہے۔ اِس کے بعد اُس ماحول کا جو اُسے زندگی کے چند ابتدائی سالوں میں میسّر آئے اور جب یہ دونوں اثرات تقریبًا یکساں ہوں تو جو نقوش بچہ کے دل و دماغ پر مرتسم ہو جائیں گے وہ بہت گہرے ہوں گے اور اُن کا مٹانا یا بدلنا بہت مشکل ہوگا۔ اسی لئے مغربی ممالک میں مختلف ناموں سے بکثرت ایسے ادارے قائم ہیں، جہاں بچّہ کی ابتدائی زندگی کے چند سالوں میں ان کی جسمانی، ذہنی اور اخلاقی نشو ونما کے خاص انتظامات عمل میں لائے جاتے ہیں۔ اور اُن کے لئے ممکنہ سہولتیں بہم پُہنچائی جاتی ہیں۔(مثلاً عالیشان مکانات۔ دلکش باغات۔ بہترین آلات تعلیمی ماہر اور مستند مدرسین وغیرہ) لیکن ہندوستان میں (جو عام جہالت اور افلاس میں ضرب المثل ہے) ایسے اداروں کی ابتک کوئی ضرورت محسوس نہیں کی گئی۔ اور بچے بالعموم اپنی زندگی کا یہ قیمتی زمانہ تنگ و تاریک مکانوں، متعفن گلی کوچوں، جاہل سرپرستوں اور نادان دوستوں کی صحبت میں گذار دیتے ہیں۔ اور اُس وقت مدرسہ میں آکر شریک ہوتے ہیں، جبکہ اُن کی عمریں بڑی اور عادتیں پختہ ہوجاتی ہیں۔ ان کی اثر پذیری کی صلاحیت مفقود ہوچکتی ہے اور اُن کا کیریکٹر بن چکتا ہے۔ اب آپ ہی بتائیے کہ بیچارہ مدرس ان سوکھی لکڑیوں کو موڑے تو کیونکر موڑے۔ اس پر طُرّہ یہ کہ اکثر سرپرست اس مشکل کام میں مدرسین کے ساتھ اشتراک عمل کی زحمت بھی گوارا نہیں فرماتے اور چاہتے ہیں کہ مدرس ایک جادو کی چھڑی سے آنِ واحد میں بچّے کے تمام موروثی اور ماحولی نقائص دور کردے۔ نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اکثر مدرسین اپنی سعی لاحاصل سے تنگ آکر بد دل ہوجاتے ہیں اور محض دفع الوقتی کرنے لگتے ہیں۔ اس افسوسناک صورت حال کی اصلاح بھی نہایت ضروری ہے اور اس کی سب سے پہلی تدبیر تو وہی ہے جس کا اوپر ذکر ہوا یعنی جابجا مدارس اطفال کا قیام۔ دوسری تدبیر یہ ہے کہ صدر مدرس اور جملہ مدرسین ان غافل اور فرائض

ناشناس سرپرستوں کو خوابِ غفلت سے بیدار کرنے اور اُن کا تعاون حاصل کرنے کی وہ تمام کوششیں کریں جو حالات کے لحاظ سے ممکن ہوں ۔ مثلاً ہر بچہ کا سالانہ تعلیمی کارنامہ بنایا جائے ۔جس میں اس کی حاضری، تعلیمی اور اخلاقی حالت کھیلوں سے دلچسپی غرض جملہ ضروری امور کا اندراج کیا جائے اور اس پر ہر مہینے سرپرستوں کے دستخط لئے جائیں ۔ نیز ایک خانہ ایسا رکھا جائے جس میں سرپرست اپنے مشکلات اور انتظامات مدرسہ کے متعلق اپنی رائے کا اظہار کر سکے ۔

اس طرح مدرسہ اور سرپرستوں میں تعاون حاصل ہوگا اور دونوں ایک دوسرے کے حالات و مشکلات سے واقف ہوسکیں گے ۔ تیسری تدبیر یہ ہے کہ مدرسہ کے مختلف جلسوں اور تقریبوں میں سرپرستوں کو مدعو کیا جائے ۔ اور ایک طرف مدرسہ کے حالات سے ان کو باخبر رکھا جائے تو دوسری طرف اُن کے مشکلات سے مدرسہ بھی واقف ہوتا رہے ۔ اس کے علاوہ عہدِ حاضر کے ان تمام ذرائع سے بھی کام لیا جائے جو نشر و اشاعت کے لئے ایجاد ہوئے ہیں ۔ مثلاً تعلیمی اخبارات اور رسائل، لکچر، ریڈیو وغیرہ ۔ اس سلسلہ میں یہ تجویز بے محل نہ ہوگی کہ سررشتۂ تعلیمات، اسٹاف مدرسہ اور اولیاء اطفال کی متفقہ کوشش سے ہر مدرسہ کے لئے ایک ریڈیو سٹ ضرور فراہم کرئے ۔ جس کے ذریعہ مدرسہ اور سرپرستوں میں اتحادِ عمل بھی ہوتا رہے ۔ اور طلبا و اساتذہ کے عام معلومات میں اضافہ بھی ہوسکے ۔

### ۷ ۔ نصابِ تعلیم مدرسین کی آواز

اور ایک وجہ جو اکثر مدرسین کی عدم دلچسپی کا باعث ہوتی ہے وہ نصابِ تعلیم ہے جو اُن کی رائے میں حالات اور ضروریات کے مطابق نہیں ہوتا ۔ حقیقت یہ ہے کہ مدرس کے عام معلومات خواہ کتنے ہی وسیع ہوں ۔ لیکن اُسے کسی نہ کسی نصاب کا ضرور پابند ہونا پڑتا ہے اور اگر یہ نصاب طلبہ کے حالات اور مختلف جماعتوں کی استعداد کے مطابق نہ ہو تو مدرسین کا کام بہت مشکل ہو جاتا ہے ۔

اِس مشکل کو رفع کرنا جس قدر ضروری ہے اُسی قدر آسان بھی ہے۔ اُسکی تدبیر یہ ہے کہ تدوینِ نصاب کے وقت ہر مضمون کے خاص تعلیم دینے والے اور وسیع تجربہ رکھنے والے مدرسین کی ایک مناسب تعداد کو کمیٹی میں شریک کیا جائے۔ تاکہ وہ اپنے مخصوص حالات و مشکلات سے کمیٹی کو مطلع کرسکیں اور اپنے وسیع تجربوں سے فائدہ پہنچا سکیں۔

اس طرح جو نصاب مرتب ہوگا یقین ہے کہ وہ بڑی حد تک طلبہ کے لئے مفید اور ضروریات زمانہ کے مطابق ہو۔ اس کی تدریس مدرسین نہ صرف ایک فرض کی ادائی کے طور پر کریں گے۔ بلکہ اسمیں انہیں خاص مسرت حاصل ہوگی۔

اگر اِن چند تجویزوں کو جو اوپر عرض کی گئی ہیں عملی جامہ پہنایا جائے تو یقین ہے کہ مدرسین کی کارکردگی اور مدارس کی حالت میں حیرت انگیز اصلاح ہوجائے گی۔ اور تعلیم و تدریس کا مقصد بخوبی پورا ہوسکے گا۔

# ضبطِ مدرسہ کے ذریعہ اخلاقی تربیّت

از

مولوی غلام حسن صاحب بی۔ ایس۔ سی ڈپٹیٹی ٹیچرس ٹریننگ اسکول اگجو

آج کل یہ عام شکایت ہے کہ ہمارے سماج کے افراد اپنے اپنے شعبوں میں فرائض کی بجاآوری میں قاصر نظر آتے ہیں۔ چاہے وہ ملازمت ہو یا کوئی پیشہ۔ اِن میں ایک مشترکہ خرابی پائی جاتی ہے۔ اس سے میرا مطلب یہ ہے کہ ان کے قول اور فعل میں بہت کم مطابقت ہوتی ہے۔ اور اُن میں اخلاقی صفات کی کمی ہے۔ جس کی بدولت وہ اپنے مفوضہ کام کو قابلیت اور سرگرمی سے پورا نہیں کرسکتے۔ ان میں قوّتِ عمل، جوش، ولولہ اور اُمنگ نہیں پائی جاتی اور معاشرہ کے اصولوں پر چلنے میں وہ ہچکچاتے ہیں۔ میرے نزدیک اس کی تمامتر ذمہ داری مدارس کی تربیت پر ہے۔ یوں تو بچہ کی شخصیت کی تعمیر میں معاشرہ کے بہت سے تمدنی ادارے حصّہ لیتے ہیں۔ مثلاً گھر، مدرسہ، محلّے، بازار، حکومت اور معاشرتی طبقے۔ مگر بچہ کی ذات پر گھر اور مدرسہ کا اثر سب سے بڑھ کر ہوتا ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ بچہ کا پہلا تعلیمی ادارہ ماں کی گود ہے۔ مگر ہم جب ماؤں کی اس قدرتی ذمہ داری پر غور کرتے ہیں تو ہمیں اکثر مایوس ہونا پڑتا ہے۔ گھروں میں جو قانون اور اخلاق کارفرما ہیں اس کا اثر نامعلوم طریقہ پر بچہ کی شخصیت پر پڑتا ہے۔ بُرے اور اچھے اثرات بچوں کے مزاج میں داخل ہوجاتے ہیں۔ گھر کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہونا چاہئے کہ وہاں بھی ایسا تعلیمی ماحول بچوں کے لئے مہیا کیا جائے کہ بچے گھر اور مدرسہ میں بہت کم فرق کرسکیں اور نامعلوم طریقہ پر بہت سی کارآمد باتوں کی عادت اپنے میں ڈال لیں۔ گھر کے خدمتگار اور عزیز و اقارب بچہ کے

---

٭ یہ مضمون انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی چوتھی سالانہ کانفرنس میں بمقام ورنگل پڑھا گیا۔

ساتھ اچھا برتاؤ کریں اور وہ خود بھی اپنے عمل سے اخلاقی اثرات پیدا کرتے رہیں تاکہ بچہ اپنی تقلید کے ذریعہ ان باتوں کو دُہراتا رہے۔ مگر بچہ کو ایسے نمونوں سے واسطہ پڑتا ہے جن کی اخلاقی حالت بہت ہی پست ہوتی ہے۔ والدین بچوں کی تربیت کی ذمہ داری کو ہرگز محسوس نہیں کرتے اور اپنی غلط محبت کے باعث بچہ میں بُری عادتوں کی بنیاد ڈالتے ہیں۔ مفلس اور جاہل والدین ہر لحاظ سے قابلِ معافی ہیں۔ ہم کو بڑی شکایت پڑھے لکھے اور بعض اچھے گھرانوں سے ہے۔ وہ اپنے پالتو جانوروں پر زیادہ وقت صرف کرتے اور اپنی دولت کا بڑا حصہ صرف کر دیتے ہیں۔ میں آپ کے سامنے ایسی بیشمار مثالیں پیش کر سکتا ہوں اور ایسی بہت سی مثالیں خود آپ کے تجربہ میں آچکی ہیں کہ بچے سنِ شعور کو پہنچنے سے قبل اپنے والدین سے بغاوت کر جاتے ہیں۔ اور اپنے گھر کا اثاثہ اور سرمایہ بہت جلد ختم کر دیتے ہیں۔ جب یہ حالت ہمارے گھروں کی اور والدین کی ہو تو ہم بچوں کی بھلائی کی کس طرح توقع کر سکتے ہیں۔ ہمارے مدرسوں کی حالت بھی کچھ اس سے کم نہیں ہے۔

یہ شکایت آئے دن بڑھتی جارہی ہے کہ شاگرد اور استاد کے تعلقات خراب سے خراب تر ہو رہے ہیں۔ اور ایک قسم کے بازاری اور تجارتی تعلقات کا یہ اثر ہے کہ طلبار اخلاقی قدروں سے ناآشنا ہو رہے ہیں۔ ظاہر ہے کہ بچہ کی شخصیت کے پیدا کرنے میں اساتذہ اور مدرسہ کا ماحول کس حد تک اُن کی امداد کر رہا ہے۔ بہت سے والدین کو یہ خیال ہے کہ بچہ مدرسہ میں بری عادتیں سیکھتا ہے اور اس کے اخلاق خراب ہو جاتے ہیں بدتمیزی، جھوٹ، خود غرضی، تساہل اور پست ہمتی جیسی عادتیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ بہت سے طلبہ پڑھنے لکھنے کے بعد اپنے والدین کو ذلیل سمجھتے ہیں اور اپنے آبائی پیشوں سے نفرت کا اظہار کرتے ہیں۔ اسکا نتیجہ یہ ہو رہا ہے کہ اکثر مقامی صنعتیں دم توڑ رہی ہیں اُس کی تمام تر ذمہ داری مدرس اور مدرسہ کے نظم و نسق پر عائد ہوتی ہے۔ اور ضبط و تادیب کا جو نظریہ کارفرما ہے وہ قابل توجہ ہے۔ ہمیں یہ دیکھ کر افسوس ہوتا ہے کہ مدرسین خود بہت سی اخلاقی بیماریوں میں مبتلا ہیں۔ اس کی تصویر آپ کو یزدانی صاحب ناظم آثار قدیمہ کی کی تقریر ''علما رکی صحبت'' میں نظر آتی ہے۔ ایک دو جملہ صاحبِ موصوف کی تقریر سے

آپ کے سامنے پیش کرنے کی جرأت کرتا ہوں "جب کسی قوم میں انحطاط آتا ہے تو اس کا معیار علم بھی بہت کم ہو جاتا ہے۔ معلموں کی زندگی اور عام پیشہ وروں کی زندگی میں مطلق فرق نہیں ہوتا۔ ذاتی مفاد تحصیل و تدریس کا نصب العین بن جاتا ہے اور علمی تلاش کا حقیقی ذوق مفقود ہو جاتا ہے۔ ہمارے بدنصیب ملک کی آج کل یہی حالت ہے"!

گر ہمیں مکتب است و ایں ملا کارِ طفلاں تمام خواہد شد

## اخلاق کی وضاحت

مدرسہ کے ڈسپلین کے ذریعہ بچہ میں کس طرح اخلاق کی تربیت کیجا سکتی ہے، یہ بتانے سے پہلے میں یہ ضروری خیال کرتا ہوں کہ اخلاق کا صحیح مفہوم آپ کے سامنے پیش کردوں۔ اخلاق کا مفہوم اور یہ معیار نہیں ہے کہ کوئی شخص اِتنا جان لے کہ آداب نشست و برخاست کیا ہیں۔ طریقۂ طعام و کلام کیا ہے؟ عام طور پر لوگ یہ کہتے ہیں کہ فلاں شخص کا اخلاق اچھا ہے تو اُن کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ اس کی بات چیت اور برتاؤ میں شائستگی پائی جاتی ہے اور وہ آدابِ محفل سے واقف ہے۔ لیکن اخلاق کو اس محدود معنی میں استعمال کرنا اور اسی پر قناعت کرنا ایسا ہے کہ ہم بڑے تالاب میں غوطہ لگانے کے بجائے کسی ایک گڑھیا میں تیرنے کی کوشش کریں یہ درست ہے کہ ایک با اخلاق شخص میں اِن صفات کا پایا جانا بھی ضروری ہے۔ مگر یہ صفات تہذیب نفس کا نتیجہ نہیں ہیں تو پھر نمود و نمائش ہے۔ بہت ممکن ہے کہ ایک بدکردار شخص لوگوں کو دھوکا دینے کے لئے اس قسم کے مصنوعی اخلاق سے کام لے۔ ہمیں ایسی شخصیتیں ملتی ہیں جو سطحی اخلاق میں ماہر ہونے کے علاوہ حد درجہ ذلیل ہوتی ہیں۔ اس مختصر بحث سے ہمیں اخلاقی تربیت کا ایک بنیادی اصول ہاتھ آتا ہے وہ یہ کہ اخلاقی تعلیم وسیع اور جامع ہو اور طلبہ کی پوری زندگی پر حاوی ہو سکے۔ اور اس کی بنیاد ان کے ماحول اور ان کی فطری خواہشات پر رکھی جائے۔ میرا منشا اس سے یہ ہے کہ اخلاقی تعلیم زیادہ تر عملی ہو۔ یعنی ان کی زندگی کے گوناگوں تجربات اور مشاغل کو پیش نظر رکھ کر ایک خاص تنظیم اور ترتیب قائم کیجائے اور اصول اخلاق کی تشریح بچوں کی زندگی سے مہیا کیجائے۔ فلسفہ اخلاق کا ایک نظریہ ہے کہ سماجی زندگی اس وقت تک مکمل

نہیں ہوسکتی اور نہ افراد کو آزادانہ زندگی بسر کرنے کا خیال پیدا ہو سکتا ہے۔ جب تک کہ لوگ چند باتوں کے عادی نہ ہو جائیں۔ مثلاً ایک دوسرے کا لحاظ کریں، رواداری برتیں، اور اپنی ذمہ داریوں کو محسوس کریں اور دوسروں کے معاملات میں دخل درمعقولات نہ کریں۔ مگر یہ باتیں ایسی نہیں ہیں کہ ان کو زبانی سمجھا دینا کافی سمجھ لیا جائے۔ اسلئے مدرسہ میں ایک ایسا معاشرتی ماحول پیدا کرنا چاہیئے کہ بچے خود اپنے تجربوں سے زندگی کے نشیب و فراز کو سمجھ لیں، اپنی ذمہ داریوں کا احساس کر سکیں، حقوق اور فرائض کے فرق کو پہچانیں اور باہمی اشتراک عمل کے فوائد کو پوری طرح سمجھیں۔ یہ باتیں بچوں کو کمرۂ جماعت میں دارالاقامہ کی زندگی میں، کھیل کے میدانوں میں۔ اور اپنے ساتھیوں کے ساتھ اشتراک عمل میں معلوم ہوں گی۔ کیونکہ ان کے ساتھی قدم قدم پر یہ سبق براہِ راست اچھی طرح ذہن نشین کرا دیتے ہیں۔ چنانچہ کوئی طالب علم مدرسہ کے بن لکھے قوانین اور روایات کی خلاف ورزی کرتا ہے تو طلباء خود مجرم کو سزا دے لیتے ہیں۔ اور اُسے مجبور کرتے ہیں کہ وہ مدرسہ کی روایت کی پیروی کرے اور یہ سزا اُسے ایسی ناگوار نہیں معلوم ہوتی جیسی کہ استاد کی سزا۔ جن لوگوں کو علیگڈھ یونیورسٹی یا اس کے مدرسہ میں پڑھنے کا اتفاق ہوا ہو وہ اس خیال کی تائید کرینگے کہ ٹھنڈی اور گرم فاختہ کے کیا اثرات مترتب ہوتے ہیں۔

اخلاقی تعلیم کا منشاء یہ ہے کہ بچوں کے کاروبار اور مشاغل کو اعلیٰ مقصد سے مربوط کر دے تاکہ اُس کے حصول میں وہ اپنی شخصیت بالکلیہ محو کر دیں۔ اس سے میرا منشاء یہ ہے کہ بچہ اپنی توجہ ذاتی اغراض اور مفاد سے ہٹ کر ایک مستقل اور بلند تر اجتماعی ضرورت کی جانب پھیر دے۔ وہ کسی کام کو اس خیال سے نہ کرے کہ اس کو اُس کام میں لذت حاصل ہوتی ہے اور کسی کام سے اس لئے گریز نہ کرے کہ اس میں محنتِ شاقہ اٹھانی پڑتی ہے۔ بلکہ وہ اپنی ذات کو اعلیٰ نصب العین سے اس طرح وابستہ کر دے کہ کام کی تکمیل میں دشواریوں کا احساس نہ ہو۔ اور مقصد کے حصول میں جسمانی آسائش کی پرواتک نہ ہو۔ نیز جسمانی صحت کو اس حد تک برقرار رکھے کہ مقصدِ حیات کے حاصل کرنے میں رکاوٹ نہ ہو اور خورد و نوش کا انتظام اس حد تک ضروری سمجھے کہ کہیں آسائش اور فرض میں ٹکر نہ ہو جائے۔ اب ایک

اور چیز کی طرف میں آپ کی توجہ منعطف کرانا چاہتا ہوں وہ انسان کی تقلیدی قوت ہے۔ رضا جوئی اور تقلید کی خواہش زندگی پر حاوی ہوتی ہے۔ ایسے لوگوں کی بات چیت، وضع قطع، ادب و آداب اور معاشرتی معاملات کا معیار یہی ہوتا ہے کہ کوئی بات چیت ایسی نہ کریں، جو دوسروں کی نظر میں کھٹکے۔ اس قسم کے لوگ سراسر رسم پرست اور تقلید پرست ہو جاتے ہیں۔ اس قسم کی اخلاقی تربیت کو ہم مکمل نہیں کہہ سکتے جس کا مرکز ثقل دوسروں کی رائے اور اُن کی خوشنودی پر ہو۔ جس میں انسان کے اپنے ضمیر کا کوئی دخل نہ ہو۔ بلکہ ہر معاملہ میں معاشرتی روایات اور تعصبات کی پیروی کیجاتی ہو۔ مکمل اخلاق کا مقتضا یہ ہونا چاہیئے کہ وہ اپنے نورِ باطن اور ضمیر کی آواز پر چلے۔ مثلاً کوئی عہدہ دار رشوت لینے سے اسلیئے ڈرتا ہے کہ نوکری سے علحدہ کردیا جائے گا یا ہم چشموں میں اسکا احترام باقی نہیں رہیگا۔ تو یہ دیانت داری ایک قسم کی ریا کاری ہے۔ اگر اس کی دیانت داری عزّتِ نفس اور ضمیر کے مطمئن کرنیکی خاطر ہے تو قابل ستائش ہے۔ اخلاقی ترتیب کو محض سماج کی تقلید تک محدود کردینے میں بڑا قومی نقصان یہ ہے کہ نظام اخلاق میں ارتقا کی گنجائش باقی نہیں رہتی اور مروجہ تعلیم حالات کو قائم رکھنے کا ذریعہ بن جاتی ہے۔ اگر ابتدا سے یہی خیال کارفرما ہوتا تو آج تک شاید انسان اُس وحشیانہ دَور میں ہوتا۔ معاشرہ کی اصلاح اسی میں ہے کہ کوئی انقلاب آفرین شخصیت پیدا کیجائے، جو دلیری سے کام لے کر موجوہ نظام کو تہ و بالا کردے اور لوگوں کو صحیح معیار زندگی تک پہنچا دے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت محمد صلعم نے رومیوں اور جاہل عرب قوم کا مقابلہ کیا اور ایک قعر مذلّت میں گری قوم کو منظم اور با اخلاق بنا دیا۔ ان مثالوں سے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ اِس سے کم درجہ پر بھی فرض ہر معلّم پر عائد ہوتا ہے کہ وہ اپنے طلبا میں ایسی قابلیت پیدا کردے کہ وقتِ ضرورت سماج کی جکڑ بندیوں سے اپنے آپ کو آزاد کرسکیں رائے عامہ کے خلاف ایسا کام کرجائیں، جن میں ان کا ضمیر مطمئن ہو۔ یہی اخلاقی جراءت انسانی سیرت کا بڑا زیور ہے۔

**ضبط و تادیب کس قسم کا ہونا چاہیئے۔** اوپر کی بحث سے یہ بات واضح ہوگئی کہ اخلاق کے حدود کس قدر وسیع ہیں اور اب سوال یہ پیدا ہے کہ اس کے

حاصل کرنے کے کیا ذرائع موجود ہیں اور اُن سے کس طرح استفادہ کیا جا سکتا ہے۔ یہ بات ایک دفعہ پھر دُہرائی جاتی ہے کہ اخلاقی تربیت زبانی یا کتابی طریقہ پر نہیں دی جا سکتی۔ پیراکی کے اصول اور قواعد کو جان لینے کا مفہوم یہ نہیں ہو سکتا کہ ہمیں پیرنا آگیا۔ جبتک اُس پر عمل نہ کیا جائے اور جب تک علم، عمل کی کسوٹی پر نہ کسا جائے اور قوت سے فعل میں نہ آئے تب تک وہ بے معنی چیز ہے۔ دراصل اخلاق نام ہے چند مخصوص عملیات کا جن کی مشق کرانا ضروری ہے۔ اخلاقی صفات بچہ کی زندگی کا جزو اسی وقت ہو سکتی ہیں جب اس کو روزمرہ زندگی میں مشق کرائی جائے۔ اب سوال یہ ہے پیدا ہوتا ہے کہ مدرسہ کے ماحول کی تشکیل کس طرح پر کیجائے۔ اس کی بڑی شرط یہ ہے کہ مدرسہ کی دنیا میں اور بیرونِ دنیا میں ایک گہرا رابطہ پیدا کر دیا جائے اور بچہ کو مدرسہ ایک چھوٹی دنیا معلوم ہونے لگے۔ اس سے میرا مطلب یہ ہے کہ مدرسہ میں ایسا قدرتی ماحول پیدا کیا جائے کہ بچوں کو یہاں کے مشاغل میں وہی دلچسپیاں نظر آئیں جو مدرسہ کے باہر کی دنیا میں نظر آتی ہیں۔ کیونکہ مدرسہ نام ہے ایک ایسے ادارہ کا جس کو سماج نے اپنی حیات اجتماعی کی بقا کے لئے قائم کیا ہے۔ وہ اِن روایات کو بچوں تک پہنچانا چاہتا ہے جو ایک نسل سے دوسری نسل تک پہنچتے ہیں۔ اگر اس کے خلاف ان کی نشو و نما مصنوعی ماحول میں ہوگی اور حقیقی زندگی کے مشاغل وہاں مفقود ہوں گے تو ہم کیسے توقع کر سکتے ہیں کہ مدرسہ کی تربیت باہر بھی کام آسکے گی۔

پس اس مقصد کو حاصل کرنے لئے مدرسہ کا ضبط اور تادیب کس طرح کا ہونا چاہیئے، اب ہم غور کرینگے۔ طلبہ کی شخصیت کو پیدا کرنے میں مدرسے کے قواعد اور قوانین کو بہت بڑا دخل ہے۔ طریقۂ تعلیم کی خوبی یہ ہونا چاہیئے کہ طلبہ میں اعتماد ذات اور امداد باہمی کی عادت پیدا ہوا۔ اگر اس اصول پر کام کیا جائے تو درس و تدریس کے ضمن میں ان صفات کی نشو و نما خود بخود ہو جائے گی۔ کیونکہ بچے ایک مشترک مقصد کے تحت ساتھ لکھتے پڑھتے، اُٹھتے بیٹھتے، کھاتے پیتے اور کھیلتے کودتے ہیں تو اُن میں علاوہ تعلقات علمی کے بہت سے معاشرتی تعلقات بھی قائم ہو جائیں گے۔ اِن کے حاصل کرنے کے لئے وہ ایک دوسرے کی امداد کے طالب ہوتے ہیں، انجمنیں اور کلب بناتے ہیں، انفرادی آزادی اور اجتماعی نظام

کو قائم رکھنے کے لئے قوانین اور قواعد بناتے ہیں تاکہ ہر فرد اور ہر گروہ دخل درمعقولات کے بغیر اپنا کام تکمیل کرسکے ۔اس طرح پر ایک خاص فضا ( Atmosphere ) پیدا ہوجاتی ہے ۔لیکن اس کی اہمیت پر پورا زور نہیں دیا جارہا ہے ۔ جدید نظریہ تعلیم نے اس کو مدرسہ کی زندگی کا لازمی جُز قرار دیا ہے اور مدرسین کو اس بات کی تاکید کی ہے کہ وہ اس سے پورا پورا فائدہ اُٹھائیں ۔عام طور پر مدرسین درسی تعلیم کے علاوہ ہر چیز کو مقصد کے خلاف خیال کرتے ہیں ۔مگر باوجود اس کے طلبا فطرت کے مقتضا سے مجبور ہوکر معاشری زندگی کی بنیاد ڈال لیتے ہیں اور کھیلوں میں بالخصوص اس کا اظہار ہوتا ہے ۔نہایت افسوس کی بات ہے کہ طلبار کی ان قدروں سے بہت سے مدرسین ناآشنا ہیں ۔یورپ کے بعض ملکوں میں انگلستان سوئزرلینڈ ۔جرمنی اور امریکہ کے مدرسوں میں طلبار کی اجتماعی زندگی کا باقاعدہ مطالعہ کیا گیا ہے ۔جنکے تجربوں سے یہ تصدیق ہوتی ہے کہ طلبار کے آپس کے تعلقات کا ان کی سیرت پر گہرا اثر پڑتا ہے ۔اگر ان کی مناسب اصولوں پر تنظیم کی جائے تو معلم نامعلوم طریقہ پر طلبہ کی سیرت کو بہترین سانچوں میں ڈھال سکتے ہیں ۔

ماہرین تعلیم اس بات پر متفق ہیں کہ انفرادی آزادی اور ذمہ دارانہ خیال مدرسہ کے ماحول میں بڑا دخل رکھتا ہے ۔لیکن حقیقی فائدہ اس وقت حاصل ہوتا ہے ۔جبکہ معاشری زندگی کی تنظیم خود طلبار کے ہاتوں میں ہو ۔اور اس کی حکومت ضبط اور نظم کی بنیاد ان کے سماجی احساس پر رکھی جائے ۔اس خیال کی تشریح اس طرح کیجاسکتی ہے کہ حکومت خود اختیاری قائم کیجائے اور اس چھوٹی سی ریاست کے انتظام اور معاملات و اختلافات کے شیرازہ کو منظم کرنیکا کام انکے سپرد کردیا جائے جب تک انہیں معاشری معاملات میں آزادی عمل حاصل نہ ہوگی وہ باہمی مشورہ اور اتفاق رائے سے مسائل کو حل کرنا نہیں سیکھیں گے اور نہ اُن میں اعتماد ذات پیدا ہوگا ۔خصوصًا موجودہ جمہوری نظام میں ایسے افراد کی مانگ بہت زیادہ ہے ۔جن مدارس میں حکومت خود اختیاری کا تجربہ کیا گیا ہے اور دارالمطالعہ، کھیل کے میدان، دارالاقامہ میں طلبار کو آزادی اور ذمہ داریاں دی گئی ہیں بالعموم انکے نتائج بہت عمدہ حاصل ہوئے ہیں ۔طلبار قوانین بناتے ہیں ۔ان پر بحث و مباحثہ کرتے ہیں اور انکی پابندی کرتے ہیں ۔خلاف ورزی کی سزا مقرر کرتے ہیں ۔اسی طرح پر طلبار میں اخلاقی محاسن ۔اعتمادات ۔رواداری اور اشتراک عمل کی

صلاحیتیں اُجاگر ہوتی ہیں۔ اِن مدرسوں کے اُستادوں کو اس بات کی ضرورت نہیں رہتی کہ وہ ہروقت جاسوس بنے رہیں اور اپنے شاگردوں کی شرارتوں کی ٹوہ میں رہیں اور عیب جوئی کا ناگوار فرض ادا کرتے رہیں۔ وہاں ضبط و تادیب کے فرائض طلبا ء انجام دے لیتے ہیں جو کوئی اپنے فرائض کی تکمیل میں کوتاہی کرتا ہے تو وہ خود اس سے باز پرس کر لیتے ہیں۔ اور اس کے لئے سزا تجویز کرتے ہیں۔ حکومت خود اختیاری کے جو فوائد بیان کئے ہیں ان میں اختصار سے کام لے کر صرف اصولوں کو پیش کیا گیا ہے اور عملی مشکلات سے بحث نہیں ہے جو اس کے دوران میں پیدا ہوتے ہیں اور بعض اوقات تجربہ کو کامیاب ہونے نہیں دیتے۔ اس نظریہ کی صحت اور مقبولیت میں شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے۔ گو اسے عمل میں لانے کے لئے احتیاط برتنے کی ضرورت ہے۔ اکثر مدرسین اس کو استعمال کرنے میں اس لئے پس وپیش کرتے ہیں کہ مذہب کی تعلیم کی وجہ سے یہ خیال ذہن نشین ہو گیا ہے کہ انسان بالطبع شر کی طرف مائل ہے۔ اور نفس کو مارنے کے بعد وہ خیر کی طرف قدم بڑھا سکتا ہے۔ انسان کے نفس میں قوّتِ ارادی اور خواہشات کے درمیان جنگ رہتی ہے۔ گویا انسان کا دل ایک "رزم گاہ خیر وشر" بنا ہوا ہے۔ شر بمعنی جبلت اور خیر بمعنی قوت ارادی یا ضمیر۔ اس خیال کے تحت بچہ بھی قدرتًا شر کی طرف راغب رہتا ہے۔ اور اس کی اصلاح کا طریقہ سوائے رکاوٹوں اور بندشوں اور سزا کے نہیں ہے۔ اور بچّوں کی نجات اسی میں ہے کہ بچوں وچرا تمام قواعد اور احکام کی پابندی کرتے رہیں چاہے وہ اُن کی سمجھ میں آئیں یا نہ آئیں۔ چنانچہ ( Jhon Lock ) جان لاک اسی نظریہ پر عمل کرتا رہا۔

مگر صدیوں کے تجربہ نے بتلادیا کہ ضبط وتادیب کی بناء خارجی اثرات خوف اور بیرونی بندشوں پر رکھی جانے سے مُضر نتائج حاصل ہوتے ہیں۔ طلباء میں جوش عمل اور جذبات غائب ہو جاتے ہیں۔ ایسے فارغ التحصیل طلباء جان ڈیوی کے نزدیک چلتی پھرتی مورتیں ہیں۔ ڈیوی اس بات پر زور دیتا ہے کہ مدرسہ میں بچہ کو زندہ رکھنے کی کوشش کیجائے۔ اُس کا منشاء یہ ہے کہ بچہ کی انفرادیت کو تسلیم کیا جائے اور اُسکے جذبات کا احترام کیا جائے۔ غرض کہ اخلاقی تربیت کا دارومدار مدرسہ کی زندگی پر موقوف ہے۔ نصاب تعلیم

کتنا، اچھا کیوں نہ ہو جب تک مدرسہ میں عمل اور آزادانہ کام کے مواقع حاصل نہ ہونگے۔ مفید نہیں پڑسکتا۔ مدرسہ کے ضبط کا تعلق معلم کی شخصیت سے بہت زیادہ ہے۔ مدرسہ میں ضبط کے قائم رکھنے کی ذمہ داری اسی پر عائد ہوتی ہے۔ اُسے بڑی ہوشیاری اور احتیاط سے کام لینا پڑتا ہے۔ نفسیات یہ بات بتلاتی ہے کہ نوجوانوں کو تحکم اور دباؤ بہت ناگوار ہوتا ہے۔ وہ فوراً اس کی مخالفت پر آمادہ ہو جاتے ہیں۔ لیکن وہ اس عمر میں شخصیت کے قدرتی اثر کو بہت جلد اور خوشی سے قبول کرتے ہیں بشرطیکہ اُنہیں اس بات کا یقین ہو جائے کہ کوئی شخص ان پر فوقیت رکھتا ہے اور اسے اِن کے ساتھ محبت اور ہمدردی ہے۔ ایسی صورت میں وہ عقیدت اور وفاداری کے ساتھ اس کی پیروی کرنے کو تیار ہو جاتے ہیں۔ اس لئے استادوں کو چاہیئے کہ وہ اپنے ذاتی نمونے اور مثال کے ذریعہ آداب مجلس، تہذیب، شائستگی اور عمدہ اخلاقی خوبیوں کی تعلیم دیں۔ مدرس کے نزدیک نصاب کی تحریر کردہ عبارت کو اہمیت حاصل نہیں ہونا چاہیئے۔ بلکہ اہمیت نصاب کے اصل مقصد کی ہے۔ بچے چین کے بادشاہوں کی کہانیاں جانیں یا نہ جانیں اگر انہوں نے اخلاقی تربیت کا نصاب پورا کیا ہے تو وہ ہر لحاظ سے قابلِ مبارکباد ہیں۔ جس قوم اور جس ملک میں اخلاقی تربیت پر زور دیا جاتا ہے، ترقی کی راہیں اُن کے لئے کھلی ہوئی ہیں۔

جانفزا ہے بادہ جس کے ہاتھ میں جام آگیا
سب لکیریں ہاتھ کی گویا رگِ جاں ہوگئیں

# باری وار طریقۂ تعلیم[1]

از

مولوی عبداللہ بن علی صاحب صدر مدرسہ پٹنچرو

مدرسہ تحتانیہ پٹنچرو کے چند اساتذہ پر مشتمل ایک ذیلی کمیٹی کی تشکیل اس غرض سے عمل میں لائی گئی تھی کہ باری وار تعلیم کے موضوع پر غور و خوض کرکے ایک رپورٹ پیش کرے۔ یہ امر میرے لئے باعثِ مسرت ہے کہ میں بحیثیت صدر کمیٹی باری وار طریقۂ تعلیم پر رپورٹ پیش کرنے کی عزت حاصل کر رہا ہوں۔

ہندوستان میں یہ ایک جدید تجربہ ہے جو ہمارے موجودہ ناظم صاحب تعلیمات کے تعلیمی شغف اور دیرینہ تجربہ کا نتیجہ ہے جو سنہ ۱۳۴۷ف سے رائج کیا گیا۔ اس لئے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اولاً اس طریقۂ تعلیم کی ترویج کے اسباب کو واضح کیا جائے۔

عالیجناب مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری خدمتِ نظامت کا جائزہ حاصل فرمانے کے بعد سے تعلیم کو موثر بنانے اور کم سے کم مدت میں ملک کی جہالت کو دور کرنے کی سخت جد و جہد فرما رہے ہیں۔ دیہات کے مدارسِ تحتانیہ کی عمارتیں تنگ مع فرنیچر ناکافی۔ مدارس میں مدرسین کی تعدادِ طلباء اور جماعتوں کی تعداد کی مناسبت سے کم تھی۔ ایک ایک مدرس کو دو دو تین تین جماعتوں کو بوقتِ واحد تعلیم دینا پڑتا تھا۔ جس کی وجہ سے تعلیم ناقص رہتی تھی اور طلباء کی عمر و وقت ضائع ہو رہا تھا۔ سررشتہ کے مالیہ کے لحاظ کرتے یہ ناممکن تھا کہ مدارس کی تعداد میں بھی اضافہ کیا جاتا اور مدارس کو جماعتوں کے لحاظ سے پورا اسٹاف بھی دیا جاتا، اس طرح کہ فی جماعت ایک مدرس مامور ہو۔ ان مشکلات کو رفع کرنے کے لئے مناسب سمجھا گیا کہ ملک سرکار عالی کے مواضعات کے مدارس میں یہ جدید طریقۂ تعلیم رائج کیا جائے۔ اولاً اس طریقہ کا نام "شفٹ سسٹم" رکھا گیا۔ اس کے

---

[1] یہ رپورٹ انجمن اساتذہ ضلع میدک کی سالانہ کانفرنس سنہ ف میں پڑھی گئی۔

کئی ترجمہ کئے گئے ۔ مگر اِن سب میں باری وار طریقۂ تعلیم زیادہ موزوں و پسندیدہ ثابت ہوا ۔ چنانچہ آج یہ اسی نام سے زبان زد خاص و عام ہے ۔

باری وار طریقۂ تعلیم کی ترویج کا مقصد یہ ہے کہ ایک ہی ساعت تعلیمی میں ایک مدرس کے ذمہ دو دو تین تین جماعتوں کی تعلیم نہ رہے بلکہ بوقتِ واحد ایک مدرس صرف ایک ہی جماعت کو تعلیم دے اس مقصد کے حصول کے لئے مدرسہ کے اوقات کو صبح اور دوپہر میں تقسیم کر کے اس طرح کا انتظام کیا جاتا ہے کہ جو جماعتیں صبح تعلیم پاتی ہیں وہ دوپہر کے اوقات میں تعلیم نہیں پاتیں بلکہ جدید جماعتیں دوپہر میں آتی ہیں ۔ ہر دو اوقات میں ہر ایک جماعت کے مکمل مضامین کی تعلیم کا انتظام کیا جاتا ہے ۔ گویا بوقتِ واحد دو یا زاید جماعتوں کو چھ گھنٹے مشترکہ طور پر تعلیم دینے کے بجائے ایک ہی جماعت کو پورے اِنہماک کے ساتھ تین گھنٹے تعلیم دیجاتی ہے جس کی وجہ سے ایک ہی وقت میں کئی کئی جماعتوں کو ملا کر تعلیم دینے سے جو اِنتشار پیدا ہوتا تھا اس کا انسداد ہوگیا اور اُس کے علاوہ مدرس کی توجہ مختلف جماعتوں پر بٹ جانے سے کسی ایک جماعت کی بھی خاطر خواہ تعلیم نہ ہوتی تھی ، اس سے نجات مل گئی ۔

ممالکِ محروسہ میں "باری وار طریقۂ تعلیم" کی ترویج کے ساتھ ہی تقریبًا تمام دیہات میں ایک ہیجان پیدا ہوگیا ۔ مدرسین پر آوازے کسے جانے لگے ۔ اخبارات میں اس طریقۂ تعلیم کی مخالفت میں مضامین آئے چونکہ تین گھنٹے کی تعلیم کے بعد طلبار کسی مناسب کام میں مصروف نہ ہونے کی وجہ اپنے سرپرستوں کے لئے باعثِ تکلیف ہونے لگے تھے جس کی وجہ سے اولیائے طلبار نے یہ خیال کر لیا کہ مدرسین اپنے فرائض کو بخوبی انجام نہیں دیرہے ہیں ۔ حالانکہ سررشتہ نے اس طریقہ تعلیم کو جاری کرتے وقت ہی احکام دید ئے تھے کہ "اگر طلبار کے سرپرست اس پر اصرار کریں کہ اُن کے لڑکے دوسرے جلسے میں بھی حاضر مدرسہ رکھے جائیں تو اُنہیں اس کی اجازت دیجاسکتی ہے ۔ مدرس صاحب متعلقہ ایسے طلبار کو اپنے زیر نگرانی تعلیمی مشاغل میں مصروف رکھیں وغیرہ" جب ہم نے کام شروع کیا تو اُن ہی ہدایات پر عمل کیا ۔ چنانچہ آج تک کئی لڑکے ہر دو جلسوں میں حاضر مدرسہ رہتے اور

اِنہیں تعلیمی مشاغل میں مصروف رکھا جاتا ہے۔ پھر بھی عوام کے خیالات میں جیسا کہ چاہیئے تبدیلی نہیں ہوئی بہت ممکن ہے کہ رفتہ رفتہ یہ کیفیت باقی نہ رہے۔

(۲) اِس طریقۂ تعلیم کی ترویج سے تعداد طلبار کے کم ہونے کا امکان تھا۔ چنانچہ اطلاعات سے واضح ہے کہ بعض مدارس میں اس طریقۂ تعلیم کو رائج کرنے کے بعد اُن مواضعات میں خانگی مدرسہ کے قیام کے اندیشہ سے یہ طریقۂ تعلیم مسدود کر دیا گیا۔ مگر عہدہ داران سررشتہ کی ہدایات و رہنمائی سے اکثر مقامات کی رعایا اس کے فوائد سے واقف ہوگئی۔ اب بھی بعض مقامات پر ایسا ہوتا ہے کہ وہ لڑکے جنکو اپنے سرپرستوں کے کام میں مدد دینے کی ضرورت نہیں ہوتی (جن میں اکثر ملازم پیشہ حضرات کے لڑکے داخل ہیں) تین گھنٹے کی تعلیم کے بعد بیکار ہو جاتے ہیں۔ اُن کو صبح سے شام تک مصروف رکھنے کے خیال سے اُن کے سرپرست مدرسہ کے باہر خانگی طور پر تعلیم کا انتظام کرتے ہیں۔ اس طرح چند لڑکے ایک جگہ جمع ہوکر ایک خانگی مدرسہ کی ابتدا کرتے ہیں۔ رفتہ رفتہ ایسے طلبار سرکاری مدرسہ آنا بھی ترک کر دیتے ہیں۔ آخرکار یہی چیز مدرسہ کی بربادی کا باعث ہوتی ہے۔

اِس کے سدِ باب کے لئے ہم یہ کرسکتے ہیں کہ ایسے طلبار کو دو وقت مدرسہ کی حاضری کا پابند بنایا جائے اور دارالمطالعہ دستی مشاغل۔ باغبانی یا اسباق گذشتہ کے اعادہ یا ہوم ورک یا کھیلوں میں مصروف رکھا جائے۔ بعض مدارس میں ایک تو طلبار کی نگرانی اور دوسرے جگہ کا سوال پیدا ہوتا ہے۔ تقریبًا مدرسہ کے نصف طلبار کی نگرانی کون کرے۔ اور اُنہیں کہاں بٹھایا جائے۔ نگرانی کے لئے مانیٹرا اور بعض ادنیٰ جماعتوں کیلئے خوامدہ چپراسی بھی مفید ہو سکتے ہیں۔ لیکن جگہ کا سوال ٹیڑھا ہے۔ ایسی صورت میں کچھ تو اندرونِ مدرسہ اور کچھ بیرونِ مدرسہ انتظام کرنا ضروری ہوگا۔

(۳) دیہات میں ایسے خیال کے افراد کی کمی نہیں ہے جو یہ چاہتے ہیں کہ تعلیم صبح سے شام تک ہوتی رہے۔ دیہات کے خانگی مدارس میں بچے صبح کے چھ بجے سے رات کے آٹھ بجے تک رہتے ہیں۔ عام طور پر اِن مدارس کے مدرسین کو مخصوص طلبہ کو چھوڑ کر یہ اختیار حاصل رہے کہ عام طور پر طلبار کو سخت سے سخت سزا دیں۔ مثلاً بچے کو مدرسہ

میں پکڑ جکڑ کر لانا، جماعت میں گھٹنوں کھڑا کرنا، پاؤں کے انگوٹھے پکڑ کر کھڑا کرنا، گردن پر کنکریاں رکھ کر کاپی لکھوانا، چھڑی رول سلیٹ جو کچھ آئے پھینک مارنا وغیرہ۔ یہ ہیں وہ چند سزائیں جو قیدی شاگردوں کو بھگتنی پڑتی ہیں۔ تعلیم کا حال بھی سن لیجئے جو کچھ پڑھایا جائے اُس کو سمجھانے کی کوئی ضرورت نہیں۔ بچے جو مجہول حالت میں رہتے ہیں اُن کی مجال نہیں کہ اپنے سبق کو سمجھنے کے لئے مدرس سے کسی قسم کا سوال کریں۔ کیونکہ تعلیم کا طریقہ ہی ایسا ہے کہ بچے میں سوال کرنے کی صلاحیت ہی پیدا نہیں ہوتی اور جو فطری میلان تجسس ہوتا ہے، اُس کا خاتمہ ممکنہ عجلت کے ساتھ کر دیا جاتا ہے۔ مدرس سے سوال کرنا ایک بے ادبی خیال کیجاتی ہے۔ بس سبق کو رٹا دینا کافی ہے۔ طریقۂ تعلیم یہ ہے کہ مدرس ایک دفعہ آواز سے سبق پڑھتا ہے اور بچے اجتماعی طور سے اس کی نقل کرتے ہیں۔ اس میں چھوٹے بڑے نئے پُرانے طالب علموں کا کوئی لحاظ نہیں ہوتا۔ بچوں کے اس اجتماعی طور پر پڑھنے کی آواز تقریباً گاؤں کے ہر گھر تک پہنچتی ہے جو جاہل اولیائے طلبار کے لئے باعث طمانیت ہے۔ معمولی طور پر نام لکھنا اور اُلٹا سیدھا سود در سود کا حساب جان لینا ان کے نصاب کی تکمیل ہے۔ یہ نتیجہ ہے رعایا کی جہالت کا۔ ان کی ناجائز خواہش کی تکمیل کہ مدرسہ کے اوقات ان کی مرضی کے مطابق ہوں ناممکن ہے۔ اس لئے ہمارا فرض ہے کہ اُن کو سمجھائیں۔ ان کو غیر صحیح راستہ سے ہٹا کر صحیح راستہ پر لگائیں۔ ملک میں تعلیم کی کمی کے باعث ہمارا کام درس و تدریس کے علاوہ عوام کے خیالات کی اصلاح بھی ہے، ورنہ ہمارا اصلی کام خاطر خواہ طریقہ پر انجام نہ پا سکے گا۔ حقیقت تو یہ ہے کہ اگر ہماری تعلیم میں نقص ہے تو ان کے اعتراضات باقی رہیں گے۔ اگر ہم اپنے فرائض کو اچھی طرح انجام دیرہے ہیں اور لڑکوں کو آئندہ زندگی کے لئے تیار کر رہے ہیں تو رعایا خود بخود ہماری طرف مائل اور ہماری ہم خیال ہو جائے گی۔ ہمدردانہ طریق پر اخلاق و محبت سے ان کو سمجھایا جائے اور عمدہ تفہیم اور اچھی تعلیم دیجائے تو اعتراضات خود بخود رفع ہو جائیں گے۔

(۴) اِس طریق تعلیم کی ترویج سے اوقات تعلیم میں کمی ہو گئی۔ اساتذہ بھی اپنی پُرانی عادت کے تحت پریشان تھے کہ پانچ گھنٹے کا کام تین گھنٹے میں کس طرح انجام پائے گا۔

بظاہر (۴۵) منٹ کے پیریڈ کا کام (۳۰) منٹ کے پیریڈ میں انجام پانا مشکل معلوم ہوتا تھا، مگر تجربہ شاہد ہے کہ اگر تھوڑے وقت میں ایک مدرس ایک جماعت کو عمدگی سے تعلیم دے تو وہ اس سے بدرجہا سودمند ہے کہ زیادہ وقت میں ایک مدرس دو یا تین جماعتوں کو تعلیم دے۔ اب ہم ایک ہی جماعت کو (۳۰) منٹ تک یکسوی کیساتھ تعلیم دے سکتے ہیں۔ اس لئے اب طلباء کی تعلیم تشفی بخش ہورہی ہے۔

(۵) بعض اساتذہ صاحبان کا خیال ہے کہ آسمان سے جو بلا نازل ہوتی ہے وہ مدرس کا پتہ دریافت کرتی ہوئی آتی ہے۔ چنانچہ پہلے ہی پانچ گھنٹوں کا کام کیا کم تھا جو اب اس طریقہ کو رواج دیکر مزید ایک گھنٹہ کا اضافہ کر دیا گیا۔ نیز مدرسین وسطانیہ اور فوقانیہ کے مقابلہ میں مدرسین مدارس تحتانیہ کو تعطیلات کم اور تقریباً دگنا کام کرنا پڑ رہا ہے۔ علاوہ ازیں طلباء کی فراہمی، خانگی مدارس کا مقابلہ، فصل کی کٹائی کے زمانہ میں طلباء کی غیر حاضری کی وجہ تعلیمی کمزوری کی تلافی وغیرہ بیسیوں ایسی ذمہ داریاں ہیں جو ہمارے لئے بارِ گراں ہیں۔

یہاں غور طلب امر یہ ہے کہ سابقہ پانچ گھنٹے میں دو دو تین تین جماعتوں کو پڑھانے میں جو تکلیف ہوتی تھی وہ ظاہر ہے۔ ضبط کے قیام کی دردسری الگ، باوجود محنت کے کام خاطر خواہ نہونے کا صدمہ علحدہ۔ غرض سابقہ پانچ گھنٹہ کا کام موجودہ چھ گھنٹوں کے کام سے زیادہ تھکا دینے والا تھا۔ اگرچیکہ ایک گھنٹہ زیادہ کام کرنا پڑتا ہے مگر مدرس اپنے کام سے مطمئن گھر جاتا ہے۔ مدرس کے جذبۂ ایثار کا لحاظ کرتے ہیں ایک گھنٹہ کے زائد کام اور دوسری ذمہ داریوں کو زیادہ تکلیف دہ خیال نہ کرنا چاہئے۔

(۶) بچوں کی جسمانی صحت کا خیال رکھنا ہمارے لئے ازبس ضروری ہے۔ اگر جسمانی صحت اچھی نہ ہو تو باقی تمام چیزیں بیکار ہیں۔ سررشتہ نے اِسی سے جسمانی تعلیم کو اہمیت دی ہے۔ جسمانی تعلیم میں محض زمانۂ قدیم کی ورزشیں مثلاً ڈنڈ۔ بیٹھک وغیرہ ہی کارآمد نہیں ہوسکتیں بلکہ روزانہ بچوں کو مردانہ کھیل بازیگاہ مدرسہ پر کھلانا سررشتہ نے نصاب میں داخل فرمایا ہے۔ جبکہ مدارس تحتانیہ پانچ گھنٹے کے ہوتے تھے، شام میں ایک گھنٹہ تمام جماعتوں کو ڈرل و دیسی کھیل کھلائے جاتے تھے۔ اب ہم کو باری وار

طریقۂ تعلیم کی ترویج کی وجہ شام میں صبح کی جماعتوں کو کھیل کے میدان میں جمع کرنے میں دشواریاں ہوتی ہیں۔ اس لئے جس قدر وقت مل سکے صبح کی جماعتوں سے صبح میں ہی کھیل وڈرل لے لینی چاہیئے اور شام کی جماعتوں کو حسب سابق دیر تک کھلا سکتے ہیں۔

(۷) اولاً سررشتہ کی ہدایات کی بموجب اردو کی جماعتیں جلسۂ اول میں اور تلنگی کی جماعتیں جلسہ دوم میں رکھی گئی تھیں۔ اس میں یہ مصلحت تھی کہ شاخ تلنگی میں عموماً ہندو طلباء ہوتے ہیں جو صبح ناشتہ کے عادی نہیں ہوتے۔ ایسی حالت میں ان کو تعلیم دینا ان کی صحت کو خراب کرنا تھا۔ اس طریق عمل سے مدرسہ کے جملہ اساتذہ کے لئے تلنگی و اردو دونوں زبانوں میں مہارت رکھنا ضروری تھا۔ بعض اساتذہ اردو میں اور بعض تلنگی میں مہارت نہ رکھنے کیوجہ سے کام میں دشواریاں پیدا ہوئیں۔ اس لئے تلنگی و اُردو کی جماعتیں مدرسین کی سہولت کے مدنظر ہر دو جلسوں میں برابر برابر تقسیم کر دی گئیں۔ چنانچہ اس طرح کام سہولت سے چل رہا ہے۔

(۸) بعض جماعتوں کے طلباء اپنے کاروبار کے لحاظ سے جلسۂ اول میں تعلیم پانا چاہتے ہیں اور بعض لڑکوں کو جن کی جماعتیں جلسۂ اول میں رکھی گئی ہیں، جلسۂ دوم میں حاضر رہ کر تعلیم پانے میں سہولت ہے۔ صدر مدرس کو اپنے مدرسہ کے حالات کے لحاظ سے وقت نامہ میں جماعتوں کی تبدیلی کرتے رہنا ضروری ہے۔ اس لئے مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ کم ازکم ہر سہ ماہ میں جماعتیں بدل دی جایا کریں۔ مثلاً اس سہ ماہی میں جو جماعتیں جلسۂ اول میں آ رہی ہیں وہ آیندہ سہ ماہی میں جلسہ دوم میں رکھی جائیں۔ اس طریق عمل سے ہر دو جلسوں کے طلباء یکساں تعلیم سے مستفید ہوتے رہیں گے۔

(۹) جس مدرسہ میں صرف دو اساتذہ مامور ہوں وہاں سوم تک کی متقابل جماعتوں کو مشترک کیا جائے تو صرف چار جماعتیں ہوتی ہیں۔ دو جماعتیں صبح اور دو جماعتیں شام میں بلائی جائیں تو ایک مدرس کے پاس صرف ایک ہی جماعت رہے گی۔ چونکہ جملہ مضامین کی تعلیم مشترک ہوتی ہے، صرف زبانِ اوّل و زبانِ دوم اور مذہب کی تعلیم کیلئے نظام الاوقات میں رعایت رکھی جائے۔

اگر کسی مدرسہ میں تین مدرسین اور چہارم تک کی دولسانی متقابل جماعتیں ہوں تو جن

جماعتوں میں تعداد طلبا، کم ہو انہیں متقابل جماعت میں ضم کرکے مشترک کریں اور مدرسین کی تعداد کے لحاظ سے مدرسہ میں جماعتیں قائم رکھی جائیں یعنی تین مدرسین کے لئے چھ جماعتیں نصف صبح اور نصف شام میں آئیں گی ۔اس طرح ایک مدرس کیلئے صرف ایک جماعت ہوگی۔ مشترک جماعتوں کی زبانِ اول اور مذہب وزبانِ دوم کے لئے نظام الاوقات میں رعایت رکھی جانا ضروری ہے ۔

اگر کسی مدرسہ میں جماعتوں کی تعداد طاق ہو تو تقسیم کار کی یکسانیت کے مدنظر کمزور یا کمسن طلبا، کی جماعت کو دونوں جلسوں میں تعلیم دیجاسکتی ہے ۔ یا جلسۂ دوم میں ایک جماعت کم رکھ کر ہر مدرسہ کیلئے ایک ساعت ایسا نکالا جائے کہ جس میں وہ جلسۂ اول کے طلبار کو اپنی نگرانی میں علمی مشاغل میں مصروف رکھ سکے ۔

**باری وارطریقۂ تعلیم کے فوائد**

(۱) ملک سرکار عالی کے تقریبًا جملہ مواضعات کے تحتانیہ مدارس میں اساتذہ کی تعداد جماعتوں کی مناسبت سے کم ہے۔ وقتِ واحد میں ایک مدرس کو دو دو تین تین جماعتوں کو تعلیم دینا پڑتا تھا۔جسکی وجہ سے کسی جماعت پر بھی کماحقہ توجہ نہیں کی جاسکتی تھی ۔اس لئے تعلیم ناقص رہتی تھی۔ اب باری وارطریقہ تعلیم کی ترویج سے ایک مدرس کے ذمہ صرف ایک ہی جماعت رہتی ہے ۔ اب ایک ہی وقت میں دو دو تین تین جماعتوں کو پڑھانے کی شکایت باقی نہیں رہی ۔اس طرح کارکردگی میں اضافہ ہوا ۔

(۲) اکثر مدارس تحتانیہ کرایہ کے مکانوں میں ہیں ۔جو غیر موزوں تاریک غیر ہوادار اور جگہ کے اعتبار سے بہت ہی تنگ ہیں ۔جگہ کی قلت اور طلبا، کی کثرت کی وجہ قیام ضبط میں بڑی دقتیں ہوتی تھیں ۔ مدرس کا زیادہ وقت قیام ضبط میں صرف ہوتا اور تعلیم کا موقع کم ملتا تھا۔ اب باری وارطریقہ کے رواج سے یہ شکایت باقی نہیں رہی ۔

(۳) جبکہ پورے طلبا، دونوں وقت مدرسہ آیا کرتے تھے تو فرنیچر کی کمی کی وجہ بعض لڑکوں کو بنچ پر جگہ ملتی اور بعض کو نیچے بیٹھنا پڑتا تھا۔ مدارس تحتانیہ کی خام عمارتوں میں لڑکوں کے کپڑے میلے ہوجایا کرتے تھے اور یہ منظر بدنما بھی تھا۔اب نصف طلبار کے

آنے کی وجہ سے یہ شکایت اور بدنمائی خود بخود رفع ہوگئی۔

(۴) حیدرآباد ایک زراعتی ملک ہے۔ ہمارے مواضعات کی اکثریت زراعت پیشہ اور مزدور پیشہ افراد پر مشتمل ہے۔ بچے تمام دن مدرسہ میں گھٹے رہنے کی وجہ اپنے اولیاء کو کاروبار میں ضروری امداد نہیں دے سکتے تھے جس کی وجہ سے نہ صرف اولیاء طلباء کو اس کی شکایت رہا کرتی تھی بلکہ طلباء میں اپنے آبائی پیشے سے نفرت پیدا ہونے لگی تھی ایک دلچسپ اور نتیجہ خیز روایت اس موقع پر ناموزوں نہ ہوگی۔

"ایک کسان کہنے لگا کہ باپ دادا کی وصیت ہے کہ تعلیم کے نزدیک ہرگز نہ جانا ورنہ بھوکے مرجاؤگے۔ اِدھر سے بیوی سن کر بول اٹھیں کہ اگر تم نے بیٹے کو مدرسہ بھیجا تو میں گھر میں نہ رہوں گی۔" غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ ایک حد تک کسان کا کہنا بھی درست ہے۔ کیونکہ موجودہ حالت میں تعلیم پاکر بچہ اپنا موروثی پیشہ اختیار کرکے روزی کمانے کو عار سمجھتا ہے۔ فی الحقیقت ایسی تعلیم کس کام کی جو اپنے آبائی پیشہ سے نفرت پیدا کرے اور دفتر کی نوکری کی ترغیب دے۔ ایسی تعلیم سے لڑکے کو بجائے فائدہ کے نقصان پہنچتا تھا۔ اس کے سدباب کیلئے باری وار طریقۂ تعلیم بہت ہی مفید ثابت ہوا۔ بچہ تین گھنٹے مدرسہ میں تعلیم پانے کے بعد بقیہ اوقات میں اپنے آبائی پیشہ یعنی زراعتی کاروبار یا مزدوری وغیرہ بھا نہ صرف اپنے والدین کی مدد کرتا ہے بلکہ اپنے آبائی پیشہ میں عملی تجربہ حاصل کرتا ہے۔

(۵) ابتدائی تعلیم کو جبری بنانے کے لئے ایک مسودۂ قانون ہماری گورنمنٹ کے پیش نظر ہے۔ باری وار طریقۂ تعلیم کی مدد سے اس کا جاری کرنا بہت آسان ہوجائے گا اور توقع ہے کہ اس وقت تک یہ طریقۂ تعلیم بہت ہی کامیاب ثابت ہوگا۔

تجربہ سے یہ بات ثابت ہے کہ ہر تعلیمی نظام کی کامیابی کا انحصار بالکلیہ مدرسین پر ہے۔ محض کسی اسکیم کا نفاذ جب تک کہ کارپردازوں کو اس کے روبہ عمل لانے کے لئے تیار نہ کیا جائے مفید نتائج پیدا کرنے کے بجائے انتشار کا موجب ہوتا ہے۔ بالخصوص ہمارے ملک میں جہاں کے باشندوں کے طبائع میں کسی نئی چیز کے قبول کرنے کی صلاحیت نہیں، عہدہ داران سررشتہ نے ضروری خیال کیا کہ اپنے دوروں میں اساتذہ صاحبان اور

رعایا کو اس طریقہ تعلیم کے فوائد سے آگاہ کیا جائے چنانچہ عہدہ داران معائنہ کنندہ کے علاوہ عالیجناب ناظم صاحب تعلیمات نے بھی متعدد مقامات پر دورہ فرماکر کانفرنسوں اور انجمن اساتذہ کے جلسوں میں مدرسین کو جمع کرکے اس طریقۂ تعلیم کی ترویج کے اسباب اور اسکے فوائد اور اس پر کاربند ہونے کے بعد ایسی مشکلات کا حل جن سے ہم کو دوچار ہونا پڑتا تھا بتایا ۔ چنانچہ صاحب ممدوح کی فاضلانہ رہنمائی کی بدولت آج یہ طریقہ ہمارے مدارس میں بڑی حد تک کامیابی کے ساتھ جاری ہے

## سفارشات پیش کردہ

( ۱ ) باری وار طریقہ تعلیم کے رواج کی وجہ اشارات نویسی کا کام دوگنا ہوگیا ہے ۔ اسلئے اگر کوئی مدرس کسی مضمون کے گذشتہ کے لکھے ہوئے تفصیلی اشارات کو کام میں لائے تو اُسے جدید طور پر اشارات تیار کرنے کے لئے مجبور نہ کیا جائے تو مناسب ہے ۔

( ۲ ) اس طریقہ کے نفاذ کے بعد بھی جن مدارس میں ایک مدرس کو بوقت واحد ایک سے زائد مشترک جماعت کو پڑھانا پڑتا ہے ، وہاں جماعتوں کے لحاظ سے اسٹاف کا اضافہ فرمایا جائے تاکہ ایک مدرس کے پاس صرف ایک ہی جماعت رہئے جیساکہ اس سسٹم کا منشا رہے ۔

( ۳ ) ہر مدرسہ میں چھوٹا سا باغ ۔ دارالمطالعہ ۔ نمائش گاہ تعلیمی کا انتظام سررشتہ کی مالی امداد سے کیا جائے تاکہ ایسے لڑکوں کو جو کسی ایک جلسہ میں باقاعدہ طور پر درس میں شریک نہیں رہتے ان مشاغل میں مصروف رکھا جائے ۔

( ۴ ) مدارسِ خانگی میں جہاں عموماً ایک ہی مدرس کام کرتا ہے اس طریقہ کو سختی سے رائج کیا جائے قیام مدرسہ کی اجازت لینے کے وقت بانیٔ مدرسہ سے اس طریقہ پر کاربند رہنے کا ایک اقرارنامہ حاصل کیا جانا ضروری ہے تاکہ مدارس سرکاری و خانگی میں عمل کی یکسانیت رہے ۔

# رپورٹ ذیلی کمیٹی[1]

## آرٹ اینڈ کریفٹ

اکثر ماہرین تعلیم نے مدرسوں میں آرٹ کے پڑھائے جانے کی اہمیت کو اب محسوس کرلیا ہے لیکن دستی کام کی تمدنی قدر و قیمت خصوصاً مدارس کے نصابی مضمون کی حیثیت سے اب تک عام طور پر تسلیم نہیں کی گئی ہے اور اب بھی اس مضمون کی افادیت اور اہمیت کی بابت شکوک ہیں۔

اس رپورٹ کے پیش کرنے کا پہلا مقصد تو یہ ہے کہ عام مدارس میں دستی کام کو نصاب میں شامل کرنے کے نظریہ کو واضح کیا جائے اور دوسرے یہ کہ چند تعمیری مجوزات کی سفارش کی جائے تاکہ ایسی سہولتیں فراہم ہوسکیں کہ مدارس میں عملی کام میں سہولت پیدا ہو۔

اس مضمون کی افادیت اظہرمن الشمس ہے اور یہی افادیت اس مضمون کے خلاف یہ عام غلط فہمی پھیلانے کا باعث ہوئی۔ اس لئے کہ اس کو عام تعلیم کے نظام میں اس نقطہ نظر سے شریک کیا گیا ہے کہ بچہ کو ایسی پیشہ ورانہ تعلیم دی جائے کہ وہ اپنا کسب معاش کسی نہ کسی پیشہ کے ذریعہ اپنی ذاتی محنت سے کرسکے مگر یہ حقیقت نہیں ہے۔

ہر شخص جانتا ہے کہ ہر کس و ناکس کو سرکاری نوکری نہیں مل سکتی۔ بریں ہم عوام کی یہ توقعات ہیں کہ اُن کے سارے بچے کسی نہ کسی سرکاری محکمہ میں ضرور کوئی اچھے خدمات حاصل کرلیں گے اور اسی لئے ایسی ہی تعلیم کا مطالبہ ہوتا ہے جو اس ضرورت کو پورا کرسکے۔ یہی وجہ ہے کہ سرپرست اپنے بچوں کو مدارس میں صنعتی تعلیم حاصل کرتے دیکھ کر بے اطمینانی محسوس کرتے ہیں چونکہ ان کا یہ خیال ہے کہ مطالعہ کتب کے سوائے کسی بھی اور

---

[1] یہ رپورٹ انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی سالانہ کانفرنس میں بتاریخ ۲ جنوری ۱۹۲۸ء بمقام ورنگل پڑھی گئی۔

کام میں مدارس میں اگر وقت صرف کیا جائے تو تضیع اوقات کے مترادف ہے۔ برخلاف اس کے ارباب تعلیم پیش بینی سے کام لیتے ہوئے ماہرین نفسیات کے تازہ ترین معلومات کے عین مطابق اپنی پالیسی کو ڈھالتے رہتے ہیں۔

جہاں کہیں بھی آرٹ اور دستی کام عام مدارس کے نصاب میں شامل کیا گیا ہے وہاں اصولی مضمرات یکساں ہیں تاہم ہر ایک ملک نے اپنے خصوصی حالات اور مقامی ضروریات کے مدنظر مناسب ترمیم کے ساتھ کسی نہ کسی طریقہ تعلیم کو اختیار کر لیا ہے۔ اس طرح اب اس مضمون کی تمدنی قدر وقیمت ہر جگہ تسلیم کی جا رہی ہے اور یہ بھی تجربہ نے ثابت کر دیا ہے کہ یہ مضمون ذہین اور کند ذہن ہر دو قسم کے طلبا کے لئے یکساں مفید ہے۔

ہمارے محکمۂ تعلیمات نے آرٹ اور دستی کام مدارس میں سکھائے جانے کے مفید اثرات سے اچھی طرح واقف ہونے کے سبب سے ان مضامین پر خاص توجہ مبذول کی ہے اور نہایت چھان بین کے بعد ان کو نئے نصاب میں ایک ایسی اسکیم کے تحت شامل کیا ہے جو ان مضامین کی تمدنی خصوصیتوں کی حامل ہے۔ آرٹ اور کرافٹ اصل میں دو مختلف مضامین نہیں ہیں بلکہ ایک ہی لائحہ عمل ہے اور حقیقت میں مختلف طریقوں سے خود اظہاری کا ایک ذریعہ ہے۔ بچہ جیسا کہ چاہیئے اب محور قرار دیا گیا ہے جس کے چاروں طرف نصاب اور تعلیم گھومنا چاہیئے۔ اس اسکیم میں ہر قدم پر بچہ کی بہترین صلاحیتوں کو اجاگر کرنے اور صحیح تخیل کی عادات ڈالنے۔ اور صفائی کار۔ احتیاط صحیح اندازہ اور سلیقہ پیدا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ نیز اس کا مقصد یہ ہے کہ صحیح مذاق خود اعتمادی۔ اور اشکال اور رنگ کے سمجھنے کی صلاحیت پیدا ہو۔ اس طرح واضح ہے کہ مطمح نظر یہ ہے کہ بچہ کو حتی الامکان مواقع دئے جائیں تاکہ وہ خود اظہاری کے ذریعہ ہر لحاظ سے اور ہر جہتی نشو ونما پائے۔ اور یہ بات صرف آرٹ اور دستی کام کی عملی مشق سے حاصل ہو سکتی ہے۔

اس بات کو ملحوظ خاطر رکھنا چاہیئے کہ آرٹ اور کرافٹ دونوں میں قریبی تعلق کی واحد کڑی ڈزائین ہے جس طرح کہ کسی کام میں صرف چابکدستی ہی کاری گری کا مقصد

نہیں ہوتا اسی طرح جو کچھ دیکھیں اس کی ہو بہو نقل اتارنا صحیح معنوں میں آرٹ نہیں ہوسکتا۔ آرٹ اور دستی کام میں رنگ رنگ میں اور شکل شکل میں امتیاز ہر موقع پر ضروری ہے اور اسی صلاحیت کو ڈزائین کہتے ہیں۔ لہذا ڈزائین کا سکھایا جانا آرٹ اور کرافٹ کی تعلیم کا اہم ترین جزو ہے۔ اس بات کی یہاں وضاحت ضروری ہے کہ ڈزائین اصل معنی میں کسی آرائشی کام کو اوپر سے تھوپ دینا نہیں ہے بلکہ کسی شئے کے مکمل ہونے تک کے تمام مراحل پر مشتمل ہے جس میں کہ چیز کا تخیل۔ کام کی اسکیم۔ اوزاروں کا صحیح استعمال۔ اچھی کاری گری اور سب سے زیادہ یہ کہ جس کام کے لئے یہ چیز بنائی گئی ہے اس کے لئے وہ موزوں ہو۔ اوپر سے تھوپی ہوئی آرائش اکثر بجائے حسن میں اضافہ کرنے کے بدنمائی کا باعث ہوتی ہے اور وہ اتنی کار آمد بھی نہیں رہتی۔ اشیاء کی خوبصورتی اصل میں افادیت صحیح تناسب اور صفائی کار میں مضمر ہے۔

مدارس میں آرٹ اور دستی کام طلباء کو سکھلانے کے لئے محکمۂ تعلیمات ان کو کسی خاص فن کے لئے تیار نہیں کرنا چاہتا بلکہ توقع کرتا ہے کہ اس مضمون کی تمدنی اور مصلح اثرات کی وجہ سے بچہ ہمدرد بنے۔ اس کی تعمیر سیرت ہو اور وہ اپنی آیندہ زندگی میں جو کچھ بھی کام کریں اس کے وہ اہل ثابت ہوں۔ آج کا بچہ کل کا ڈاکٹر۔ وکیل۔ صناع۔ جو کچھ بھی وہ بننا چاہے یا بن سکے آرٹ اور دستی کام کی اس خاص نظام کے تحت تربیت اس کے کام کے لئے بدرجہا مفید تر ثابت ہوگی بہ نسبت اس محنت اور مصیبت کے جو اس کو اپنی کتابی نصاب کی تکمیل میں جو اس کو دوران تعلیم میں اٹھانی پڑتی ہے۔

کمیٹی مندرجہ ذیل سفارشات اس مضمون کے علمی پہلو اور اکثر مدارس کے موجودہ حالات کے مدنظر پیش کرتی ہے:۔

۱۔ ورک شاپ۔

(الف) صدر مدرسین صاحبان ذمہ دار ہیں کہ وہ ایک علحدہ اور وسیع کمرہ آرٹ اور دستی کام کے لئے مختص کردیں کیونکہ علحدہ کمرہ نہ ہو تو مدرسین کے لئے ناممکن ہے کہ حسب نصاب خاطر خواہ کام کرا سکیں۔

(ب) جہاں علٰحدہ کمرہ نہ دیا جاسکے وہاں کم از کم ایک شیڈ بنوایا جائے۔

(۲) آلات تعلیم۔

(الف) کم از کم دو الماریاں آرٹ کے سامان و آلات کے محفوظ کرنے کے لئے اور تین الماریاں دستی کام (جس میں کہ لکڑی کا کام اور صحافی شامل ہیں) کے آلات و سامان کے لئے ہوں اور لکڑی کے کام کے لئے بیس بنچیں سمت متعلقہ کے فرنیچر کے موازنہ سے مہیا کئے جائیں۔

(ب) جہاں کہیں ممکن ہوسکے ایک علٰحدہ کمرہ خام اشیاء کی حفاظت کے لئے دیا جائے۔

(ج) آرٹ اور کرافٹ کے مدارس کے سالانہ موازنے صرف انھیں مضامین کے آلات و خام اشیاء کے خریدنے کے لئے مختص کردئے جائیں اور مدرسہ کی کسی دوسری ضروریات پر اس رقم میں سے کچھ خرچ نہ کیا جائے۔

(۳)۔ استاد فن۔

(الف) مدارس میں آرٹ اور کرافٹ رائج کئے گئے ہیں اس کے مدنظر یہ سفارش کی جاتی ہے کہ مندرجہ ذیل نام ان کے موزوں ہونگے:۔

| | | |
|---|---|---|
| آرٹ ماسٹر | بجائے | ڈرائنگ ماسٹر۔ |
| کرافٹ ماسٹر | بجائے | مینول انسٹرکٹر۔ |

(۷) چونکہ چالیس طلباء سے وقت واحد میں خاطر خواہ عملی کام لینا اصل میں دو ماسٹروں کا کام ہے لہٰذا کم از کم ایک مددگار یا ایک چپراسی ہر آرٹ اور ہر کرافٹ کی جماعت کے لئے دینا چاہئے تاکہ کلاس کی صفائی۔ اوزاروں کا تیز کرنا اور سامان کا سجانا ایک کے بعد دوسری جماعت کے آنے سے پہلے ممکن ہوسکے۔

(۸) کم از کم دو گھنٹے روزانہ آرٹ اور کرافٹ کے ماسٹروں کو جماعتوں کے کام کی تیاری کے لئے دئے جانا ضروری ہے اور ان کا اندراج تعلیمی گھنٹوں کی طرح نظام الاوقات میں ہونا چاہئے۔

(ت) آرٹ اور کرافٹ کے ماسٹروں کو عام تعلیمی کام نہیں دیا جائے ایسا کرنے سے خواہ مخواہ ان کے کام میں ہرج ہوتا ہے۔

(ج) مدرسہ کی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے ان ماسٹروں کو پیشہ ور کاری گر نہیں بنانا چاہیئے۔ نئے سامان کی تیاری اور پرانے سامان کی ترمیم اصل میں فرنیچر کے موازنہ سے ہونا چاہیئے اور اس کے لئے ایک بڑھائی یا رنگ ساز کی خدمات حاصل کی جانی چاہیئے نہ کہ ان ماسٹروں کو مارے ہانکے اور چار ناچار اس کام کو کرنا پڑے۔ ماسٹر اور مدرسہ ہر دو کے لئے یہ نہایت بے وقعتی کا باعث ہے کہ مدرسین کو مزدور پیشہ ور کی حیثیت دی جائے۔ استاد کا کام تربیت دینا ہے اور اس خصوص میں بھی آرٹ اور کرافٹ ماسٹر کوئی فن یا پیشہ سکھلانے کے لئے نہیں ہے بلکہ اس کا فرض یہ ہے کہ طلباء میں آرٹ اور کرافٹ کے ذریعہ سے سیرت سازی اور ان میں اخلاقی احساسات پیدا ہوں۔

(د) اس بلند مقصد کو پیش نظر رکھتے ہوئے یہ مناسب ہے کہ آرٹ اور کرافٹ کے مدرسین کی قابلیت کا معیار عام تعلیم میں بھی اچھا خاصا ہو۔ لہذا یہ سفارش کی جاتی ہے کہ تمام آرٹ اور کرافٹ کے ماسٹروں کو عام اجازت دی جانا چاہیئے کہ اگر وہ چاہیں تو میٹرک اور جملہ ڈرائینگ کے امتحانوں میں بغیر کسی مزید اجازت کے بیٹھ سکیں۔

(۴) نمونے۔

(الف) طلبا اگر اپنا بنایا ہوا سامان لیجانے کے خواہاں ہوں تو اجازت دی جانی چاہیئے کہ وہ خود ذاتی خام اشیا لاکر سامان بناسکیں اور ان کا یہ بھی دل بڑھانا چاہیئے کہ وہ بطور مشق کے مدرسہ یا گھر کا سامان درست کریں۔

(ب) جو سامان کہ سرکاری خام اشیائے سے مدرسہ میں تیار ہو مدرسہ میں اور مدرسہ کے باہر اصل لاگت سے بیچا جاسکے، اس کی بھی اجازت دی جانی چاہیئے۔

(ت) اس ذریعہ سے جو رقم جمع ہو اس کو خزانہ شاہی میں داخل کرنے کی بجائے کرافٹ سے متعلق نئے نئے آلات اور اوزار خرید نے کے مد میں خرچ کرنا چاہیئے تاکہ کرافٹ کی جماعت کی حالت بہتر سے بہتر ہو سکے۔ اس سے ایک فائدہ یہہ بھی

ہوگا کہ بچے اپنے کام پر فخر کریں گے اور ان کو اپنے مدرسہ سے خاص دلچسپی اور ہمدردی پیدا ہوگی۔
(ٹ) اس غرض کے لئے ایک خاص رجسٹر رکھا جائے۔

(۵) فیس۔

چونکہ منظورہ موازنہ بہت کم ہے خصوصاً آرٹ کے کام کے لئے اس لئے یہ سفارش کی جاتی ہے کہ ایک خاص فیس مثل سنما فیس، گیمس فیس وغیرہ کے طلبا پر عائد کی جائے، جس سے آرٹ اور کرافٹ کا سامان مثل کاغذ وغیرہ کے خریدا جاسکے۔ حسب ذیل فیس کی سفارش کی جاتی ہے۔

| | |
|---|---|
| ۲ ر | فوقانیہ جماعتوں کے لئے |
| ۱½ ر | وسطانیہ جماعتوں کے لئے |
| ۱ ر | تحتانیہ جماعتوں کے لئے |

اس طرح حاصل شدہ فیس صرف آرٹ اور کرافٹ کے کام پر صرف کی جائے۔

(۶)۔ دستی کام۔

مختلف کرافٹ مختلف مدارس میں سکھائے جاتے ہیں۔ مثلاً پارچہ بافی، خیاطی، بیدری کام، لکڑی کا کام اور صحافی ایک حد تک یہ جائز ہے اور مناسب بھی۔ لیکن چونکہ کسی فن یا پیشہ کی باضابطہ تعلیم اصل میں پیشہ ورانہ مدارس کا کام ہے اس لئے یہ مناسب ہوگا کہ جہاں تک ممکن ہوسکے عام تعلیمی مدارس میں یکسانیت ہو۔

(۷) گریڈ۔

چونکہ ان تمام مختلف کرافٹ کے پڑھانے والے ایک ہی قسم کے عملی کام پر مامور ہیں لہذا اگر وہ یکساں معیار قابلیت رکھتے ہوں تو اُن کے گریڈز میں بھی یکسانیت ہونی چاہیئے۔ لیکن موجودہ صورت میں پارچہ بافی، خیاطی اور صحافی کے ماسٹروں کے کم گریڈ ہیں بہ نسبت دوسرے مینول انسٹرکٹرز کے۔ اس لئے ان میں سے ہر ایک کی یہ خواہش اور کوشش ہوتی ہے کہ وہ مینول انسٹرکٹر بنا دئے جائیں۔ یہ صورت حال واقعتاً ہمدردانہ لحاظ مناسب کی محتاج ہے۔ خصوصاً اس وجہ سے کہ ان میں سے اکثر کو انتظامی ضروریات

کے مدنظر مینول انسٹرکٹری کی جائدادوں پر زیادہ گریڈ پر متبدل کیا جا چکا ہے۔

(۸) نمائش۔

نمائش میں بجائے چند مخصوص طلباء کے کام کے اور جن کو کہ ماسٹروں نے مدد دی ہو پورے مدرسہ میں دوران سال میں جو کام ہوا اپنے نمونے پیش کرنیکا موقع دیا جائے

(۹) کتب۔

سب سے آخر میں یہ بہت ضروری ہے کہ آرٹ اور کرافٹ پر اردو میں نئی نئی کتابیں لکھی جانے اور ترجمہ کئے جانے کا خاص انتظام کیا جائے۔

---

## اراکین کمیٹی:۔

| | | |
|---|---|---|
| مولوی سید محمد جعفر صاحب انسپکٹر ڈرائنگ و مینول ٹریننگ۔ | | صدر نشین |
| مولوی عبدالجبار صاحب | مددگار سٹی کالج۔ | معتمد |
| " شیخ سمیع اللہ صاحب | مددگار ٹریننگ کالج | رکن |
| " مرزا قادر بیگ صاحب | | " |
| " احمد علی خاں صاحب | مددگار مدرسہ فوقانیہ چادرگھاٹ | " |
| " امجد علی صاحب | " " دارالشفاء | " |

---

# ہزاکسلنسی امیر جامعہ

## کا

# طلبہ سے خطاب

[1] یہ پہلا موقع ہے کہ میں ایک خاص حیثیت سے یہاں آپ کی خدمت میں حاضر ہوا ہوں اس سے پہلے بھی آیا ضرور تھا لیکن ایک وزیٹر کی حیثیت سے، ایک غیر کی حیثیت سے آیا تھا اور آج آپ کا ہو کر حاضر ہوا ہوں۔

**حضرت اقدس و اعلیٰ کا بہترین تحفہ** میرے عزیز بھائیو! آپ لوگوں سے دو دو باتیں کرنے سے قبل میں آپ کو یہ بتا دینا چاہتا ہوں کہ یہاں کی ایک سرسری آمد کے اور سرسری طور پر آپ کی جامعہ کو، اس کی عمارت کو دیکھنے کے بعد میرے تاثرات کیا ہیں۔ آپ کی جامعہ میں آنے کے بعد جو چیز سب سے پہلے میں نے دیکھی، وہ یہ تھی کہ اس جامعہ کی عمارت کے ارکیٹکٹ نے یہ خیال رکھا ہے کہ ہندو اور مسلم کلچر کے اتحاد کا نظارہ پیش کرے اور بتا دے کہ ہندو اور مسلم کلچر مل کر کیسا حسین نظارہ پیش کرتے ہیں۔ اس جامعہ کی ایک ایک اینٹ اور ایک ایک پتھر ہر دیکھنے والے کو یہ سبق دے رہا ہے کہ ہندوستان کے مستقبل کا وجود صرف اتحاد و یگانگت میں ہے نہ کہ افتراق میں۔

میں سب سے پہلے اعلیٰحضرت اقدس و اعلیٰ کا شکریہ ادا کروںگا کہ آپ نے ملک و قوم کو وہ بہترین تحفہ عطا فرمایا جو ایک بادشاہ، ایک آقا، ایک فرمانروا اپنے ملک، اپنی قوم کو دے سکتا ہے یعنی ایک عظیم الشان تعلیمی ادارہ۔

---

[1] لفٹننٹ کرنل نواب سر احمد سعید خاں نواب صاحب چھتاری صدر اعظم باب حکومت سرکار عالی و امیر جامعہ عثمانیہ نے بتاریخ ۱۲ آبان ۵۵ف طلبا جامعہ عثمانیہ کو مخاطب فرمایا۔

آج آپ حضرات سے مل کر جو مسرت ہوئی وہ محتاج بیان نہیں۔ ایک زمانہ تھا کہ میں بھی مادرِ علمی کی آغوش میں آپ کی طرح ہی بے فکری کے دن گزار رہا تھا۔ آج اس کو ایک زمانہ ہوگیا ہے لیکن اب بھی میرے احساسات اور جذبات ویسے ہی ہیں اور اپنے محترم اساتذہ مبین سے میرے تعلقات ویسے ہی برقرار ہیں۔

آج آپ سے ملنے کے بعد پھر میرے دل میں اس کی یاد پیدا ہو رہی ہے۔ دل نے چاہا کہ تھوڑی دیر کے لئے آپ اور میں مل کر اپنی زندگی کے گزشتہ ادوار پر ایک نظر باز گشت ڈالیں۔ آپ میں سے بعض نو عمر ہیں اور بعض مجھ سے معمّر لیکن آپ کے اور میرے ادوار زندگی کے کچھ نہ کچھ حصے مشترک ضرور ہیں۔

ہماری زندگی کا پہلا دور بچپن کا دور ہوتا ہے جب ہم ایک کھلونے پر ایک ایک لڈو پر لڑتے ہیں۔ ہماری زندگی کے نشیب و فراز اسی کھلونے کے حاصل کرنے یا نہ کرنے پر منحصر ہوتے ہیں۔ اگر ہم ناکام رہتے ہیں تو ہمیں بڑی تکلیف رہتی ہے۔ اس کے ساتھ جب ہمارے بزرگ ہمیں روکتے ہیں تو ہم خیال کرتے ہیں کہ وہ سب غلطی پر ہیں۔

اس کے بعد ہماری زندگی کا ایک اور دور آتا ہے۔ اس میں ہمارے بچپن کے خیالات ہمیں غلط، لغو اور بیکار معلوم ہوتے ہیں۔ میری تقریر سے آپ کہیں یہ مطلب نہ نکالیں کہ میں آپ کو نصیحتیں کرنے آیا ہوں۔ اگر ایسا ہو تو میرے جانے کے بعد آپ کہنے لگیں گے۔

یہ کہاں کی دوستی ہے کہ بنے ہیں دوست ناصح      کوئی چارہ ساز ہوتا کوئی غم گسار ہوتا

میں تو صرف اپنی زندگی کے دور یاد کرنا چاہتا ہوں۔ اسکول کے دور میں اگرچہ ہمارے سابقہ خیالات غلط معلوم ہوتے ہیں لیکن نئے جذبات اُن کی جگہ لیتے ہیں اور ان کے متعلق بھی وہی کیفیت برقرار رہتی ہے۔ اگر ہمارے جذبات کی تکمیل نہ ہوئی تو ہم ساری دنیا کو نا اہل سمجھنے لگتے ہیں۔ اس لئے اگر آپ غور کریں تو محسوس کریں گے کہ غلطی اور صحت محض اضافی چیزیں ہیں اور ان کا دارومدار صرف آپ کے نقطۂ نظر پر ہوتا ہے اس لئے یہ خیال کر لینا کہ ہماری رائے ہی صحیح تھی غلط ہے اور یہ کہ وہ جو ہم سے زیادہ غلطیاں کر چکے ہوں اور

زیادہ تجربہ حاصل کیا ہو۔ کیونکہ آپ سے جو معمّر ہیں انھوں نے لازماً زیادہ عرصہ تک غلطیاں کی ہوں گی اور ان سے زیادہ فائدہ بھی اٹھایا ہوگا۔ ان کی رائے کو غلط سمجھنا درست نہیں۔

**تعلیم کا مقصد تہذیب نفس، تہذیب نفس کا مقصد، آزادی کا صحیح استعمال ؛**

اب آپ کی زندگی کا جامعی دور گزر رہا ہے۔ آپ ایک نئے خاندان کے رکن ہیں۔ یہاں آپ کے والدین کی جگہ آپ کے اساتذہ نے لی ہے اور جو ہمدردانہ تعلق آپ کے والدین کو آپ سے ہوتا ہے وہ اساتذہ میں موجود نہیں ہے تو جامعہ کامیاب نہیں ہوسکتی۔ نہ اس کا مقصد پورا ہوسکتا ہے۔ تعلیم کا مقصد آپ کو قابل علماء کے مقولے یاد دلا دینا نہیں۔ اس کا مقصد چند الفاظ میں تہذیب نفس پیدا کرنا ہے۔ اگر یہ نہ ہو تو تعلیم بیکار ہے۔ اس تہذیب کا مقصد یہ ہے کہ آپ آزادی کے صحیح استعمال کے قابل ہوں اور وہی سب سے زیادہ آزاد ہوتا ہے جو اپنے آپ پر سب سے زیادہ قیود عائد کرلے۔ جس نے اپنے آپ پر رضاکارانہ طور پر جتنے قیود عائد کرلئے اتنا ہی وہ زیادہ آزاد ہے، اتنی ہی اس کی تہذیب نفس بڑھی ہوئی ہے۔

اب میں جامعہ کے طلباء سے پھر ملنے کی عزت حاصل کروں گا۔ اب ایک اجنبی ہوں اور یہ آپ کا کام ہے کہ اجنبیت اور علحدگی کے احساسات کو آپ اُخوت اور محبت کے احساسات سے بدل کر مجھے اپنا بنا لیں۔"

---

# سالانہ کانفرنس

## کُل ہند وفاق انجمن ہائے اساتذہ

**پروفیسر امرناتھ جھا کے خطبۂ صدارت کا خلاصہ**[۱]

"یہ ضروری ہے کہ ہم انسانی قسمت کا واضح تصور رکھیں اور یقین حاصل کریں کہ آیا ہم روئے زمین پر کمانے اور لطف اٹھانے آئے ہیں یا ایک بڑے گوریلے سے زیادہ شریفانہ اور اعلیٰ زندگی بسر کرنے۔" پروفیسر امرناتھ جھا نے کل ہند تعلیمی کانفرنس سری نگر کے خطبۂ صدارت میں کہا۔

تعلیم کے نصب العین کی نسبت انھوں نے کہا کہ تعلیم کی تجویز سازی تازہ بتازہ ہونی چاہئے تاکہ اس خواب کے شرمندۂ تعبیر ہونے میں کوئی رکاوٹ نہ ہو جس کو آج ٹھکرایا جا رہا ہے۔ انھوں نے ہمہ گیر ممالک کا ذکر کیا جہاں مقاصد تعلیم کی تعریف وتحدید صاف الفاظ میں مملکت کے حکم سے ہوتی ہے۔

خالص دماغی ترقی تباہی کے نئے آلات کی تیاری پر منتج ہوتی ہے۔ "طاقت بہترین اور دانشمند ترین افراد کے ہاتھ میں ہونی چاہئے۔ اس کا استعمال انسانی حقوق کے حصول کے لئے نہیں بلکہ انسان کے دینی حقوق کے حصول کے لئے ہونا چاہئے۔ تعلیم انسان کو اس طرح آراستہ کرے کہ اس کا جسم، دماغ اور روح مخلوق خدا کی حیثیت سے انسان کی شان وترقی کے لئے ہم آہنگی سے کام کریں۔ انھیں تعلیم ہم آہنگی کے لئے دینی چاہئے نہ کہ لڑائی کے لئے۔

انھوں نے ہمارے موجودہ صنعتی نظام میں بعض رخنوں کی طرف اشارہ کیا جن کو پُر کرنا چاہئے اور خیال ظاہر کیا کہ بہت کم توجہ اطفال اور نرسری اسکولوں اور فنی تعلیم اور تعلیم بالغان کی طرف کی جا رہی ہے۔

---

[۱] یہ خطبہ بمقام سری نگر (کشمیر) ۲۶ ستمبر ۱۹۴۶ء کو دیا گیا۔

**مذہبی تعلیم:**۔ مذہبی اور فرقہ دارانہ تعلیم کا ذکر کرتے ہوے انھوں نے کہا کہ اگر عیسائیت، ہندومت، اسلام، بدھ مت، مذہب زرتشت اور دوسرے مذاہب کے خاص خاص اصول ایک جگہ جمع کئے جائیں تو نہ صرف بہت ساری مذہبی تلخی اور غلط فہمی دور ہو جائے گی بلکہ ہر شخص فراخ دلانہ اور روادارانہ زاویۂ نگاہ اختیار کرنا سیکھ جائے گا۔ جو بنی نوع انسان کے مستقبل کے لئے شگون نیک ہوگا۔

لیکن انھوں نے مذہبی تعلیم کی وکالت کرتے ہوئے رائے ظاہر کی کہ فرقہ واری مدارس اور کالج برخاست کردینے چاہئیں۔ ماہرین تعلیم کو اس اثر بد کی بیخ کنی کی فکر کرنی چاہیئے جو ہندوستانی قوم کے استحکام کی تباہی کے درپے ہے۔ خود اساتذہ کو تنگ نظر فرقہ واریت کے خراب اثر سے آزاد رہنا چاہیئے۔

---

# شذرات

خلاصہ تقریر[1] میر احمد علی خاں صاحب "ہندوستان کی ابتدائی تعلیم میں چند رکاوٹیں" میرا آج کا موضوع ہے۔

یہ معلوم کر کے تعجب ہوگا کہ دورِ حاضر میں بمقابلہ انگلستان کے ہندوستان میں ابتدائی تعلیم کی ترویج پہلے ہوئی ہے ۱۸۷۰ء میں انگلستان میں ابتدائی تعلیم کا قانون نافذ ہوا اور اس کے برخلاف ہندوستان میں ۱۸۱۳ء سے قبل ہی اس طرف کمپنی کی حکومت متوجہ ہو چکی تھی اس بارے میں ہندوستان یورپ کے دیگر ممالک سے بھی پیش پیش رہا ہے۔ پھر بھی ہندوستان ہی تعلیمی ترقی میں بہ نسبت اور ممالک کے پیچھے ہے۔

ممالک یورپ اور امریکی ریاستوں کی تعلیم میں بچوں کی ضروریات کا اندازہ اُن کی خصوصیات اور حالات کے مدنظر نہیں بلکہ والدین۔ سرپرستوں اور معلّمین وغیرہ کے تجربات اور توقعات کے تحت کیا جاتا تھا۔ اب بچوں کی نہ صرف ابتدائی تعلیم بلکہ ان کی عام نشو ونما یعنی ان کی جسمانی اخلاقی اور مذہبی تربیت کی طرف توجہ کی جارہی ہے دوسرے ممالک میں ہندوستان کی طرح خواندگی تعلیم کا مقصد نہیں ہے۔ جس میں بچوں کو دلچسپی ہو یا نہ ہو مجبوراً رٹایا نہیں جاتا بلکہ زندگی کے مقصد کے حصول کا ایک ذریعہ قرار دیا گیا ہے۔ ترکوں کی تعلیمی ترقی کا بڑا راز یہی تھا کہ ترکی میں صحیح مقصد تعلیم کو پیش نظر رکھ کر عمل ہوا اسی وجہ سے کم سے کم مدت میں زیادہ سے زیادہ ترقی وہاں ممکن ہو سکی۔

دوسری رکاوٹ یہ ہے کہ ہندوستان میں ابتدائی مدارس میں تعلیم پانے اور تعلیم دینے والے پست خیال شریک ہوتے ہیں۔ متمول اور مالدار طلباء اس میں شریک ہونا کسرِ شان سمجھتے ہیں ان کے لئے ثانوی مدارس کے تحتانی درجے مخصوص ہیں۔ جرمنی کی مثال اس سلسلہ میں کارآمد ہو سکتی ہے۔ وہاں ۱۹۱۹ء میں ایک جدید (۴) سالہ نصاب تعلیم مرتب کیا گیا اور اس کو فونڈیشن اسکول کے نام سے موسوم کیا گیا۔

---

[1] یہ تقریر کانفرنس انجمن اساتذہ ، میدک ۱۳۴۵ف میں کی گئی۔

اس میں ہر ایک تعلیم پاتا ہے۔ فرقے یا امارت یا غربت سے کوئی تعلق نہیں۔

ہندوستان میں عام طور پر ابتدائی تعلیم کا نصاب ۴ سالہ ہے لیکن حاضری کی عدم پابندی کی وجہ اس پوری مدت میں بہت کم لڑکے تعلیم پاتے ہیں۔

چوتھا نقص والدین اور سرپرستوں سے متعلق ہے۔ ان میں اشتراک عمل تقریباً معدوم ہے۔ اولیاً وغیرہ کی دلچسپی اور توجہ حاصل کرنے کا بہترین طریقہ یہ ہوسکتا ہے کہ اولاً ابتدائی تعلیم میں اصلاح کی جائے اور ابتدائی تعلیم کا نصاب اور مصروفیات حقیقی زندگی سے وابستہ ہوں۔

پانچویں نقص کا تعلق مدرسین سے ہے۔ ان کی عام تعلیمی قابلیت اور پیشہ ورانہ تربیت و معلومات عموماً ناکافی اور غیر اطمینان بخش ہیں۔ اس کا اثر طریقہ ہائے تعلیم اور تعلیمی فضا پر بُرا پڑ رہا ہے۔

مختصر یہ کہ ہماری ابتدائی تعلیم ایک بڑی حد تک کامیاب اس وقت ہوسکتی ہے جبکہ مشکلات ورکاوٹیں جنہیں مدرسین نے نہیں پیدا کیں ان کا ازالہ کیا جائے جس کے لئے ممکنہ کوشش کرنی چاہیئے۔

**جلسہ سالانہ انجمن اساتذہ ضلع بیڑ۔** بہمن ۱۳۵۰ف انجمن اساتذہ ضلع بیڑ کے سالانہ جلسہ کا پہلا اجلاس زیر صدارت مولوی غیاث الدین احمد صاحب مہتمم تعلیمات ضلع بیڑ مدرسہ فوقانیہ عثمانیہ بیڑ کی عمارت میں منعقد ہوا۔ مدرسہ کا احاطہ آراستہ کیا گیا تھا۔ خواتین و معلمات کے لئے ایک حصہ مختص کر دیا گیا تھا۔

کارروائی کا آغاز قراءت سے ہوا۔ مدرسہ تحتانیہ دھونڈاپورہ کے دو بچوں نے پرارتھنا کہی۔ محمد عبدالستار صاحب معتمد انجمن اساتذہ نے رپورٹ سال گزشتہ پڑھ کر سنائی۔ پھر مولوی اسرار احمد صاحب انصاری مددگار مدرسہ فوقانیہ بیڑ نے دلکش پیرایہ میں "اخلاق مدرسہ" پر مبسوط تقریر فرمائی۔ مقرر نے مختلف مثالوں و تجربوں و نظائر سے ثابت کر دکھایا کہ ملک یا مذہب یا مدرسہ اس وقت تک راہ ترقی میں ہرگز گامزن نہیں ہوسکتا جب تک کہ اس کی اخلاقی ترقی نہ ہو۔ اس کے بعد مسٹر وینکٹیش راؤ مددگار مدرسہ تحتانیہ عزیز پورہ نے دستکاری پر جماعت اول کو نمونہ کا سبق دیا۔

## اجلاس دوم

دوسرے اجلاس میں مولوی غلام طاہر صاحب صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ گیورائی نے "تعلیم اوب پڑ" ایک مبسوط تقریر فرمائی۔ ازاں بعد مسٹر سکھا رام مددگار مدرسہ تحتانیہ مرکزی دھونڈاپورہ نے جماعت چہارم کو قواعد موٹی پر نمونہ کا سبق دیا۔ مولوی سید علی صاحب مددگار مدرسہ فوقانیہ بیڑ نے "بنیک انگریزی" پر ایک برجستہ تقریر فرمائی اور پنڈت جواہر لعل نہرو، بوس وغیرہ کے خیالات کی ترجمانی کی۔ نیز عالی جناب نواب مہدی یار جنگ بہادر کے خطبۂ صدارت کا حوالہ دیتے ہوئے فرمایا کہ مدارس کے موجودہ تعلیم کے پیش نظر

انگریزی سکھانے کے لئے ابتدا ؤ بیک انگریزی پر زور دیا جائے اس کے جراثیم بہت جلد دیگر مدارس میں بھی پہونچ جائیں گے۔

تیسرے اجلاس میں مولوی عثمان صاحب مددگار مدرسہ تحتانیہ مرکزی دھونڈا پورہ نے مضمون حساب پر جماعت چہارم مرہٹی کو نمونہ کا سبق پڑھایا۔ مسٹر سداشیوراؤ ناظر تعلیمات ضلع بیڑ نے منصوبی طریقہ پر تقریر فرمائی۔ مولوی بشیر الدین صاحب مددگار مدرسہ فوقانیہ بیڑ نے جماعت ششم کو مضمون فارسی میں نمونہ کا سبق دیا۔

چوتھے اجلاس میں مسٹر چندشیکھر مددگار فوقانیہ بیڑ نے ورزش جسمانی پر تقریر فرماتے ہوئے کہا کہ آج کل بچوں میں حسب ذیل نقائص پائے جاتے ہیں۔ چپکا ہوا سینا۔ پھولا ہوا پیٹ وغیرہ ان کے لئے اصلاحی ورزشیں ضرور کروائی جائیں۔ دیسی و بدیسی کھیلوں کے ذریعہ انھیں صحت مند بنایا جائے۔ مسٹر پنڈت شنکر راؤ صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ جول بن نے جماعت چہارم کو مرہٹی نظم پر نمونہ کا سبق دیا۔

پانچواں اجلاس زیر صدارت عالی جناب مولوی غیاث الدین احمد صاحب مہتمم تعلیمات ضلع بیڑ منعقد ہوا۔ ابتداءً کئی تحریکات پیش ہوئیں۔ پھر عہدہ داران انجمن کے انتخابات عمل میں آئے۔

صدر جلسہ نے تقاریر و اسباق پر مؤثر تبصرہ فرمایا۔ تقریر جامع مدلل و دلچسپ تھی جس کا حاضرین پر خاص اثر ہوا۔ اس کے بعد صدر کانفرنس نے اراکین انجمن کی ان تھک کوششوں اور محنت کی ستائش فرمائی اور خوانین پردہ دار و معلمات اور حاضرین جلسہ کا شکریہ ادا فرمایا۔

جلسہ کا اختتام دعائے درازی عمر و اقبال حضور پرنور و شہزادگان بلند اقبال و شہزادیان فرخندہ فال پر عمل میں آیا۔

**جلسہ انجمن اساتذہ مدرسہ بیدر۔** انجمن کا ماہانہ جلسہ بابت ۲۹ خورداد ۱۳۵۰ ف بصدارت صدر مدرس صاحب منعقد ہوا۔ مولوی محمد اسمٰعیل صاحب نے اردو نظم پر نمونہ کا سبق جماعت ہفتم کو دیا۔ سبق مقررہ وقت میں مکمل نہ ہو سکا۔ اس کے بعد مسٹر کھنڈے راؤ نے ہوم ورک مدرسین کی نگرانی میں کرانے پر تقریر فرمائی۔ آپ نے فرمایا کہ مدرسہ میں برخاست کے بعد یا تعلیم شروع ہونے سے پیشتر کرانا بہت ہی مشکل ہے۔ البتہ تعطیلات میں اور تفریح کے لئے جب مدرسین جائیں تو طلباء ان کے ساتھ جا کر ہوم ورک کی اصلاح کر سکتے ہیں۔ ورنہ ہوم ورک اور کلاس ورک میں کوئی فرق نہ رہے گا۔ عبدالحمید صاحب شوق نے کہا کہ ہوم ورک وہ کام ہے جو طلباء کو گھر پہ آزادی سے کرنے کو دیا جائے۔ مگر عموماً طلباء لے پروائی سے یہ کام کرتے ہیں کہ مدرسین کا بہت سا وقت اس کی تصحیح میں گذرتا ہے۔ بہتر طریقہ یہ ہوگا کہ

جو کام تحریری مدرسہ میں ہو اس کو طلبا گھر سے صاف کر کے لائیں۔ تو ان کو اعادہ کا بھی فائدہ ہوگا۔ وہ کام بھی مدرسین کی زیر نگرانی انجام پایا ہوا ہوگا۔ اور اس کی صحت میں بھی مدرسین کا زیادہ وقت صرف نہ ہوگا۔ مولوی عبد الولی صاحب نے بھی زور دیا کہ ہوم ورک مدرسین کی نگرانی میں ہونا چاہئے۔ پھر مولوی فضل الرحمٰن صاحب نے تقریر فرمائی اور فرمایا کہ ہوم ورک دینے والے مدرسین طلبا کو درسی کتابوں کی طرف توجہ کرنے سے گویا روکتے ہیں یہی وجہ ہے کہ آج کل کے طلبا کو اپنی کتابوں کی خبر نہیں کہ ان میں کیا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ قدیم طریقہ تعطیلات میں کچھ تحریری و مشقی کام دینے کا زیادہ مفید تھا۔

صدر جلسہ نے فرمایا کہ ہوم ورک نہ سہی اس کا کچھ ہی نام رکھ لو مگر کچھ نہ کچھ مشقی کام جو کلاس ورک سے الگ ہو مدرسین کی نگرانی میں کرانا بہت ضروری ہے۔ اور سال حال جو تجربہ ہائی کلاسس میں انگریزی کے متعلق کیا گیا ہے وہ کافی مفید ثابت ہوا ہے۔ یقیناً تفریح و تعطیلات میں یا ہر روز گھر پر جو وقت ہوم ورک کی صحت میں صرف ہوتا ہے اس سے کم وقت میں زیادہ بہتر خدمت طلباء کی مدرسین کر سکتے ہیں۔ جلسہ تقریباً ۱½ بجے ختم ہوا۔

**ماہانہ جلسہ انجمن اساتذہ فوقانیہ نام پلی:۔** بصدارت جناب مولوی مرزا محمود علی بیگ صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی انجمن اساتذہ کا جلسہ بابتہ امرداد ۱۳۴۵ ف منعقد ہوا۔ مولوی غلام دستگیر صاحب مددگار مدرسہ فوقانیہ نامپلی نے Dramatization "تمثیل" پر تقریر کرتے ہوئے کہا کہ تمثیل ایک قصہ اور افسانہ ہوتا ہے جس میں انسان کی حقیقی زندگی کا خاکہ پیش کیا جاتا ہے۔ عام طور پر ڈرامہ کو معیوب سمجھا جاتا ہے مگر یاد رکھنا چاہئے کہ ہر چیز میں اچھائی اور برائی ہوتی ہے ہم کو اچھائی سے فائدہ اٹھانا چاہئے اور برائی کو چھوڑ دینا چاہئے۔

طلباء کے سامنے کسی مضمون یا سبق کو جہاں تک ہو سکے "تمثیل" کی صورت میں پیش کرنا چاہئے۔ جدید تحریکات تعلیم میں بچوں کی فطری جبلتوں اور رجحانوں کا لحاظ رکھا گیا ہے۔ بچوں کی ایک جبلت تمثیلی بھی ہے۔ جب بچہ اپنے بزرگوں کو کوئی کام کرتے ہوئے دیکھتا ہے تو خود بھی اس کی تقلید کرتا ہے۔ چھوٹی سی چھوٹی اور بڑی سی بڑی جماعت میں تمثیل کے ذریعہ سبق پیش کیا جا سکتا ہے۔ اس میں بچوں کی عمر اور استعداد کا بھی لحاظ رکھنا چاہئے۔ تمثیلی طریقے کو چھوٹی جماعتوں سے شروع کیا جائے تو مفید نتائج برآمد ہوں گے۔ پہلے بچے کے تخیل کو اکسایا جائے اس کے بعد ڈرامہ کے ذریعہ سبق کو پیش کیا جائے شکسپیر کا کوئی ڈرامہ پڑھانا ہو تو مدرس خود اس قصے کو پڑھ کر سنائے اور بچوں کے تخیل کو اکسائے اس کے بعد چند بچوں کو افرادِ قصہ کے طور پر منتخب کیا جائے۔ سوالات کے ذریعہ قصہ کا مضمون بچوں کے ذہن نشین

کرایا جائے۔ تمثیل کے ذریعہ سبق دینے کے لئے کسی سالانہ جلسہ کی ضرورت نہیں بلکہ جب ضرورت محسوس ہو تمثیل کے ذریعہ سبق دیا جائے۔

ایسے ڈراموں کا انتخاب کیا جائے جو اخلاقی ہوں اور ان کی تیاری میں کم سے کم وقت صرف ہو سکے۔ تمثیل کے ذریعہ تعلیم دینے کا مقصد یہ ہے کہ جہاں تک ہو سکے بچوں کی تعلیم کتابی نہ ہو بلکہ مشاہدہ اور عمل سے ہو۔

صدرنشین صاحب نے اس تقریر پر اظہار خوشنودی فرماتے ہوئے یہ رائے ظاہر فرمائی کہ اگر مدارس میں ان اصول پر عمل کیا جائے تو مفید نتائج برآمد ہوں گے۔

**جلسہ سالگرہ مبارک مدرسہ تحتانیہ پالم** :- ۲۰؍شہریور ۵۰ ف کو سالگرہ ہمایونی کا جلسہ منجانب اسٹاف مدرسہ منایا گیا۔ طلباء مدرسہ نے ہاتھوں میں جھنڈیاں لئے ہوئے ترانہ دکن پڑھتے ہوئے موضع نوازی کے آبادی میں گشت لگایا۔ طلبہ مدرسہ نے حمد و باری تعالیٰ و ترانۂ دکن پڑھا۔ اور پرچم آصفی کی سلامی کے بعد جلسہ کا آغاز ہوا۔ پنڈت سومیشور راؤ صاحب وطن دار پٹواری نے صدارت کی۔ قرأت اور پرآرتھنا کے بعد فریدالدین و عبدالحمید۔ کاسی رام۔ نارائن ریڈی و شیخ علی و نرسیا متعلمین مدرسہ نے عہد عثمانی کے جدید ترقیات و سالگرہ سے متعلق تقریریں کیں۔

مولوی محمد عبدالغنی صاحب و مسٹر بی بھوم راج مددگار مدرسہ نے بزبان تلگو سالگرہ و جدید ترقیات سے متعلق تقریریں کیں۔ طلباء مدرسہ نے مکالمہ کیا۔ مولوی محمد عبدالقادر صاحب صدر مدرس مدرسہ ہذا نے عہد عثمانی کے برکات اور ترقیات و سالگرہ کی اہمیت کو ظاہر فرمایا۔ اور عوام کی توجہ مدرسہ کے جانب مبذول فرمائی۔ آخر میں صدر جلسہ نے سالگرہ سے متعلق تقریر کرتے ہوئے مدرسہ کی ترقی پر اظہار خوشنودی فرمایا۔ صدر مدرس مدرسہ نے صدرنشین صاحب و مسٹر گنگا ریڈی اور حاضرین جلسہ کا شکریہ ادا کیا اور دعائے سلامتی اعلیٰ حضرت بندگان عالی و شاہزادگان بلند اقبال و شاہزادیان فرخندہ فال پر جلسہ برخاست کیا گیا۔

**جلسۂ سالانہ مدرسہ وسطانیہ مغل گدہ** :- ۱۶؍شہریور ۱۳۵۰ف کو مدرسہ کا سالانہ جلسہ تقسیم انعامات زیر صدارت راجہ وینکٹ اننت ریڈی صاحب وسیکھہ منایا گیا۔ اولیائے طلباء و معززین مقامی کثیر تعداد میں شریک جلسہ رہے۔ مدرسہ کو خوبی کے ساتھ آراستہ کیا گیا تھا۔ حالات حاضرہ سے متعلق جنگی تصاویر و نقشہ جات پبلک کے لئے جاذب توجہ بنے ہوئے تھے۔ سہ پہر میں طلباء کے اسپورٹس شروع ہوئے۔ جس میں سگنلنگ اور فزیکل ڈسپلے دلچسپ تھے۔ اسپورٹس کے ختم پر پرتکلف عصرانہ کا

منجانب مدرسہ انتظام کیا گیا تھا تقریباً سو مہمان بلا امتیاز مذہب و ملت ایک ہی میز پر لطف اندوز ہو رہے تھے اور یہ باہمی اتحاد و یگانگت کا بے نظیر نظارہ تھا۔ قرأۃ اور پر ارتھنا سے جلسہ کی کارروائی شروع ہوئی۔ مولوی سید ریاض الدین علی صاحب نے ایک برجستہ اور دلچسپ تقریر کے ساتھ مدرسہ کی سالانہ رپورٹ سنائی اور پنج سالہ ترقیات مدرسہ کا بھی ذکر فرمایا۔ ان واقعات کا دل خوش کن اظہار فرمانے کے بعد جب صدر مدرسہ کے تبادلہ کی خبر سُنائی تو مجمع پر ایک رنج و افسوس کی کیفیت طاری ہوگئی۔ اس کے بعد ضیاء الدین محمد صدیق اور محمود علی نے اقبال کا ترانہ "ہندوستان ہمارا" سنا کر مجمع کو محظوظ کیا بعد ازاں مختلف طلبائے نے اُردو تلنگی اور انگریزی میں دلچسپ تقریریں اور مکالمے کئے۔ جن میں خاص کر رحمت اللہ شریف اور عطاء اللہ شریف، شیشگر راؤ اور سرینواس راؤ کی تقریریں بہت پسند کی گئیں۔ جلسہ کا سب سے آخری اور دلچسپ حصہ کمسن بچوں کا ایک ڈرامہ "ہیضہ خاں کی موت" تھا۔ جو مولوی احمد شریف صاحب مددگار مدرسہ ہذا کی زیر نگرانی اسٹیج کیا گیا تھا۔ اس میں نہایت مفید معلومات اس مرض کے انسداد کے متعلق پیش کئے گئے تھے جو وقت کی ایک نہایت اہم ضرورت کو پورا کر رہے تھے۔ اس کے بعد صدر جلسہ نے منجانب مدرسہ کثیر تعداد میں طلباء کو انعامات تقسیم فرمائے۔ اور اپنی صدارتی تقریر میں مدرسہ کی کارگزاریوں اور طلباء کی تقاریر پر اظہار خوشنودی فرمایا۔ جلسہ اعلیٰ حضرت بندگان عالی و خانوادۂ آصفی کی صحت و سلامتی کی دعا پر کامیابی کے ساتھ ختم ہوا۔

**جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ نٹرگل**:۔ مدرسہ کا سالانہ جلسہ بابتہ ۱۳۴۵ف بصدارت مسٹر وینکٹ ڈیشویڈی صاحب مقدم مالی منعقد ہوا۔ حمد و ثنا اور ترانۂ دکن پڑھنے کے بعد صدر مدرس و مددگار صاحبان و طلبائے مدرسہ نے علمی فوائد و ادب وغیرہ کے متعلق تقاریر کیں ان بعد ماس ڈرل کا مظاہرہ رسہ کشی و دیگر کھیل کھلائے گئے۔ اسپورٹس کے ختم پر جناب صدر نشین صاحب نے تقریر کرتے ہوئے رعایا مقامی کو توجہ دلائی کہ اپنے اپنے بچوں کو مدرسہ بھیج کر علم سے مستفید کریں۔ موصوف نے اپنی ذات سے طلبائے مدرسہ کو انعامات تقسیم کئے آخیر میں اعلیٰ حضرت بندگان عالی خانوادۂ آصفی کی عمر و اقبال میں دعائے سلامتی مانگی گئی۔ بعد ضیافت جلسہ برخاست کیا گیا۔

**تعلیمی سفر طلباء گلبرگہ کالج**:۔ کالج کے ہاکی فرسٹ الیون کے ارکان اور طلبائے کالج کی ایک جماعت جناب پرنسپل صاحب گلبرگہ کالج کی قیادت میں راہی پونہ ہوئی۔ جناب صدر مدرس صاحب اینگلو اردو ہائی اسکول پونا نے نہایت کشادہ پیشانی کے ساتھ طلباء کا خیر مقدم فرمایا اور اپنے

مدرسہ کے موزوں حصہ میں طلباء کے قیام کا بہت اچھا انتظام کیا اور طلباء کی ضیافت بھی کی جس کے لئے ہم کالج کی جانب سے اُن کے متشکر ہیں۔ پونا کا موسم نہایت خوش گوار اور فضاء فرحت بخش تھی۔ تمام طلباء نے متعدد تعلیمی اداروں اور تاریخی مقامات کا معائنہ کیا اور کالج کی ہاکی ٹیم نے "لاکالج پونا" اور فرگسن کالج سے ہاکی کے میچ کھیلے اور علی الترتیب تین اور دو گولوں سے کامیابی حاصل کی۔ نیز واڈیا کالج سے دو مرتبہ ہاکی میچ ہوا مگر دونوں مرتبہ مقابلہ مساوی رہا اور ایک والی بال میچ بھی کامیابی سے کھیلا گیا۔ اس طرح پانچ یوم کے تعلیمی سفر اور تفریح کے بعد یہ مختصر قافلہ گلبرگہ واپس آیا۔

**جلسہ انجمن اساتذہ مدرسہ تحتانیہ یلدرتی** :۔ مولوی محمد امام صاحب صدر مدرس نے طلباء جماعت چہارم وسوم اُردو کو امرداد ۵ۦ ف کے ماہانہ جلسہ میں ابری رنگنے کے کام کا طریقہ بتلایا طلباء کو عملی طور پر کام کرنے کا موقع دیا گیا۔ طریقہ تفہیم مؤثر اور مفید ہونے سے عملی کام دلچسپ اور کامیاب رہا۔

اس کے بعد صاحب موصوف نے مدرسین کو عملی طور پر جماعت صغیر سے متعلق ریت کا کام و نیز دیگر جماعتوں سے متعلق گنگا جمنی کا کام اور ٹھپہ کا کام بتلایا۔

ماہ شہریور ۵ۦ ف کے جلسہ میں مسٹر کشٹیا مددگار مدرسہ ہذا نے چہارم اُردو کو تاریخ میں حسن گنگو پر سبق پڑھایا۔ اختتام سبق پر ضروری نکتہ چینی کے بعد طے پایا کہ سبق بہ حیثیت مجموعی کامیاب رہا۔

جناب صدر نے فرمایا کہ آیندہ سے آغاز سبق سے قبل ون منٹ ڈرل کرائی جائے تاکہ طلباء سبق کے لئے مستعد ہو جائیں۔

ماہ مہر ۱۳۵۰ف میں محمد عثمان صاحب مددگار مدرسہ ہذا نے جماعت سوم اُردو کو جغرافیہ (ضلع اطراف بلدہ) پر نمونہ کا سبق پڑھایا اور آغاز سبق سے قبل ون منٹ ڈرل کرائی گئی۔ طریقہ تعلیم اصولی تھا اور طریقہ تفہیم موثر و مفید جس کی وجہ سبق کامیاب رہا۔

اس کے بعد تدریس جغرافیہ سے متعلق بحث و مباحثہ ہوا۔ جناب صدر نے فرمایا کہ جغرافیہ کی تعلیم کے لئے توضیحات کا تیار کرنا ضروری ہے۔ ورنہ تدریس نامکمل رہے گی۔

**تعلیمی سفر** :۔ طلباء مدرسۂ وسطانیہ سلطان بازار کی دو جماعتیں بتاریخ ۱۴ ارمہر ۱۳۵۰ف ذریعہ موٹر لاری و ڈیزل کار اساتذہ صاحبان و صدر مدرس کے ہمراہ تعلیمی سفر کے لئے بیدر روانہ ہوئیں۔ مدرسہ، مقبرہ محمود گاواں، قلعہ، گنبدان سلاطین بریدشاہیہ و بہمنیہ، فرح باغ، پاپناس و درگاہوں کی

زیارت اور صنعت گاہوں کے معائنہ کے بعد تیسرے دن واپسی عمل میں آئی۔

**تدریس مطالعہ قدرت و اسباق الاشیاء**۔ مولوی بہاء الدین صاحب حال مددگار مدرسۂ فوقانیہ گوشہ محل نے اپنی تقریر میں فرمایا کہ "قدرت بچے کے نفس کے لئے بہت دلکش ہوتی ہے۔ اس کے جذبات تجسس اور استعجاب کو اکساتی ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ بچہ قدرت کے مشاہدہ میں مسرت و انبساط محسوس کرتا ہے جس سے اُس کی زندگی خوشگوار بن جاتی ہے۔ بچہ کو واقعات قدرت اور جانوروں اور پودوں کے کاروبار کے ساتھ گہرا تعلق ہوتا ہے جس کے سبب وہ اُن کے ساتھ ہمدردانہ خیال رکھتا ہے۔ اس لئے اس کے ذہنی قوی تیز ہوتی جاتی ہیں۔ بچہ کی تعلیم کی ابتداء اس کے ماحول سے ہوتی ہے اور اس کے ماحول کا جوابی عمل اس کے ادراک کے ساتھ راست تعلق رکھتا ہے۔ لہذا بچہ کا ادراک تصورات سے مملو ہو جاتا ہے اور نفسی بالیدگی کا قدرتی عمل مشاہدہ کی رہبری کرتا ہے۔ مشاہدہ کی عادت ذہنی نشوونما کی بنیاد تیار کرتی ہے جو تفکر کے بلند تر اعمال کے لئے از حد ضروری ہے جو چیزیں بچوں کی جبلت راز جوئی کو بدوران مشاہدہ ابھارتی ہیں وہ ان میں دلچسپی بڑھانے اور ہر موقع سے فائدہ اٹھا کر استدلال کی قوت کو ترقی دینے میں ممد و معاون ہوتی ہیں۔ ان فوائد کو حاصل کرنے کے لئے مطالعہ قدرت کی صحیح طریقہ تدریس اور طریقہ تعلیم کے جو طریقے رائج ہیں اُن کا مختصراً ذکر کیا جاتا ہے۔

استادی اور تحقیقاتی طریقہ:۔ مطالعہ قدرت کی تعلیم کے دو طریقے ہیں ایک بذریعہ تقریر جس میں مدرس خود تمام معلومات بچوں کو بہم پہنچاتا ہے دوسرے بچے خود تحقیق کرتے ہیں اور مدرس ان کی رہبری کرتا ہے۔ پہلا طریقہ غیر موزوں و غیر مفید ہے۔ برخلاف اس کے دوسرا طریقہ نہایت مفید ہے لیکن وقت کی کمی کے باعث اس سے پورا پورا استفادہ نہیں کیا جا سکتا۔ اس لئے اس میں کچھ ترمیم کر کے مدرس خود بھی بچوں کو تھوڑے معلومات بہم پہنچائے اور ان کو خود بھی معلومات حاصل کرنے کا موقعہ دے تو یہ طریقہ بے حد مفید ثابت ہوگا۔

جو چیزیں دوران سبق میں بطور خاص مدرس کو ملحوظ رکھنی چاہئیں وہ حسب ذیل ہیں:۔

تقسیم نمونہ:۔ بچوں کی تعداد کے لحاظ سے نمونوں کو اکٹھا کر کے مقررہ کے ڈبوں میں رکھا جائے لاپروائی سے نمونوں کو تقسیم کیا جائے گا تو ان کی وقعت بچوں کی نظروں میں نہ رہے گی۔

تمہید:۔ تمہید میں ایسے سوالات کئے جائیں جن سے گذشتہ سبق کی ایسی باتیں طلباء کے ذہن میں ابھر آئیں جن سے کہ وہ نئے سبق کو سمجھ سکیں۔

وقت:۔ نمونوں کے مشاہدہ کے لئے طلباء کو کافی وقت دیا جائے تاکہ ان کو اظہار مسرت و استعجاب کے لئے موقع مل سکے۔

جانچ:۔ مشاہدہ کے بعد مدرس سوالات سے جانچ کرے کہ طلباء نے کیا مشاہدہ کیا ہے اس کے بعد ان کی توجہ ان چیزوں کی طرف

مبذول کرائے جن کو انھوں نے غور سے نہیں دیکھا ہے۔

مقابلہ:۔ مقابلہ کرتے وقت مدرس عقل سلیم سے کام لے راست تجربے اور حقیقی مشاہدے مضحکہ خیز اور ضرر رساں ہوتے ہیں مثلاً کتے اور بلی کا مقابلہ بچھو کے زہر کا تجربہ وغیرہ۔

بچوں کے سوالات:۔ دوران سبق میں بچوں کو سوالات کرنے کا موقع نہ دیا جائے۔ سبق کے اختتام پر بچوں کو اس کی اجازت دی جائے۔

خاکے:۔ بچوں کو چاہیئے کہ اپنے مشاہدہ کو بذریعہ خاکہ ظاہر کریں۔ زبانی اور تحریری طریقہ پر بھی اظہار کیا جا سکتا ہے۔

مدرس:۔ مدرس کا برتاؤ ہمدردانہ ہو۔ اس کی زبان سادہ اور سلیس ہونی چاہیئے، آواز بلند تاکہ تمام طلبا سن سکیں۔ مدرس کو اس مضمون سے حقیقی دلچسپی اور ذاتی مشاہدہ کی خواہش ہو۔

سوالات:۔ مختصر واضح اور جماعت پر منقسم ہونا چاہیئے۔

جوابات:۔ مدرس کو چاہیئے کہ بچوں کے جوابات کو نہ دہرائے، جوابات مکمل اور اس طرح ادا ہوں کہ پوری جماعت کے طلبا سن سکیں۔ غیر محدود اور لاپروائی کے جوابات قبول نہ کئے جائیں۔

خلاصہ:۔ ہر چیز کے مشاہدہ کے بعد اس کا خلاصہ بچوں ہی کی مدد سے اخذ کرکے تختہ سیاہ پر لکھا جائے۔ یہ عمل جماعت سوم وچہارم کی حد تک محدود ہے۔ جماعت ہائے اول ودوم میں بچوں سے خاکے بنوا لینا کافی ہے۔

تصاویر:۔ اسباق میں عام طور پر اشیا پیش کئے جائیں اگر کوئی دشواری ہو تو اس کا مصنوعی نمونہ یا تصویر پیش کی جائے جب اصل شئے میں کوئی عضو نمایاں نہ ہو تو اس کی تصویر یا خاکہ بڑے پیمانہ پر پیش کیا جائے۔ جو مدرس خاکہ جلد اور اچھے نہیں بنا سکتے ان کے لئے مناسب ہوگا کہ ایسے خاکہ جات پہلے ہی تیار کرلیں۔

اعادہ:۔ صرف ایسے حصوں کو دہرایا جائے جس میں بچوں کو معلومات بہم پہنچائے گئے ہیں۔

اسکیم مرتب کرنے کے اصول:۔ (۱) اسباق کا انتخاب استعداد جماعت اور میقات کا لحاظ کرتے ہوے بتدریج ہو۔ (۲) جہاں تک ممکن ہو اشیا حقیقی مہیا کئے جائیں۔ (۳) سامان اور اشیاء کا انتخاب موسم واری ہو تاکہ اشیاء کا راست مشاہدہ کیا جاسکے۔ (۴) ہر شئے کا اس کے ماحول ہی میں مشاہدہ کرنے کا موقع دیا جائے۔ (۵) قدرت کے ہر پہلو پر روشنی ڈالنے کے لئے سبق کا انتخاب کیا جائے۔ (۶) مقامی نوعیت کے تحت اشیاء کا انتخاب ہو۔ (۷) مشاہدہ کے لئے مخصوص مواقع کا استعمال ہو۔ مثلاً سورج گرہن کا وقت اور پرندوں کا نقل مقام وغیرہ کا زمانہ۔

اسباق الاشیا:۔ اسباق الاشیا کا مقصد بچوں کو طریقۂ مشاہدہ کی تعلیم دینا اور ان کی قوت اظہار میں اضافہ کرنا ہے۔ اس غرض کی تکمیل کے لئے بچوں کو کوئی چیز دی جاتی ہے اور وہ اس کے متعلق اپنی زبان میں بیان کرتے ہیں۔ اس کی تعلیم کے چند نقائص (۱) مشاہدہ کے لئے جو اشیا پیش کی جاتی ہیں اُن میں یہ لازمی نہیں کہ جانوروں، پودوں، اور مناظر قدرت کا مشاہدہ کیا جائے بلکہ بے جان اشیا اور مصنوعات کا بھی مشاہدہ کرایا جاتا ہے مثلاً تختی، چاقو، سکے وغیرہ۔ ۲۔ اسباق بے ترتیب ہوا کرتے ہیں مثلاً ایک سبق گائے پر دوسرا سکہ پر تیسرا ببر پر وغیرہ۔

# تنقید و تبصرہ

(۱) ہندوستان میں مادری زبان کی تعلیم :۔ مصنفہ ڈبلیو۔ ایم رائبرن ایم اے و عبدالمجید خاں بی اے منشی فاضل اکسفورڈ یونیورسٹی پریس۔ قیمت ۱۲؍ کلدار۔

یہ کتاب دراصل اسی نام کی انگریزی کتاب کا ترجمہ ہے۔ انگریزی کتاب پادری رائبرن صاحب نے لکھی ہے اور اس کا ترجمہ عبدالمجید صاحب نے اُردو میں کیا ہے اُردو کتاب دونوں کے نام سے شائع کی گئی ہے انگریزی کتاب کی طرح اس کا ترجمہ بھی مبتدیوں کے لئے چنداں مفید نہیں البتہ جن لوگوں نے اردو زبان کی تعلیم پر ابتدائی کتابیں (ایسی کتابیں جو صرف پرائمری مدرسین کے لئے لکھی گئی ہیں) پڑھی ہیں اُن کے لئے اس میں غور و خوض کے لئے کافی مواد موجود ہے۔ لکھنا سکھانا ہجے سکھانا اور نظم سکھانا کے ابواب خاص طور سے دلچسپ اور مفید بنائے گئے ہیں۔ ان میں جو طریقے بتائے گئے ہیں وہ جدید نفسیات اطفال کے مطابق اور حد درجہ مفید ہیں۔ جدید رجحانات تعلیم مثلاً کھیل اور منصوبہ کے ذریعہ اُردو سکھانے میں جو کام لیا جاتا ہے وہ دلنشیں طرز میں واضح کیا گیا ہے۔ البتہ ہمیں شاعری سکھانے پر اعتراض ہے۔ شاعری سکھانے کے متعلق لاک نے جو کچھ لکھ دیا ہے وہ اس زمانہ میں بھی درست ہے۔ چنانچہ جس طالب علم میں قدرت نے شاعری کا ملکہ ودیعت نہیں کیا اس کو شاعری کی تعلیم دینا سعی لاحاصل ہے اور جو طبع موزوں رکھتے ہیں اُن کو شاعری کی تحصیل سے کچھ حاصل نہیں۔ کیونکہ نہ تو شاعری ذریعہ معیشت ہے اور نہ ذریعہ عزت۔

ترجمہ سلیس اور سادہ ہے اور کتاب دلچسپ اور مفید ہے۔ ہمارے خیال میں یہ کتاب مدرسین اُردو کے لئے عموماً اور نارمل اسکولوں کے لئے خصوصاً بے حد کارآمد ثابت ہوگی۔

(۲) نفسیات اور اُصول تعلیم حصہ اول :۔ از ڈبلیو ایم رائبرن ایم اے و عبدالحمید خاں بی اے منشی فاضل اکسفورڈ یونیورسٹی پریس۔ قیمت عہ؍ کلدار

یہ کتاب بھی رائبرن صاحب کی انگریزی کتاب Theory and Practice of Christian Education کا اُردو ترجمہ ہے جس کو لکھتے وقت بقول مصنفین "اُن مدرسین کی ضروریات مدنظر رہی ہیں جو ورنیکلر پڑھاتے ہیں یا ورنیکلر مدرسین بننے کے لئے زیر تربیت ہیں۔" اسی لئے ترجمہ کو بعض مقامات پر حد سے زیادہ مختصر کر دیا گیا ہے اور بعض مقامات پر اہم مسائل وضاحت کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں۔ مقصد یہ ہے کہ مدرسین سادہ نفسیات سے واقفیت پیدا کریں اور اس واقفیت سے طلبا کو پڑھانے کے طریقوں اور مدرسہ کے کام میں عموماً مدد حاصل کریں۔ ہر باب کے اختتام پر سوالات دے گئے ہیں تاکہ کتاب مباحثہ یا اسائنمنٹوں کے لئے کارآمد ہو سکے۔

ترجمہ بڑی حد تک لفظی ہے مگر صاف ہے اور انگریزی جاننے والے عبارت کی ساخت اور لفظی ترجمہ کا خاص لطف

اُٹھا سکتے ہیں۔ البتہ صرف اُردو داں جن کے واسطے کتاب لکھی گئی ہے عبارتوں کی انگریزی ساخت کے باعث کسی قدر بے لطفی محسوس کریں گے۔

بعض اصطلاحیں من مانے طور پر استعمال کی گئی ہیں اور اُن سے وہ مفہوم واضح نہیں ہوتا جن کے لئے وہ وضع کی گئی ہیں۔ مثلاً

خود تاثری Self-Suggestion ادراک منظبط Apperception

خود تاثری قطعاً انفعالی کیفیت ہے اس کے مقابلہ میں Self-Suggestion بعض انفعالی کیفیت نہیں بلکہ اس میں فعلی عنصر موجود ہے گو فعل و انفعال دونوں شخص واحد سے متعلق ہیں اس لئے خود تاثری کے بجائے خود ترغیبی بہتر اصطلاح ہے اور یہی عام طور سے مروج بھی ہے۔ اسی طرح ادراک منضبط کے بجائے محض ادّراک بہ تشدید دال زیادہ مناسب ہے۔ کیونکہ ادّراک باب افتعال سے ہے اور مشارکت کے معنی دیتا ہے اور حقیقت میں ادّراک کا عمل اس وقت وقوع میں آتا ہے جبکہ ادّراکی مواد اور مدّرکہ مواد میں سابقہ واقفیت اور جدید معلومات کو پیوست کر دیا جائے۔

فی الجملہ یہ کتاب شوق پرور اور مفید ہے اور ہماری رائے میں ہر کتب خانہ کی الماری کی زینت ہونی چاہیے۔

(۳) مفتاح العربیہ الجزو الاول۔ تصنیف مولانا احمد بن ناصر العیسری استاذ اللغتہ العربیہ عثمانیہ ٹریننگ کالج حیدرآباد دکن

یہ عربی کی پہلی کتاب مولانا احمد بن ناصر العیسری کی تصنیف ہے۔ جو ہندوستان کے عربی پڑھنے والے طلبا کے لئے خاص طور پر لکھی گئی ہے۔ اس پر مولوی سجاد مرزا صاحب پرنسپل ٹریننگ کالج بلدہ نے فاضلانہ پیش لفظ لکھا ہے۔

یوں تو عربی کی بیسیوں بلکہ سینکڑوں ریڈریں لکھی گئی ہیں مگر یہ سب دو صورتوں سے خالی نہیں۔ یا تو وہ ان لڑکوں کے لئے لکھی گئی ہیں جن کی مادری زبان عربی ہے یا یہ سمجھکر لکھی گئی ہیں کہ عربی زبان مثل سنسکرت اور لاطینی اور قدیم یونانی کے مردہ زبان ہے۔ مگر حقیقت ہے کہ عربی نہ تو ہندوستانی عربی خوانوں کی مادری زبان ہے نہ مُردہ ہے۔ اس حقیقت سے چشم پوشی کرنے کے باعث غیر موزوں کتابیں نصاب عربی میں داخل ہو گئی ہیں اور بچوں کے لئے وبال جان ثابت ہو رہی ہیں۔ اس کتاب کی خصوصیت یہ ہے کہ عربی زبان کو زندہ زبان سمجھکر ان لڑکوں کی ضرورتوں کا لحاظ رکھا گیا ہے جن کی مادری زبان عربی نہیں۔ مگر جدید طریقۂ تعلیم کو شروع سے آخر تک پیش نظر رکھا گیا ہے۔ ایک خوبی یہ بھی ہے کہ ابتداءً اُن لفظوں سے کام لیا گیا ہے جو ہندوستانی اور عربی میں مشترک ہیں۔ اس وجہ سے عربی زبان غیر مانوس نہیں رہی۔ سوال و جواب کے ذریعہ مشق زبان میں بے حد سہولت پیدا کی گئی ہے۔ اور قواعد عربی جس کی تعلیم نے "بہت سے عربی خوانوں کو عربی زبان و ادب کی تحصیل سے بے زار کر دیا ہے"۔ اب مالا بُد نہیں رہی۔ ہمارا خیال ہے کہ یہ کتاب موجودہ کتب درسیہ عربی کے مقابلہ میں افضل ہے اور اگر عربی کی تعلیم تحتانیہ سے شروع کی جائے تو عدیم المثال ہے۔

# اداریہ

حیدرآباد ٹیچر کی اسی اشاعت میں ہم ہز اکسلنسی کرنل نواب حافظ سر احمد سعید خاں بہادر کے ۔سی۔آئی۔ای؛ کے سی۔ایس۔آئی حال صدر اعظم ممالک محروسہ سرکار عالی کی وہ تقریر شائع کرتے ہیں، جس کے ذریعہ ممدوح الشان نے بتاریخ ۱۲ آبان ۱۳۵۰ف طلبا، جامعہ کو مخاطب فرمایا۔ ادھر سال دو سال سے جامعہ کے طلبہ اور ان کے ضبط و تادیب کی اصلاح کے بارے میں مختلف تقریریں ہم مختلف پلیٹ فارم سے سن چکے ہیں اور مختلف مکاتیب خیال کی آرا بھی دیکھ چکے ہیں۔ اعمانی اور ماہر تعلیم کی حیثیت سے بھی علی العموم اظہار خیال کیا جاچکا ہے۔ مگر ہز اکسلنسی امیر جامعہ کا خطاب انداز بیان، ندرت اور جامعیت کے لحاظ سے اور ہی چیز ہے۔ اس تقریر کی بڑی خصوصیت یہ ہے کہ شروع سے آخر تک یہ معلوم ہو رہا ہے کہ ایک بڑا بھائی نہایت شفقت اور مودّت کے ساتھ اس عظیم الشان برادری کو مخاطب کر رہا ہے اور بہ لطایف الحیل ان کے فلاح و بہبود کی تدبیریں سوچ رہا ہے۔ ارشاد ہوتا ہے:۔

"میری تقریر سے کہیں آپ یہ نہ سمجھ لیں کہ میں آپ کو نصیحتیں کرنے آیا ہوں میں تو صرف اپنی زندگی کے دور یاد کرنا چاہتا ہوں۔"

گو سر صدر اعظم بہادر کا ایک ایک لفظ شفقت، محنت، ہمدردی اور نصیحت کا حامل ہے اور ہمیں یقین ہے کہ اگر اساتذہ اور طلبائے ہند ان نصیحتوں پر عمل کریں تو ان کو فلاح دارین حاصل ہوگی۔

آگے چل کر نفسیات شباب کے بارے میں ہز اکسلنسی ارشاد فرماتے ہیں۔

"اگر ہمارے جذبات کی تکمیل نہ ہوئی تو ہم ساری دنیا کو نااہل سمجھنے لگتے ہیں۔ اس لئے

اگر آپ غور کریں تو محسوس کریں گے کہ غلطی اور صحت محض اضافی چیزیں ہیں اوران کا دار و مدار
صرف آپ کے نقطۂ نظر پر ہوتا ہے اس لئے یہ خیال کر لینا کہ ہماری رائے ہی صحیح تھی غلط ہے۔"
ہمیں یقین ہے کہ ہز اکسلنسی صدر اعظم بہادر کی یہ شفقت بھری تقریر جو جامع، مدلل، اور نفسیات پر مبنی تھی اپنا اثر دکھائے گی ع

بات جو دل سے نکلتی ہے اثر رکھتی ہے

ہم یہ دیکھ رہے ہیں کہ فی زمانناتعلیم پر جس قدر زور دیا جا رہا ہے اتنا سنین ماضیہ میں کبھی بھی نہیں دیا گیا۔ قدیم نظرئے مسترد ہو چکے اور ہر قسم کی جدید تحریکات منظر عام پر آ چکی ہیں۔ اور اب پہلے سے کہیں زیادہ تعلیم کو اہمیت حاصل ہے مگر تربیت کو نظر انداز کیا جا رہا ہے تعلیم کا لفظ جب کبھی زبان پر آتا ہے تو خود بخود تربیت کا خیال بھی آجاتا ہے۔ ان دونوں کا گہرا تعلق آپس کا ہے۔ کوئی تعلیم بغیر تربیت کے قدر و منزلت نہیں رکھتی۔ ایسی تعلیم جو صرف علم اور خواندگی کی حد تک محدود ہو اور اعلیٰ کردار کے انسان پیدا نہ کرے کسی قوم اور ملک کی ترقی کا باعث نہیں ہوسکتی۔ ہم یہ محسوس کر رہے ہیں کہ کم سے کم ہندوستان میں تعلیم کے اس اہم اور لاینفک جز یعنی تربیت کا فقدان ہے اور نہ مدرسین ہی اعلیٰ شخصیتوں کے حامل ہیں۔ مدرس کا وہ روایتی مرتبہ جب کہ ہر چھوٹا بڑا اس کے آگے زانوئے ادب تہ کرتا تھا کبھی کا رخصت ہو چکا۔ اس بارے میں ہز اکسلنسی امیر جامعہ کا صرف ایک اور نہایت ہی بلیغ جملہ اس قابل ہے کہ طلبہ اور اساتذہ اسے حرز جاں بنائیں۔

"تعلیم کا مقصد تہذیب نفس اور تہذیب نفس کا مقصد آزادی کا صحیح استعمال ہے۔

یہ ہے ہماری تعلیم کا مقصد اور یہی ہے زندگی کا مآل کار جس کے لئے ہم کو ساعی رہنا چاہئے۔ خدا کرے کہ ہمارے امیر جامعہ کے نمونہ نیک پر جامعہ کے طیلسانین چلیں اور ان کے ارشادات عالیہ کو مشعل ہدایت بنائیں۔

---

جلد ۱۶ شمارہ ۲

زیر سرپرستی جناب سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔ اے (کنٹب) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

# حیدرآباد ٹیچر

صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

کا

سہ ماہی رسالہ

## مجلس ادارت

سید علی اکبر ایم۔ اے (کنٹب) مدیر مسئول۔ عبد النور صدیقی بی۔ اے بی۔ ٹی (علیگ)

سعید الدین خاں بی۔ اے ڈپ ایڈ (عثمانیہ)۔ ملا فخر الحسن۔ بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ)

# حیدرآباد ٹیچر

## بابتہ آذر لغایۃ بہمن ۱۳۵۱ف

## فہرست مضامین

جلد (۱۶) شمارہ (۲)

# منصوبی طریقۂ تعلیم

از

جناب مولوی عبدالرزاق صاحب ٹی۔ڈی اول مددگار مدرسہ
وسطانیہ سلطان بازار حیدرآباد دکن

سب سے پہلے ہم کو یہ معلوم کرنے کی ضرورت ہے کہ منصوبی طریقہ تعلیم کیا ہے ؟ اور اس کا موجد کون ہے : پروفیسر ڈیوی نے اس طریقہ کو دریافت کیا ہے ۔ اس کی ایک سیدھی سادھی تعریف یہ ہے کہ چند طلبا ، باہم ملکر کسی ایسے کام کے کرنے کی از خود خواہش ظاہر کریں جو ان کے ماحول وضروریات مقامی کے لحاظ سے باعث دلچسپی ہو۔ تاکہ بالآخر وہ اپنے ارادہ اور کام سے اچھے نتائج اخذ کرسکیں ۔ اگر کوئی مدرس اپنی خواہش ظاہر کرتے ہوئے طلباء کو اس کام کے لئے مجبور کرے تو اس کا مطلب فوت ہو جاتا ہے ۔ بچوں کا مقصد خود پیدا ہو وہ تدبیر کریں اور عمل کریں اور تصفیہ کریں اور مدرس کبھی بحیثیت ایک عقلمند دوست اور رہنما کے اُن کی رہبری کرے ۔

سب سے پہلے یہ پروجکٹ امریکہ میں جاری ہوا اُس کے شاندار نتائج اور عام دلچسپیوں کے باعث یورپ میں بھی اور جہاں جہاں انگریزی بول چال کا رواج تھا اس نے اپنا گھر کرلیا۔ ہندوستان میں بھی بلحاظ حالات مقامی اس میں حسب ضرورت ترمیمات کرکے عمل پیرا ہونے کی کوششیں کی گئیں ۔ پروفیسر کلپیٹرک ( Kill Patrick ) نے اپنی کتاب ( How to learn ) کے سولھویں باب میں اس طریقہ تعلیم کے ہر پہلو پہ نظر ڈالی ہے ۔ منصوبی طریقۂ تعلیم زیادہ تر طبقۂ تحتانیہ کے لئے زیادہ موزوں معلوم ہوتا ہے ۔ طبقۂ وسطانیہ وفوقانیہ میں بہ لحاظ استعداد طلباء اس کو غیر ضروری سمجھا جاتا ہے ۔ نیز مضامین نصاب کی بہتات سے اس کا چلانا دشوار بھی ہو جاتا ہے ۔

پروجکٹس کی تقسیم مختلف طریقوں سے کی جاسکتی ہے۔ ہم اپنے مقصد کے لحاظ سے ان کو بڑے اور چھوٹے پروجکٹس میں تقسیم کرتے ہیں۔ بڑے پروجکٹس ایک جماعت کو ایک میقات یا ایک سال مشغول رکھتے ہیں اور وہ مدرسہ کی تمام تدریس کا مرکز بن جاتے ہیں۔ اس کے لئے ایک پروگرام مرتب کرلیا جاتا ہے۔ چھوٹے پروجکٹس اس کے برعکس ہیں یعنی وہ ایک دن یا ایک ہفتہ یا ایک مہینہ میں ختم کئے جاسکتے ہیں اور ان کو مدرسہ کے تمام کام کا مرکز نہیں بنایا جاتا۔

منصوبی طریقہ تعلیم کے لئے ہم کو زیادہ اخراجات برداشت کرنے کی ضرورت نہیں۔ بلکہ خود ہم کو غیر ملکی کھلونے و دیگر آلات تعلیمی کے خریدنے سے احتراز اس لئے بھی کرنا چاہیئے کہ وہ ہمارے ضروریات مقامی کے تحت نہیں ہوتے۔ دیہاتی مدرسہ کے لئے مٹی و پتھر روئی یا سَن اور تخم ہر قسم کے گھونگے کنکر جھاڑو کی تیلیاں۔ خالی دیا سلائی وغیرہ سے مطلوبہ سامان بنالیا جاسکتا ہے۔ مدارس شہری کے لئے کئی چھوٹے پروجکٹس کے تحت مختصر سامان فراہم کرنا ہوگا جیسے ردّی کی ٹوکری کے لئے موٹا استعمال شدہ کاغذ و مقوہ اور خالی ریل وغیرہ سے کام لیا جاسکتا ہے۔ اسی قسم کے دیگر مفید کارآمد چیزیں حسب خواہش بنائی جاسکتی ہیں جس کا طلبائے منصوبہ کیا ہو۔

نصاب تعلیمی کے لحاظ سے بھی مختلف پروجکٹس تجویز کئے جاسکتے ہیں۔ جیسے تاریخی وجغرافیائی پروجکٹس۔ حسابی پروجکٹس۔ ادبی پروجکٹس۔ باغبانی پروجکٹس و دیگر تفریحات جیسے سیر و تفریح کے چشم دید حالات کا قلمبند کرنا۔ دوکانداری پروجکٹ۔ جلسہ سالانہ مدرسہ و والدین و سرپرستوں کی دعوت۔ نمائش کا انعقاد۔ وغیرہ۔

تاریخی منصوبی طریقہ تعلیم میں طلباء تدریجاً ہر زمانہ ماسبق سے بحث کرتے ہوئے ہر ایک عہد کے خصوصیات و ترقیات پر غور کریں گے۔ ان میں ان کا واحد منشا یہی ہوگا کہ متقدّمین سے متاخّرین نے کس حد تک تمدّن و معاشرت میں ترقی کی ہے اور دنیا ان کے برکات سے کہاں تک فیض یاب ہورہی ہے۔ وہ کونسے امور ہیں جن سے متاخّرین نے متقدّمین سے سبق حاصل کیا۔ تاریخی واقعہ کے ساتھ جغرافیائی معلومات بھی بہم پہونچائے جاتے ہیں جیسا کہ کسی جنگ کی حالت بیان کرنے کے لئے اس کا محل وقوع اچھی طرح ذہن نشین ہونے کے لئے جغرافیہ سے کام لینا پڑتا ہے۔ ادب کی درسی کتب میں تاریخ کا کوئی سبق ہو تو اس سے بھی ارتباط

پیدا کیا جاسکتا ہے۔

منصوبی طریقہ میں کسی بادشاہ کے ذکر سے اس کے بہادری وشجاعت وفیاضی وسخاوت وعام رواداری وہمدردی یا اس کے ظلم وتعدی وعیش پرستی کی وجہ ملک سے غفلت وتباہی کا حال معلوم کرکے اس کے نتائج پر طلبا کو غور کرنے کا موقع ملتا ہے مثلاً حضرت آصف جاہ اول کے عہد میمنت میں کیا کیا اہم واقعات رونما ہوئے اس کا نموتاً ایک خاص مقصد قرار دے کر طلبا کو جوابات تلاش کرنے کے لئے کہا جائے اور مدرس رہنمائی بھی حسب ضرورت کرے تو طلبا کو اس قسم کے مسائل کے جواب کا مقصد محسوس کرانے میں یہ فائدہ ہے کہ جس معیار پر طلبا اس مقصد کا احساس کرتے ہیں اس حیثیت سے وہ زیادہ محنت سے کام کریں گے اور ان سوالات کے جواب دینے میں وہ زیادہ کامیابی کا ثبوت دیں گے۔ دوسرا فائدہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ ایک مقررہ مقصد قرار دے کر وہ کچھ حاصل کریں گے۔ جس کے ذریعہ اپنی جستجو اور تجسس کو وہ اور زیادہ تیز کرسکیں گے اور عقدہ کشائی کی بہترین تنظیم پیدا ہوگی اور نتائج بھی اچھے برآمد ہوں گے۔ طلبا غور وفکر سے کسی مسئلہ کے ایک جزو کو دوسرے متعلقہ اجزا سے ربط دینے کے عادی ہوجائیں گے۔ اس طرح میدان تحقیق میں وہ بہت ہی مفید نقشہ تیار کرسکیں گے۔ تیسرا فائدہ یہ ہے کہ ان کی ایسی کوششوں میں دلچسپی کا احساس اور محصلہ علم کو بہتر طریقہ پر یاد کرنے اور سمجھنے کا موقع ملے گا۔

حسابی پروجکٹس میں ہم کو اقلیدس وجبر ومقابلہ کا باہمی ارتباط ملحوظ رکھنا ضروری ہے۔ ورنہ علم حساب اور جبر ومقابلہ واقلیدس میں طلبا ان کو مربوط نہ رکھنے میں غلطی کریں گے جبر ومقابلہ واقلیدس کو تو جماعت مڈل کے طلبا ایک قسم کا بار سمجھتے ہیں۔ اس لئے مدرس صاحب متعلقہ کو ایک ایسا پروگرام قبل از قبل مرتب کرلینا چاہیئے جس سے کہ ارتباط نظر انداز نہ ہو۔ حساب سے روزمرہ کی زندگی کا کہاں تک تعلق ہے اس کو مقصد اولین قرار دے کر منصوبی طریقہ کا آغاز کیا جائے تو بڑی حد تک کامیابی ہوسکتی ہے۔ اور حساب کو طلبا جو ایک خشک مضمون تصور کرتے ہیں بڑی حد تک وہ اپنے ان ارتسامات کو دور کریں گے اور ان کے ضروریات زندگی اور دنیاوی کاروبار میں حساب ایک جزو لاینفک ثابت ہوگا۔ زمین کے پیمائشی

کام و بلند مقامات اور بلند عمارات کی پیمائش کے طریقوں سے وہ واقف ہو جائیں گے تو اس سے وہ ریاضی کی قدر و قیمت کے دل سے مُقر ہوں گے اس لئے ضروری ہے کہ طلبا کو عملی تعلیم جو مشاہدہ و تجربہ کی بنا پر ہو حتی الوسع دی جائے۔ جس سے منصوبی طریقۂ تعلیم کی تکمیل ہوتی ہے۔

جماعت صغیر و اول کے طلبا کو حساب کی تعلیم پروجکٹ کے تحت آسانی سے دی جاسکتی ہے۔ جیسے جماعت میں کل کتنے لڑکے ہیں؟ ان میں سے کتنے حاضر اور کتنے غیر حاضر اور کتنے بیمار ہیں؟ کھیل میں اعداد شمار کی ضرورت ہوتی ہے مثلاً صف اول میں کتنے لڑکے ہیں اور دوسری صف میں کتنے گن کر بتاؤ، کہا جاسکتا ہے۔ قصہ گوئی میں قصہ کے متعلقہ اشخاص کی تعداد معلوم کرنے کی صلاحیت پیدا کی جاسکتی ہے۔ دستی مشاغل کے گھنٹہ میں کتنے لڑکوں نے اچھے نمونے بنائے اور کس کے نمونے خراب ہیں علحدہ کر کے شمار کرایا جاسکتا ہے۔ اس طرح آسان جمع و تفریق طلبا کھیل کھیل میں سیکھ لیتے ہیں۔ سوالات کی نوعیت بدلتے رہنے سے طلبا کی دلچسپی قائم رہتی ہے۔

دوسری جماعت سے چہارم جماعت تک دوکان داری کا پروجکٹ تیار کیا جاسکتا ہے ذیل میں جماعت دوم کے لئے ایک نمونہ دیا جاتا ہے۔ مثلاً حساب کے مدرس صاحب نے اگر طلبا سے کہہ دیا کہ کل تم ایک دوکان کو جو مدرسہ کے راستہ میں ہے مدرسہ سے جاتے ہوئے دیکھ کر گھر جاؤ اور اپنی یاد سے جو کچھ تم کو اچھا یاد ہو لکھ ڈالو اور کاپیاں مدرسہ لے آؤ۔ اس سے بچّوں کے مختلف دلچسپیوں کا علم ہو سکے گا۔ بچوں کو اس سے قبل جن سکہ جات سے واقفیت تھی اس میں مزید بڑے سکّوں سے واقفیت پیدا کی جائے گی۔ بچوں کو روپیہ کے چلّر وغیرہ حاصل کرنے کا علم کرایا جائے گا۔ مقوہ پر سفید پنی لگا کر دوانّی کے برابر کاٹ لیا جائے اور اس پر ۲ر لکھ دئے جائیں۔ دوانّی کے معاوضہ میں ایک انّی اور چھ پیسے دئے جائیں تاکہ خریدی میں سہولت ہو۔ اب طلبا سے ان کے خرید کردہ مرغوب چیزوں کے متعلق پوچھا جائے کہ ایک گیند کی قیمت ۹ پیسہ ہو تو ۱۲ گیند کی کیا قیمت ہوگی؟ اسی طرح سوالات کا معیار بڑھا کر دوسری جماعت میں ضرب اور تقسیم کی مشق کرائی جائے۔ آسان جمع سکھانے کے لئے ایک مقام جو نزدیک ہو اس کا فاصلہ بچوں کو چلتے وقت اپنے قدم گن کر یاد رکھنے کی تاکید کی جائے تو ہو سکتا ہے۔ جب لڑکے کچھ بڑی جمع کرنے کے عادی

ہوجائیں تو بازار سے متعلق بھی جمع کے عبارتی سوالات دے کر مشق کرائی جائے۔ جیسے سلطان بازار کے چوراہے کے پاس سے ۱۵۰ ہندو اور ۲۴ مسلمان اور ۷۵ عیسائی کسی جلسہ کی تقریب میں جارہے تھے تو بتاؤ کل کتنے لوگ جا رہے تھے؟ اسی طرح اس بازار کے دوکانات میں مختلف مذاہب کے لوگ تجارت کرتے ہیں جن میں ۹۹ مسلمان اور ۷۵ ہندو اور (۶۰) پارسی ہوں تو بتاؤ کتنے لوگ دوسرے مذاہب کے ہوں گے؟ اسی طرح ایک پولیس کانسٹبل اوسطاً فی گھنٹہ سڑک پر (۵۰) موٹر اور (۱۵۰) سیکل کو سائڈ بتاتا ہے تو (۳) گھنٹوں میں سڑک پر سے اوسطاً کتنی موٹر اور سیکل گذریں گی؟ وغیرہ۔ اس سے بچے خوشی خوشی جوابات کے حل کرنے میں حصہ لیں گے اور ہمارا مقصد حاصل ہوگا۔

مٹھائی کی دوکان سے بھی طلباء اپنے حسابی معلومات میں جمع و ضرب کے اصول سے اچھی طرح واقفیت پیدا کرسکتے ہیں۔ مدرسہ میں نوشت و خواند کے اشیاء کی دوکان یا کھلونے کی دوکان کھولی جاسکتی ہے۔ جماعت میں ۲/۴ر کے شیرز (حصص) مقرر کرکے سیونگ بنک کھولا جاسکتا ہے۔ مدرس صاحب خزانچی ہوں اور بچے خود اپنی جمع و خرچ کا حساب ایک رجسٹر میں کیا کریں۔ اس کے لئے انھیں اب رقمی ہندسوں کی تعلیم دی جاسکتی ہے۔ ہر ایک لڑکے کی جمع شدہ رقم کے لئے ایک ایک صفحہ مختص کرنا چاہیئے جس میں وقتاً فوقتاً آمدنی کا اندراج ہوگا۔ اس طرح روپیہ جمع ہونے کے بعد مقامی دوکان دار سے سامان کے خریدی کے متعلق طلباء واقفیت حاصل کریں۔ دوکان دار تاجروں کے لڑکے اگر کوئی ہوں تو اس کے لئے منتخب کئے جائیں چونکہ وہ تجارتی ماحول میں رہتے بستے ہیں۔

لڑکے کسی دوکان سے سامان فراہم کرنے کا کھیل کھیلیں۔ کسی تھوک فروش سے چیزیں منگانے کا آرڈر بچے تیار کریں اور حساب لگائیں کہ ان اشیاء کے منگانے میں کس قدر روپیہ دینا پڑے گا۔ اپنی کاپیوں میں وہ اشیاء کا آرڈر لکھ لیں۔ اس آرڈر کے ذریعہ سے بہت سے سوالات حسابی بنا کر طلباء سے حل کرائے جائیں۔ اس سے منصوبی تعلیم کا منشاء پورا ہوسکتا ہے۔ طلباء اشیاء کی ایک فہرست بھی بنالیں اور ان کی قیمتیں دریافت کرکے ہر چیز کے محاذی اس کی قیمت کا اندازہ درج کریں تاکہ آرڈر کی روانگی کے وقت ان کو حسب گنجائش

سامان کے انتخاب میں سہولت کا باعث ہو۔

اس کے بعد طلبا کو لکھنے، روپیہ جمع کرنے اور تفریق کرنے کے جانب زیادہ توجہ کی جائے۔ لین دین میں اصلی سکّے استعمال کئے جاسکتے ہیں لیکن بنظر سہولت مقوہ کے سکے بھی مناسب رنگ وجسامت وشکل کے بنالئے جاسکتے ہیں۔ طلبا کی اس کام میں رہبری بھی کی جائے۔ اس کام سے دستی مشاغل کی بھی ضمنی طور سے تعلیم ہوجائے گی۔ ڈرائنگ کے ذریعہ طلبا دوکان داری کا نمونہ بنائیں اور کلے ماڈلنگ سے بھی اس کو واضح کریں تو دلچسپی کا باعث ہوگا۔ باقاعدہ دوکان کے چالو کرنے سے قبل طلبا کو تولنا اور ناپنا سکھایا جائے۔ مدرس صاحب کو پیمانہ و اوزان وترازو فراہم کرنا ہوگا۔ بچے ریت، کنکر اور پتھر باری باری سے تول لیں اور اس کی مشق کریں۔ اس سلسلہ میں روپیہ کے آنوں سے متعلق طلبا کو گر بتائے جاسکتے ہیں۔ جیسا کہ ایک روپیہ کو ایک سیر گھی ملتا ہو تو ایک آنہ میں ایک چھٹانک آئے گا۔ اس طرح چلتر فروشی میں جلد حساب لگانے کی مشق انہیں ہوجائے گی۔ جو بچے اس کام میں اپنی گہری دلچسپی کا اظہار کریں مدرس صاحب متعلقہ کو چاہئے کہ خریدی اشیاء کے وقت ان کو اپنے ہمراہ لے لیں بشرطیکہ مقامی دوکان دار سے سامان خریدا جائے۔ اگر بہ ذریعہ ڈاک سامان منگوانا ہو تو انہی طلبا سے آرڈر کے لکھنے اور پتہ میں خط ڈالنے کا کام لیا جائے۔ خرید کردہ سامان جماعت کے حوالہ کرکے ہر نوٹ بک میں قیمتیں لکھی جائیں۔ دوکان پر بیٹھنے والوں کا انتخاب ان کے استعداد کے لحاظ سے کیا جائے۔ ہر ایک کے پاس فروخت کرنے کی ایک کاپی ہونی چاہئے جس کا نمونہ حسب ذیل قرار دیا جاسکتا ہے۔

نمونہ بیاض دوکان داری

| مجموعی سامان | پوری قیمت | قیمت فی | مقدار فروخت شدہ | قیمت وصول شدہ | باقی سامان |
|---|---|---|---|---|---|
| پنسل ۶۰ درجن | عـــہ/ | ۲ر فی درجن | ۳۶ | ۲/ ـــہ | ۳ درجن |
| کاغذ ۵ دستہ | ہ/ | ہر فی دستہ | ۳ دستہ | ۱۲ر | ۲ دستہ |
| اس قسم سے اندراجات ہونگے۔ | | | | | |

جب دوکان کے کاروبار عمدگی سے چلنے لگیں تو کوئی تاریخ و مہینہ مقرر کر کے والدین اور احباب کو بلایا جاسکتا ہے۔ اس کے لئے طلبا کو مہینوں کے نام ہفتوں کے دن سے واقف کرایا جائے گا۔ دو ہفتہ یا ہر ہفتہ میں دوکان داری کے لئے بعد از اوقات مدرسہ ایک گھنٹہ مقرر کر کے کاروبار کئے جاسکتے ہیں۔ فروخت کے بعد حسابات احتیاط سے رکھے جائیں۔ اور اس کی جانچ پڑتال طلبا ہی کریں۔ سامان کا شمار کر لیا جائے اور فروخت شدہ اشیاء کا فہرست سے مقابلہ کر لیا جائے۔ مجموعی میزان کو نئے سامان میں دوبارہ درج کر لیا جائے۔ اور نئے اور باقیماندہ سامان کو نئے صفحہ پر لکھا جائے۔ اور اُن کی قیمتیں بھی درج کی جائیں۔ جب یہ کاروبار اطمینان کے ساتھ چل نکلیں اور دوکان بند کرنا مقصود ہو تو مجموعی منافع جمع کر کے طلبا میں اصل رقم حصص کی واپسی کے ساتھ منافع کو بھی تقسیم کیا جائے۔ بغیر منافع کے بھی کاروبار کئے جاسکتے ہیں۔ اس مقصدی طریقہ سے طلبا میں حساب کا روزمرّہ کی زندگی سے کتنا گہرا تعلق۔ اچھی طرح ذہن نشین ہو جائے گا۔ اور آئندہ زندگی میں ان کے لئے ایک خاص دلچسپی کا باعث ہوگا۔ اس کے علاوہ طلبا میں اس خرید و فروخت سے چند آسان اعمال کی صلاحیت پیدا ہوگی اور وہ ایسی چیزوں سے مانوس ہوں گے جن کو وہ استعمال کرتے ہیں۔ مثلاً پنسل گرا لفائٹ سے تیار ہوتا ہے۔ کاغذ کے بنانے کے متعلق طلبا کی درسی کتاب اردو میں جو مضمون ہے اس سے مدرس صاحب متعلقہ روشناس کرائینگے۔ طلبا اپنے شہر کی پیداوار کا مقابلہ دوسرے شہروں سے کرنا بھی سیکھیں گے۔ اور تجارتی ممالک سے بھی واقفیت ہوگی۔ جس سے جغرافیہ کی ضمنی طور پر تعلیم ہو جائے گی۔ بازاری لین دین کے حساب کی خاص مشق ہو جائے گی۔ بول چال کی بھی عادت ہوگی۔ نیز اشتراک عمل مطلوبہ خاص نتائج کے متعلق تدابیر کرنے کا تجربہ اور اس کے لئے لامتناہی کوشش کرنا دیانت اور امانت داری سے کاروبار چلانا طلبا سیکھیں گے جس سے ان کی اخلاقی تربیت کا ایک ذریعہ نکل آتا ہے۔

اسی طرح مدرسہ میں باغبانی پر وجکٹ آغاز کیا جاسکتا ہے۔ چنانچہ ہمارے مدرسہ میں جب کہ سال گزشتہ مدرسہ یہاں منتقل ہوا۔ اور مدرسہ کے شایان شان کوئی باغ نہیں تھا اور اتنی بڑی عمارت سنسان نظر آنے لگی تو مولوی رونق علی صاحب مدرس جنہیں اس کام سے انتہائی

شغف ہے حسب ایما جناب صدر مدرس صاحب طلبا مدرسہ سے باغبانی پروجکٹ کے شروع کرنے کا ارادہ ظاہر کیا۔ تمام طلبا متفقہ طور پر ہم آہنگ ہو کر مولوی صاحب موصوف کے ہاتھ بٹانے کے لئے تیار ہو گئے۔ بس اس کا ایک پروگرام تین ماہ کا مرتب کیا گیا۔ مٹی کے گملوں کا طلبائے آرڈر مرتب کیا۔ گملے مہیا کئے گئے اور طلبا خوشی خوشی سے مختلف قسم کے پودے اور درخت کے قلمیں و تخم جمع کرنے لگے۔ اوقات مدرسہ کے بعد درختوں کے لگانے اور پانی دینے میں مشغول رہتے۔ چونکہ طلبا کو کھاد وغیرہ کے طریقوں سے ناواقفیت تھی اس سے انہیں واقف کرایا گیا۔ بعض طلبا دوپہر کے وقت پودوں کو پانی دیتے تھے انہیں رہبری کی گئی کہ دھوپ کے وقت پانی دینے سے پودوں کو بجائے نفع کے نقصان پہنچتا ہے اس طرح انہیں نباتات کے متعلق صحیح طریقہ پر سینچنے کا علم ہو گیا۔ طلبا نے یہ بھی سیکھا کہ جڑوں اور پتیوں کا کیا عمل ہوتا ہے اور یہ کہ پودوں کو غذا اور روشنی اور ہوا کی ضرورت ہے۔ پودوں کی نشو و نما کے لئے جس غذا کی ضرورت ہوتی ہے وہ عموماً مٹی میں موجود رہتی ہے۔ اسے رقیق بنانے کے واسطے پانی کی ضرورت ہے۔

باغ کے ایک مالی کے ساتھ جو باغبانی سے واقف نہ تھا طلبا نے اپنی ذمہ داریوں کو ملحوظ رکھتے ہوئے مدرس صاحب متعلقہ کی رہبری میں کام کیا اور اپنے درختوں اور پودوں کو رفتہ رفتہ بڑھتے ہوئے دیکھ کر خوش ہوتے رہے۔ اور ان کے تدریجی نشو و نما کو اپنی نوٹ بک میں قلمبند کرتے گئے۔ ہر ایک جماعت کو مسابقت کا خیال پیش نظر رہا اور اس طرح تمام مدرسہ کو انہوں نے گلزار بنا دیا۔ مدرسہ کا شمال رویہ گوشہ بالکل ناگفتہ بہ حالت میں تھا۔ ایک فضائی جماعت کے قیام کا مسئلہ ان کے پیش نظر ہوا۔ سب سے پہلے انھوں نے ڈرائنگ سے ایک خاکہ بنا لیا۔ اور مدرس صاحب کے زیر نگرانی پیمائش کی۔ اور کیاریوں کو مناسب طریقہ پر تقسیم کر لیا۔ اس کام میں اقلیدس کی تعلیم کو طلبا عملاً مفید تصور کرنے لگے۔ اس کے بعد ہری گھاس جمانے کا قصد ہوا۔ طلبا نے رود موسیٰ کے کنارہ بہت سی ہراول دیکھی بالآخر کچھ دنوں کے لئے مزدور اس کے کھدوائی کے لئے مقرر کئے گئے۔ طلبا نے روزانہ اجرت کا تصفیہ کیا۔ اور رسائد لکھ کر ان کے ابہام حاصل کئے۔ اس ضمن میں اکائی کے قاعدہ کا تصور طلبا کو دلوایا گیا۔

اور حساب سے ایک ربط پیدا کرایا گیا۔ پھر چند بنڈیاں فی چکر بہ قرار داد کرایہ مقرر کی گئیں اور گھانس کے تپتے لائے گئے۔ طلبا ہی نے کرایہ کا حساب کر کے تقسیم کیا۔ تپہ جمانے میں بڑی محنت لگی۔ بعض لڑکوں نے ناتجربہ کاری سے اپنے مفوضہ تپتے پر اچھی طرح دھمس نہیں کی تھی اس لئے ہراول خوب سرسبز نہ ہوئی۔ پھر مدرس صاحب متعلقہ نے اس کمی کو پورا کرنے کی جانب رہبری کی اور طلبا نے اپنے کام کے نقص کو محسوس کر کے پھر کام شروع کیا اور ان کی محنت جلد ٹھکانے لگی۔ اس سے چمن آرائی کا انہیں خاصہ ملکہ پیدا ہو گیا۔ اس کے بعد طلبا نے چمن کے حدود بندی کی فکر کی۔ تھوڑے سے اخراجات میں جنگلہ کی تیاری ہوئی۔ اگرچہ کہ ایک نجار سے بھی کام لیا گیا۔ لیکن مینول ٹریننگ سے بھی طلبا چونکہ واقف تھے اس لئے انہوں نے بھی نجار کا ہاتھ بٹایا اور کام تکمیل کو پہنچایا۔ عملی طور سے مینول ٹریننگ کے افادہ کو طلبا نے محسوس کیا۔ جنگلہ کی طلبا نے رنگ آمیزی بھی کر لی اور درختوں کے گملوں کو بھی گیرو سے رنگ کر خوشنما بنایا۔

اس تمام آرائش و زیبائش کے بعد طلبا نے اس بات کو محسوس کیا کہ اپنے سرپرستوں اور والدین کو اپنے اس باغبانی منصوبہ کی جو بہ طریقہ احسن انجام پایا معائنہ کرائیں اور اس کے ساتھ ساتھ اپنے سالانہ کام کی نمائش کریں۔ چنانچہ جب انھوں نے اپنا مصمم ارادہ کر لیا تو جناب صدر مدرس صاحب نے ان کے اس پروجکٹ سے اتفاق رائے فرمایا! اور جلسہ سالانہ و نمائش کے انتظامات شروع ہو گئے۔ ہر جماعت سے مختلف مشاغل و کام کے لئے حسب خواہش طلبا منتخب ہوے۔ بیانڈ نوازی کی ایک جماعت روزمرہ مشق کرتی رہی۔ لیزم کے لئے کم عمر طلبا نے اپنے آپ کو پیش کیا اور موسیقی کے ساتھ کام کرنے لگے۔ یہی طلبا نے شغل کے کام میں بھی حصہ لیا۔ اپنے لئے موزوں ڈریس علحدہ تیار کر لیا۔ پرا مڈ بنانے کے کام میں بھی طلبا نے جرات اور دلیری دکھائی۔ یہ سب کچھ کھیل ہی کھیل میں انھوں نے ورزشی مشقیں سیکھ لیں۔ نمائش کے کام میں اپنے اپنے ڈرائنگ و پنٹنگ سے ہال کو آراستہ کیا۔ مینول ٹریننگ میں خاصی دلچسپی لی۔ اور مدرس صاحب متعلقہ کی نگرانی میں فریم کا بنانا اور دیگر کار آمد اشیا تیار کرنے کی مشق کی۔ جلد سازی و پیپر کٹنگ میں خاصی مہارت پیدا کی

مدرسہ کے لئے جھنڈیاں اور "خوش آمدید" طلبا ہی نے تیار کیا۔ غرض کہ نمائش کی کامیابی میں ہر طرح کی دلچسپی و محنت کا ثبوت دیا۔

طلبا نے ایک سوشیل ڈرامہ بھی اسٹیج کیا جس کی رہنمائی مدرسہ ہی کے چند اساتذہ صاحبان ہی نے کی تھی۔ اسٹیج کی تیاری کے لئے طلبائے نے اپنے اپنے مکانات سے تخت مہیا کئے۔ اور بڑی خوبی سے اسٹیج کی آرائش و زیبائش میں اپنے اتحادِ عمل کا ثبوت دیا۔

یہ سب کچھ طلبا ہی نے کیا جن کی بروقت اعانت و رہبری ہوتی رہی۔ یکم جنوری ۱۹۴۱ء جلسہ سالانہ کی تاریخ زیرِ صدارت عالی جناب ناظم صاحب تعلیمات ملک سرکار عالی مقرر ہوئی اور طلبا اس تاریخ و روز کا بڑی شدّت سے انتظار کرتے رہے۔ بالآخر جب جلسہ تاریخ و روز مقررہ پر منعقد ہوا، طلبا و مدرسین صاحبان نے ایک ہی بلو یونیفارم میں جلسہ میں شرکت کی۔ طلبا نے اپنے ورزشی مظاہروں سے حاضرین کو بہت محظوظ کیا۔ شعبہ واری انعامات مستحق طلبا کو تقسیم کئے گئے اور جلسہ نہایت کامیابی کے ساتھ اختتام کو پہنچا۔ اس طرح طلبا نے اپنا دلچسپ پروجکٹ کامیابی سے ختم کیا۔

ڈاکٹر ڈیوی کا قول ہے کہ جب ایک طالب علم عمل کرکے سیکھتا ہے تو وہ دماغی اور جسمانی طور پر بعض تجربات کو زندہ کرتا ہے جو ان کے لئے اہم ثابت ہوتے ہیں۔ وہ وہی دماغی اعمال کرتا ہے جو ابتداءً ان چیزوں کے کرتے وقت پہلے پہل انسان نے کئے تھے کیونکہ اس نے خود کیا ہے وہ ان کے نتائج کی اہمیت جانتا ہے اور یہ ایک حقیقت ہے کسی واقعہ کا ذکر اس کی اہمیت کو نہیں ظاہر کرتا نہ اس کے اصلیت کے مفہوم کو نہ اس امر کو کہ یہ ایک یہ حقیقت ہے جب تک کہ وہ ذاتی طور پر تجربہ نہ کرلیں بچے جب کتابی واقفیت حاصل کرتے ہیں ہر واقعہ اپنی جگہ مساوی حیثیت رکھتا ہے۔ ان کے پاس تصفیہ یا امتیاز کرنے کا کوئی معیار نہیں ہوتا۔ اس منصوبی طریقۂ تعلیم سے یہ مقصد ہے کہ طالب علم محدود واقفیت کو جس کی انھیں ضرورت ہوتی ہے زندگی کے مشاغل سے تعلق پیدا کرنے کی عادت ڈالیں اور انسانی کام کے محدود دائرہ کا باقاعدہ اصولوں سے جن پر کامیابی کا انحصار ہے ربط پیدا کرنے کی صلاحیت پیدا کریں اور بس۔

# حیدرآباد* کے ثانوی مدارس میں تعلیم سائنس پر ذیلی کمیٹی کی رپورٹ

از

جناب مولوی حبیب خاں صاحب بی ایس سی۔ ڈپ۔ ایڈ
مددگار مدرسہ فوقانیہ دارالشفا

کمیٹی کے مقاصد :- ہمارے ثانوی مدارس میں سائنس کی تعلیم پر رپورٹ پیش کرنے کے لئے سائنس کے سینیر اور تجربہ کار اساتذہ کی ایک سب کمیٹی بنائی گئی۔ کمیٹی ہذا نے اس مسئلہ کے مختلف پہلوؤں پر غور و خوض کیا اور خاص طور پر حسب ذیل امور کو پیش نظر رکھا۔

(۱) ہمارے ثانوی مدارس میں اس وقت سائنس کی تعلیم در اصل کس طرح دی جارہی ہے۔

(۲) کیا موجودہ نصاب سائنس سے اِس سائنٹفک زمانہ کی ضروریات پُوری ہوتی ہیں۔

(۳) سائنس کی تعلیم کے نظام میں اور موجودہ طرز تعلیم میں کیا کیا خامیاں ہیں اور ان کو مقامی حالات کے لحاظ سے کس طرح دور کیا جاسکتا ہے۔

تمہید :- ہمارے مدارس میں سائنس کا مضمون دیگر مضامین کی طرح اپنے افادی پہلو کو مدنظر رکھ کر شامل کیا گیا ہے۔ ہمارے بچے سائنٹفک کارناموں کے دَور میں زندگی بسر کررہے ہیں۔ وہ روزانہ برقی، زرعی اور صنعتی ترقی کا حال معلوم کرتے ہیں۔ طب، جراحی اور سائنس کی نت نئی کامیابیوں اور کرشموں کا حال سُنتے ہیں اگر انھیں اپنے گرد وپیش کے حالات سے بخوبی واقف نہ کیا گیا تو وہ کارآمد شہری نہیں بن سکتے، جو تعلیم کا صحیح نصب العین ہے۔

---

* یہ رپورٹ انجمن اساتذہ بلدہ کی تیرھویں سالانہ کانفرنس منعقدہ میں پڑھی گئی۔

سائنس کا ادنیٰ ثانوی نصاب:۔ اب یہ دیکھنا چاہیئے کہ ادنیٰ ثانوی مدارس میں سائنس کی تعلیم کے اس مقصد کو پورا کرنے کے لئے متعلقہ عہدہ داروں کو کس حد تک کامیابی ہوئی ہے۔ یہ امر ہمارے لئے موجب طمانیت ہے کہ سررشتہ تعلیم نے سائنس کی موجودہ ضروریات کی روشنی میں سابقہ نصاب کو بالکل بدل دینے کی کوشش کی ہے اور ایسے سائینٹفک مضامین شامل کئے ہیں جو دلچسپی اور افادیت کے نقطہ نظر سے نہایت اہم ہیں۔ مہتمم صاحب سائنس نے یہ کام انتہائی سرگرمی کے ساتھ شروع کر دیا ہے۔ البتہ سائنس کے آلات موزوں درسی کتب اور ٹرینڈ اساتذہ کی کمی محسوس کی جارہی ہے اور یہ ایک ایسا مسئلہ ہے جو عہدہ داران کی فوری توجہ کا محتاج ہے۔

ذیل میں ہم اعلیٰ ثانوی نصاب کے عنوان کے تحت موجودہ نقائص کو دور کرنے کے لئے چند عملی تجاویز پیش کرنے کا شرف حاصل کرتے ہیں جن کا اطلاق ادنیٰ و اعلیٰ ثانوی ہر دو نصاب سائنس پر ہوتا ہے۔

سائنس کا اعلیٰ ثانوی نصاب اور اس کی خامیاں سائنس کے اعلیٰ ثانوی نصاب کی نسبت ہمیں افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ یہ وہی خشک و غیر دلچسپ نصاب ہے جو آج سے تیس سال قبل پڑھایا جاتا تھا۔ البتہ اس قدر ترمیم کی گئی ہے کہ طبعیات و کیمیا کو لازمی قرار دیکر حیاتیات و نباتیات کو بحیثیت اختیاری مضامین گردانا گیا ہے۔

کمیٹی کی رائے میں سائنس کا موجودہ نصاب نہایت کس مپرسی کی حالت میں ہے جس کے اصلاح کی فوری ضرورت محسوس کی جارہی ہے۔ ہمارے موجودہ نصاب پر دو عملی کارفرما ہے۔ جامعہ نصاب تجویز کرتی ہے اور سررشتہ تعلیمات حسبہٗ اس کو عملی جامہ پہناتا ہے۔ وقت آگیا ہے کہ ہم اس چیز کو ختم کر دیں۔ اگر ہم واقعی نوجوانوں کا بھلا چاہتے ہیں اور اعلیٰ ثانوی مدارس میں سائنس کی تعلیم کو قابل اطمینان بنانے کے خواہشمند ہیں تو ہم کو لازم ہے کہ موجودہ پالیسی میں تبدیلی کی اہم ضرورت پر عہدہ داران متعلقہ کی فوری توجہ مبذول کرائیں۔ جامعہ کی جانب سے سائنس کا نصاب محض اس مقصد کے تحت تیار کیا جاتا ہے کہ اس سے طلبا کی اعلیٰ تعلیم کے لئے موزونیت وصلاحیت واضح ہو سکے لیکن طلبا کے رجحانات و میلانات اور آیندہ زندگی کی ضروریات کا لحاظ نہیں رکھا جاتا۔ نصاب میں اُن نوجوانوں کی بڑی تعداد کا کوئی لحاظ نہیں

کیا جاتا جو میٹرک کے بعد تعلیم کا سلسلہ ختم کر دیتے ہیں۔ ایسے طلبا کے لئے ہم ایک ایسا نصاب چاہتے ہیں جو اس نصاب سے مختلف ہو جو اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے والوں کے لئے تجویز کیا جاتا ہے۔ ان کا نصاب ایسی چیزوں پر مشتمل ہونا چاہئے جو انھیں گرد و پیش کے حالات کو اچھی طرح سمجھنے میں مدد دے۔ موجودہ نصاب سے انھیں ٹھیک طور پر معلوم نہیں ہوتا کہ اس دنیا میں کیا ہو رہا ہے۔ بحالت موجودہ انھیں فلکیاتی، حیاتیاتی، اور عضویاتی سائنس کی تعلیم نہیں دی جاتی۔ ان کی تعلیم طبعیات وکیمیا یا حیاتیات تک محدود ہوتی ہے۔ دوسرے مضامین جن کا ذکر اوپر کیا گیا ہے نہیں پڑھائے جاتے۔ اس طرح تعلیم سائنس کا پورا مطلب حاصل ہونا ممکن نہیں ظاہر ہے کہ جزو سے کل کا مقصد پورا نہیں ہو سکتا۔ پس سولہ سال کی عمر تک سائنس کی تعلیم وسیع تر اساس پر ہونی چاہئے تاکہ اس سے حسب ذیل مقاصد پورے ہوں۔

(۱) اُن فطری قوانین کا علم کرانا چاہئے جن کا اطلاق اس دنیا پر ہوتا ہے اور جو کائنات پر کارفرما ہیں۔ جس سے طلبا میں احساس تحیّر اور دلچسپی کا عنصر اور افادیت کا پہلو بیدار ہو گا۔

(۲) سائنس کا نصاب اس نہج کا ہو کہ اس سے اس کا انکشاف ہو جائے کہ موجودہ تہذیب وتمدن کے ارتقا میں سائنس کا کیا رتبہ ہے۔

(۳) اس سے بچوں کو سائنٹفک اصول فکر و نظر اور تحقیقات کے مبادیات معلوم کرائے جائیں اس سے ذہنی نشو و نما کی تخلیق ہو گی۔

اگر ہم اعلیٰ ثانوی مدارس کے نصاب کی جانچ کریں تو ہمیں معلوم ہو گا کہ ان مقاصد میں مناسب توازن برقرار نہیں رکھا جاتا مذکورہ مقصد سوم پر غیر واجبی توجہ کی جاتی ہے اور پہلے دو کو نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔

سائنٹفک طریقوں اور اصولوں کی تربیت کا براہ راست انحصار کالج کے نصاب پر ہو سکتا ہے۔ جن میں اُن کی اہمیت زیادہ ہو سکتی ہے۔ لیکن سائنٹفک طریقوں سے ان طلبا کو در اصل کوئی فائدہ نہیں ہوتا جو میٹرک کے بعد تعلیم ختم کر دیتے ہیں اور کوئی معمولی پیشہ اختیار کر لیتے ہیں پس ظاہر ہے کہ اتنی بڑی اکثریت کے لئے ہم ایک ایسا نصاب چاہتے ہیں جس کا استعمال زیادہ وسیع طور پر اور عام سے عام طریقہ پر کیا جائے۔ اس لئے ہم

جنرل سائنس کے شمول کا مشورہ دیتے ہیں یعنی یہ ایک ایسا نصاب ہوگا جس میں طبعیات، کیمیا، حیاتیات، فلکیات اور عضویات کے مبادیات شامل ہوں گے۔

اس مختصری رپورٹ میں اس تفصیلی نصاب کا ذکر ممکن نہیں جو مدارس ثانوی کے نصاب میں شامل کئے جاتے ہیں، یہ چیز ان لوگوں پر چھوڑ دی جانی چاہئے جو اس کے اہل ہیں۔ البتہ ہم مشورہ دے سکتے ہیں کہ سررشتہ تعلیم اور جامعہ کے تجربہ کار اساتذہ کی ایک کمیٹی اعلیٰ ثانوی مدارس کے لئے جنرل سائنس کا نصاب تجویز کرے۔ مدرسہ فوقانیہ کے لئے تجویز نصاب کے معاملہ میں مدارس فوقانیہ کے اساتذہ کو نظر انداز کرنے کا رجحان ارباب جامعہ میں پایا جاتا ہے اس کے وجوہ غیر معلوم اور مبہم ہیں ہمارے سمجھ میں نہیں آتا کہ ایسا کیوں کیا جاتا ہے جب کہ دنیا جانتی ہے کہ مدرسہ فوقانیہ کا استاد وہی صورت حال سے عہدہ برآ ہوتا ہے اور اس کا مشورہ بڑا قیمتی ہوتا ہے کیونکہ وہ براہ راست مدرسہ کے ضروریات اور حقیقتوں سے ربط رکھتا ہے پس ہم پر زور مشورہ دیتے ہیں کہ نصاب کی کمیٹی میں مدارس فوقانیہ کے اساتذہ کو بھی شامل کیا جائے۔

درسی کتب:۔ درسی کتب کا مسئلہ ہمیشہ اس وقت تک پیچیدہ بنا رہے گا جب تک کہ اس پر سنجیدگی اور خلوص کے ساتھ غور کر کے حل نہ کیا جائے۔ ادنیٰ ثانوی مدارس کے لئے سائنس کا نصاب تو موجود ہے لیکن اس کے لئے کوئی موزوں درسی کتب نہیں ہیں۔ اسی طرح اعلیٰ ثانوی جماعتوں کے واسطے جنرل سائنس کی کوئی کتاب اردو میں موجود نہیں ہے۔ اس دشواری کا بہترین حل یہ ہوگا کہ تصنیف و تالیف کا ذوق رکھنے والے لایق و تجربہ کار اساتذہ کی ایک کمیٹی بنائی جائے جو جنرل سائنس کے نصاب کے مطابق درسی کتب تیار کرے۔ ٹھیٹ منطقی اور فنی اصول پر لکھی ہوئی کتابیں عموماً طلبا کے لئے مفید ثابت نہیں ہوتیں۔ ایسی کتابوں سے طلبا میں سائنس کا صحیح ذوق پیدا نہیں ہوتا۔ سائنس کی تعلیم کو مقبول عام کرنے کے لئے سلیس اور عام فہم طریقہ پر کتابیں لکھی جائیں۔ انگریزی زبان میں اس قسم کی کتابیں بہت پائی جاتی ہیں۔ جیسے "کرشمہ برق" "ہوا پر قابو" اور "تاروں کے احوال" وغیرہ یہ کتابیں فنی طریقہ پر لکھی ہوئی نہیں ہیں۔ نہایت دلچسپ اور عام فہم ہونے کے علاوہ پر از معلومات

ہیں۔ اُن کو پڑھتے وقت کسی کو یہ محسوس نہیں ہوتا کہ وہ کوئی فنی کتاب پڑھ رہا ہے پس ہمارے طلبا کے لئے ایسی ہی عام فہم کتابوں کی سخت ضرورت ہے۔ ایسی کتابیں سائینس کی میکانی، برقی اور صنعتی سرگرمیوں کی تعلیم کا ایک ذریعہ ثابت ہوسکتی ہیں ہمیں یہ معلوم کرکے مسرت ہوئی کہ ہمارا سررشتہ مذکورہ بالا بنیاد پر اونیٰ ثانوی مدارس کے لئے یہ کام شروع کرچکا ہے اور ہمیں توقع ہے کہ اعلیٰ ثانوی مدارس کے لئے بھی یہی تدبیر جلد سے جلد اختیار کی جائے گی۔

مدرسین :۔ جنرل سائینس کی تعلیم کو کامیاب بنانے کے لئے ہمیں ایسے ٹرینڈ مدرسین کی ضرورت ہے جنہوں نے علاوہ طبعیات وکیمیا کے حیاتیات، نباتیات، عضویات، فلکیات، اور حفظ صحت کی تعلیم حاصل کی ہو۔ بہ حالت موجودہ ہمارے مدارس میں ایسے مدرسین کی سخت کمی محسوس کی جارہی ہے

آج کل سائینس کی تعلیم عام طور سے اونیٰ ثانوی مدارس میں میٹرک یا ایف۔ اے کامیاب مدرسین کے ذمہ کی جاتی ہے۔ ہم کس طرح توقع رکھ سکتے ہیں کہ وہ ان مضامین کو بخوبی پڑھا سکیں گے جب کہ وہ خود ان مضامین کی عملی تعلیم سے محروم رہے ہیں۔ اُن کے عام معلومات کا لحاظ کرتے ہوے یہ توقع کرنا بے جا نہ ہوگا کہ وہ فصلوں سے متعلق مواد جمع کرکے دلچسپ اور صحیح پیرائے میں پیش کریں گے۔ ہمارا خیال ہے کہ سائینس کے ایسے طیلسانین بھی جنہوں نے حیاتیات، نباتیات کا مطالعہ نہ کیا ہو۔ جنرل سائنس کی تعلیم موثر و مفید طریقہ پر نہیں دے سکتے۔ ممکن ہے وہ یہ مضمون نظری اعتبار سے پڑھا بھی لیں لیکن اس کو عملی طور پر کامیاب بنانے کے لئے انھیں بڑی دقت ہوگی کیونکہ ان مضامین میں عملاً وہ خود کورے ہوتے ہیں۔ اعلیٰ ثانوی جماعتوں میں بھی دشواری درپیش ہے۔ اعلیٰ ثانوی جماعتوں میں جنرل سائینس کے ٹرینڈ مدرسین کی کمی کے باعث کیمیا وطبعیات کے گریجویٹ نباتیات وحیاتیات پڑھاتے ہیں۔ ہمیں اچھی طرح معلوم ہے کہ ساری محنت کے باوجود نتیجہ اکثر قابل اطمینان نہیں ہوتا۔ برخلاف اس کے ایسی تعلیم سے طلبا میں مضمون سائینس سے بیزارگی پیدا ہوجانے کا قوی اندیشہ ہے۔ اس دشواری کو دور کرنے کے لئے ہماری نگاہیں ٹریننگ اسکول اور کالج کی طرف اٹھتی ہیں کہ وہ جنرل سائینس کی تعلیم کے لئے اساتذہ تیار کرے اس لئے ہمارا مشورہ ہے کہ۔

نمبر(۱) میٹرک وایف۔ اے کامیاب مدرسین کو جو ٹریننگ کالج میں داخل ہوں جنرل سائینس کی

تعلیم دی جائے تاکہ ادنیٰ ثانوی مدارس کی ضروریات پوری ہو سکیں۔

نمبر (۲) طبعیات وکیمیا' کے گریجویٹ کے لئے بھی ٹریننگ کالج میں جنرل سائنس کی تعلیم کا انتظام کیا جائے۔

نمبر (۳) بحالت موجودہ مدارس میں ایسے سائنس گریجویٹ کی ایک بڑی تعداد موجود ہے۔ جن کے اختیاری مضامین صرف کیمیا اور طبعیات رہ چکے ہیں۔ ان کو سررشتہ تعلیمات کے لئے کارآمد بنانے کی خاطر تعطیلات میں جنرل سائنس کی تعلیم دینے کا انتظام کیا جائے۔

نمبر (۴) اساتذہ کو سائنس کی جدید ایجادات و تحقیقات سے واقف رکھنے کے لئے ٹریننگ کالج میں ( Holiday course ) کا انتظام کیا جائے تاکہ وہ طلباء کو سائنس کے تازہ کارناموں کے نسبت معلومات بہم پہنچانے کے قابل ہو سکیں۔

تعلیم سائنس کو مؤثر بنانے کے ذرائع :۔ ہم یہاں سائنس کے طریقہ تعلیم پر بحث کرنا مناسب نہیں سمجھتے اس موضوع پر "حیدرآباد ٹیچر" اور فن تعلیم کی دیگر کتب میں کئی دفعہ تفصیلی بحث کی گئی ہے بلاحظہ ہو۔

نمبر (۱) حیدرآباد ٹیچر' مارچ ۱۳۱۹ء جلد ۵ نمبر ۳ بہ عنوان مدارس میں طریقہ تعلیم سائنس۔

نمبر (۲) مولوی سید علی اکبر صاحب کی کتاب موسومہ "جرمن نظام مدارس" میں بہ عنوان مطالعہ قدرت کی تعلیم کی اہم خصوصیات۔

دارالتجارب :۔ بہ حالت موجودہ اکثر مدارس میں عملی تجربہ دکھانے کے لئے ایک حد تک کافی سامان ہے لیکن بہت سارے مدارس ایسے ہیں جہاں پر انفرادی عملی کام کی سہولتیں نہیں ہیں۔ اگر موزوں فرنیچر مہیا کیا جا سکے تو ایسی صورت میں تدریسی اور عملی کام ایک ہی ہال میں ممکن ہو گا۔ جہاں تک ممکن ہو ہر مدرسہ میں فلم پردہ جگنرا اور مناظری قندیل ضرور مہیا کی جانی چاہیئے۔ مضمون سائنس کو دلچسپ اور مقبول بنانے کے لئے اس سے بڑی مدد ملے گی۔

کتب خانہ :۔ مدارس میں سائنس لائبریرز کا فقدان ہے حالانکہ موجودہ زمانہ میں یہ تعلیم سائنس کا ایک اہم جزو قرار دیا گیا ہے۔ انگریزی زبان میں اس قسم کی سائنس کی کتابیں ہر عمر و قابلیت کے لڑکوں کے لئے موجود ہیں۔ لیکن اردو زبان میں ایسی کتابیں بالکل مفقود ہیں۔ پس سررشتہ تعلیمات اور جامعہ کو چاہیئے کہ یہ کام اپنے ہاتھ میں لے اور اردو زبان میں اس قسم کی کتابیں تیار کر کے اس کمی کو

جلد سے جلد پورا کردے۔ اگر اس قسم کی کتب مہیا کی جائیں تو ہر استعداد کا طالب علم اُن سے مستفید ہو سکتا ہے اس طرح نوجوانوں کے احساس تحیّر اور تخلیق میں تحریک پیدا ہوگی۔

نمائش گاہ:۔ تعلیم سائنس کو مؤثر بنانے کے لئے مدرسہ میں نمائش گاہ کی سخت ضرورت ہے بہت کم مدارس ایسے ہیں جہاں اس کا انتظام اچھا کیا گیا ہے۔ مختلف صنعتی کارخانوں کے خاکے و تصاویر مہیا کئے جائیں۔ یہاں خود لڑکوں سے تیار کروا کر ایسی اشیائ کے نمونے رکھے جائیں جو ہماری روزمرّہ زندگی میں کام آتے ہیں۔ جیسے روشنائی، صابن، تیل، سینٹ، پالش وغیرہ۔ ان کے دیکھنے سے دوسرے طلبائ میں صنعتی شوق پیدا ہوگا اور ان میں رشک و مسابقت کے جذبہ کو تحریک ہوگی۔

صنعتی اداروں اور اہم مقامات کی سیر و تفریح:۔ طلبا کو صنعتی مقامات کا معائنہ کرانے سے سائنس کی تعلیم میں بڑی مدد ملے گی۔ روزمرّہ کمرہ کی اشیائ کو نظر کے سامنے بنتے ہوئے دیکھنے سے ان کی معلومات میں اضافہ ہوگا اور سائنس سے اُن کی دلچسپی زیادہ گہری ہو جائے گی۔ اس لئے ہمیشہ کوشش یہ رہنی چاہئے کہ جہاں کہیں موقع ملے اس سے پورا پورا فائدہ اٹھایا جائے۔ پس ہر مدرسہ میں حسب سہولت پروگرام تیار کرکے گرد و نواح کے کارخانہ جات اور دلچسپ مقامات کی سیر و تفریح کو لے جانے کا انتظام کیا جائے۔

انجمن مباحثہ:۔ عام فہم تصاویر کے ذریعہ طلبائ میں سائنٹفک معلومات موجودہ ایجادات پر بحث و مباحثہ کرنے کا انتظام کیا جائے۔ لڑکوں میں سائنس کا صحیح ذوق پیدا کرنے کے لئے سائنس ٹیچر کو چاہئے کہ وقتاً فوقتاً ان کو جدید ایجادات اور تحقیقات سے واقف اور مانوس کراتے رہیں۔

---

# مدارس میں باغبانی

از

جناب مرزا سرفراز علی صاحب بی۔اے عثمانیہ ایچ ڈپ ایڈ (ڈبلن)
ہیڈ ماسٹر ہائی اسکول کپل

باغبانی متعلم کے جمالیاتی ذوق کی نشوونما اور تسکین ہی کے لئے نہیں بلکہ افادی نقطۂ نظر سے بھی ضروری ہے۔ جن حضرات نے اپنے چھوٹے سے صحن میں بھی انار، انجیر، آم اور جام کا ایک آدھ پودا لگا رکھا ہو اور تھوڑی سی دیکھ بھال کے ذریعے اس میں پھل آجائیں محسوس کرتے ہوں گے کہ گویا وہ اور ان کے مہمان ساون کی رت میں آم کی ڈالی پر جھولا ڈال کر مسرت کی ساعتوں کے مزے لے رہے ہیں۔ گھر کے ان پھلوں میں امرت سے زیادہ لطف اور من و سلویٰ سے بڑھ کر مزا ملتا ہے۔

آپ کے نونہالوں کو بچپن ہی سے باغبانی کی جانب متوجہ کیجئے۔ ان کا چھوٹا سا باغیچہ بڑھتے ہوئے ذوق اور ابھرتی ہوئی امنگوں کی آغوش میں کل کے دن سرسبز و شاداب باغ ہو جائے گا۔ شہروں اور دیہاتوں کا ہر گوشہ آراستہ روشوں، خوبصورت پودوں اور آنکھوں میں طراوت لانے والے پھولوں سے جنت نشاں بن جائے گا۔ ویران میدانوں کا گرد و غبار کلیوں کی مسکراہٹ میں تبدیل ہو جائے تو یہ کوئی پاپ نہیں عین ثواب ہے۔ پھر اس پر طرفہ یہ کہ باغبانی میں مصروف ہو کر آپ کے ہاتھ پیر درست، آپ کی صحت میں ہزار گونہ ترقی اور چہرے پر کنول جیسی شادابی نکھر آتی ہے۔

گھر کی چار دیواری، مدرسہ کا صحن اور دیس کی زمین پر مالی کی خدمت انجام دینا وضع داری اور ثقہ طرز بود و باش کے منافی نہیں۔ انگلستان میں بڑے عالی ظرف اور اونچے طبقے سے تعلق رکھنے والے افراد اکثر و بیشتر اپنے خانہ باغ کو آپ ہی سنوارا کرتے ہیں۔ خصوصاً انگریز عورتیں تو

اس کی رسیا ہیں۔ اُن کی فراک میں لگے ہوئے تازہ پھول نیچر سے راست لگاؤ کا زندہ ثبوت دیتے ہیں۔

یورپ میں دوران قیام کا ایک واقعہ مجھے ہمیشہ یاد رہے گا۔ انگریزی زبان کے مشہور شاعر ( Yeats ) سے آپ ناواقف نہ ہوں گے۔ آئرستان ہی نہیں بلکہ ساری دنیا اِن کی عظمت سے روشناس ہے۔ ان کا دیہاتی مکان ڈبلن سے چند میل کے فاصلہ پر واقع تھا۔ دو بار آئرستان میں جب کہ میں ان کا رفیق سفر تھا مجھے اتفاقیہ طور پر ان سے ملاقات کا موقع مل گیا۔ چھٹیوں کے زمانے میں کبھی کبھار میں ان سے ملنے جایا کرتا تھا گھر میں ان سے ملاقات کے دو ہی مقام تھے۔ خانہ باغ یا مطالعہ کی میز۔ مطالعے کی میز سے ہمیں یہاں کوئی تعلق نہیں۔ البتہ خانہ باغ کا ذکر سنئے۔ گھر کے تمام افراد دائیں بائیں موجود آستین چڑھی ہوئیں۔ ہاتھ میں تھاپی ستاری، پہلو میں آبیاری کے برتن، کبھی روشوں کو درست کرنے چلے، کبھی زرد پتوں کو سبز پودوں سے کھینچ پھینکا، پھولوں کی نزاکت اور بوقلمونی پر وجد کرنا، پھلوں کے جلد تیار ہو جانے کی آرزو، بہر حال یہی اس شہرہ آفاق ہستی کا مشغلہ تھا۔ زندگی اس کی آغوش میں کھیلتی تھی، خانہ باغ کی ٹہنیاں اُس کے سندر رُوپ اور پریمی آنکھوں سے چھیڑ کرتی تھیں اور وہ قدرت کی اس بیش بہا دولت کو ریاضت کے ذریعے اپنے دل میں سمیٹ کر بڑھاپے میں بھی جوانوں سے زیادہ تنومند اور چست و چالاک نظر آتا تھا۔

مشرق والے بحیرۂ روم سے اُس پار کے باشندوں سے کچھ کم باغبانی کا ذوق نہ رکھتے تھے۔ ہندوستان میں باغ نہ ہوتے تو یہاں کی البیلیاں اُموا کی ڈال پر جھولا ہی نہ ڈال سکتیں۔ کیکر کے سائے میں کڑھائیاں نہ چڑھ سکتیں۔ ملہار نہ گائے جاتے۔ کرشن کی بانسری کا لطف گلزار ہی میں دل لبھاتا ہوگا۔ باغوں کی رنگینی کے بغیر بانسری کا نغمہ صدا بہ صحرا ہو جاتا۔

باغ کی پیداوار بیماروں اور صحت مندوں سبھی کو مرغوب ہوتی ہے۔ جب آپ روزآنہ ایک سیب کھا کر ڈاکٹر کو بھگا سکتے ہیں تو اپنے گھر میں سیب کا درخت کیوں نہیں لگا لیتے۔ کہا جاتا ہے کہ موسمی جسم میں تازہ خون پیدا کرتی ہے اس کے دو ایک پودے آپ کے مختصر کنبہ کی رسد کے لئے کافی ہیں۔ انگور، لیمو، آم اور انار کے درخت بھی صحن کی

رونق کو دو بالا کر سکتے ہیں۔

غرض یہ کہ آپ چند ضروری درخت اپنے پاس لگا کر تھوڑی سی دیکھ بھال کرلیں تو معظم جاہی مارکٹ کا میوہ فروش آپ کی جیبیں نہ ٹٹول سکے گا۔

ہمارا سررشتہ تعلیمات دیہی اور شہری مدارس میں باغبانی کی جانب کامل توجہ صرف کر رہا ہے۔ ہم جانتے ہیں کہ اکثر مقامات پر اس مقصد کی تکمیل عملی مشکلات سے دوچار ہوگی لیکن جہاں اس کے بالکل مواقع حاصل نہ ہوں خصوصاً صدر مدرسین کو امکانی کوشش سے دریغ نہ کرنا چاہئے۔ قلت آب مدرسے سے ملحق مناسب احاطے کا نہ ہونا اور عام بے توجہی یہ چند مسائل ضرور اس کام میں حارج ہوتے ہیں۔ تاہم بڑی حد تک ان کا قریبی حل دریافت کیا جاسکتا ہے۔ دیہات میں اکثر مقامات پر پانی کی کمی ہے لیکن پانی گو ہر نایاب نہیں تھوڑا بہت میسر ہی آجائے گا۔ ایسی صورت میں آپ ایسے پودوں کی جستجو کریں جنہیں چند روز پانی پہنچانے پر وہ سنبھل سکتے ہیں۔ اور آئندہ اس کی ضرورت نہیں ہوتی۔ سایہ دار درختوں میں اکثر ایسے ملیں گے کہ انھیں ایک آدھ سال سنبھال لیا جائے تو موسم باراں کی مدد سے ان کی جڑیں زمین میں استوار ہو کر زمین کی تہوں میں جذب شدہ ذخیرہ آب سے اپنی غذا حاصل کرنے کے لائق ہو جاتے ہیں۔

پھولوں کے پودے موسمی ہوتے ہیں۔ بارش کے تین چار مہینے تو کم و بیش بغیر آبیاری کی زحمت اٹھائے یہ شوق پورا کیا جاسکتا ہے۔ پھولوں میں بھی بعض پودے سدا بہار ہوتے ہیں کہ ایک مرتبہ تخم ریزی کر دی اور وہ ہمیشہ کے لئے کیاریوں کے ٹھیکہ دار ہو گئے۔ موسم خزاں میں یہ مرجھا جاتے ہیں لیکن اس کے بعد ان میں نئی نئی ٹہنیاں نکل آتی ہیں اور بے ہنگام بارش، ذرا سی آبیاری اور سرسری دیکھ بھال سے ان کا شباب عود کرتا ہے۔

باغ کو پودوں سے آراستہ کرتے ہوئے پرانی لکیر کو پیٹنا لازمی نہیں۔ خصوصاً دیہی مدارس میں تو جدت کے کثیر مواقع موجود ہیں۔ چشموں کے کنارے، پہاڑوں کے دامن اور سرسبز وادیوں میں آپ کو بہت سے خوبصورت پودے مل جائیں گے۔ انھیں جنگلی تصور کر کے صرفِ نظر نہ ہونے دیجئے۔ باغ کے ایک گوشے کو ان سے زینت دی جاسکتی ہے۔ تنوع اور نزاکت میں بھی ان پر کوئی حرف نہیں رکھ سکتا۔

جنگلی گلاب اور بندرگی کی باڑھ کا صحرائی حسن ہماری انگریزی باڑھ سے مات نہیں کھاتا
آپ چاہیں تو ان کے نام بدل لیں لیکن انھیں سلیقہ سے لگایا جائے تو باغ کی رونق دوبالا
ہو جائے گی۔

مدارس میں خصوصاً مذکورہ بالا دشواریوں کے پیش نظر میوے کے درختوں کی نشو ونما
مشکل سمجھی گئی ہے۔ تاہم پپائی، مولسری اور جامن وغیرہ کے درخت تو آسانی سے لگائے
جا سکتے ہیں۔ سایہ دار درختوں میں گل مہر، نیم، سلور اوک، برگد اور پیپل مناسب ہوں گے
ایسے درخت جن کی جڑیں نہایت مضبوط اور دور تک پھیلنے والی ہوتی ہیں، عمارت سے
قریب نہ لگائے جائیں کیونکہ آئندہ چل کر ان سے بنیاد کو نقصان پہونچنے کا اندیشہ ہوتا ہے۔

درخت لگانے میں ترتیب نہایت اہم ہے۔ اس سے صحیح مذاق کا پتہ چل سکتا ہے۔
خانہ باغ کا نقشہ عمارت اور صحن کی موزونیت کے مطابق تیار کیا جائے۔ درختوں کے رنگ
جسامت اور وضع کو بھی اس میں کافی دخل ہے۔ گملے بھی پودوں کے رنگوں کی مناسبت سے جمائے
جائیں۔ تاکہ نظر میں بھدا پن نہ پیدا ہو۔ نیلے اور زرد پھول ایک ساتھ رکھے ہوں تو بھلا نہیں معلوم ہوتا۔

معلّمین نباتیات، سائنس اور ڈرائینگ ماسٹر باغیچہ کی ترتیب میں دلچسپی لیں تو یہ مسئلہ
آسانی سے حل ہو سکتا ہے۔ خصوصاً معلّمین سائنس سر رشتہ تعلیمات کی مرتبہ ہدایات منجانب انسپکٹر
صاحب سائنس کی مدد سے اس کام کا نہایت دلچسپ ریکارڈ تیار کر سکتے ہیں۔ اضلاع او تعلقات
میں افسران زراعت کا مشورہ اور تعاون بھی نہایت کارآمد اور نتیجہ خیز ہو گا۔

---

# مدرسین اور صدر مدرسین

سے

# خطاب

از

جناب مولوی عبد الستار سبحانی صاحب بی۔ اے، ال۔ ٹی پرنسپل دار العلوم بلدہ

*یہ تقریر کانفرنس انجمن اساتذہ ضلع میدک منعقدہ ۵ر بہمن ۱۳۵۰ف میں کی گئی۔ اس کا دوسرا حصہ جو جغرافیہ کی تعلیم سے متعلق تھا، ہم پچھلے شمارہ میں چھاپ چکے ہیں۔ اس اشاعت میں پہلا حصہ شائع کیا جاتا ہے۔ ہمیں یقین ہے کہ فاضل خطیب کے دیرینہ تجربوں پر عمل کرکے۔ مدرسین اور صدر مدرسین مدرسہ کی کارکردگی کا معیار بلند کریں گے۔*

میرا ارادہ تقریر کرنے کا نہیں تھا اور نہ میں اس ارادہ سے حاضر ہوا۔ صرف عالی جناب صدر مہتمم صاحب و جناب مہتمم صاحب کے ارشاد کی تعمیل میں کھڑا ہوا ہوں۔

صدر محترم نے ارشاد فرمایا تھا کہ والدین کی دیگر شکایات کے ساتھ ساتھ یہ شکایات بھی اکثر سنی جاتی ہے کہ مدارس میں تعلیم نہیں ہوتی۔ اس ضمن میں بعض ایسے امور ہیں کہ اگر ہم ان پر غور کریں تو اس شکایت کی ذمہ داری بالکلیہ ہم پر عائد ہوتی ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اس کی کچھ وضاحت آپ کے سامنے پیش کروں۔ یہ ہمارا اپنا جلسہ ہے۔ باہمی تبادلہ خیالات سے اگر کچھ نقائص دور ہوسکیں تو گویا اس کانفرنس کا ایک بڑا مقصد پورا ہوگا۔

اکثر مدارس میں یہ بات دیکھی جاتی ہے کہ صدر مدرس صاحب اپنے اسٹاف میں سے کسی ایک مدرس کو اپنا مشیر منتخب کر لیتے ہیں اور دیگر رفقائے کار کے متعلقہ امور میں بھی انھیں کے مشورہ پر عمل پیرا رہتے ہیں۔ اس زبردست غلطی کی وجہ سے مدرسہ میں باہمی نفاق کی صورتیں پیدا

ہوتی ہیں اور پارٹی بندی ہو جاتی ہے اور طلباء کی تعلیم پر برے اثرات مترتب ہونے لگتے ہیں۔ اس طرح طلبہ کی خرابی تعلیم ہمارے اپنے طرز عمل کا نتیجہ ہو جاتی ہے۔

صدر مدرسہ کا طرز عمل یہ ہونا چاہیئے کہ مضائقہ نہیں کہ وہ اپنے اسٹاف کے کسی سمجھدار مدرس سے مدرسہ کے عام امور میں مشورہ کرے مگر جو امور دیگر رفقائے کار سے متعلق ہوں اُن کو اُنھیں سے متعلق رکھے ورنہ مدرسین کی دل شکنی اور اسٹاف میں عام بے چینی اور اس کے نتیجہ کے طور پر مدرسہ کی بدنظمی کا اندیشہ پیدا ہو جائے گا۔

دوسری صورت جو تجربہ سے ثابت ہوئی ہے، وہ یہ ہے کہ اکثر معمولی اختلافات پر بھی صدر مدرسہ اور اسٹاف میں جھگڑے ہوتے رہتے ہیں۔ اس سے بھی طلبا کی تعلیم کا متاثر ہونا ضروری ہے۔ یہ ناممکن ہے کہ مدرسہ کا پورا اسٹاف اچھا ہو۔ لازماً کسی نہ کسی مدرس میں کچھ نہ کچھ خامی یا خرابی ضرور ہوگی۔ مگر اس کے یہ معنی نہیں کہ وہ مدرسہ میں رہنے ہی نہ پائے۔ اس خصوص میں بعض صدر مدرسین کی یہ خواہش کہ کسی طرح ایسے اشخاص کا تبادلہ ہو جائے اور ان کی مرضی کے موافق مدرسین تبدیل ہو کر آئیں، میں نہیں سمجھتا کہ کسی وقت بھی پوری ہو سکتی ہے۔ کوئی صدر مدرس یہ گوارا نہیں کرے گا کہ اس کے اسٹاف سے اچھے مدرسین تبدیل ہوں۔ پس یہ یقین رکھنا چاہیئے کہ کسی مدرسہ سے جو شخص تبدیل ہوگا اس کا معاوضہ اس سے بدتر ہی ملے گا۔ پس مدرسین کی تبدیلی کے خیالِ خام کو بالکل ترک ہی کر دینا مناسب ہے۔ وہی صدر مدرس کامیاب صدارت کر سکتا ہے جو اچھے اور بُرے دونوں قسم کے مدرسین سے کام لے سکے۔ اسٹاف میں کام کی تقسیم اگر مدرسین کے حسب حیثیت عمل میں آئے تو ہر مدرس مدرسہ کے لئے مفید ثابت ہو سکتا ہے۔ تقسیم کار کا ناقابل اطمینان ہونا اور اس کی وجہ سے مدرسہ کے انتظام میں خلل واقع ہونا صدر مدرسہ کی نا اہلی اور ناتجربہ کاری کی دلیل ہے۔ اس سے بھی تعلیم متاثر ہوتی ہے۔ صدر مدرس اور اسٹاف میں تاوقتیکہ باہمی اعتماد اور تعاون قائم نہ ہو اور ہر شخص کو اطمینان کلی حاصل نہ رہے مدرسہ کا کام کسی صورت بھی اطمینان بخش طریقہ پر انجام نہیں پا سکتا۔

اس کے علاوہ مدرسین صاحبان جب تک مدرسہ کے بچوں کو اپنی اولاد کی طرح عزیز

نہ سمجھیں اور ان کے رجحانات وطبعی میلانات کے مطابق ان میں دلچسپی پیدا کر کے کام نہ کریں نہ ہماری تعلیم کارگر ہوسکتی ہے اور نہ منشا تعلیم پورا ہوسکتا ہے۔ اگر ہم میں یہ جذبات پیدا ہو گئے تو لازماً اولیا، طلبا کی تمام شکایات خود بخود رفع ہو جائیں گی۔

عام طور پر یہ شکایت بھی سنی جاتی ہے کہ تنخواہ کی کمی مدرسین کو دلجمی کے ساتھ کام نہیں کرنے دیتی۔ میں یہ کہتا ہوں کہ اِس خصوص میں ہم کو اپنا مقابلہ دوسرے سررشتوں کے اپنے مماثل ملازمین سے کرنا چاہیئے۔ اگر ہم ٹھنڈے دل سے غور کریں تو معلوم ہوگا کہ جس عزت اور وقعت کا برتاؤ سررشتہ تعلیمات اپنے ملازمین کے ساتھ روا رکھتا ہے وہ دوسرے سررشتوں میں مفقود ہے۔ اس کے علاوہ جو مدرسین اپنے کارِ مفوضہ کو کما حقہ انجام دیتے ہیں اُن کی وقعت اور محبت جو ان کے طلبا اور اولیاء کے دلوں میں مستقلاً ودواماً جاگزیں ہوتی ہے وہ کسی دوسرے سررشتہ کے بڑے عہدہ دار کو بھی نصیب نہیں۔ کیا مدرس کی یہ حیثیت تنخواہ کی کمی کی پابجائی نہیں کرتی۔

مدرسی کا پیشہ اُسی شخص کو اختیار کرنا چاہیئے جس میں کچھ قناعت کا مادہ ہو اور جو اس پیشہ کی مسرتوں سے بہرہ اندوز ہونے کی صلاحیت رکھتا ہو۔ ایسا ہی مدرس اپنے فرض کو فرض سمجھ کر ادا کرے گا اور اس کی سعی کامیاب اور اس کے زیر تعلیم بچوں کی محنت کارگر ثابت ہوگی اور یہی ہمارا مطمح نظر ہے۔

صدر محترم نے اپنی عالمانہ تقریر میں نہایت صحیح ارشاد فرمایا کہ جو مدرس اپنی صحت مالیت اور گھریلو حالت کے متعلق اطمینان بخش جوابات نہ دے وہ کامیاب مدرس نہیں ہوسکتا۔ اس سلسلے میں اگر اخلاقی حالت کا بھی اضافہ فرما دیا جائے تو مناسب ہے۔

میں بعض ایسے مدرسین سے واقف ہوں جو اپنے متعلقین کی پریشاں حالی اور اپنے بزرگوں کی دل آزاری اپنے لئے باعث فخر سمجھتے ہیں۔ کیا اِن سے یہ توقع ہوسکتی ہے کہ یہ اپنے گھر کو پریشان رکھ کر مدرسہ کے بچوں کے گھر کی آبادی کا ذریعہ بنیں گے۔ گھروں کی آبادی خاندانوں کی خوشحالی کا تو مفہوم بھی ان کے ذہن میں نہیں آسکتا۔ جب مدرس خود ہی احسان مندی اور شکر گزاری کے احساس سے محروم ہو تو بچوں میں یہ جذبہ کس طرح پیدا کر سکتا ہے۔ ع

او خویشتن گم است کرا رہبری کند

ہر اس شخص کو جو ہمیشہ مدرسی اختیار کرے یہ سمجھ لینا چاہئے کہ مدرس کے اخلاق اور اس کا عام طرزِ عمل اپنے لئے نہیں ہوا کرتا۔ اس کے ہر رفتار و کردار کا اثر اس کے طلبا پر پڑتا ہے۔ اُن کے ذریعہ اُن کے خاندان متاثر ہوتے ہیں اور یہ سلسلہ تمام ملک تک پہونچتا ہے۔ تاوقتیکہ مدرسین کی اپنی حالت درست نہ ہو کیا توقع کی جاسکتی ہے کہ وہ بچوں کی حالت کو درست کرسکیں گے اور ملک کی ترقی اور بہبودی کا ذریعہ ثابت ہوں گے۔ بچے ہم سے سیکھتے ہیں، ہماری ہر اچھائی اور برائی ان کو اچھا اور برا بناتی ہے۔

ایک بات یہ بھی غور طلب ہے کہ تعلیم کا بچوں کے حسب حیثیت نہ ہونا بھی ایک بڑی حد تک خرابی تعلیم کا باعث ہوتا ہے۔ اس کے لئے طلبا کی شرکت اور سالانہ جماعتی ترقی کے وقت خاص احتیاط کی ضرورت ہے۔ ہماری ذراسی عدم توجہی بچوں کی عمر بھر کی پریشانی اور تباہی کا باعث ہوسکتی ہے۔ ڈاکٹر مریض کے متعلق صحیح مشورہ دے سکتا ہے۔ مریض کے تیمارداروں کی رائے اس خصوص میں صائب نہیں ہوسکتی۔ اسی طرح کسی طالب علم کے متعلق مدرسین ہی کی رائے اور انھیں کا طرزِ عمل نفع بخش ہوسکتا ہے۔ اس کے سرپرست کی خواہش یا کوشش بعض وقت اس کے لئے نہایت خطرناک ثابت ہوتی ہے۔ پس طلبا کی تعلیم کے ساتھ ساتھ اُن کے سرپرستوں کی افہام و تفہیم بھی ہمارا سب سے بڑا فرض ہے۔

---

# استقبال نامہ

از

جناب مولوی عبد الجبار سبحانی صاحب بی۔ اے، بی۔ ٹی، ناظر مدارس کھم

یہ خطبہ ضلع ورنگل کی تیسری سالانہ کانفرنس اساتذہ ۱۳۵۰ف میں بمقام کھم پڑھا گیا۔ جس بے باکی اور صاف گوئی سے مقرر نے اظہار خیال کیا ہے قابل قدر ہے۔ یقین ہے کہ قارئین رسالہ اس کے مطالعہ سے محظوظ ہوں گے

بہنو، بھائیو اور بزرگو! ہر قسم کے رسمی تکلفات کے بغیر میں آپ کا دلی خیر مقدم کرتا ہوں۔ میں یہ بھی نہیں کہنا چاہتا کہ جو خوشگوار فرض آج میرے تفویض ہوا ہے اس کے لئے زیادہ قابل اور زیادہ موزوں حضرات موجود تھے۔

اُستاد کو ہر زمانہ میں بڑی فضیلت اور بہت اہمیت حاصل رہی ہے۔ قوموں کے بنانے بگاڑنے اور سلطنتوں کے عروج و زوال میں ان کو ہمیشہ بڑا دخل رہا ہے۔ دُنیا کا کوئی انقلاب ایسا نہیں جس میں ان کا ہاتھ نہ ہو۔ ہندوستان میں گزشتہ زمانہ میں اُستاد کو جو عدیم المثال حیثیت حاصل تھی اُس کے راگ ہر جگہ الاپے جاتے ہیں۔ لیکن آج اُس کی کیا حیثیت ہے۔ کیا وہ قوم کا لیڈر ہے؟ جس کے ایک اِشارے پر اللہ اکبر کے نعروں سے ساری فضا گونج اُٹھے۔ کیا وہ مہاتما ہے جس کے چرنوں میں اُس کے معتقدین اپنا سر ٹیکنا ثواب دارین سمجھتے ہوں کیا وہ اپنے شاگردوں کا بادشاہ ہے کہ جہاں اُس کی نگاہ اُٹھے اُسے ہاتھ باندھے ہوئے حلقہ بگوش غلام نظر آئیں! کیا وہ ایسا مصلح ہے کہ دیہات سُدھار میں پٹیل پٹواری اور صیغۂ مال کے عہدہ دار اُس کے حکم کے منتظر ہوں۔ نہیں یہ سب تصورات حرف غلط کی طرح مِٹ چکے ہیں۔

اُستاد اب ایسا مزدور ہے جو اُجرت پاکر اپنا فرض ادا کرتا ہے اور ہر اُس آفت کا منتظر رہتا ہے جو مزدوروں کو جھیلنی پڑتی ہیں۔ عوام کی لاپروائی۔ حکّام کا تغافل اور شاگردوں کی

بغاوت آج کل ہندوستان کے ہر حصہ میں عام ہے جس سے مدرسین کو دوچار ہونا پڑتا ہے اس کی وجہ میرے نزدیک صرف یہ ہے کہ مدرس اپنی بڑائی کے خیال میں مگن ہے اور ابھی تک خواب غفلت میں پڑا ہوا ہے۔ وہ یہ نہیں دیکھتا کہ زمانہ بدل گیا اور ہر آن بدل رہا ہے۔ فرسودہ تصوّرات کی دھجیاں اُڑ رہی ہیں۔ وہ پھر بھی ہوش میں نہیں آتا۔ عوام کی لاپروائی اور حکّام کے تغافل سے قطع نظر کر کے میں آپ سے سوال کرتا ہوں کہ آپ کے شاگرد آپ کا کہنا آخر کیوں نہیں مانتے۔ یہ روز روز اسٹرائیک کیوں ہونے لگے۔ میں چاہتا ہوں کہ ہم سب مل کر اس پر غور کریں۔

قدیم زمانہ کے طالب علم کی یہ تعریف کی جاتی ہے کہ وہ فرمانبردار ہوتا تھا۔ استاد کے ہر حکم کی خاموش تعمیل ایک سعادت اور عبادت سمجھتا تھا۔ وہ شاگرد بھی تھا اور خدمت گار بھی اس کے برخلاف موجودہ زمانہ کے طالب علم کی بابت یہ شکوہ ہے کہ وہ پُرانا طالب علم نہیں رہا۔ اُس میں فرق مراتب اور احترام کے جذبات نہیں رہے نظم وضبط سے بھی وہ آزاد ہو چلا ہے۔

میں اِس کا ذمہ دار خود اِس زمانہ کے استاد کو سمجھتا ہوں جس میں قدیم زمانہ کے استاد کی پدرانہ محبت اور شفقت باقی نہیں رہی۔ آج کل ضبط کا تخیل کچھ عجیب سا ہو گیا ہے۔ ہر وہ چیز جو طبع نازک پر گراں گزرتی ہے ضبط پر بھینٹ چڑھا دی جاتی ہے۔ یہ کہنے کا مقصد ضبط کی مخالفت کرنا نہیں ہے مگر ضبط کا غلط تصور اور غیر ہمدردانہ استعمال ضرور قابل ملامت ہے۔ ضبط قوت کا نام نہیں۔ ضبط کے معنی جبر و استبداد کے ہرگز نہیں۔ ہندوستان کی دنیا میں جو انقلاب آج نظر آ رہا ہے وہ اِسی بھیانک ہتھیار کے سراسر غلط استعمال کا نتیجہ ہے۔ ضبط کا جوہر دوسروں میں جب ہی پیدا ہو گا جب حاکم ہو یا اُستاد صحیح طور پر پہلے خود کو اُس کا پابند بنائے ورنہ محض اقتدار اور جبر سے ہمیشہ ردّ عمل ہو گا۔

اس لئے ضبط کی پابندی ہر شخص کو خود کرنی چاہیئے۔ تربیت اصل میں بڑی چیز ہے اگر شروع سے تربیت دی گئی تو آگے چل کر کوئی دشواری نہیں ہو گی۔ لیکن میری سمجھ میں نہیں آتا کہ غلطی کے ذمہ دار ہمیشہ شاگرد ہی کیوں قرار دیے جائیں۔ کیا اُستاد فرشتے ہیں یا اپنی غلطی کا اعتراف اور اس کی تلافی کرنا کوئی جرم ہے۔ یہ تخیّل بھی ظلم سے کم نہیں کہ افسر غلطی اور بدعنوانی کا مرتکب نہیں ہو سکتا۔ غلطی ہمیشہ ماتحت سے ہوتی ہے۔ انسان جب تک انسان ہے غلطی کرے گا۔

یہ فطری بات ہے فرشتے آسمان پر رہتے ہیں۔ اِس دنیا میں انسان بستے ہیں اور غلطیاں کرکے جیتے ہیں۔ اس لئے استاد ہو یا شاگرد افسر ہو یا ماتحت غلطی کا مرتکب ہوسکتا ہے البتہ بڑائی اور بہادری اس میں ہے کہ اُس کا بے باکانہ اعتراف کیا جائے اور خلوص دل سے اِس کی تلافی کی جائے۔

بڑی بات فرائض کی ادائیگی ہے۔ فرائض دیانت اور راست بازی سے بلاخوف وخطر انجام دینے چاہئیں۔ ذاتی منفعت کے لئے عدل و انصاف کا خون نہیں کرنا چاہئے۔ ملکی اور قومی مفاد ہمیشہ پیش نظر رہے ورنہ ہمارے پیشوا غلامی کا جو طوق ہمارے گردن میں ڈال گئے ہیں اس سے کبھی بھی نجات حاصل نہیں ہوگی۔ ہم مدرسین کا فرض ہے کہ کارکردگی کے معیار کو اتنا بلند کریں اور فرض کو اس ایمانداری سے انجام دیں کہ دوسروں کے لئے نمونہ ہو۔ قوم کے بچوں کی تعلیم و تربیت اس انہماک سے کریں کہ جاں فروشوں کی فوج تیار ہو جائے اور ایسے سورما پیدا ہوں جو بہ قول شری متی سروجنی نائیڈو " اپنی زندگی کو مادر وطن کی خدمت اور ہندوستان کے لاکھوں بے زبانوں اور بے نواؤں کی خبر گیری کے لئے وقف کردیں اور ایسا انقلاب پیدا کردیں جو انسان کے باہمی مناقشات کی زنجیریں توڑدے جو لاعلمی اور جہالت کی فضا میں علم و دانش کا اُجالا پھیلادے اور جہاں خوف کے بادل چھائے ہوئے ہوں وہاں عزم و ہمت کا آفتاب چمکادے اور زندگی کی تعمیر جدید کچھ اس نہج سے ہو کہ ہم سب کے سب امن و آشتی و یک جہتی و ہم آہنگی کے ساتھ رہنے سہنے لگیں اور تنگ خیالوں کی جگہ قومی خیالات کا پاس و لحاظ پیدا ہو جائے۔"

بھائیو! اِن اعلیٰ مقاصد کی تکمیل کے لئے صحیح قسم کے اساتذہ کی ضرورت ہے۔ ایسے اساتذہ کی جو قدم جمتے ہی دوسرے سررشتوں میں منتقلی کی فکر میں نہ رہتے ہوں جو دوسروں کے حقوق تلف کرکے اپنی ترقی کی پیروی میں پریشان نہ پھرتے ہوں۔ جو ہر گھڑی تبادلہ کا خواب نہ دیکھتے ہوں۔ جو معاملات کی تگ ودو سے آزاد ہوں۔ جو ناجائز اثرات کی بدولت قبل از وقت ترقی یا عہدہ مل جائے تو اس مشہور مقولے کے مطابق "کہ کام کرنے والا بے وقوف ہے"۔ اپنے فرائض اور ذمہ داریوں سے بے نیاز نہ ہو جائیں۔

یہ صحیح ہے کہ اس دنیا میں دو اور دو چار نہیں ہوتے۔ تین ہوتے ہیں یا پانچ۔ بہت

ممکن ہے کہ آپ کسی بڑے منصب کے لائق ہوں مگر قسمت کے پھیر نے آپ کو مدرس بنا دیا ہو تو پھر کیوں نہ ایسی کوشش کیجئے کہ اسی خدمت پر آپ کو وہ منصب عطا ہو جو دوسروں کے لئے قابل رشک ہو۔ قسمت کی گردش پر آنسو بہانے کا زمانہ ختم ہو چکا۔ اب اپنے آپ کو کار آمد بنانے کا زمانہ ہے۔

اس لئے ہم سب کو دل وجان سے اپنا فرض ادا کرنا چاہئے اور بچوں کی تربیت کرنی چاہئے کہ یہی بچے کل کے دن قوم کے سورما بنیں گے۔

بھائیو! اس کانفرنس کا بڑا مقصد اساتذہ کا باہمی اتحاد ہے، جو متحد اور منظم نہیں۔ اُس کی کوئی آواز نہیں۔ جس جماعت نے اپنی تنظیم کر لی ہے اس کی قوت کا احساس سب کرتے ہیں۔ اساتذہ کی انجمن ایسی ہونی چاہئے جو واقعی اساتذہ کی ہو۔ اس کے لئے ضرورت ہے کہ ہم اپنی تنظیم صحیح معنوں میں کریں۔ مجھے یقین ہے کہ پھر حکام کا تغافل یا عوام کی بے حسی باقی نہیں رہ سکتی۔ اگر ہم نے اپنے فرائض کو ایمان داری سے انجام دیا تو ہمارے شاگرد ہمارے قابو سے باہر نہیں ہو سکتے۔

آخر میں ایک مرتبہ پھر میں آپ تمام حضرات کا پُرتپاک خیر مقدم کرتا ہوں اور عالی جناب مولوی غوث الدین صاحب ایچ۔ سی۔ ایس اول تعلقدار کو خاص طور پر خوش آمدید کہتا ہوں اور آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ ہم سب آپ کے زرین خیالات سُننے کے بہت مشتاق ہیں۔ مجھے یقین ہے کہ جناب کی رہبری میں ہم مدرسین کا طبقہ زیادہ کار آمد ثابت ہوگا۔

خدا سے میری دُعا ہے کہ ہمارے شاہ ذیجاہ نواب میر عثمان علی خاں بہادر کا سایہ ہمارے سروں پر قائم رکھے۔ اور ہمیں ملک و مالک کی خدمت کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

# تعلیم معلم

از

جناب مولوی سعید الدین خاں صاحب بی۔ اے، ڈپ۔ ایڈ۔
صدر مدرسہ وسطانیہ سلطان بازار حیدر آباد دکن

ہندوستان کی موجودہ پستی اور احساس نکبت کی وجہ سے آجکل تعلیم کا مسئلہ ہر طرف تنقید کا آماجگاہ بنا ہوا ہے۔ روز آنہ نت نئے اصول پیش ہو رہے ہیں اور ماہرین برابر اس کوشش میں لگے ہوئے ہیں کہ ہندوستان کو اس جگہ لیجا کر بٹھا دیں جہاں آجکل یورپ اور جاپان براجمان ہیں۔ اس تنقید سے بیچارہ معلم اور مدرسۃ المعلمین بھی نہیں بچ سکا۔ مندرجۂ ذیل مضمون جو ڈی۔ یس گورڈن کا مصنفہ ہے، اسی تفکر کا نتیجہ اور بلا شبہ صداقت کی طرف منجر ہے۔ بہت ممکن ہے کہ اس میں اکثر کو کلام ہو لیکن اس کا کیا علاج۔

من از آتش و خاں بینم تو آتش از دخاں بینی! (مترجم)

یہاں ایک تجربہ کا ذکر کرنا بے محل نہ ہوگا جو اگرچہ ہنوز عہد طفولیت ہی میں ہے اور محتاج ترقی ہے۔ تاہم اس میں ان طیلسانین کے کام کی جو بغرض اکتساب فن تعلیم شریک کلیہ ہیں مفید طریقہ پر رہبری کرنے کے قوی امکانات ہیں۔

یہ عام طور پر تسلیم ہے کہ کالج کے ایک اوسط طالب علم کے کام کی اگر کوئی خصوصیت ہے تو وہ چند عام نقائص ہیں جن میں سب میں عام تر شاید اپنی قوت اظہار پر عدم اعتمادی ہے اور شاید اسی وجہ سے وہ صفحات کے صفحات اور بعض دفعہ باب کے باب ازبر کر لیتا ہے اور ایسا کرنے میں اس کا یہ

ایقان ہوتا ہے اپنے الفاظ کی بہ نسبت دوسروں کے الفاظ میں اپنے مطلب کو بیان کرنا زیادہ مفید ہے۔ یہ محض ایک غیر زبان پر دسترس کلّی حاصل نہ کرنے کا نتیجہ نہیں ہے بلکہ ایسے طلبا جو انگریزی میں اظہار مطلب پر قادر نہیں ہوتے اپنی دیسی زبان میں بھی کوئی گل افشانی نہیں کرسکتے۔ اس کمزوری کا اصلی سبب خیالات میں تنظیم کی عدم موجودگی اور ناکافی مشق تخیل ہے۔ اکتساب علم کی رغبت نہ ہونے کے سوا عام معلومات کی کمی بھی ہمارے کالج کے طلبا کی اٹھان میں حارج ہے اور یہ دوسرا بڑا نقص ہے۔

کلیۂ معلمین میں ایسے اساتذہ کی ضرورت نہیں ہے جو محض جان ڈیوی، جان اڈمز، تھارن ڈائک، اسپیرمن، اور ہیالر ڈ کے خیالات کو ذہن نشین کر کے امتحان میں ان کا اعادہ کردیں بلکہ ایسوں کی چاہ ہے جو علم کی روشنی میں خود کو عالم باعمل ثابت کرسکیں۔ تعلیم اور تربیت میں جو چیز مابہ الامتیاز ہے وہ صرف یہ ہے کہ اول الذکر کا مقصد علم اور ربعد الذکر کا مدعا عمل ہے اور یہ ظاہر ہے کہ تربیت بالراست تیاری ہے زندگی کی۔

کلیات معلمین کی ہندوستان میں اس شکایت کے پیش نظر کہ یہاں زیادہ تر نظریات کی تعلیم دی جاتی ہے اور عملی تعلیم کی جانب بہت ہی کم قدم اٹھایا جاتا ہے اکثر اس نوعیت کی تنقید کی جاتی ہے کہ "ایک مدرس کو چاہئے کہ وہ ٹریننگ کالج کے اصولوں کو جب وہ درس و تدریس میں مشغول ہو خیرباد کہہ دے کیونکہ اگر کوئی شخص ان کی پیروی کرتا بیٹھے تو مقررہ نصاب نہ تو وقت پر ختم ہی ہوسکتا ہے اور نہ طلبا امتحان میں اچھے جوابات ہی دے سکتے ہیں اور مدرس کو صدر مدرس اور مہتمم کا ہدف ملامت بننا پڑتا ہے۔" اس قسم کی رائے طبقۂ اساتذہ میں عام طور پر چونکہ پائی جاتی ہے اس لئے اس کے متعلق کوئی سوال ہی نہیں پیدا ہوسکتا لیکن اس میں اگر کوئی صداقت ہے تب تو اصولی طور پر اس میں کسی نہ کسی سُقم کا پایا جانا ضروری ہے۔ اساتذہ کی ایسی تعلیم کا کوئی مفید نتیجہ نہیں نکل سکتا جو مدرسہ کی عملی ضروریات کو پیش نظر رکھ کر نہ دی جائے اور جس میں نظریہ اور عمل کے تطابق کو فراموش کردیا جائے۔ اصول تعلیم کے متعلق کبھی بھی اس خیال کو دل میں جگہ نہیں دی جاسکتی کہ وہ محض علمی

---

لے مصنف کا خیال کس حد تک صحیح ہے قابل غور ہے ۱۲ مترجم

اور فنی چیزیں ہیں جو یاد کرنے اور بھول جانے کے قابل ہیں اور نہ یہ ہو سکتا ہے کہ آمنا وصدقنا اُن پر ایمان لا کر اندھا دھند جماعت میں ان پر عمل شروع کر دیا جائے۔ کلیۂ معلّمین میں نصاب کا خاص کام یہ ہونا چاہیئے کہ وہ طلباء کے خیالات کو تعلیمی مسائل پر مرکوز کر دے۔ جس کی تکمیل کے لئے دوران لکچر بحث مباحثہ کا بعض مرتبہ آغاز کر دیا جا سکتا ہے۔ اس قسم کی مشق اس حد تک تو ٹھیک معلوم ہوتی ہے لیکن یہ امر کہ اعتراضات وہی ہوتے ہیں جو اس وقت سمجھ میں آتے ہیں اور پہلے سے سوچے ہوئے نہیں ہوتے اس قسم کی کارروائی کی قدر و قیمت کو گھٹا دیتا ہے۔ ان حالات کے تحت کسی بڑے مسئلہ پر لگاتار سوچنے کی امید نہیں کی جا سکتی۔

تجربہ:۔ محولہ بالا نقائص کے رفع کرنے کے لئے جامعہ میسور میں مفصلہ ذیل تجربہ کو اختیار کیا گیا تھا کہ ہر اس امیدوار کے لئے جو کلیہ تعلیم المعلمین میں اپنے پیشہ میں حصول کمال کے لئے شریک ہوا ہو یہ لازمی گردانا گیا کہ فل اسکیپ سائز کے چالیس صفحات پر وہ ایک مختصر سا مضمون تیار کرے جو اس کے نصاب کا ایک لازمی جزو ہوگا۔ مضمون کوئی وسیع تعلیمی مسئلہ پر ہوا کرتا تھا اور اس کے لئے ۵ مہینے کی مدت معین تھی۔ کلیہ ہذا کے امیدواروں کی نہ تو کوئی خاص خصوصیت تھی اور نہ وہ مادی طور پر ان طلبا سے جدا تھے جو عموماً ہندوستان کی ہر درسگاہ میں جہاں طیلسانین زیر تعلیم ہوتے ہیں' پائے جاتے ہیں۔ یہ سب شعبۂ فنون اور سائنس کے طیلسانین تھے اور ان میں کی ایک خاص تعداد یم۔ اے کی ڈگری بھی رکھتی تھی۔ نصاب کی مدت ایک سال تھی اور مضامین سب وہی تھے جو عام طور پر ہند کی دیگر جامعات میں ہوتے ہیں۔

آغاز میقات کے چھ ہفتہ بعد مضمون کا کام آغاز کر دیا گیا تا کہ طلبا کو تعلیمی ادب سے واقف ہونے کا کافی وقت مل سکے۔ اسٹاف کی جانب سے مضامین کی ایک فہرست مرتب کی گئی اور طلبا کو اس کی اجازت دی گئی کہ وہ اپنی پسند کے کسی ایک عنوان پر یا مرتبہ فہرست میں سے کسی ایک مضمون پر خامہ فرسائی کریں۔ جب ایک ہی مضمون کو ایک سے زائد نے منتخب کیا تو یہ قیاس کیا گیا کہ ہر ایک نے اس پر آزادانہ غور و فکر کیا ہوگا۔ چنانچہ مفصلہ ذیل عنوانات سے نوشتہ مضامین کی نوعیت پر روشنی پڑ سکتی ہے۔

(۱) ہندوستان کے لئے تعلیم کا ایک قومی نظام (۲) جان ڈیوی کا تعلیمی فلسفہ (۳)

تعلیم انگریزی پر ورسیات کی ایک مکمل شرح (۴) تعلیم میں محرک تصاویر کی اہمیت (۵) تعلیم بالغان بلحاظ تخصیص ہند (۶) تیاری نصاب کے اصول (۷) عورتوں کے لئے ایک تعلیمی اسکیم۔

مندرجۂ بالا فہرست سے اس امر کا بخوبی اندازہ ہوا ہوگا کہ یہ مضامین مقاصد کے لحاظ سے کتنے مختلف النوع تھے اور ان کے لئے کتنی مختلف قسم کی کوششیں درکار تھیں۔ مثلاً ڈیوی کے فلسفۂ تعلیم ہی کو لیجئے کہ اس میں محض ڈیوی کی چند تصانیف پڑھنے اور ڈیوی پر چند کتابیں مطالعہ کرنے سے کچھ زیادہ ہی کی ضرورت تھی۔ اسی طرح ہندوستانی قومی تعلیم پر قلم اٹھانے کے لئے واقعات کی اصل بنیادیں زیادہ غور و خوض کی محتاج تھیں اور ورسیات کی شرح تیار کرنے میں تحقیق و تفتیش کی ضرورت لاحق تھی۔ غرض یہ کہ ہر قسم کے نمایاں و برتر کام میں اصل مقصد یہی تھا کہ طلبا وسیع تعلیمی مسئلہ پر باقاعدہ اور مسلسل غور و فکر کرنا سیکھیں اور اپنے خیالات کو منطقی ترتیب میں بیان کریں اور مختلف چیزوں کو ایک دلچسپ پیرایہ میں ظاہر کرسکیں۔

طلبا نے اوائل ستمبر میں مضامین کا کام آغاز کردیا اور ان سے اس کی توقع رکھی گئی کہ وہ اواخر جون تک مضامین حوالہ کردیں۔ جس طریقہ سے مضمون نویسی کا کام جلدی ہی آغاز کردینا نامناسب سمجھا گیا۔ یعنی تعلیمی دنیا سے طلباء کا خود کو روشناس کرنے سے قبل ــ اسی طرح اس کو بھی غیر موزوں خیال کیا گیا کہ اس میں اتنی طوالت دیدی جائے کہ امتحان کا زمانہ سر پہ آپہونچے اور اس کی ناز برداریوں سے انھیں فرصت نہ مل سکے حقیقت تو یہ تھی کہ وہ خود اس کام کو جلد از جلد نمٹ لینا چاہتے تھے اور جب اس سے واسطہ پڑا تو انھوں نے نہایت شوق سے اس کو انجام دیا اور شہر کے کتب خانوں سے استفادہ کرنے میں کوئی کسر نہیں اٹھا رکھی۔ اگر ایک طرف یہ امر نہایت اطمینان بخش تھا تو دوسری طرف سال اول کا کام بہت ہی مایوس کن تھا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ آئندہ سے یہ تہیہ کرلیا گیا کہ مضامین کی تیاری میں طلبا کو محض ان کے ماخذات ہی پر نہیں چھوڑا جائے گا۔ یہ صحیح ہے کہ وہ سب کے سب طیلسانین تھے لیکن چونکہ شعبۂ تعلیم ان کے لئے عجیب و غریب تھا، مواد کی فراہمی اور کام کے ایک مناسب اور جنرل پلان کے بنانے میں رہبری کی صریح ضرورت تھی؛ اس لئے اسٹاف کے ممبروں نے

فرداً فرداً طلبا سے ملاقات کی اور ان کے مضامین کے خاکوں پر بحث کی جس سے یہ ہوا کہ مضامین کی مطابقت، معانی و مطالب میں ترقی ہو گئی اور چالیس صفحات سے متجاوز ہو جانے کا جو اندیشہ پیدا ہو گیا تھا وہ ابتدا ہی میں ناپید ہو گیا۔ اور جب ان میں کے چند بہتر مقالات کو شہر کی تعلیمی انجمنوں کے جلسہ میں پڑھا گیا تو اکثریت نے اپنے مضامین کی اہمیت سے واقف اور باخبر ہو کر ختم تعلیم پر ان کی واپسی کا تقاضہ بھی شروع کر دیا تاکہ آئندہ اُن سے مطالعہ اور حوالہ کے کام میں مدد لے سکیں۔

لیکن اس دوران میں اس کا بار بار احساس کیا گیا کہ وقت کی کمی کی وجہ سے اسٹاف کو تنقید کا پورا پورا موقع نہیں مل سکا چنانچہ اس سُقم کو دور کرنے اور ایک ایسا انتظام کرنے کے لئے جس سے کہ طلبا کے کام پر ایسی تنقید ہو سکے جس سے کہ وہ جلد ہی فیصلہ پر پہنچ جایا کریں اور تعلیمی مسائل کے مباحث میں انھیں حقیقت کا صحیح ادراک ہو سکے یہ حل سوچا گیا کہ انفرادی مضمون نگاری کو گروپ واری کام سے بدل دیا جائے۔

اس گروپ واری کام کے انتظام کے لئے ضروری تھا کہ جماعت کو مناسب اکائیوں میں تقسیم کر دیا جائے کیونکہ ساٹھ طلبا کی جماعت ہمارے مقاصد کا لحاظ کرتے ہوئے بہت بڑی تھی۔ دس کی تعداد مناسب سمجھی گئی اور اسی مناسبت سے جب تقسیم عمل میں آگئی تو عنوانات کی ایک مختصر سی فہرست گشت کرائی گئی اور ہر گروپ کو ایک ہفتہ کا موقع مضمون کے انتخاب کے لئے دیا گیا۔ بعد ازاں ایک لیڈر کا انتخاب عمل میں لایا گیا جس پر تمام جلسوں کے انتظام کی ذمہ داری عاید کی گئی۔

ہر ہفتہ ان مختلف جماعتوں کے جلسے عام طور پر سنیچر کے دن ہوتے اور اسٹاف کا ایک ممبر ان جلسوں میں شریک ہوتا۔ گو ابتدا ہی سے یہ واضح کر دیا گیا تھا کہ اسٹاف فقط سننے کے لئے آیا کرے گا نہ کر ان کی رہبری کرنے اور بحث مباحثہ میں حصہ لینے کے لئے تاہم اختتام کارروائی پر اس کی جانب سے رائے کا اظہار کیا جاتا جو مشاہدہ کی حد تک محدود ہوتا اور مشورہ اور ہمت افزائی کے الفاظ سے شاید ہی کچھ زیادہ ہوتا۔

اس قسم کا دائرۂ مطالعہ (اِسٹڈی سرکل) سابقہ عمل کی بہ نسبت کامیاب ثابت ہوا اور اس میں نمایاں ترقی بھی ظاہر ہوئی۔ اس میں محض مختلف ماخذات سے واقعات کا جمع کرنا ہی کافی

نہیں تھا بلکہ بحث مباحثہ اور غور و فکر کی بھی ضرورت تھی۔ تجربہ نے یہ بھی بتلا دیا کہ یہ ہنوز محتاج ترمیم و اصلاح ہے اور کسی طرح بھی مکمل نہیں۔ بعض اِسٹڈی سرکلز نے ایک ہی ممبر یا لیڈر کو مستقل صدر نشین بنا لیا تھا جو غیر موزوں تھا۔ اس لئے محوری انتظام کی سفارش کی گئی جس سے کہ ہر ممبر کو صدر بننے کا موقع مل سکا۔ لیکن اس سے بھی بڑھ کر دقت یہ تھی کہ اس جماعت واری کام میں انفرادی کارکردگی اور خوبیوں کا پتہ نہیں چلتا تھا اور یہ نہیں معلوم ہوتا تھا کہ آیا ہر ممبر نے اس میں کافی اور وافی حصہ لیا بھی ہے یا نہیں؟۔ نظر بر آں دو حل پیش کئے گئے۔ ایک تو یہ تھا کہ ہر ممبر ایک ڈائری رکھے اور دوسرا یہ کہ ہر باب یا مضمون مشترک ( Joint Essay ) کے ہر فقرہ یا جزو (سکشن) کا مسودہ ایک خاص ممبر کے تفویض کر دیا جائے جو اس کے بالمقابل اس کا نام درج کر دیا کرے۔

طلبا کا یہ متحدہ کام بلاشک سنین ماضیہ کے انفرادی کام کے مقابلہ میں بہتر اور اُولیٰ تھا اور اس کو بہت صاف اور جلد پڑھا جا سکتا تھا کیونکہ بڑے سے بڑا مضمون ساٹھ صفحات سے زیادہ متقضی نہیں تھا۔

غرض اس طریقہ سے اس کی ابتدا کی گئی اور طلباء نے اپنی اس عادت نارِ و کو جو اساتذہ کے اشارات، نوٹس اور مقررہ درسی کتب تک محدود تھی ترک کر دیا اور ان میں سوچنے اور اپنے خیالات کو ترتیب دینے اور دلچسپ پیرایہ میں پیش کرنے کی ایک نئی عادت نے جنم لیا۔ اور اندریں حالات مسائل پر متفقہ کام کرنے کے عمل نے جس کو "کانفرنس میتھڈ" کہنا چاہیئے اور جو آج کل بہت زیادہ مروج ہے شہرت حاصل کر لی۔ (ماخوذ)

# تعاونِ مدرسہ از اولیا طلبہ[1]

از

جناب مولوی عبدالرحمٰن صاحب مددگار مدرسہ وسطانیہ سنگاریڈی

پہلا سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ مدرسہ کو اولیا طلبا سے تعاون کیوں ضروری ہے۔ اس مسئلہ کی تنقیح کے لئے اغراض ومنشائے تعلیم پر نظر ڈالنی ہوگی۔ بالعموم ہم جب تعلیم کا لفظ زبان پر لاتے ہیں تو ساتھ ہی تربیت کا لفظ زبان پر آجاتا ہے۔ اور یہ امر واقعہ ہے کہ کوئی تعلیم بغیر تربیت کے کوئی منزلت نہیں رکھتی ذمہ داران تعلیم جب کبھی تعلیمی امور پر غور کرتے ہیں تو مفاد تعلیم یعنی اخلاقی تربیت بھی ان کے پیش نظر رہتی ہے اور کسی ترقی کنان ملک کی تہذیب وشائستگی کا معیار بھی یہی ہے کہ وہ تعلیم کے ساتھ اعلیٰ اخلاقی کردار کا حامل ہو ورنہ ایسی کوئی تعلیم جو صرف علم وخواندگی تک محدود ہو اور عملی اصلاح کا باعث نہ بنی ہو کسی شخص یا قوم کے لئے بھی سرمایہ فخر نہیں ہوسکتی اس سے مدارس کے فرائض میں اگر اضافہ ہوتا تو بھی امر پیشہ مدرسی کی اہمیت واحترام میں بھی ازدیاد کا باعث ہے۔ مگر ہر ایک مدرس کے لئے کیا ان اعلیٰ فرائض سے عہدہ برآ ہونا کچھ آسان امر ہوسکتا ہے؟ جب کہ طلبا کے اوقات کا صرف ایک چوتھائی حصہ مدرس کے زیر نگرانی صرف ہوتا ہے اور وہ بھی صرف ایام تعلیمی میں اور بقیہ ایام کے اوقات قدرتی طور پر اولیا طلبا کی نگرانی یا عدم نگرانی میں گزرتے ہیں۔ تاہم اکثر اولیا طلبا یہ نظریہ رکھتے ہیں کہ تعلیم کے ساتھ تربیت کی تمام ذمہ داری بھی محض مدرسین پر ہے ہم اس نظریہ پر کوئی تنقید یا تعریض نہیں کرنا چاہتے کیونکہ ہمارے پیش نظر یہ اصول کار ہے کہ مدرسین اپنے فرائض کو محسوس کرتے ہوئے اپنے طریق عمل سے اولیا طلبا کے احساس کو تازہ اور توجہات خوابیدہ کو بیدار کریں تاکہ وہ اپنی عزیز اولاد کے بہترین مفاد کے لئے مدرسین کے ساتھ اشتراک عمل فرمائیں جس کے بغیر تعلیم سے تربیتی مفاد کو حاصل کرنا ایک مسئلہ لاینحل ہی رہے گا۔

اس تعاون اور اشتراک عمل کے لئے سب سے پہلے اولیا طلبا سے ذاتی واقفیت اور خانگی تعلقات کی ضرورت ہے تاکہ مدرسین اور اولیا کے درمیان تعلیم وکردار طلبا سے متعلق تبادلہ خیالات

---

[1] انجمن اساتذہ ضلع میدک کی سالانہ کانفرنس منعقدہ ۵۵ف یہ رپورٹ جو ذیلی کمیٹی کی مرتبہ ہے پیش کی گئی۔

ہوسکے جو خواہ بالمشافہ ہو یا تحریری اِس کے مواقع ایک سنجیدہ اور دانشمند مدرس بیشتر مہیا کرسکتا ہے اور اس وقت اس کا استحضار مقصود ہے۔

۱۔ اولیا طلبائے سے پہلی ملاقات کا بہترین ذریعہ یہ ہوسکتا ہے کہ جب طالب علم شرکت مدرسہ کے لئے مدرسہ میں آئے تو ممکن صورت تک سرپرست کو بھی مدرسہ تک قدم رنجہ فرمانا چاہئے اِس طرح مدرس طالب علم کے ساتھ اس کے سرپرست کی ذات وخیالات سے بھی واقف ہوگا تو سرپرست مدرس اور مدرسہ سے کسی حدتک آشنا ہو جائے گا اور باہم سلام وکلام کا سلسلہ قائم ہوگا ان ملاقاتوں سے بتدریج مختلف فوائد حاصل کئے جاسکتے ہیں وقتاً فوقتاً طالب علم کی ضروریات تعلیمی کی طرف توجہ دلائی جاسکتی ہے نیز طالب علم کے رفتار و کردار کے متعلق ہمدردانہ گفتگو کی جاسکتی ہے۔

۲۔ اس سلسلہ میں یہ ظاہر کردیا جانا ضروری ہے کہ خود مدرس کی شخصیت ایسی ہونی چاہئے کہ عوام میں اس کا وقار قائم ہو جائے اور جب کبھی اولیا طلبائے سے ملاقات کی جائے تو مدرس اپنے وقار کو ہاتھ سے نہ جانے دے۔ ورنہ ایک رُکن مدرسہ کی شخصیت متاثر ہوجائے تو پورے اسٹاف مدرسہ کی نسبت قیاس آرائی کے مواقع پیدا ہو جاتے ہیں اور اس لئے نہایت ضروری ہے کہ خود مدرس نیک اخلاق اور باوقار ہو جو ہر کسی کے پاس اپنی شخصیت کا اعتماد قائم کرسکے اور صرف اسی صورت میں وہ تعلیمی یا تربیتی امور میں اولیاٗ طلبا کا تعاون حاصل کرسکتا ہے۔

۳۔ اولیا طلباء کا تعاون حاصل کرنے کے لئے یہ امر بھی ضروری ہے کہ مدرسہ کی تعلیمی اور انتظامی حالت ایسی ہو کہ کسی کو نکتہ چینی کا موقع نہ مل سکے اور ناواقفیت کی بناء پر کوئی نکتہ چینی کی جائے تو اس سے متعلق خندہ پیشانی سے افہام وتفہیم کی جائے کہ جس سے متعرض مطمئن ہو جائے۔

۴۔ طلبا کی غیر حاضری از مدرسہ کی عادت نہ صرف ان کی تعلیمی نقصان کا باعث ہوتی ہے بلکہ اخلاقی خرابیوں کے پیدا ہونے کا باعث بھی زیادہ تر یہی ہے۔ عموماً اولیا طلبا اس سے بے خبر رہتے ہیں کہ بچہ مدرسہ میں پڑھ رہا ہے یا کسی گلی یا کھیت میں دوسرے بے تربیت لڑکوں کے ساتھ کھیل رہا ہے۔

انسداد غیر حاضری اور اصلاح وتربیت ہر دو اُمور کے مدنظر نہایت ضروری ہے کہ طالب علم کی حاضری اور اس کے تعلیمی کام سے سرپرست کو وقتاً فوقتاً آگاہ کیا جاتا رہے اور کوئی سرپرست ایسا نہ ہوگا کہ حقیقت حال سے آگاہ ہو کر بھی کوئی توجہ نہ کرے اس کی بہتر صورت یہ ہوگی کہ ماہانہ

امتحانات کے نتیجہ اور اوسط حاضری سے سرپرست کو باضابطہ اطلاع دی جائے اور دستخط اطلاعیابی حاصل کی جائے نیز ہفتہ میں ایک بار طلبا کے ہوم ورک پر سرپرستوں کے دستخط حاصل کئے جائیں تاکہ وہ اپنے بچوں کے رفتار تعلیمی سے وقتاً فوقتاً آگاہ ہوتے رہیں۔ اور انھیں خوامخواہ تعلیمی امور سے دلچسپی پیدا ہوجائے۔

۵۔ اولیا طلبا سے وقتاً فوقتاً ملاقات کا ایک بہترین ذریعہ یہ ہوگا کہ مدرسہ میں علمی اور معاشرتی جلسے منعقد کر کے اولیا طلبا کو بھی مدعو کیا جائے مثلاً طلبا کے ماہانہ تعلیمی جلسوں میں سرپرستوں کو بھی شریک کیا جائے اور کبھی کبھی ان ہی میں سے کسی ایک کو صدر جلسہ بنایا جائے۔ مدرسہ کے سالانہ جلسہ اور سالگرہ مبارک کے جلسوں میں بالعموم اولیا طلبا شرکت فرماتے ہیں۔ ایسے مواقع پر بھی اولیا طلبا ہی سے کسی کو صدر کا امتیاز دینا چاہئے اور ان مواقع سے فائدہ اٹھا کر مدرسہ کے نصابی اور غیر نصابی مشاغل اور کارہائے نمایاں کا مظاہرہ کرنا چاہئے تاکہ اولیا طلبا میں مدرسہ کی طرف سے اعتماد اور دلچسپی و ہمدردی پیدا ہو۔ نیز عیدوں اور تہواروں کے مواقع پر بھی مدرسہ میں اولیا طلبا کے ساتھ اجتماعی ملاقات کا انتظام کرنا چاہئے کہ ایسی بے تکلف اور برموقع ملاقاتوں سے تعلقات میں استواری اور مطمح نظر میں یکسانیت پیدا ہوگی جو ہر آئینہ تعلیمی اور تربیتی مقاصد میں ممد و معاون ہوگی۔

۶۔ یہ ظاہر ہے کہ ملک کی اکثریت غربت اور جہالت میں مبتلا ہے اور کسی تعلیمی ادارہ کا مقصد اولین یہی ہے کہ اس عام جہالت کو ملک سے دور کرنے میں اپنے حصہ کے فرض کو ادا کرے اور یہ امر سعی بلیغ، محنت شاقہ اور حکمت و تدبر کا طالب ہے اور اس کے ساتھ ایثار و قربانی کا بھی۔ کیونکہ اشاعت تعلیم میں بڑی سد راہ عام غربت ہے جو ملک کے عام طبقہ کو علم سے کماحقہ بہرہ ور نہیں ہونے دیتی۔

برادران پیشۂ معلمی خوب جانتے ہیں کہ طلبا سے معمولی فیس تعلیمی اور سامان تعلیمی کی فراہمی کتنی دشوار ہوتی ہے تاہم ہم خیال کرتے ہیں کہ اس دشواری اور مجبوری کا زیادہ سے زیادہ احساس کرنے کی بجائے ایثار و ہمدردی کے جذبات کو تیز کردیں تو بہت ساری مشکلات حل ہوجائیں۔ ہم اپنی ممکنہ حد تک اگر طلبا اور اولیا طلبا سے زبانی اور عملی ہمدردی کا برتاؤ کریں مثلاً مدرسہ کے امدادی فنڈ سے ایسے طلبا کے ضروریات تعلیمی کو پورا کریں اور اپنے خانگی اوقات میں اولیا طلبا کے مشکلات کو بھی دور کرنے کی کوشش کریں نیز مقامی اہل خیر کو ایسی امداد و ہمدردی کی طرف اکسائیں تو نہ صرف مدرسہ کے تعلیمی کام میں سہولت کا باعث ہوگا۔ بلکہ اولیا طلبا کی نظروں میں مدرسہ اور مدرس کے وقار و شخصیت کے ترفع و جاذبیت کا موجب ہوگا اور جو نتیجۃً باوصف ایسے سقیم حالات

معاشی کے اشاعت تعلیم اور مقبولیت تعلیم کے ثمرات پیدا کرے گا۔

۷۔ طلباء سے عام طور پر اُنس و ہمدردی کا یہ اقتضا ہے کہ مدرس جب کبھی کسی طالب علم کو مضمحل غیر متوجہ اور حالت تکان میں پائے تو اس کی وجہ معلوم کرنے کی فکر کرے کیونکہ ان کیفیات کے زیادہ تر باعث ان کے خالی اوقات کے بیجا مشاغل ہوتے ہیں۔ اولیاء طلباء سے اِس بارہ میں دریافت و گفتگو نہ صرف طلباء کی اصلاح حال کا موجب ہے بلکہ طلباء سے آپ کی یہ دلچسپی بالواسطہ اولیاء طلباء پر بھی اثر انداز ہوگی اور ان سے تعاون و اشتراک عمل کا ایک ذریعہ بنے گی۔

۸۔ جن مدارس میں طلباء کا باضابطہ معائنہ طبی ہوتا ہے اس سے طلباء کو اگر حقیقی فوائد بہم پہنچائے جائیں یعنی طلباء کے نقائص صحت کا مواد مرتب رکھکر سہل العلاج شکایات کا انسداد خود مدرسہ کرے اور بار بار اولیاء طلباء کو بھی توجہ دلاتا رہے اور انھیں طبی ہدایات کے بموجب طالب علم کے خواب و خور اس کا بھی نگران بنائے۔ اس طریق عمل کی پابندی سے طلباء کی عام صحت ترقی کرے گی جو ان کی تعلیمی رفتار پر بھی بہتر اثر مرتب کرے گی اور ساتھ ہی اولیاء طلباء قدرتاً اپنی عزیز اولاد کی اس نگہداشت کی کچھ قدر ہی کریں گے۔ اور اس طرح ان کو مدرسہ سے بیش از بیش دلچسپی پیدا ہو کر رہے گی۔

۹۔ کوئی ادارہ جو ضروریات زمانہ اور دُنیا کی رفتار ترقی کا ساتھ دینا چاہتا ہے اپنے آپ کو ایک موضوعہ حالت میں قائم نہیں رکھ سکتا بلکہ اس میں تجدد و تبدیلی آئے دن ہوتی رہتی ہے ہمارا سررشتہ تعلیمات بھی ان ہی مراتب و منازل کو تیز گامی سے طے کر رہا ہے۔ نئے نئے مسائل زیر بحث آتے ہیں جدید اُصول تعلیم کو زیر تجربہ لایا جاتا اور انھیں ماحول کے مطابق بنانے کی سعی کی جاتی ہے۔ تبدیل نصاب پر کیا خواندہ اور کیا ناخواندہ اولیاء طلباء تیز و ترش تنقید اور اعتراض کرتے ہیں۔ ایسے مواقع پر سررشتہ کی تعلیمی پالیسی اور مطمح نظر نیز مضامین نصاب اور کتب نصابی کی مناسبت و موزونیت کے بارہ میں مدرس کو بہت ہی صبر اور باخبری کے ساتھ گفتگو کرنی چاہئے۔ اور بجائے اختصار کلام کے سیر حاصل توضیح و تفہیم کے ذریعہ ان تبدیلیوں کا مفاد معترض کے ذہن نشین کرنا چاہئے تاکہ مدرسہ کی تعلیم کو عام مقبولیت حاصل رہے جس کے بغیر اولیاء طلباء سے تعاون عمل کی توقع نہیں کی جا سکتی۔

۱۰۔ مدرسین کی ان تمام مساعی کے علاوہ یہ بھی ضروری ہے کہ دورہ کنان عہدہ داران تعلیمات بھی حین معائنہ مدارس ایک پبلک جلسہ کا انعقاد کیا کریں جس میں اولیاء طلباء کو خاص طور پر مدعو کیا جائے۔

یہ جلسے نیم رسمی کیفیت کے ہونے چاہئیں یعنی صرف مفادِ تعلیم یا اخلاقی تربیت یا فراہمی طلبا پر موقوف و منحصر تقاریر ہی نہ ہونی چاہئیں بلکہ اِس کے سوا زیادہ وقت اولیاء طلباء سے انفرادی گفتگو اور ان کے ضروریات و مشکلات کو معلوم کرنے اور حل کرنے میں صرف کیا جائے اور یہ امر عہدہ داران کے پروگرام کا ایک لازمی جزو ہو۔

ہم خیال کرتے ہیں کہ عہدہ داران کی ایسی توجہات اور مساعی مدرسین کے لئے دلیل راہ ہونگی، اور اس سے مدرسہ کے ساتھ عوام کے تعاون عمل کی راہیں کھل جائیں گی سب کمیٹی کی رائے میں یہ وہ صورتیں ہیں جن سے مدرسہ اولیاء طلباء کا تعاون حاصل کرسکتا ہے۔ (مُرتبہ کمیٹی)

---

# تنقید و تبصرہ

**رسالہ ساقی دہلی**:- یہ ماہوار رسالہ زیر ادارت جناب شاہد احمد صاحب بی۔اے (آنرس) نبیرۂ شمس العلما مولانا مولوی نذیر احمد صاحب مرحوم دہلی سے شائع ہوتا ہے اور تقریباً بارہ سال سے ملک کی ادبی خدمت انجام دے رہا ہے۔ اس کے مضامین عام طور پر دلچسپ ہوتے ہیں اور مختلف مذاق کے مدنظر اِن میں اچھا خاصا تنوع ہوتا ہے۔ زبان صاف ستھری ہے۔ ہندوستان کے نامور اور مشہور ادیبوں کے شاہکار اس میں جگہ پاتے ہیں جس کی وجہ سے رسالہ کا معیار بلند ہے۔ انگریزی زبان کے بہترین افسانوں کا ترجمہ بھی بہت خوبی سے پیش کیا جاتا ہے۔ جن کے انتخاب میں خوش مذاقی سے کام لیا جاتا ہے اس لحاظ سے افسانوں کا مجموعہ دلکش ہوتا ہے۔ مگر قومی اور تمدنی افسانوں کا فقدان ہے۔ ہماری رائے میں حالات و ضروریات کے مدنظر تمدنی اور قومی رنگ غالب ہونا چاہئے۔ اس سے جو فوائد حاصل ہوں گے وہ قابل لحاظ ہیں۔ ہم نے علمی مضامین کی کمی بھی محسوس کی ہے جس کا ہونا ضروری ہے۔ بحیثیت مجموعی رسالہ دلچسپ ہے اور فاضل مدیر قابل مبارک باد ہیں کہ ساقی نے کامیابی کے ساتھ اپنی زندگی کے گیارہ سال پورے کرلئے اور بارہویں سال میں قدم رکھا ہے۔ امید ہے کہ مدارس کے اساتذہ و طلبہ اس رسالہ کے مطالعہ سے مسرور ہوں گے۔

رسالہ کا چندہ صہ ر کلدار سالانہ ہے۔ ہر سال اہتمام کے ساتھ دو خاص نمبر بھی شائع کئے جاتے ہیں مستقل خریداروں سے ان کی کوئی قیمت الگ نہیں لی جاتی۔

# شذرات

**سالانہ ٹورنمنٹ مدارس ضلع بیدر ۱۳۵۱ف**

حسب سابق امسال بھی ٹورنمنٹ میں مقامی عہدہ دار صاجان اور معززین نے کافی تعداد میں شرکت فرمائی۔ گیمس اور اسپورٹس کے مقابلے نہایت دلچسپ رہے۔ باہر سے آنے والی ٹیموں کی رہائش کا انتظام کیا گیا تھا جناب مولوی غلام محی الدین صاحب اول تعلقدار و دیگر عہدہ دار صاجان ضلع اور معززین نے ٹورنمنٹ کو کامیاب بنانے میں کافی حصہ لیا اور ہر طرح کی امداد فرمائی۔ اسی سلسلہ میں ایک مشاعرہ بھی کیا گیا جس میں نامور شعراء نے شرکت کی۔ جناب مولوی سید مہدی صاحب منصف اودگیر نے صدارت فرمائی۔

تقسیم انعامات سے پہلے مولوی سید محمد صاحب نے روئداد ٹورنمنٹ سنائی۔ اس کے بعد جناب اول تعلقدار صاحب نے جیتنے والی ٹیموں کو انعامات تقسیم فرماتے ہوئے ایک جامع تقریر فرمائی۔ آخر میں مالک مجازی اعلیٰ حضرت آصف سابع کی درازی عمر و اقبال کی دعا کی گئی اور جلسہ نہایت کامیابی کے ساتھ اختتام کو پہنچا۔

**تعلقہ واری ٹورنمنٹ جنگاؤں ۱۳۵۱ف**

مستقر تعلقہ جنگاؤں ضلع نلگنڈہ کا سالانہ دوسرا تعلقہ واری ٹورنمنٹ بصدارت جناب تحصیلدار صاحب بتواریخ ۷، ۸ ار بہمن ۱۳۵۱ف منعقد ہوا۔ جس میں بہت سے مدارس شریک رہے اور جیتنے والوں کو انعامات دئے گئے۔

**جلسہ انجمن اساتذہ مدرسہ فوقانیہ بیدر شریف**

انجمن اساتذہ کا ماہواری جلسہ بصدارت جناب شریف الحسن برنی صاحب ۳۰ ر آبان ۱۳۵۱ف کو منعقد ہوا سب سے پہلے مسٹر چھگن لال نے بیسک انگریزی میں نمونہ کا سبق دیا۔ بعد ازاں مسٹر کرشنا چاری نے

انتظام مدرسہ میں طلبا کا حصہ" پر تقریر فرمائی۔ اپنی تقریر جاری رکھتے ہوئے فرمایا کہ ملک کی ترقی کا دار و مدار طلبا پر ہے اس لئے ضروری ہے کہ مدرسہ طلبا کو جسمانی، عقلی اور روحانی طور پر مکمل بنائے اور نوعیت کار کے مختلف طریقے بتاتے ہوئے فرمایا کہ طلبا سے روزانہ معمولی کاروبار مدرسہ اور خاص خاص جلسوں کے انتظام میں مدد لی جائے تعلیمی سفر کے ذریعہ ان کے معلومات میں اضافہ کیا جائے۔ اور رفاہ عام کے کاموں میں ترغیب دلائی جائے۔ مختصر یہ کہ مدرسہ پروجکٹ میتھڈ پر چلایا جائے تو بہت کچھ فائدہ ہوسکتا ہے۔ آخر میں فرمایا کہ طلبا میں موسیقی کا شوق زیادہ ہوتا ہے اس کو ڈراموں کے ذریعہ ابھارا جائے اور ڈراموں کی آمدنی سے پور فنڈ قائم کر کے غریب طلبا کی مدد کی جائے۔

جناب صدر نے آخری فقرہ سے خاص وجوہ کی بناء پر اختلاف فرمایا اور انتظامات مدرسہ میں طلبا کی رائے حاصل کرنے پر زور دیا۔ دوسرا جلسہ ۳۰ آذر ۱۳۴۵ف کو منعقد ہوا۔ مولوی شاہ اسمٰعیل صاحب قادری نے "نصاب تعلیم میں عملی کام کی اہمیت" پر اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے فرمایا کہ تعلیم کا مقصد طلبا کو عملی زندگی کے لئے تیار کرنا ہے۔ جس کے لئے حسب ذیل چند مفید تجاویز پیش کرتے ہوئے ہر ایک پر مفصل بحث فرمائی۔ جن کا خلاصہ یہ ہے۔

(۱) حساب کو روزمرہ زندگی سے وابستہ کرنا تاکہ طلبا خرید و فروخت، بازاری نرخ اجناس کا بھاؤ اور شرح سود وغیرہ سے واقف ہوجائیں۔

(۲) سائنس کی تعلیم میں مطالعہ قدرت کو چھوٹی جماعتوں میں ضروری سمجھنا۔ اور طلبا میں ذاتی تجربہ اور مشاہدہ کی عادت ڈالنا۔

(۳) جغرافیہ میں اول گھریلو جغرافیہ پڑھایا جائے۔ تاکہ طلبا اپنے ماحول اور اپنے وطن اور ضلع کے حالات سے واقف ہو کر دنیا کا سیاسی اور طبعی جغرافیہ سمجھ سکیں۔ طبعی جغرافیہ میں مشاہدوں اور تجربوں کا خاص خیال رکھا جائے۔ نقشوں اور خاکوں سے پوری طرح استفادہ کرایا جائے۔

(۴) تاریخ میں مقامی تاریخ اور مقامی حالات و حکومت بتانا، تاریخی مقامات کا مشاہدہ کرانا اور نقشہ کشی کی اہمیت ضروری ہے۔ اس کے علاوہ بچوں کو ترغیب دیکر تاریخی ذخیرہ مدرسہ میں جمع کرایا جائے۔ مثلاً سکہ جات قدیم پوسٹ کارڈ، ٹکٹ، فانوسی شیشے وغیرہ۔

اس کے بعد مسٹر کرشنا چاری نے نصاب تعلیم میں عملی کام کی اہمیت بتاتے ہوئے تین طریقے بتائے۔

(۱) بیسک میتھڈ (۲) پراجکٹ میتھڈ (۳) سلائیڈ میتھڈ۔ اور فرمایا کہ آجکل کی تعلیم میں حرکی قوت مفقود ہونے سے ناقص سمجھی جاتی ہے۔ عملی کام اس قوت کو بیدار کرسکتا ہے۔ چنانچہ واردھا اسکیم کا مقصد بھی طلبا میں عملی کام کا شوق پیدا کرنا ہے تاکہ ساتھ ساتھ روزمرہ زندگی کے عملی کاروبار سے طلبہ واقف ہوجائیں۔

آخر میں جناب صدر نے موضوع متعلقہ پر تقریر کرتے ہوئے عملی کام کو ذہنی مشاغل کی حد تک محدود ٹھیرایا ہے۔

**ٹورنمنٹ مدارس ضلع نلگنڈہ بابتہ ۱۳۵۱ف**

۵ بہمن ۱۳۵۱ف سے ٹورنمنٹ مدارس وسطانیہ ضلع نلگنڈہ کا آغاز ہوا۔ بمقابلہ سنین ماضیہ سال حال اس ٹورنمنٹ کے انتظامات شاندار اور اعلیٰ پیمانہ پر کئے گئے۔ بازیگاہ مدرسہ فوقانیہ کے وسط میں پنڈال قائم کیا گیا اور اس سے کچھ فاصلہ پر اسکوٹس خواتین کھلاڑیوں اور طبی امداد کے ڈیرے نصب کئے گئے تھے۔

۵ بہمن ۱۳۵۱ف کو صبح جناب ناظم صاحب عدالت ضلع نلگنڈہ نے پرچم آصفی کی سلامی کے بعد ٹورنمنٹ کا افتتاح فرمایا۔ کھلاڑیوں نے اپنے مخصوص یونیفارم میں مارچ پاسٹ کیا اس کے بعد کھیلوں کا آغاز ہوا مسلسل پانچ روز تک صبح و شام فٹ بال، ہاکی، والی بال اور اسپورٹس کے مقابلے ہوتے رہے۔ جس میں اساتذہ صاحبان نے بھی حصہ لیا۔ ۹ بہمن ۱۳۵۱ف کو جوبیلی کا دن تھا اول الذکر تین مقابلوں میں مدرسہ فوقانیہ کی ٹیمیں اور اسپورٹس کے پانچ مقابلوں میں مختلف مدارس کے کھلاڑی کامیاب رہے۔ ۶ بہمن کو طلبا کے تقریری مقابلے ہوئے جن میں وسطانیہ دیورکنڈہ اول اور فوقانیہ نلگنڈہ دوم رہا۔ بتاریخ ۷ بہمن اسکوٹس کے مقابلوں میں فوقانیہ نلگنڈہ اول اور وسطانیہ سریاپیٹ کی ٹروپ دوم رہی۔ جناب اول تعلقدار صاحب ضلع نلگنڈہ نے جلسہ تقسیم انعامات کی صدارت فرمائی جس میں عہدہ داران مقامی، معززین، شرفاء و کلاء و اساتذہ صاحبان شریک رہے۔ جناب صدر نے جیتنے والی ٹیموں اور کھلاڑیوں کو انعامات تقسیم فرمائے جناب مہتمم صاحب

تعلیمات و میر مجلس ٹورنمنٹ نے ضرورت اور فوائد ٹورنمنٹ پر ایک پر مغز تقریر فرمائی اور عہدہ داران و منتظمین ٹورنمنٹ کا شکریہ ادا کیا اور ترانہ کے بعد جلسہ ختم ہوا۔

**یوم والدین مدرسہ تحتانیہ موضع ہوکرانہ** بتاریخ ۱۴ ار دی ۱۳۵۱ف بہ وقت ۲ ساعت دن زیر صدارت مسٹر گنپت راؤ صدر مدرس یوم والدین منایا گیا مدرسہ کو آراستہ و پیراستہ کیا گیا اور ایک شاندار اسٹیج بھی تیار کیا گیا تھا۔ جلسہ میں معززین و سرپرست طلبا معہ اسٹاف شریک تھے۔ حمد باری تعالیٰ و پرارتھنا کے بعد جلسہ کا آغاز ہوا موجب پروگرام ایک طالب علم نے تربیت اطفال پر ایک پر اثر مقالہ پڑھا دوسرے و تیسرے نے "بالترتیب بڑوں کا کہنا مانو اور خدا کی بزرگی" پر نہایت دلچسپ پیرایہ میں نظمیں پڑھیں و نیز وطن کی محبت پر بھی ایک نتیجہ خیز مقالہ پڑھا گیا۔ مدرسہ کھرڑہ بزرگ کے چند طلبا نے نتیجہ خیز اشعار ایکشن سانگ کے طور پہ پڑھے۔ مدرسہ مذکور کی ایک کمسن لڑکی نے رقت آمیز آواز میں مرہٹی نظم سنائی۔ ایک اور طالب علم نے علم پر بہ زبان مرہٹی تقریر کی۔ ازاں بعد صدر مدرسہ کھرڑہ بزرگ نے علم و عمل پر ایک مقالہ پڑھا جس سے سامعین بہت محظوظ ہوئے۔ اس کے بعد صدر مدرسہ ہوکرانہ نے اسٹاف مدرسہ کی تعلیمی مشکلات اور اس کے حل کے تدابیر پر بسیط اور پر از معلومات تقریر فرمائی۔ صاحب موصوف نے کہا کہ ایک عقلمند سرپرست اپنا حقیقی جانشین قائم کرنے کے لئے اپنی ساری کمائی بچوں کے لئے وقف کر دیتا ہے جو آئندہ حقیقی معنوں میں اس کا بہترین سرمایہ زندگی بن جاتا ہے۔ آخر میں صدر نشین جلسہ نے بزبان مرہٹی سرپرست طلبا و مدرسین کے گہرے تعلق کو واضح کرتے ہوئے متمول اصحاب اور اولیا طلبا کو تعلیمی امداد کے لئے پور فنڈ کے متعلق بطور خاص توجہ دلائی جس کا حاضرین پر خاصا اثر ہوا۔ بادشاہ وقت کی صحت و سلامتی کے بعد جناب صدر نے اپنی دل پذیر تقریر ختم کی۔ بعد برخاست جلسہ طلبا میں شیرینی تقسیم کی گئی۔ جملہ مدرسین صاحبان جو شریک جلسہ تھے منجانب مدرسہ ان کے اکل و شرب کا انتظام کیا گیا۔ اس طرح یہ جلسہ کامیابی کے ساتھ اختتام کو پہنچا۔

**روئیداد کانفرنس انجمن اساتذہ ضلع میدک ۱۳۵۱ف** بتاریخ ۵ و ۶ ر ۱۳۵۱ف کانفرنس کا انعقاد بصدارت جناب مولوی ذوالفقار علی خاں صاحب مہتمم تعلیمات ضلع میدک بمقام جوگی پیٹھ عمل میں آیا۔ جس میں خطبۂ استقبالیہ جناب

تحصیلدار صاحب نے پڑھا۔ آپ نے تعلیم کی افادیت اور اہمیت پر روشنی ڈالی جس کے بعد معتمد انجمن نے سالانہ رپورٹ سنائی مولوی عبد القیوم صاحب صدر مدرس سنگاریڈی کے انتقال پر اظہار ملال کیا گیا۔ اور باری وار طریقہ تعلیم کی سب کمیٹی کی سفارشات کی بنا پر نظامت تعلیمات نے اشاعت اسباق تجدید اختیار کرنے کی بجائے بہ تبدیل تواریخ استعمال کرنے کی جو منظوری صادر فرمائی اس کا ذکر کیا۔ آپ نے یہ بھی فرمایا کہ سال گزشتہ ۱۸ انجمنیں تھیں اب ۱۹ مراکز پر انجمن قائم ہیں۔ گشتی کتب خانے کے لئے (۱۰۶) کتب مبلغ (۱۱ ؎) کے خرید کر ۶ مراکز میں ایک ایک صندوق گشت کرایا جائیگا۔

صدر کانفرنس نے فرمایا کہ اس سال مدارس کے فرنیچر اور تعمیر امکنہ و آلات تعلیمی کے لئے کافی رقوم سررشتہ سے منظور ہوئیں جس سے بڑی حد تک ضروریات مدارس کی تکمیل ہو سکے گی۔ مدارس کے اوقات فرصت اور غیر سررشتہ کے عہدہ داروں کے تعاون عمل سے تعلیم میں ترقی ممکن ہے۔ تعلیم و تربیت، ڈرائینگ اور دستکاری پر بھی تقریریں ہوئیں۔

صدر مدرس صاحب جوگی پیٹھ نے جماعت ہشتم کو انگریزی ادب پر سبق دیا۔ مولوی انوار الحسن صاحب مددگار رسدی پیٹھ نے جغرافیہ پر جماعت سوم کو نمونہ کا سبق پڑھایا۔

آخری اجلاس میں جناب مددگار صاحب انجمن امداد باہمی نے تنظیم دیہی پر تقریر فرمائی۔ مولوی سعید بن علی صاحب مددگار جوگی پیٹھ نے ضبط مدرسہ پر تقریر کی۔

رپورٹ سب کمیٹی بعنوان ورزش جسمانی :-

مہتمم صاحب تعلیمات ضلع میدک کی تحریک پر فزیکل ٹریننگ کا شارٹ کورس قائم کیا گیا۔ ۱۵ اساتذہ ٹرینڈ کئے گئے۔ انھیں فرسٹ ایڈ کی تعلیم بھی دی گئی۔ چنانچہ مسٹر ویرسنگیا مدرس مدرسۂ ابتدائیہ کولکور نے ایک غرقاب بچے کی جان بچائی۔

اساتذہ کے دستی مشاغل اور ڈرائنگ کی ٹریننگ کے لئے بھی تحریک کی گئی۔ آخر میں صدر جلسہ نے فزیکل ایجوکیشنل اور فرسٹ ایڈ کی اسناد کامیاب اساتذہ صاحبان میں تقسیم کیں۔ اور نمائشی انعامات میں تمغہ جات وغیرہ تقسیم کئے۔ بتاریخ ۴ و ۷ رہبن ۱۳۵۱ف ٹورنمنٹ ہوئے۔

**کانفرنس اساتذہ ضلع کریم نگر ۱۳۵۱ف** بتاریخ ۷ رہبن ۱۳۵۱ف بصدارت اول تعلقدار صاحب کانفرنس کا آغاز ہوا۔ چار سو سے زائد اساتذہ صاحبان

وحاضرین سے پنڈال پُر تھا۔ مولوی سید عبد العظیم صاحب صدر مدرس حضور آباد نے خطبہ استقبالیہ سنایا۔ اور سررشتہ کی تعلیمی جد و جہد کا تفصیلی اظہار فرمایا۔ جس کے بعد حسب تحریک جناب ہتمم صاحب تعلیمات ایک منٹ کے لئے حاضرین نے استادہ ہو کر متوفی اساتذہ کی تعزیت ادا کی۔

شریک معتمد نے انجمن کی رپورٹ سنائی۔ آپ نے مدرس کی اہمیت اور کانفرنس کی غرض و غایت بیان کی۔

صدر جلسہ نے اپنے خطبۂ صدارت میں اساتذہ کو مفید مشوروں سے مستفید فرمایا۔

ہتمم صاحب تعلیمات نے "کامیاب نظم مدرسہ" پر تقریر کی۔ اور صدر مدرس و مددگاروں کے اتحاد عمل پر زور دیا۔

مسٹر ستیا نارائن مورتی صدر مدرس منتھنی نے انگریزی پر نمونہ کا سبق پڑھایا۔ نظم "نونہالوں سے خطاب" دلچسپی سے پڑھی گئی۔ اور دیہی مدرسین کے مشکلات اور ان کے حل پر تقریر ہوئی۔

دوسری ہیئات میں دیہی مدارس میں مجالس دیہی کے قیام پر غور کیا گیا۔ اور محمد حافظ صاحب نے تلنگی نظم پر نمونہ کا سبق نیز مولوی حسن مسعود صاحب نے زبان اردو میں طلبا کی غلطیاں اور ان کے ارتفاع پر تقریر کی۔

۸ر بہمن ۱۳۵۰ف کو مولوی عبد اللطیف صاحب فاضل نے مدرسہ میں نظم کی جمالیاتی اہمیت پر زور دیا۔ جناب عبد القادر صاحب نے تنظیم مدارس تحتانیہ سے متعلق گورنمنٹ کی پالیسی بیان کی۔ عبد اللطیف صاحب نے بیسک ہندوستانی کے نمونے پیش کئے۔ محمد وزیر صاحب کا جدید طریقہ تعلیم اردو دلچسپ رہا۔ ایک ڈرائینگ ماسٹر صاحب نے مدارس تحتانیہ میں ڈرائینگ کی ضرورت ظاہر کی۔ مسٹر رام کشن راؤ نے مدرسین و تنظیم دیہی پر تقریر کی۔

سب سے آخر صدر جلسہ نے نمائش کے انعامات تقسیم فرمائے۔

۵ و ۶ر بہمن ۱۳۵۰ف کو ٹورنمنٹ ہوئے اور ۹ر آبان ۱۳۵۱ف کو جناب ناظم صاحب عدالت ضلع نے انعامات ٹورنمنٹ تقسیم فرمائے۔

جلد ۱۶ شمارہ ۳

کانفرنس نمبر

زیر سرپرستی جناب سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

# حیدرآباد ٹیچر

صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

کا

## سہ ماہی رسالہ

### مجلس ادارت

# حیدرآباد ٹیچر

بابتہ اسفندار لغایتہ اردی بہشت سنہ ۱۳۵۱ف

# فہرست مضامین

جلد ۱۶ شمارہ ۲

# خطبۂ استقبالیہ

## پانچویں سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی

از

جناب مولوی فیض الدین صاحب۔ ایم، اے، بار ایٹ لا،

صدر محترم۔ خواتین و حضرات منعم حقیقی کا شکر و احسان ہے کہ اس عام بے چینی کے زمانہ میں بھی ہم انتہائی امن و اطمینان کی زندگی گزار رہے ہیں چنانچہ تعلیمی مسائل پر غور کرنے اور ملک و قوم کے ہونہار طلبہ کی ترقیوں پر روشنی ڈالنے اور انکی بہتری کے اسباب میں اضافہ کر سکنے لئے ہم آج اس کانفرنس کی شکل میں یہاں جمع ہوئے ہیں یہ سارا اطمینان ہمارے مالک حقیقی کے بعد مالک مجازی ہمارے ظل اللہ کی بیشمار عنایتوں کا ایک نتیجہ ہے جسکی منت شناسی ہمارا سب سے بڑا فریضہ ہے خداوند عالم ایسے شاہ فیجاہ کے سایہ کو تا دیر گاہ ہم سب کے سروں پر قائم رکھے آمین ثم آمین

خواتین و حضرات میں کسی انکسار یا مبالغہ سے نہیں کہہ رہا ہوں بلکہ ایک حقیقت ہے کہ اس کانفرنس کی استقبالیہ کمیٹی کے صدر کے خدمات انجام دینے کیلئے مجھ سے بہتر ہستیاں موجود تھیں لیکن انجمن اساتذہ نے میرا انتخاب فرمایا جسکا دل سے شکر یا ادا کرتا ہوں۔ اور استقبالیہ کمیٹی کی جانب سے جملہ حاضرین کیخدمت میں خوش آمدید کہتا ہوں خصوصًا عالیجناب صدر نشین کانفرنس کا بیحد شکر گزار ہوں کہ آپنے گوناگون مصروفیات کے باوجود اس کانفرنس کی صدارت کو قبول فرما کر ہم پر ایک یادگار احسان فرمایا ہے۔

حضرات! یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ ہمارے ملک کی تاریخ تعلیم میں دورِ حاضر کا زرین ورق نشاۃ جدیدہ کے نام سے موسوم ہو سکے گا۔ یہ وہ زمانہ نہیں ہے کہ محض مذہبیات، اخلاقیات اور نشو و نمائے جسمانی کی تکمیل و تقویت ہی سے انسان کارآمد سمجھا جائے۔ یہ وہ زمانہ نہیں ہے کہ ادبیات اور منطق و فلسفہ کے مبادی کا طالب علم فارغ التحصیل کہلا سکے۔ فی زمانا متذکرہ بالا علوم و فنون کا کما حقہٗ احترام کرتے ہوئے جس کے وہ بجا طور پر مستحق ہیں، ہر شعبۂ حیات میں وقفیت اور پیش قدمی طالب علم کا شعار گردانی جا رہی ہے۔ پچھلے زمانہ کے لوازم کچھ اور تھے۔ آج کل کی ضروریات کچھ اور ہیں۔ زمانۂ حاضر میں آمد و رفت کی آسانیاں، حمل و نقل کی سہولتیں، معلومات کے عالم محیط، دور رس، ذرائع تجارتی ہم کاری۔ بہ الفاظِ دیگر رفتار زمانہ ساری دنیا کو قریب سے قریب تر کرتی جا رہی ہے۔

اس لئے فطرت انسانی کے یہ مطالبات ہیں کہ جہاں طالب علم فنِ ادبیات کی تعلیم پائے وہیں اپنے اطراف واکناف کی ضروری زبانوں کو بھی سیکھے۔ جہاں شعر وسخن کی نیرنگیوں سے لطف اندوز ہو وہاں ریاضیات کی گتھیوں کو بھی سلجھا سکے۔ جہاں جغرافیہ کے چٹیل اور شاداب میدانوں۔ سمندر کے مدوجزر اور پہاڑوں کی نشیب وفراز پر سر دھنے وہاں تاریخ کی روشنی میں جغرافیہ کے ربط سے قوموں اور نسلوں کی ترقی وتنزّل کے مد نظر اپنے لئے راہ عمل بھی تلاش کرے۔ جہاں سائنس کی حیرت انگیز ترقیوں سے وابستہ رہے وہاں اپنے نشۂ مادّیت کو دینیات واخلاقیات کی روح افزا چاشنی سے فرو بھی کرتا جائے کہ اسی چاشنی کی کمی نے آج عالم حاضر کو وہ سیر ظلمات کرادی ہے جسے ہم دوسرے دیکھ رہے ہیں۔

طالب علم جہاں حسن افزا نقشہ کشی سے جمالیاتی حِس کو ترقی دے وہاں کتّائی تکمیل کود اور ورزش جسمانی کی مدد سے صنعت وحرفت اور دستکاری کے لئے بھی مضبوط دست و بازو پیدا کرے۔

زمانہ کی اس آواز پر ہمارے سررشتہ نے لبّیک کہا۔ ہر عنوان کے مضامین نصابِ تعلیم میں رکھے۔ ان ہی نقطہ ہائے نظر سے ضروریات نسوانی کو بھی ملحوظ رکھا گیا۔ مدارس نسوان کے معائنوں اور دیگر متعلقہ ضروریات کے تصفیوں کے لئے مہتممات مامور کی گئیں۔ ایک مہتممہ جس سہولت اور صحت کے ساتھ مدرسہ نسوان کا معائنہ کر سکتی ہے وہ ایک مہتمم کے لئے بڑی حد تک دشوار ہے۔ ابھی کچھ دیر پہلے بیان کردہ عنوانات مضامین کو جب انسانی مطالبات قرار دیا گیا جن کی حقیقت اور اہمیت کو سررشتہ نے بخوبی محسوس کیا تو اسی وسعت نظر سے انسان کا وہ کمزور طبقہ بھی خارج نہ رہ سکا جسے معذور کہتے ہیں۔ کرشمۂ فطرت تو یہ تھا کہ بعض انسان مجبور اور دوسروں کے محتاج پیدا ہوں لیکن ہماری مہربان حکومت نے ان کا بھی دکھ درد گھٹانے سے غفلت نہیں برتی۔ گونگے اور بہرے بچوں کے لئے بھی ایک مدرسہ قائم کردیا گیا ہے۔ اگر فطرت نے انھیں بعض حواس سے آراستہ نہیں کیا تھا تو حکومت نے انھیں ضیائے علم سے روشنی حاصل کرنے کے مواقع بہم پہونچا دئے۔

سماجی فیصلہ بھی سن لیجئے کہ ایک طبقہ پست اقوام کا بھی ہے معصوم بچہ پیدائش ہی سے اچھوت کہا جاتا ہے۔ کیا یہ نوع انسان نہیں؟ کیا یہ ملک کا نونہال نہیں؟ کیا یہ ملک کا خادم نہیں؟ کیوں نہیں ضرور ہے اور جب ملک کا خادم ہے تو ملک کیوں نہ اس کی بھی خدمت کرے۔ انسانی مطالبات کا کیوں نہ وہ بھی حقدار سمجھا جائے یہی وہ حقائق تھے جن کو سررشتہ تعلیمات نے نہ صرف تسلیم کیا بلکہ عملاً اس طبقۂ پست کی طرف اپنی امداد و شفقت کا ہاتھ بڑھایا چنانچہ اس طبقہ کی تعلیم و تربیت کیلئے ممکنہ سہولتیں بہم پہنچائی جارہی ہیں۔

آپ کو یہ سنا نا تحصیل حاصل ہے کہ بچوں کی صحیح نشو ونما کے لئے ضرورت اس کی ہے کہ ان کے گھروں کی فضا ان کی مدد کرے اور وہ اس وقت ان کی مدد کرسکتی ہے کہ جب علمی بو باس رکھتی ہو یعنی ماں باپ کسی حد تک علم آشنا ہوں۔ اس ضرورت سے قطع نظر جب طرز حکمرانی میں ہر شہری اپنا مناسب حصہ پانے کا مستحق تسلیم کیا جارہا ہے اور انتخاب کے ذریعہ سے اپنے نمائندوں کے حق میں رائے دہی کا مجاز گردانا جانے والا ہے تو اس نقطۂ نظر سے بھی تھوڑی بہت تعلیم لازمۂ حیات بنجاتی ہے اچھے شہری کہلانے اور اچھے شہریوں کی تعداد بڑھانے کے لئے تعلیم کے کم از کم مبادی ہی سے واقفیت نہایت ضروری ہے۔ انہیں وجوہ کے مدنظر آپ سب صاحبوں کو یہ سن کر مسرت ہوگی کہ سررشتہ نے تعلیم بالغان کی بھی داغ بیل ڈال دی اور مختلف محلہ جات شہر میں کئی مدارس شبینہ مصروف عمل ہیں۔

یہ سب جانتے ہیں کہ ہمارا ملک بڑی حد تک زراعتی ملک ہے اور یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ہماری قلمرو کی مختلف صنعتیں مثلاً اورنگ آباد کی مشروع و ہمرو سازی دولت آباد کی کاغذ سازی ورنگل کی قالین بافی بیدر کی ظروف سازی سنگاریڈی پٹن نارائن پیٹھ کی ریشم بافی۔ ناندیڑ کا مشہور عالم سیلہ اور نفیس ترین ململ مختلف دیہات کی سلاح سازی ظروف سازی وغیرہ ہماری ملکی معاشیات کا مدار رہتی آئی ہیں۔ لہذا زراعت اور صنعت کی طرف بھی توجہ کے لئے کافی وسیع میدان موجود ہیں تاکہ بیروزگاری اپنی منحوس صورت نہ دکھانے پائے اور ہماری تعلیماتی کائنات صرف نظریاتی زندگی

اس لئے فطرت انسانی کے یہ مطالبات ہیں کہ جہاں طالب علم فنِ ادبیات کی تعلیم پائے وہیں اپنے اطراف واکناف کی ضروری زبانوں کو بھی سیکھے۔ جہاں شعر و سخن کی نیرنگیوں سے لطف اندوز ہو وہاں ریاضیات کی گتھیوں کو بھی سلجھا سکے۔ جہاں جغرافیہ کے چٹیل اور شاداب میدانوں۔ سمندر کے مدوجزر اور پہاڑوں کی نشیب و فراز پر سر دھنے وہاں تاریخ کی روشنی میں جغرافیہ کے ربط سے قوموں اور نسلوں کی ترقی و تنزل کے مدنظر اپنے لئے راہ عمل بھی تلاش کرے۔ جہاں سائنس کی حیرت انگیز ترقیوں سے وابستہ رہے وہاں اپنے نشۂ مادیت کو دینیات واخلاقیات کی روح افزا چاشنی سے فرو بھی کرتا جائے کہ اسی چاشنی کی کمی نے آج عالم حاضر کو وہ سیر ظلمات کرا دی ہے جسے ہم دو رسے دیکھ رہے ہیں۔

طالب علم جہاں حسن افزا نقشہ کشی سے جمالیاتی حس کو ترقی دے وہاں کشتی کھیل کود اور ورزش جسمانی کی مدد سے صنعت و حرفت اور دستکاری کے لئے بھی مضبوط دست و بازو پیدا کرے۔

زمانہ کی اس آواز پر ہمارے سررشتہ نے لبیک کہا۔ ہر عنوان کے مضامین نصاب تعلیم میں رکھے۔ ان ہی نقطہ ہائے نظر سے ضروریات نسوانی کو بھی ملحوظ رکھا گیا۔ مدارس نسوان کے معائنوں اور دیگر متعلقہ ضروریات کے تصفیوں کے لئے مہتممات مامور کی گئیں۔ ایک مہتممہ جس سہولت اور صحت کے ساتھ مدرسہ نسوان کا معائنہ کر سکتی ہے وہ ایک مہتمم کے لئے بڑی حد تک دشوار ہے۔ ابھی کچھ دیر پہلے بیان کردہ عنوانات مضامین کو جب انسانی مطالبات قرار دیا گیا جن کی حقیقت اور اہمیت کو سررشتہ نے بخوبی محسوس کیا تو اسی وسعت نظر سے انسان کا وہ کمزور طبقہ بھی خارج نہ رہ سکا جسے معذور کہتے ہیں۔ کرشمۂ فطرت تو یہ تھا کہ بعض انسان مجبور اور دوسروں کے محتاج پیدا ہوں لیکن ہماری مہربان حکومت نے ان کا بھی دکھ درد گھٹانے سے غفلت نہیں برتی۔ گونگے اور بہرے بچوں کے لئے بھی ایک مدرسہ قائم کر دیا گیا ہے۔ اگر فطرت نے انھیں بعض حواس سے آراستہ نہیں کیا تھا تو حکومت نے انھیں ضیائے علم سے روشنی حاصل کرنے کے مواقع بہم پہونچا دئے۔

سماجی فیصلہ بھی سن لیجئے کہ ایک طبقہ پست اقوام کا بھی ہے معصوم بچہ پیدائش ہی سے اچھوت کہا جاتا ہے۔ کیا یہ نوع انسان نہیں؟ کیا یہ ملک کا نونہال نہیں؟ کیا یہ ملک کا خادم نہیں؟ کیوں نہیں ضرور ہے اور جب ملک کا خادم ہے تو ملک کیوں نہ اس کی بھی خدمت کرے۔ انسانی مطالبات کا کیوں نہ وہ بھی حقدار سمجھا جائے۔ یہی وہ حقائق تھے جن کو سررشتہ تعلیمات نے نہ صرف تسلیم کیا بلکہ عملاً اس طبقہ پست کی طرف اپنی امداد و شفقت کا ہاتھ بڑھایا چنانچہ اس طبقہ کی تعلیم و تربیت کیلئے ممکنہ سہولتیں بہم پہنچائی جارہی ہیں۔

آپ کو یہ سنا نا تحصیل حاصل ہے کہ بچوں کی صحیح نشوونما کے لئے ضرورت اس کی ہے کہ ان کے گھروں کی فضا ان کی مدد کرے اور وہ اس وقت ان کی مدد کرسکتی ہے کہ جب علمی بو باس رکھتی ہو یعنی ماں باپ کسی حد تک علم آشنا ہوں۔ اس ضرورت سے قطع نظر جب طرز حکمرانی میں ہر شہری اپنا مناسب حصہ پانے کا مستحق تسلیم کیا جارہا ہے اور انتخاب کے ذریعہ سے اپنے نمائندوں کے حق میں رائے دہی کا مجاز گردانا جانے والا ہے تو اس نقطۂ نظر سے بھی تھوڑی بہت تعلیم لازمۂ حیات بنجاتی ہے اچھے شہری کہلانے اور اچھے شہریوں کی تعداد بڑھانے کے لئے تعلیم کے کم از کم مبادی ہی سے واقفیت نہایت ضروری ہے۔ انہیں وجوہ کے مدنظر آپ سب صاحبوں کو یہ سن کر مسرت ہوگی کہ سررشتہ نے تعلیم بالغان کی بھی داغ بیل ڈال دی اور مختلف محلہ جات شہر میں کئی مدارس شبینہ مصروف عمل ہیں۔

یہ سب جانتے ہیں کہ ہمارا ملک بڑی حد تک زراعتی ملک ہے اور یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ ہماری قلمرو کی مختلف صنعتیں مثلاً اورنگ آباد کی مشروع و ہمرو سازی دولت آباد کی کاغذ سازی ورنگل کی قالین بافی، بیدر کی ظروف سازی، سنگاریڈی پٹن، نارائن پیٹھ کی ریشم بافی۔ ناندیڑ کا مشہور عالم سیلہ اور نفیس ترین ململ مختلف دیہاتی کی سلاح نمائی، ظروف سازی وغیرہ ہماری ملکی معاشیات کا مدار ہوتی آئی ہیں۔ لہذا زراعت اور صنعت کی طرف بھی توجہ کے لئے کافی وسیع میدان موجود ہیں تاکہ بے روزگاری اپنی منحوس صورت نہ دکھانے پائے اور ہماری تعلیماتی کائنات صرف نظریاتی زندگی

کی دماغی نشو ونما تک محدود نہ رہجائے ۔ اسی لئے صنعت، وحرفت پر مختلف طریق سے توجہ کی جارہی ہے ۔ چنانچہ تعلیم ثانویہ کے کم وبیش ہر مدرسہ میں دستکاری کی بنیادیں اس طور پر رکھی گئی ہیں کہ جن سے طلبہ میں ایک صنعتی رجحان اور میلان پیدا ہو سکے ۔

خواتین وحضرات۔! مسائل تعلیماتی پر اس طور پر ایک طائرانہ نظر ڈالنے سے میرا مقصد یہ نہیں ہے کہ ہم بے نیاز ہو چکے ہیں یا یہ کہ اب ترقی کے امکانات باقی نہیں رہے ہیں یقیناً ہم بہت کچھ بڑھ چکے ہیں لیکن ابھی بہت کچھ بڑھنا باقی ہے ۔ ترقی کا راز ترقی کی خواہش میں مضمر رہتا ہے اور یہی وہ خواہش ہے جو اس کانفرنس کی شکل میں عملی جامہ پہنتی ہوی ہے ۔

اپنے استقبال نامہ کو ختم کرنے سے پہلے ایک دیرینہ عہدہ دار معائنہ کنندہ مدارس کی حیثیت سے اس مجمع اساتذہ کو ایک حقیقت حال کی طرف اشارہ کئے بغیر گزر جانا کوتاہی فرض تصور کرتا ہوں ۔ اپنے عزیز دوستوں کو جنکے ساتھ میرا (۲۲) برس کا سابقہ رہا ہے یہ کہنا چاہتا ہوں کہ اُنے طبقۂ اساتذہ آپ کی انسان سازی کی شریفانہ جدوجہد پر بھروسہ کرکے قوم وملک نے اپنی عزیز اولاد کو آپ کے حوالہ کردیا اور ہماری مہربان حکومت نے بھی آپ کی شفقت استادانہ وسلوک پدرانہ وفیض رسانی مربیانہ پر اعتماد کرلیا ایسی صورت میں آپ پر نہ صرف اس ملازمت سرکاری کی حیثیت سے ذمہ داری ہے بلکہ قوم وملک کے اس اعتماد کی بھی مناسب جوابدہی ہے جس نے آپکی سیرت صالحہ واخلاق بزرگانہ کے حوالہ اپنی عزیز ترین متاع کردی ہے آپ کا دوگونہ فریضہ ہے کہ ان ذمہ داریوں کے متعلق اپنے آپ کو نہ صرف حکومت کے آگے اور قوم وملک کے آگے ذمہ دار تصور کریں بلکہ خود اپنے رزاق حقیقی کے روبرو بھی اپنے آپکو جوابدہ تصور فرماتے رہیں"۔

آخر میں مکرر عالیجناب صدر کانفرنس کا شکریہ ادا کرتے ہوئے عالیجناب نواب مہدی یار جنگ بہادر صدرالمہام تعلیمات وفینانس کا بھی شکر گزار ہوں کہ نواب صاحب ممدوح نے اپنی گوناگون مصروفیات کے باوجود تشریف فرما ہو کر طبقہ مدرسین کی عزت افزائی فرمائی ۔

اختتام کلام پر شکریہ باری کے بعد دوبارہ اپنے ظل اللہ اور خانوادۂ شاہی کے حسنات وبرکات کی افزونی کی دعا مانگتا ہوں اور طول عمر وکامرانی کی تمنا کرتا ہوں اور ارباب حکومت کیلئے بھی ادائی فرائض وادائی حق نمک کا متمنی ہوں جو اپنے لئے بھی بدرجہ اولیٰ چاہتا ہوں بیٹھنے سے پہلے حاضرین کانفرنس کا شکر گزار ہوں کہ میرے ٹوٹے پھوٹے الجھے ہوئے خیالات اس قابل نہ تھے کہ انہیں کچھ عزت دیجاتی مگر آپ حضرات نے ان خیالات کو کچھ بھی سماعت فرماکر مجھ کو زیر بار احسان فرمایا ۔ (الحمد للہ رب العالمین ۔

# رپورٹ

# انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی

## بابتہ ۱۳۵۰ف م ۴۱-۱۹۴۰ء

از

کے۔ بی۔ ایر صاحب بی اے بی ٹی۔ معتمد عمومی انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی

مجھے انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی پانچویں سالانہ رپورٹ پیش کرتے ہوئے بڑی مسرت ہے۔

پچھلی کانفرنس ورنگل میں بتاریخ ۱۱ و ۱۲ ر جنوری ۱۹۴۱ء زیر صدارت آنریبل مولوی سید عبدالعزیز صاحب صدرالمہام عدالت و امور مذہبی منعقد ہوئی۔ صاحب ممدوح نے نمائش کا بھی افتتاح فرمایا جس کا انتظام کانفرنس کے ساتھ ساتھ کیا گیا تھا۔ انجمن اساتذہ صوبہ ورنگل اور انجمن اساتذہ انٹرمیڈیٹ کالج ورنگل کی دعوت پر یہ کانفرنس ورنگل میں منعقد کی گئی اور انہی انجمنوں نے تمام انتظامات اپنے ذمہ لئے۔ انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کانفرنس کی استقبالیہ کمیٹی اور خاص کر مولوی بدرالدین صاحب صوبہ دار ورنگل اور مقامی انجمنوں کے صدر مولوی احمد حسین خان صاحب اور مولوی شیخ ابوالحسن صاحب کی مہمان نوازی اور معقول انتظامات کے باعث سپاس گزار ہے۔ اس کانفرنس کی روداد حیدرآباد ٹیچر کے جنوری لغایتہ مارچ کے شمارہ میں شائع ہو چکی ہے۔

ابتداءً یہ طے پایا تھا کہ کانفرنس اورنگ آباد میں منعقد کی جائے مگر بوجہ جنگ اور دوسرے اسباب کی بنا پر یہ مناسب سمجھا گیا کہ یہ شہر حیدرآباد ہی میں منعقد ہو۔

سال زیر رپورٹ چار ذیلی کمیٹیاں حسب ذیل عنوانات پر رپورٹ پیش کرنے کیلئے قائم

کی گئی تھیں۔

۱۔ "تحتانی تعلیم" بحوالۂ قیام کمیٹی ہائے مدارس اُن کے فرائض اور ذمہ داریاں اور اولیائے طلبہ سے اشتراک عمل۔

صدر مولوی شیخ ابوالحسن صاحب بی اے۔ ال۔ بی صدر مہتمم تعلیمات ورنگل۔

معتمد مولوی رحیم الدین صاحب ایم اے مہتمم مدارس ضلع ورنگل۔

مولوی احمد اللہ صاحب کے تبادلہ کی وجہ سے مولوی رحیم الدین صاحب سے استدعا کی گئی کہ وہ معتمدی کے فرائض انجام دیں۔

۲۔ "دینی تعلیم" کھیل کے طریقۂ تعلیم کے حوالہ سے۔

صدر مولوی فیض الدین صاحب ایم۔ اے کنٹب باراپٹ لا صدر مہتمم تعلیمات بلدہ۔

معتمد ریورنڈ جی۔ سندرم۔ ایم اے پرنسپل میتھڈسٹ بائز اسکول۔

مولوی نورالحسن صاحب ابتداءً معتمد ذیلی کمیٹی مقرر ہوئے تھے مگر اُن کے تبادلہ کے باعث ریورنڈ سندرم سے استدعا کی گئی کہ وہ معتمدی کے فرائض انجام دیں۔

۳۔ تعلیم نسواں۔ تعلیم بالغات۔

صدر مس جے نندی صاحبہ مہتممہ مدارس نسواں بلدہ۔

معتمد مسز تہنیت اکرم صاحبہ۔

مس نندی صاحبہ کی طویل علالت اور مسز اکرم صاحبہ کی اس عہدے سے سبکدوشی کی بنا پر کوئی رپورٹ مرتب نہ ہوسکی مگر طبقۂ نسواں کی جانب سے نسوانی تعلیم سے تعلق رکھنے والے عنوان پر ایک مباحثے کا انتظام کیا گیا ہے۔

۴۔ نرسری مدارس (دشنوگھر)

صدر مولوی محمد عثمان صاحب صدر مہتمم تعلیمات اورنگ آباد۔

معتمد مسز محمد عثمان صاحب صدر مدرسہ فوقانیہ نسواں اورنگ آباد۔

بعض وجوہ کی بنا پر یہ رپورٹ تیار نہ ہوسکی۔ لہٰذا مس ولسن مہتممہ طبقۂ ابتدائیہ سینٹ جارجز گرلز اسکول نے از راہ مہربانی بمشورہ مس سوزنٹن (میڈک مشن) رپورٹ تیار کرلی ہے جس کو موضوع

اس موضوع پر مباحثہ کا افتتاح زیرِ صدارت جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم اے (کنٹب) فرمائیں گی اور رپورٹ کانفرنس کے تیسرے اجلاس کی ذیلی کمیٹی میں پیش کریں گی۔

**رسالہ حیدرآباد ٹیچر** :۔ انجمن ہذا کے تعلیمی آرگن حیدرآباد ٹیچر نے اپنی زندگی کے پندرہ سال ختم کر لئے ہیں اور اب سولھویں سال میں قدم رکھا ہے ہم مدیرین رسالہ کے ممنون ہیں کہ یہ اعزازی کام قابل تعریف جوش اور سرگرمی کے ساتھ انجام پا رہا ہے۔

انجمن ہذا کی ملحقہ انجمنوں کی رپورٹ کارگزاری بابتہ سال تمام درج ذیل ہے۔

**انجمن اساتذہ بلدہ** :۔ اس انجمن کی ملحقہ انجمنوں کی تعداد ۱۵ بمقابلہ ۱۴ سال گذشتہ کے رہی۔ انتظامی کمیٹی کے ۵ اجلاس ہوئے۔ تحت کی انجمنوں میں بعنوان "تکمیل کے طریقہ پر تعلیم" مباحثے اور نمونے کے اسباق اور ۹ موزوں موضوعات پر دلچسپ مباحثے ہوئے۔ سمت بلدہ اور میدک کی سالانہ کانفرنسیں بھی منعقد ہوئیں۔

**انجمن اساتذہ ٹریننگ کالج بلدہ** :۔ انجمن کے ۱۲ جلسے سال تمام میں ہوئے جن میں علاوہ اسٹاف کے بیرونی افراد نے تعلیمی اور سماجی مفاد کے عنوانات پر تقریریں کیں۔

**انجمن اساتذہ سٹی کالج** :۔ انجمن کی سرگرمی چند علمی مسائل جن سے مدرسین کو دوچار ہونا پڑ رہا ہے جیسے "تعلیم میں آزادی" اور "ضبط مدرسہ" وغیرہ تک محدود رہی۔ انجمن نے تعلیم بالغان کے مسئلہ میں بھی دلچسپی لی ہے۔

**انجمن اساتذہ مدرسۂ فوقانیہ چادرگھاٹ** :۔ اس انجمن کے ۶ جلسے ہوئے تعلیمی موضوع پر مقالے پڑھے گئے اور ۳ اسباق نمونہ کا بھی انتظام کیا گیا۔ دارالمطالعہ اور اساتذہ کا کلب دونوں اپنا کام کر رہے ہیں۔

**انجمن اساتذہ سکندرآباد** :۔ اس انجمن کے دو مرکز ہیں ایک سکندرآباد دوسرا بلارم میں سال تمام انجمن نے ۱۲ تقاریر چند نمونہ کے اسباق اور تعلیمی تفریح نیز بیڈمنٹن ٹورنامنٹ کا انتظام کیا۔ رزیڈنسی کے زیر انتظام رقبہ کی جانب سے سرکار نے مبلغ ماصہ روپیہ سکۂ کلدار کی سالانہ امداد انجمن کے لئے منظور کی ہے۔

**انجمن اساتذہ کالج گلبرگہ** :۔ سمت ہذا کے بیشتر مدارس بوجہ پلیگ مسدود رہے۔

جس کے باعث انجمن کے کاروبار متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے۔

مابقی سال مدارس میں انجمن کے مرتبہ لائحہ عمل کے مطابق کام ہوتا رہا۔ اضلاع گلبرگہ، رائچور اور محبوب نگر میں ضلع کی کانفرنسیں منعقد ہوئیں جن میں شرکاء کی تعداد کافی تھی۔ گلبرگہ کی کانفرنس میں مشاعرہ کا بھی انتظام کیا گیا۔

**انجمن اساتذہ کالج اورنگ آباد :۔** انجمن کی مصروفیات ریاضی، انگریزی، اردو، سائنس اور تاریخ و جغرافیہ کی ۵ ذیلی کمیٹیوں پر مشتمل ہیں۔ ان ذیلی کمیٹیوں نے جو پچھلے سال مقرر کی گئی تھیں، سال زیر رپورٹ مفید کام انجام دیا۔ ہر ذیلی کمیٹی میں چھ چھ مقالے جو عصری معلومات پر مشتمل تھے پڑھے گئے۔ اس طرح مقالوں کی تعداد تیس (۳۰) رہی۔ ہر ذیلی کمیٹی کا ایک علٰحدہ کتب خانہ بھی ہے۔ جو فن تعلیم اور متعلقہ فنی ضروریات سے متعلق ہے۔

**انجمن اساتذہ سمت اورنگ آباد :۔** سال زیر رپورٹ اس انجمن کی ملحقہ انجمنوں میں دس (۱۰) تعلیمی عنوانات پر تقریریں ہوئیں۔ ہر انجمن نے نمونہ کے اسباق کا انتظام اپنی اپنی ضروریات کے لحاظ سے کیا۔ اس امر کی کوشش خاص طور پر کی گئی کہ نمونہ کے اسباق، اور مباحثے دلچسپ اور کارآمد ثابت ہوں۔ اضلاع ناندیڑ اور نظام آباد نے ضلع کی کانفرنسیں منعقد کیں اور اکثر مدارس فوقانیہ اور نارمل اسکولوں میں سالانہ جلسے منعقد ہوئے۔

**انجمن اساتذہ کالج ورنگل :۔** انجمن ہذا کے تمام اراکین کے استفادہ کے لئے ماہانہ جلسے منعقد کئے گئے جن میں تعلیمی مباحث اور عام دلچسپی کے عنوانات پر تقریریں کی گئیں اور بحث و مباحثہ ہوئے نیز نمونے کے سبق دئے گئے۔ ذیلی انجمنیں اپنے کاروبار علٰحدہ بھی انجام دیتی رہیں اور یہ متعلقہ خصوصی مضمون۔ یا اس سے تعلق رکھنے والے مضمون کی حد تک محدود ہوتے ہیں۔ سال زیر رپورٹ ۷۔ ماہانہ جلسے اور ذیلی کمیٹیوں کے متعدد جلسے ہوئے۔

**انجمن اساتذہ سمت ورنگل :۔** سال زیر رپورٹ انجمن کی سالانہ کانفرنس

صوبہ پر منعقد نہ ہو سکی کیونکہ انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی کانفرنس کا سالانہ اجلاس بمقام ورنگل منعقد ہوا تھا۔ ضلع کی تمام انجمنوں نے اپنی اپنی کانفرنسیں منعقد کیں اور اس کے ساتھ مدارس تحتانیہ اور وسطانیہ کے ٹورنمنٹ اور اسپورٹس بھی کئے گئے۔ صوبہ کے ٹورنمنٹ کے ساتھ اسکوٹ ٹروفی کے مقابلے نہایت کامیابی کے ساتھ ہوئے۔ عالیجناب معزز صدر المہام بہادر تعلیمات نے صوبہ کی ٹیچرس کلب کو معتدبہ رقمی امداد عنایت فرمائی۔

**انجمن معلمات بلدہ:۔** مستقر کی انجمن کے تحت، مرکز قائم ہیں جو مشترکہ لائحہ عمل کے مطابق کام کرتے رہے۔ اس کے علاوہ کسی ایک مرکز پر دیگر مراکز کے اراکین کو بھیجنے کا انتظام بھی کیا گیا جس کی وجہ سے مباحث میں دلچسپی اور اُن کی افادیت میں خاصا اضافہ ہو گیا۔

انجمن معلمات ورنگل میں سال زیر رپورٹ ۱۲ جلسے ہوئے۔ اسی طرح گلبرگہ اور رائچور کی انجمنوں میں بھی مفید کام ہوا۔

**انجمن معلمات اورنگ آباد:۔** انجمن کے مقرر کردہ پروگرام کے مطابق جملہ انجمن ہائے تحت میں دوران سال کام ہوتا رہا۔

**حسابات انجمن:۔** اوائل سال میں مبلغ ۲ر۱۰ر۱ سکہ تھے جس کی مقدار ختم سال پر ار۵ر۱ تک پہنچ گئی۔ مولوی باقر محی الدین صاحب لکچرار کامرس نے ازراہ مہربانی انجمن کے حسابات کی تنقیح فرمائی۔ صاحب موصوف نے بعد تنقیح یہ رائے دی کہ حسابات باقاعدہ رکھے جاتے ہیں اور سال گزشتہ جو ہدایات دی گئی تھیں اُن پر باحتیاط عمل کیا گیا۔

آخر میں کارکنان کانفرنس اور نمائش کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔ گو کانفرنس شہر حیدرآباد میں منعقد کرنے کا تصفیہ تنگ وقت میں ہوا مگر کارکنان کانفرنس نے تمام انتظامات خاطر خواہ کر لیئے۔

# اراکین انتظامی کمیٹی

## انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی بابتہ ۱۳۵۱ و ۱۳۵۲ ف

منظورہ اجلاس کونسل منعقدہ ۲۹ بہمن ۱۳۵۱ ف

---

صدر۔ جناب مولوی سید محمد حسین جعفری بی اے آکسن ناظم تعلیمات۔

نائب صدر جناب مولوی سید علی اکبر صاحب۔ ایم اے (کنٹب) معتمد مجلس تعلیم ثانوی و اسپشل اسسٹنٹ افسر تعلیمات

" جناب مولوی سید محمد اعظم صاحب " " پرنسپل سٹی کالج بلدہ

" جناب مولوی سجاد مرزا صاحب " " پرنسپل ٹریننگ کالج بلدہ

" جناب مس جے نندی صاحبہ۔ ایم اے لندن مہتممہ مدارس نسوان بلدہ

معتمد عمومی کے بی۔ ایئر صاحب۔ بی۔اے۔ بی ٹی۔ مددگار معتمد مجلس تعلیم ثانوی۔

مددگار معتمد۔ مولوی سید محمد علی بلگرامی صاحب۔ بی اے۔ بی ٹی۔ مددگار ناظم تعلیمات

مولوی عبدالستار صاحب سجانی۔ بی اے ال ٹی، پرنسپل دارالعلوم بلدہ

| اراکین بلدہ | اراکین اضلاع |
| --- | --- |
| مسز تہنیت اکرم صاحبہ ایم اے ال ٹی مہتممہ مدارس نسوان بیدر | مسز محمد عثمان۔ بی۔ اے مہتممہ مدارس نسوان سمت اورنگ آباد |
| مولوی فیض الدین صاحب ایم اے بار ایٹ لا صدر مہتمم تعلیمات بلدہ | مولوی احمد حسین خانصاحب بی اے پرنسپل انٹرمیڈیٹ کالج ورنگل |
| مولوی غلام ربانی صاحب بی اے بی ٹی۔ پرنسپل۔ | مولوی ذوالفقار علی حقانی بی اے بی ٹی۔ پرنسپل انٹر کالج ضلع گلبرگہ |
| میر احمد علیخان صاحب ایم اے ایڈ لکچرار ٹریننگ کالج بلدہ | مسٹر مہو گلے صاحب بی اے بی۔ ٹی سپرنٹنڈنٹ تعلیم المعلمین اورنگ آباد |
| محمود علی بیگ صاحب بی۔ اے بی ٹی صدر فوقانیہ نامپلی | مولوی ابوالحسن صاحب بی اے ال ٹی صدر مہتمم تعلیمات ورنگل۔ |
| عبدالسلام صاحب بی۔ اے بی ٹی لکچرار سٹی کالج۔ | مولوی محمد عثمان صاحب بی اے ٹی ڈی (لندن) صدر مہتمم تعلیمات اورنگ آباد |
| | مولوی ساجد علی صاحب بی اے بی ٹی مہتمم تعلیمات ضلع بیدر |

# خطبۂ صدارت

## پانچویں سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی سنہ ۱۳۵۱ف

از

آنریبل سر محمد یعقوب شیر اصلاحات ملک سرکار عالی

اِقْرَأْ وَرَبُّكَ الْأَكْرَمُ الَّذِي عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۔ عَلَّمَ الْإِنْسَانَ مَا لَمْ يَعْلَمْ۔

جناب صدر کمیٹی استقبالیہ اراکین انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی!

خواتین و حضرات! آپکی کانفرنس کے پانچویں سالانہ جلسہ کی صدارت میرے واسطے باعث مسرت و بہجت ہے اپنی چار سالہ زندگی میں آپ کی کانفرنس نے غیر معمولی اہمیت اور امتیاز حاصل کرلیا ہے اور نواب مہدی یار جنگ بہادر و آنریبل سید عبدالعزیز صاحب جیسے اراکین سلطنت و ماہرین فن نے آپ کی سالانہ کانفرنس کی کرسی صدارت کو زیب دیکر اس کانفرنس کے مرتبہ کو بہت بلند کردیا ہے اور ان حضرات کے خطبہ ہائے صدارت ایسے عالمانہ و بیش بہا خیالات اور تجاویز سے معمور ہیں کہ اُن پر آپکی کانفرنس بجا طور سے فخر کرسکتی ہے۔ مجھ جیسے ہیچمدان کو دعوت صدارت دے کر آپ یہ توقع نہیں کرسکتے کہ آپ کے گزشتہ سالانہ کانفرنس کے پرمغز خطبہ ہائے صدارت میں میں کوئی اضافہ کرسکوں گا۔ برخلاف اس کے میرے واسطے صرف یہی ایک امر ہمت افزا ہے کہ حضرات ممدوح نے آپکی کانفرنس کے واسطے ایسی شاہراہیں قائم کردی ہیں جن پر مجھ جیسا شکستہ پا بھی گامزن ہوسکتا ہے۔ مجھے امید ہے کہ جن جذبات خلوص اور قدر افزائی نے مجھے آپ کی کانفرنس کی خدمت صدارت کے واسطے مدعو کیا ہے اُنھیں کی امداد اور اعانت سے میں اس ذمہ دارانہ خدمت کے فرائض کو باحسن الوجوہ انجام دے سکوں گا جو بحیثیت صدر کے مجھ پر عائد ہوتے ہیں۔

دور حاضر کو صحیح طور پر کانفرنسوں اور قومی اجتماعات کا زمانہ کہا جاسکتا ہے۔ ہمارے ملک میں آج کل اس قدر کثرت سے قومی ادارے اور انجمنیں قائم ہوگئی ہیں کہ ان کی شمار کے متعلق لاتعد و لاتحصی کے سوا اور کچھ نہیں کہا جاسکتا لیکن میرے خیال میں آپکی انجمن اور آپ کی کانفرنس تمام ملکی اور قومی

اداروں میں خاص اہمیت اور درجۂ امتیاز رکھتی ہے اس لئے کہ آپ کی ہی ایک جماعت ہے جو ملک میں مدبرین، مصلحین، ماہرین سیاست و رہنمایان ملت کو پیدا اور منظر عام پر ہویدا کرتی ہے۔ آپ تمام ترقی پذیر تحریکات کے معدن ہیں اور ملک میں تہذیب اور سماجی بہبود کی بنیادیں آپ کے ہی ہاتھوں سے رکھی جاتی ہیں اس لئے ہر زمانہ اور ہر ملک میں اساتذہ کا درجہ اس درجہ اعلیٰ وارفع رہا ہے کہ شاہان عالی مرتبت و تاجداران ذی حشمت ان کے سامنے زانوئے ادب تہ کرتے رہے ہیں۔ مشرق میں تو اساتذہ کا مرتبہ اس قدر ممتاز اور بلند تھا کہ اُن کا ادب اور احترام والدین سے بھی زیادہ کیا جاتا تھا مسلمانوں کے مشہور فقیہ اور امام اعظم یعنی حضرت امام ابو حنیفہ رحمۃ اس شہر کی طرف پاؤں کر کے نہیں لیٹتے تھے جو ان کے استاد کا وطن تھا شیخ سعدی علیہ الرحمۃ نے اپنے خاص مصلحانہ انداز میں فرمایا ہے ؎

پادشاہے پسر بہ مکتب داد	لوح سیمینش درکنار نہاد
بر سر لوحِ او نوشتہ بہ زر	جورِ اُستاد بہ ز مہرِ پدر

لیکن اساتذہ کا مرتبہ جس قدر اعلیٰ اور بلند ہے ان کی ذمہ داریاں بھی اتنی ہی اہم اور دشوار ہیں۔ قومی تعمیر کا کام کچھ آسان نہیں ہے اور ایک خاک کے پتلہ کو اشرف المخلوقات بنا دینا سب سے بڑی صناعی ہے چھوٹے بچوں کی تعلیم اور تربیت سے زیادہ کوئی خدمت دماغ سوزی اور فراست آزمائی کی محتاج نہیں ہے محض حروف شناس بنا دینا اور کتابوں کے ورق لوٹا دینا اساتذہ کے فرائض میں داخل نہیں ہے۔ بلکہ استاد کا اصلی کام بچوں کی تربیت اور ان کے اخلاق کی درستی ہے جس پر قوموں کی فلاح اور بہبود کا دارومدار ہے اور اساتذہ کی ذرا سی غلطی یا غفلت سے نہ صرف ایک فرد، نہ صرف ایک خاندان نہ صرف ایک جماعت بلکہ پوری قوم قعرِ مذلت میں گر جاتی ہے۔ ابتدائی تعلیم اور تربیت ہی پر قومی ارتقا منحصر ہے اور اسی دور کی غلط کاری ناقابل اصلاح تباہی کا باعث ہوتی ہے ؎

خشتِ اول چوں نہد معمار کج	تا ثریا می رود دیوار کج

اس لئے اساتذہ اور معلمین کی اصلاح اور تربیت اور طریقہ تعلیم کا نظم و نسق سب سے زیادہ محتاج توجہ ہے اور انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی قابل مبارکباد ہے کہ اس نے اس اہم خدمت کا بیڑا اٹھایا ہے۔ آپ کی انجمن کے مقاصد اس قدر بکار آمد اور مفید ہیں کہ ان پر عمل پیرا ہونے سے بہت کچھ خامیاں جو عام طور سے طریقۂ تعلیم میں پائی جاتی ہیں رفع ہو سکتی ہیں۔ اور خوش قسمتی سے

آپ کا دائرۂ عمل ایک ایسے ملک میں واقع ہے جہاں کا پادشاہ وقت اپنی علمی دوستی اور علم پروری کے واسطے مشہور و معروف ہے اور جہاں کی حکومت ہر طرح سے آپ کی ممد و معاون ہے۔

استاد کو یہ خیال نہیں کرنا چاہیئے کہ وہ محض پڑھ لینے سے یا تعلیمی ڈگری حاصل کر لینے سے بحیثیت معلّم کے اپنے فرائض منصبی سے کما حقہٗ عہدہ برآ ہو سکتا ہے۔ اصلی بات دیکھنے کی یہ ہے کہ وہ طالب علم کو کس طرح سمجھتا ہے اور یہ اس پر موقوف ہے کہ وہ بچہ کی فطرت سے واقف ہو اور اسکی درستی کے طریقہ جانتا ہو۔ استاد کو چاہئے کہ پہلے وہ خود اپنی فطرت کا معائنہ کرے اور یہ دیکھے کہ اس میں کوئی ایسے نقائص تو نہیں ہیں جو طلبہ کی ترقی میں مانع ہوں۔ قبل اس کے کہ طالب علموں کے نقائص پر وہ نکتہ چیں نظر ڈالے اسے خود اپنے نقائص کی چھان بین کرنا چاہیئے۔ وَمَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ۔ یہ تو غیر ممکن ہے کہ ہر شخص انسان کامل اور ہر کمزوری سے آزاد ہو جائے لیکن اساتذہ کو کم از کم اتنا تو کرنا چاہیئے کہ وہ طالبعلموں کی آنکھ کے تنکے پر نظر ڈالنے سے پیشتر اپنی آنکھ کا شہتیر نکال لیں۔

اس میں ذرا شبہ نہیں ہے کہ استادوں کی مثال طلبہ کے اخلاق پر سب سے زیادہ مؤثر ہوتی ہے جو عادات و خصائل اساتذہ میں رونما ہوتے ہیں انھیں پر خود بخود طلبہ عمل پیرا ہونے لگتے ہیں معلّم بمنزلہ ایک معمار کے ہے جو اپنی کارگاہِ عمل میں انسانوں کی ساخت کا کام کرتا ہے اور میرے خیال میں دنیا کی تمام صنعتوں سے زیادہ یہ پیشہ جس قدر مستحسن اور مرتفع ہے اسی قدر پیچیدہ اور دشوار بھی ہے۔ استاد کا صرف یہی کام نہیں ہے کہ وہ طالب علموں کو ان کی غلطیوں سے آگاہ کرے بلکہ اپنے عمل کی جیتی جاگتی تصویر اُن کے سامنے پیش کرے جس کو دیکھ کر وہ خود اپنی اصلاح کرنے پر آمادہ ہو جائیں۔ انسانی سیرت کی حقیقی اور دیرپا اصلاح وہی ہوتی ہے جو انسان خود اپنے ہی ارادہ اور تجربہ سے کرے کہ اس سے شخصیت کی تعمیر ممکن ہے! در تعلیم کا مقصود اور منتہا ہی یہ ہے کہ شخصیت کے جوہر کو چمکائے اور اور محض صلاحیتوں کو اُجاگر کرے۔

آج کل ہمارے نوجوانوں میں تخریبی مذاق اور شکست و ریخت کا جذبہ زیادہ تر پایا جاتا ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ہم اپنے بچوں کو تعمیری اشغال کی طرف متوجہ نہیں کرتے اور طلبہ کے سامنے کوئی تعمیری کام نہیں ہوتا۔ اگر تعمیری پروگرام طلبہ کی روزمرہ کی زندگی میں قائم کیا جائے تو تخریب کے لئے ان کی طبیعتوں میں جاگزین ہونے کی بہت کم گنجائش باقی رہے گی تعمیری کام

کرنے سے جو مسرت اور اطمینان قلب حاصل ہوتا ہے، وہ تخریبی کام سے کبھی نہیں ہوتا اور اس لئے تعمیری کام کا چسکا لگنے کے بعد ہمارے طلبہ کے دلوں میں ایسا ذوق عمل پیدا ہو جائے گا جو آئندہ زندگی میں ہمیشہ ان کی ہدایت اور رہنمائی کرے گا۔ اپنی شخصیت کا احساس بھی طلبہ میں تعمیری اشغال کے اختیار کرنے سے پیدا ہوتا ہے جب بچے اپنے تعمیری کام کے مفید نتائج اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں تو فطرۃً ان کے دلوں میں عالی ہمتی اور حوصلہ مندی بڑھتی ہے اور تخریبی خواہشات پیچھے رہ جاتی ہیں لیکن تعمیری کام طلبہ کو اختیار کرانا کچھ آسان نہیں ہے۔ بلکہ اس کے واسطے بچوں کے ساتھ اساتذہ کے برتاؤ میں ایک نمایاں تبدیلی پیدا کرنے کی ضرورت ہے۔ یہ تو ایک کھلی ہوئی بات ہے کہ تخریب تعمیر سے بہت زیادہ آسان ہے اور اس میں زیادہ غور و خوض کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی اور تخریب کے نتائج بھی تعمیر کے نتائج سے زیادہ جلد نمایاں ہو جاتے ہیں لیکن مگر ان نتائج سے جو مسرت ہوتی ہے وہ بہت ہی ناپائیدار ہوتی ہے۔ دوسروں کے کاموں کی تخریبی نکتہ چینی کرنا ایک عام وبا کی طرح ہمارے ملک میں پھیل رہا ہے ہم اپنے ساتھیوں اور ہم جلیسوں کی خامیوں اور کمزوریوں پر بہت جلد نظر ڈالتے ہیں لیکن ان کی خوبیاں ہم کو بہت کم محسوس ہوتی ہیں۔ کہا جاتا ہے کہ یہ آزادی کا زمانہ ہے اور ہر شخص کو آزادی کے ساتھ اپنے خیالات کے اظہار کا حق حاصل ہے لیکن بسا اوقات آزادئ خیالات کا نہایت غلط استعمال کیا جاتا ہے اور جذبۂ آزادی محض عیب جوئی اور عیب بینی میں صرف ہوتا ہے۔

لہذا بچپن ہی سے طلبہ میں تعمیری کام کرنے کی عادت پیدا کرانی چاہئے۔ مثلاً ابتدائی درجوں سے بچوں کو لکڑی اور مٹی کے مکان بنانے کی تعلیم دینا یا باغبانی اور زراعت کے مشاغل، تعلیم کے ساتھ ساتھ ان میں پیدا کرنا یہ ایسی تدابیر ہیں جو بچوں کے تعمیری جذبات میں نشو و نما پیدا کر سکتی ہیں۔ ذرا سی توجہ سے اساتذہ اس میں بہت کچھ کامیابی حاصل کر سکتے ہیں جیسے کہ میں اوپر بیان کر چکا ہوں۔ سب سے بڑی چیز تو خود استادوں کا نمونہ ہے اور سب سے زیادہ جو چیز طلبہ کے عادات و اطوار اور اخلاق پر مؤثر ہوتی ہے وہ خود اساتذہ کے عادات اور اخلاق ہوتے ہیں۔ اگر اساتذہ میں خود بیجا نکتہ چینی کرنے اور عیب جوئی کی عادت نہ ہو تو طلبہ میں یہ مذموم عادتیں ضرور معدوم اور مفقود ہو جائیں گی۔ ہر استاد کا کوئی خاص تفریحی مشغلہ یا شغف کی چیز ہونا چاہئے۔ لہٰذا

گو اس میں کوئی اہمیت معلوم نہیں ہوتی لیکن اگر ہر استاد کی کوئی نہ کوئی ہابی ہو مثلاً کسی کو مصوری کا شوق ہو کوئی صناعی سے دلچسپی رکھتا ہو کسی کو باغبانی کا شوق ہو تو لازمی طور پر ان کے طلبہ میں بھی انھیں چیزوں کا شوق اور شغف پیدا ہو جائے گا۔

ایک اور خاص چیز جس کی طرف اساتذہ کو توجہ کرنے کی ضرورت ہے وہ یہ ہے کہ طلبہ کے دلوں میں خود اپنی تحقیر اور احساس کمتری کے خیالات جاگزیں نہ ہوں اور ان کو بار بار اس بات کا یقین نہ دلایا جائے کہ وہ غبی یا نا قابل ہیں برخلاف اس کے طالب علموں کو اپنی نسبت بہتر رائے قائم کرنے کی عادت ڈالی جائے۔ مایوسی کے جذبات بچوں کے نزدیک بھی نہ آنے چاہئیں۔ ہمیشہ ان کی ہمت افزائی کی جائے اور ان کے حوصلوں کو بڑھایا جائے تاکہ وہ اس بات کا یقین کرنے لگیں کہ وہ بڑے بڑے کام انجام دے سکتے ہیں اور سخت سے سخت امتحانات میں کامیاب ہو سکتے ہیں۔ یہ کیفیت اس طرح پیدا کی جا سکتی ہے کہ طالب علموں سے ایسی باتیں دریافت کی جائیں جن کو استاد جانتا ہو کہ وہ طالب علم کو معلوم ہیں۔ اور جب وہ سوالات کا صحیح جواب دے تو اس کی بہت زیادہ ہمت افزائی کی جائے اور یہ بات اس کے ذہن نشین کی جائے کہ جس چیز کو وہ حاصل کرنا چاہے آسانی سے حاصل کر سکتا ہے۔ اگر کسی طالب علم میں کوئی خاص کمزوری ہو تو استاد کو چاہئے کہ اس کے دفع کرنے کی اور اسی شعبہ میں اس کی ہمت افزائی کرنے کی طرف زیادہ توجہ کرے۔

خاص کر ہندوستان میں اساتذہ کے لئے ایک بڑا کام طلبہ کے دلوں سے خوف کا دور کرنا ہے۔ علی العموم ہندوستان کے بچوں کے دلوں میں طرح طرح کے خوف اور اوہام جاگزیں رہتے ہیں۔ ہندوستان کی جاہل مائیں اکثر بچوں کو فرضی چیزوں سے ڈراتی ہیں اور اس طرح ان کے دلوں میں خوف اور جبن جاگزیں ہو جاتا ہے۔ لہٰذا طالب علموں کے دلوں میں ہمت، جرأت اور بہادری کے جذبات پیدا کرنا اساتذہ کا ایک اہم فرض ہونا چاہئے۔ اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ ہمارے نوجوانوں کے دلوں سے موت کا خوف مٹ جائے اور وہ دنیاوی زندگی کے اختتام کو حیات ابدی کا آغاز خیال کرنے لگیں۔

بچوں کی تعلیم اور تربیت کے لئے اس کے گھر اور اس کے اسکول میں اتحادِ عمل ہونا لازمی

ہے انھیں دونوں مقامات کے ماحول سے بچہ کی زندگی متاثر ہوتی ہے اور انھیں دونوں مقامات کی فضا میں بچہ اپنی آئندہ زندگی کی تشکیل کرتا ہے اس لئے یہ ضروری ہے کہ ان دونوں ماحولوں کے درمیان کامل اتحاد عمل ہو جبتک کہ اسکول اور گھر کے مقاصد ایک نہ ہوں جبتک کہ ایک کو دوسرے پر اعتماد نہ ہو، جبتک کہ ان میں سے ہر ایک کو یہ معلوم نہ ہو کہ دوسری جگہ کیا ہو رہا ہے اور جب تک کہ ہر ایک اپنے فرض منصبی کو دوسرے کے فرض منصبی کا جزو لاینفک سمجھ کر انجام نہ دے اس وقت تک بچہ کی تعلیم ناکمل اور یک رخی ہوگی۔ اور بچہ میں متضاد اوصاف اور خاصیتیں پیدا ہو جائیں گی۔ بدقسمتی سے ہندوستان میں گھر اور مدرسہ میں اتحاد عمل شاذونادر ہوتا ہے۔ عام طور سے مدرسہ کا ماحول گھر کے ماحول سے بہت بلند رہتا ہے اور دیہات میں تو خاص طور سے گھروں کی فضا اسکول سے بہت ہی پیچھے ہوتی ہے اور بیچارے اساتذہ کو یہ دشواری پیش آتی ہے کہ انکی تمام کوشش اور محنت گھروں کی دلدل میں پھنس کر مٹی میں ملجاتی ہے۔ یہ دشواری اور بھی زیادہ بڑھ جاتی ہے جب کہ بعض والدین یہ سمجھتے ہیں کہ بچہ کو اسکول میں داخل کرنے کے بعد ان کی تمام ذمہ داریاں ختم ہو گئیں اور یہ کہ بچہ کو اسکول میں داخل کرنے کے بعد اس کے متعلق ہر قسم کی ذمہ داریاں صرف اساتذہ پر عائد ہو گئیں نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ گھر اور مدرسہ میں اتحاد عمل نہ ہونے کی وجہ سے جب نتائج خراب برآمد ہوتے ہیں اور توقعات پوری نہیں ہوتیں تو اسکول گھروں پر الزام لگاتا ہے اور گھر اسکول کو مورد الزام قرار دیتے ہیں۔ ہونا یہ چاہئے کہ والدین اور اساتذہ دونوں میں اتحاد عمل رہے تاکہ نتائج قابل اطمینان پیدا ہوں۔ ہم روزمرہ دیکھتے ہیں کہ دو بچے ایک ہی اسکول میں تعلیم پاتے ہیں، ایک ہی اساتذہ ان کو تعلیم دیتے ہیں ایک ہی نگرانوں کے ماتحت ان کی نگرانی ہوتی ہے، اور وہ ایک ہی کتابیں پڑھتے ہیں لیکن ان کی عام واقفیت، ان کی قابلیت، ان کی قوت تقریر، ان کا رکھ رکھاؤ اور ان کے اخلاق بالکل ایک دوسرے سے الگ ہوتے ہیں اور یہ زیادہ تر نتیجہ ان کے گھروں کے ماحول کا ہوتا ہے اگر گھر کا ماحول صحیح نہ ہو تو استاد کچھ نہیں کرسکتا۔ اگرچہ اسکول میں داخل ہونے کے بعد بچہ کے معلومات کا دائرہ وسیع ہو جاتا ہے اور دوسروں سے ارتباط کے پیدا ہونے کی وجہ سے اس کے عادات میں بہت کچھ تغیر پیدا ہو جاتا ہے لیکن گھر کے ماحول کا اثر سب سے زیادہ زبردست پڑتا ہے۔

گھر ہی کی فضا میں وہ خوبیاں پیدا ہوتی ہیں جن میں ہمدردی کی شعاعیں جھلک دکھاتی ہیں۔ گھر کی ہی زمین میں محبت اور الفت کے پودے پھولتے اور پھلتے ہیں اور وہیں پر بچہ یہ سیکھتا ہے کہ فیاضی اور کنجوسی، رواداری اور تعصب، انصاف اور ہٹ دھرمی، سچائی اور جھوٹ، چستی اور سستی کیا چیزیں ہیں۔ اس لئے اسکول اور گھر کے اتحاد عمل کے بغیر بچہ کی تربیت غیر ممکن ہے۔ والدین اور اساتذہ بچوں کے مختلف پہلوؤں پر نظر رکھتے ہیں اس لئے بعض اوقات یہ دیکھا جاتا ہے کہ ایک ہی بچہ گھر پر کچھ اور ہوتا ہے اور اسکول میں اس کی حالت بالکل مختلف معلوم ہوتی ہے۔ گھر پر وہ نہایت سرکش اور شریر نظر آتا ہے اور اسکول میں وہ بہت ہی سیدھا اور فرماں بردار پایا جاتا ہے۔ بعض اوقات ایک بچہ گھر پر خاموش اور مسکین ہوتا ہے لیکن اسکول میں وہ بڑا غوغائی اور لڑاکا بن جاتا ہے۔ بچہ کے متعلق واقفیت کے مواقع اور ذرائع والدین کو اساتذہ سے زیادہ ہوتے ہیں وہ ابتدا سے اُس کی زندگی کے حالات اور افتاد طبیعت سے واقف ہوتے ہیں اور وہ جانتے ہیں کہ بچپن سے بچہ پر کیا واقعات گزرے ہیں اور خاندانی روایات کا اس پر کیا اثر ہے اور یہ حالات ایسے ہیں جن سے علی العموم اساتذہ قطعی ناواقف ہوتے ہیں۔ اور جن اسکولوں میں دارالاقامہ نہیں ہے وہاں طلبہ بمقابلہ اساتذہ کے والدین کے ساتھ اپنے اوقات کا زیادہ حصہ بسر کرتے ہیں۔ بدقسمتی سے ہمارے ملک کے والدین ان ضروریات سے ناواقف پائے جاتے ہیں اور اس معاملہ میں بھی اساتذہ کو ہی رہنمائی کرنا چاہئے کہ وہی والدین کو بھی بتائیں کہ ان کے آپس میں اتحاد عمل کیوں ضروری ہے اور وہ کس طرح پیدا ہو سکتا ہے۔

اس مشکل کو حل کرنے کے واسطے یہ مناسب ہوگا کہ اس قسم کے ادارہ قائم کئے جائیں جہاں اساتذہ اور والدین ایک دوسرے سے مل کر تبادلہ خیالات کرسکیں مثلاً اساتذہ اور والدین کی مشترکہ انجمنیں قائم کی جائیں اور جہاں ایسا ممکن نہ ہو جیسا کہ دیہات میں تو وہاں اُن مواقع سے فائدہ اٹھایا جائے جہاں لوگ اکثر جمع ہوتے ہیں اور ان میں اساتذہ اور والدین کچھ نہ کچھ تبادلہ خیالات کرسکیں اس سلسلے میں اسکول کمیٹیوں کا قیام بھی بہت مفید ہے جن میں اساتذہ اور والدین کے قائم مقام شریک ہوتے ہیں اور والدین کے مندوب اکثر ایسے لوگ ہوتے ہیں

جو اپنے گرد و پیش کے لوگوں میں زیادہ سمجھدار خیال کئے جاتے ہیں۔

بہت کم آدمی ایسے نکلیں گے جو کسی نہ کسی پہلو سے تعلیم سے دلچسپی نہ رکھتے ہوں۔ والدین، اساتذہ، منتظمانِ مدارس، پیشوایانِ مذہب اور سیاسی رہنما سب کی زبانوں پر تعلیم کا لفظ رہتا ہے لیکن تعلیم اور محض تعلیمی مسائل پر ایک منظم اور باضابطہ شکل میں یہ بہت کم جمع ہوتے ہیں اور اسی لئے ہماری تعلیم اور طریقہ تعلیم کی اصلاح اب تک نہیں ہو سکی۔ کاش وہ وقت قریب ہو کہ ملک کے تمام عناصر منتشرہ ایک جگہ جمع ہو کر تعلیم مکمل کا ایک صحیح ہیولیٰ تیار کر سکیں۔

اساتذہ کے فرائض کے سلسلے میں ڈسپلن یا ضبط کا مسئلہ سب سے زیادہ اہم ہے۔ ڈسپلن سے مراد وہ تدابیر ہیں جو طلبہ میں امن، فرماں برداری اور اتباع قواعد کرانے کے واسطے اختیار کی جائیں اور ایسے حالات پیدا کئے جائیں جو سکون کے ساتھ مدارس میں کام کرنے میں ممد اور معاون ہوں۔ ایک منظم اور منضبط اسکول وہ ہے کہ جس میں طلبہ اپنی تعلیم میں پوری دلچسپی کا اظہار کریں جہاں اساتذہ اور شاگردوں کے مابین اعتماد اور اتحاد عمل ہو اور ایک دوسرے کے ساتھ ہمدردی رکھتے ہوں۔ طلبہ اساتذہ کا پورا احترام کریں اور اساتذہ اپنے شاگردوں کو کرم اور لطف کی نگاہ سے دیکھیں۔ سوال یہ ہے کہ مدارس میں قیام ضبط اور تنظیم کے کیا طریقے ہو سکتے ہیں۔ اس کے دو طریقے ہیں۔ (۱) تہدید و تنبیہ (۲) ترغیب۔ اس میں شبہ نہیں کہ تہدید سے فوری نتائج یقینی طور پر پیدا ہوتے ہیں اور ترغیب اپنے نتائج کے واسطے بہت سے خوشگوار حالات پیدا کرنے پر موقوف ہے اور یہ حالات ہمیشہ اساتذہ کے اختیار میں نہیں ہوتے۔ اسکولوں میں ضبط اور نظم قائم کرنے کے واسطے زیادہ تر تہدید و تنبیہ پر عمل درآمد کرنا پڑتا ہے۔ انعام وغیرہ کے لالچ دے کر طلبہ کو ضبط کی ترغیب دلانے سے علی العموم کچھ اچھے نتائج پیدا نہیں ہوتے اور نہ تہدید اور جبر ضبط اور تنظیم قائم کرنے میں مستقل طور پر کامیاب ہو سکتے ہیں۔ میرے خیال میں اس مسئلہ کا حل بہت کچھ طلبہ اور اساتذہ کے باہمی تعلقات پر منحصر ہے۔ اساتذہ اور طلبہ میں وہ ارتباط اور میل جول ہونا چاہئے جو تعلیم کی جان ہے۔ اساتذہ بے تکلفی کے ساتھ تمام وقتی مسائل پر طلبہ سے بات چیت کریں اور طلبہ پر ان کا اخلاقی اثر اس درجہ قائم ہو جائے کہ اساتذہ کے احکام کا طلبہ مذہبی فرائض کی طرح آنکھ میچ کر اتباع کرنے لگیں۔

نوجوان علی العموم حب وطن کے والہ و شیدا ہوتے ہیں شباب کا زمانہ ہی امنگوں اور امیدوں کے اُبھار کا زمانہ ہوتا ہے اور یہی ایسا زمانہ ہوتا ہے جب بلا لحاظ خوف و خطر انسان سخت سے سخت کام کر بیٹھتا ہے۔ ان اُبھرتے ہوئے جذبات اور اٹھتے ہوئے جوش کو بیجا طور پر دبانا تعلیمی مقاصد کے لئے کبھی مفید نہیں ہو سکتا بلکہ اساتذہ کا یہ فرض ہونا چاہئے کہ وہ طلبہ میں یہ احساس پیدا کر دیں کہ قومی مسائل نہ دیگر ممالک میں سرکشی اور قانون شکنی کے ذریعہ حل ہوئے ہوئے ہیں اور نہ ہمارے ملک میں اس قسم کے طفلانہ حرکات سے حل ہو سکتے ہیں۔ یہ امر طلبہ کے ذہن نشین ہونا چاہئے کہ ملک اور قوم کی آئندہ فلاح و بہبود اس پر موقوف ہے کہ ہمارے نوجوان مکمل تعلیم اور تربیت سے آراستہ و پیراستہ ہو کر زندگی کے دارالعمل میں قدم رکھیں۔ ہمارے طلبہ کو یہ سمجھنا چاہئے کہ محض اپنی تن پروری اور شکم پری کے لئے زندہ رہنا زندگی کا نام نہیں ہے اور یہ کہ حب وطن کے اظہار کا اس سے بڑھ کر کوئی اور طریقہ نہیں ہے کہ ملک کے تمام افراد کے دلوں میں متحدہ خواہشات اور متحدہ جذبات پیدا کر دئے جائیں۔ زندگی کے یہ معنی نہیں ہیں کہ ایک آدمی پیدا ہو، جوان ہو، بوڑھا ہو اور مر جائے، اس طرح کہ دنیا میں اُسکا یاد کرنے والا کوئی نہ رہے بلکہ مقصد حیات یہ ہے کہ انسان دوسروں کے لئے جئے، دوسروں کے لئے کام کرے، دوسروں کو شادکام بنائے، دوسروں کی خدمت کرتا کرتا اُن کے دلوں میں اپنی یاد کے گہرے نقوش چھوڑ کر دائمی حیات حاصل کرے۔

اس وقت تک میں نے اساتذہ کے فرائض اور ذمہ داریوں پر تبصرہ کیا ہے لیکن میں اس امر کو محسوس کرتا ہوں کہ اساتذہ کے اہم فرائض اور ذمہ داریوں کے مقابلہ میں ان کی تنخواہیں بہت کم ہیں! اول تو استاد کی حیثیت کے اعتبار سے بھی ان کا مشاہرہ اتنا ہونا چاہئے کہ وہ اپنے مرتبہ کو قائم رکھ سکیں اور اپنی اہل و عیال کے اخراجات خانگی سے بے فکر ہو کر اپنی پوری توجہ طلبہ کی تعلیم کی طرف مبذول کر سکیں ورنہ

ع پراگندہ روزی پراگندہ دل

کوئی کام اطمینان اور سکون قلب کے ساتھ نہیں کر سکتے۔ ممالک محروسہ سرکار عالی میں سابق میں اساتذہ کی تنخواہ ۳۵ تا ۶۵ روپیہ ماہانہ ہوتی تھی لیکن جوں جوں مدارس کی تعداد میں اضافہ ہوتا گیا اساتذہ کی تنخواہیں کم ہوتی گئیں تا آنکہ اب مدرسین کو ۲۰ تا ۴۰ ملتے ہیں ظاہر ہے کہ

یا اس قدر قلیل تنخواہ ہے کہ اس میں کوئی اُستاد سکون قلب کے ساتھ اپنے فرائض کو انجام نہیں دے سکتا۔ یہ ایک نہایت حیرت انگیز واقعہ ہے کہ تخفیف کے سلسلے میں ہمیشہ چھوٹے عہدداروں پر خنجر بُرّاں چلایا جاتا ہے اور اعلیٰ عہدہ دار جن کی تنخواہیں اس قدر کافی ہوتی ہیں کہ اُس میں سے اگر ۵ یا ۱۰ فیصدی کی کمی کر دی جائے تو انھیں محسوس بھی نہ ہو وہ تخفیف سے محفوظ رہتے ہیں۔ مجھے امید ہے کہ حیدرآباد کا سررشتہ تعلیم مدرسین کی تنخواہوں کے اضافہ کے مسئلہ پر بہت جلد توجہ کریگا۔ اور مدرسین کی تنخواہوں میں کم از کم اتنا اضافہ ہو جائے کہ وہ نان شبینہ کو محتاج نہ رہیں۔

پائیگاہوں اور جاگیروں کے نظم و نسق کا بھی ایک نہایت اہم سوال ہے جو میرے خطبہ کے دائرہ سے بالکل باہر ہے لیکن جہاں تک پائیگاہوں اور جاگیروں میں تعلیم کا سوال ہے وہ عام حیثیت سے قابل توجہ اور قابل لحاظ ہے اس لئے کہ ملک کے بچوں کی ایک بڑی تعداد جاگیروں اور پائیگاہوں سے تعلق رکھتی ہے اور ان کی تعلیم و تربیت باشندگان ممالک محروسہ کی تعلیم اور تربیت پر ایک موثر آلہ کار ہوتی ہے۔ اگر کوئی چھوٹا طبقہ باشندگان ملک کا صحیح تعلیم اور تربیت سے محروم رہے تو کل ملک کی معاشرت پر اس کا اثر پڑنا لازمی ہے۔ انسان کے جسم کا اگر ایک حصہ سڑ جائے تو وہ رفتہ رفتہ پورے جسم کو سڑا دیتا ہے۔ ع

بنی آدم اعضائے یک دیگرند

جہاں تک میرا علم ہے ہماری پائیگاہوں اور جاگیروں میں تعلیم کا انتظام کچھ زیادہ قابل اطمینان نہیں ہے اگرچہ بعض امرا اپنے علاقوں میں رعایا کی بہبودی اور فلاح کا بہت کچھ خیال رکھتے ہیں جن میں نواب سالار جنگ بہادر خاص طور پر ذکر کے قابل ہیں لیکن پھر بھی تعلیم کا نظم و نسق قابل توجہ ہے مجھے معلوم ہوا ہے کہ بعض جاگیروں اور پائیگاہوں میں اساتذہ کی تنخواہیں بہت ہی کم ہیں یہاں تک کہ بعض ہیڈ ماسٹروں کی تنخواہیں گیارہ روپیہ ماہوار ہیں جس میں کسی طرح ایک خاندان تو درکنار ایک فرد واحد بھی گزر نہیں کر سکتا ضرورت ہے کہ متعلقین پائیگاہات و جاگیرات کو اس طرف خاص توجہ دلائی جائے۔ اور ضرورت ہے کہ ممالک محروسہ سرکار عالی کے افسرانِ تعلیم کے واسطے اس امر کا مزید اختیار حاصل کیا جائے کہ وہ ان مدارس کا بھی معائنہ کرکے

اُن میں اصلاحی تدابیر کا اضافہ کر سکیں اور نظام تعلیم کو ممالک محروسہ سرکار عالی کے سر رشتہ تعلیم کے سانچہ میں ڈھال سکیں۔

فی زمانناً تعلیمی مسائل ہر ملک میں پہلے سے بہت زیادہ جاذب توجہ ہیں۔ تعلیم ایک ایسا مضمون ہے جس کی کوئی انتہا نہیں ہو سکتی اور جس کے واسطے ہمیشہ اضافہ اور تجدید کے دروازہ کُھلے رہیں گے۔ بلکہ میرے خیال میں تو صیغۂ تعلیم انتظام مملکت کے سب سے اہم اور ضروری شعبوں میں داخل ہے۔ اور ہر ملک میں ارباب حل و عقد کا یہ فرض ہے کہ وہ شعبۂ تعلیم سے اپنے کو پورا واقف اور آگاہ رکھیں۔ نظام سلطنت کے جتنے بھی شعبہ ہیں مثلاً دیوانی، مالگزاری، محکمۂ امن عامہ، انجنیری، زراعت اور طبابت وغیرہ ہر ایک کا تعلق تعلیم سے وابستہ ہے اس لئے کہ زندگی کے ہر شعبہ کی بنیاد تعلیم پر ہے۔ ہمارے مذہبی عقائد کتنے ہی ایک دوسرے سے مختلف ہوں، ہمارے سیاسی خیالات میں کیسا ہی اختلاف ہو، ہمارے سماجی اور معاشرتی اصول کتنے ہی مختلف ہوں لیکن یہ ایک متفق علیہ مسئلہ ہے کہ صحیح تعلیم ہر شعبہ زندگی میں کامیابی کے واسطے لازمی ہے اور اس لئے تعلیم کا تعلق حکومت کے ہر شعبہ سے اور قوم کے ہر طبقہ سے یکساں ہے۔

ہر ملک میں طریقۂ تعلیم بلحاظ اس کی گزشتہ روایات کے اور موجودہ حالات کے جداگانہ ہوتا ہے لیکن تعلیم کے بعض پہلو ایسے ہیں جو ہر ملک اور ہر زمانہ کے لئے یکساں مفید ہیں اور جن کا اختیار کرنا ہر حالت میں مستحسن اور بکار آمد ہو سکتا ہے لیکن کسی ملک کے طریقۂ تعلیم کو مکمل طور سے کسی دوسرے ملک میں جاری نہیں کیا جا سکتا۔ جس طرح بعض درخت اور بعض پھل ایک خاص آب وہوا میں نشوونما پاتے ہیں اسی طرح طرز تعلیم کی بعض خصوصیتیں مختلف ممالک کے واسطے مختلف ہوتی ہیں اور آنکھ بند کر کے کسی دوسرے ملک کے طریقۂ تعلیم کا تتبع ہمارے واسطے کسی حالت میں موصل الی المقصود نہیں ہو سکتا۔ دنیا پر حکمرانی اخلاقی قوت کے ذریعہ سے ہوتی ہے اور وہی قومیں کامیابی کے ساتھ اپنی حکمرانی کا علم بلند رکھ سکتی ہیں جن کے اخلاق استوار اور مضبوط ہوتے ہیں۔ لیکن قوموں کے اخلاق کا سنگ بنیاد اسکولوں اور مدرسوں میں رکھا جاتا ہے اور اس لئے کسی ملک کی فلاح اور بہبود اس کے طریقۂ تعلیم پر موقوف اور منحصر ہے۔ ہندوستان کا موجودہ طریقۂ تعلیم صرف رٹ کر امتحان پاس کر لینے پر محدود ہے اور اسی لئے ہمارے طلبہ کی

معلومات اور واقفیت بالکل سطحی اور نامکمل ہوتی ہے۔ اساتذہ اور طلبہ دونوں کا مطمح نظر یہ ہوتا ہے کہ طالب علم امتحان میں پاس ہوجائے اور ایسے مسائل جن سے امتحان کا تعلق نہ ہو اُن میں نہ اساتذہ دلچسپی لیتے ہیں نہ شاگرد۔ برخلاف اس کے ہمارے قدیم طریقہ میں تعلیم حصول علم کے واسطے دی جاتی تھی اور اکتساب علم ہی تعلیم کا مقصد اعلیٰ ہوتا تھا اس لئے زیادہ تر توجہ اور زور طالب علم کی دماغی قوت اور اخلاقی نشوونما پر دیا جاتا تھا چنانچہ پرانے طریقہ کے تعلیم یافتہ لوگوں کی واقفیت زیادہ وسیع' ان کی نظر زیادہ غائر اور ان کے اصول سے نتائج اخذ کرنے کی قوت زیادہ بلند ہوتی تھی۔ ہمارے ملک میں اس زمانہ میں ایسے جید علماء اور مصنفین پیدا نہیں ہوتے جیسے کہ پہلے ہوتے تھے۔

غدر ۱۸۵۷ء تک ہمارے ملک کی دفتری زبان فارسی تھی اور عربی اور فارسی کی تعلیم اس زمانہ میں معیار شرافت خیال کی جاتی تھی۔ ۱۸۵۷ء کے بعد جب ایسٹ انڈیا کمپنی کا خاتمہ ہوا اور ہندوستان کی عنانِ حکومت براہِ راست آنجہانی ملکہ وکٹوریہ اور پارلیمنٹ کے ہاتھ میں آئی تو اُس وقت سے دفاتر کی زبان انگریزی قرار دیگئی اور اس کو سرکاری ملازمت حاصل کرنے کے واسطے لازمی قرار دیا گیا۔ ہندوستانی ریاستوں کو بھی برطانوی ہند کا تعلیم کے معاملہ میں اتباع کرنا پڑا۔ اگرچہ میرے خیال میں حکومت برطانیہ کی یہ ناانصافی تھی کہ اس نے اپنے تھوڑے سے انگریز حکام کی آسانی کی خاطر تمام اہل ہند کو زبان انگریزی پڑھنے پر مجبور کیا' مقتضائے انصاف یہ تھا کہ ان چند انگریزوں کو جو چند روز کے واسطے ہندوستان میں بطور سرکاری ملازمت کے متعین ہوتے تھے اس ملک کی دیسی زبانوں میں واقفیت حاصل کرائی جاتی۔ غدر سے پہلے ایسٹ انڈیا کمپنی کے عہد میں جو انگریز حکام بڑے بڑے عہدوں پر ممتاز اور مامور تھے وہ سب اردو اور فارسی بلکہ عربی تک جانتے تھے اور انھیں زبانوں میں دفاتر کا کام ہوتا تھا۔ اور آج بھی پولٹیکل ڈیپارٹمنٹ کے انگریز افسر عربی۔ فارسی اور پشتو وغیرہ زبانوں کو بخوبی جانتے ہیں۔ خیر اگر برطانوی ہند میں انگریزی تعلیم لازمی قرار دیگئی تو ایک حد تک گوارہ کیا جاسکتا تھا لیکن ہندوستانی ریاستوں میں انگریزی کو ذریعہ تعلیم بنانا کسی حالت میں بھی درست نہیں کہا جاسکتا۔

ہماری سب سے بڑی بدقسمتی یہ ہے کہ ہمکو برطانیہ کے اترے ہوئے کپڑے پہننا پڑتے ہیں۔ جو طریقہ تعلیم انگلستان میں مردود اور خارج ہوچکا ہے ہندوستان میں وہ آجتک رائج ہے انگلستان میں بھی اب یہ تسلیم کرلیا گیا ہے کہ وسیع تعلیم صرف کتابوں ہی کے پڑھنے پر نہیں ہونا چاہئے بلکہ اس طریقہ پر ہونا چاہئے کہ طلبہ اپنے علم کو عملی جامہ پہنا سکیں۔ انگلستان میں بھی اگرچہ امتحان بہت ہوتے ہیں لیکن وہاں امتحانوں کا طریقہ ہندوستان سے بہت مختلف ہے اور امتحان پاس کرنے کی وہاں ایسی ہما ہمی نہیں ہوتی جیسے کہ ہندوستان میں! انگلستان میں بچے ۱۱ سال کی عمر میں مرکزی اسکولوں میں داخل ہوتے ہیں، ۱۵ سال کی عمر میں ان کا ایک امتحان ہوتا ہے جس کو بعض حالتوں میں اسکول کا پہلا امتحان کہتے ہیں، یہ امتحان سرکاری حکام کے ماتحت نہیں ہوتا بلکہ مختلف غیر سرکاری جماعتیں امتحان لیتی ہیں۔ دوسرا امتحان ۱۸ سال کی عمر میں لیا جاتا ہے۔ جس کے بعد بعض قیود کے ساتھ طالب علم یونیورسٹی میں شریک ہوسکتا ہے۔ یونیورسٹیاں اپنے امتحانات خود لیتی ہیں کوئی مرکزی حکمراں جماعت نہیں لیتی، ان امتحانوں کا معیار مختلف ہوتا ہے۔ یونیورسٹیاں اپنے طلبہ کے خود مختلف امتحان لیتی ہیں۔ ہر طالب علم کو ڈگری کے امتحان سے ایک یا دو سال پیشتر ایک پبلک امتحان پاس کرنا پڑتا ہے اور ڈگری لینے کے بعد طالب علم کو ایک یا دو سیڑھی اور چڑھنا پڑتا ہے اسکے بعد آکسفورڈ اور کیمبرج میں بغیر مزید امتحانات کے ڈگریاں دی جاتی ہیں۔ باوجودیکہ یہ طریقہ امتحان بھی ہندوستان سے بہت مختلف ہے، لیکن انگلستان میں ان امتحانات پر بھی بڑے اعتراضات کئے جاتے ہیں اور موجودہ رجحانات طلبہ کو امتحان کی قید سے آزاد کرنے کی طرف ہیں۔ برخلاف اس کے ہمارے اسکولوں اور کالجوں میں امتحانات کی بھرمار رہتی ہے۔ ہر مہینے، ہر سہ ماہی، ہر شش ماہی کے بعد طلبہ امتحانات کے جنجال میں مبتلا کئے جاتے ہیں اور کسی نہ کسی طرح رٹ رٹا کر انھیں امتحان پاس کرنا پڑتا ہے۔ اور امتحان کے بعد طالب علم اسپنج کی طرح نچڑ کر خشک رہ جاتا ہے۔ موجودہ طرز تعلیم سے ہندوستان میں بھی سالہا سال سے بے اطمینانی کا اظہار کیا جارہا ہے اور ہمارے ملک کے ماہرین فن بھی اپنے تمام خطبات، اپنی تقریروں اور تحریروں میں موجودہ طرز تعلیم کو قابل اصلاح بتا رہے ہیں۔ لیکن اول تو ہمارے ملک میں اصلاحات کی رفتار بہت ہی سست ہے علاوہ اس کے

تقریباً ایک صدی کی غلط کاری کو دفعتاً تبدیل کرنا بھی دراز دشوار ہے لیکن کوئی وجہ نہیں ہے کہ ممالک محروسہ میں جہاں حاکم و محکوم ایک ہی نسل اور ایک ہی قوم سے تعلق رکھتے ہیں اور جہاں تعلیم کے نظم و نسق میں پوری آزادی حاصل ہے وہاں ہم کیوں غلط راستہ پر چلتے رہیں اور خذ ما صفا دع ما کدر پر عمل پیرا ہو کر مشرق اور مغرب کے طریقہ ہائے تعلیم کو سمو کر ایک نیا طرز تعلیم اور جدید نصاب جو ہمارے ملکی اور قومی ضروریات کے واسطے مفید اور کارآمد ہو قائم نہ کریں۔ ظاہر ہے کہ اس تبدیل شدہ نظام تعلیم کے واسطے اساتذہ کو بھی جدید طریقہ پر ٹریننگ یا تربیت دینا پڑے گی۔

آج کل صنعت و حرفت کی تعلیم کی بہت زیادہ خواہش معلوم ہوتی ہے لیکن اگر تمام قوم کو مستری اور کاریگر بنا دیا جائے تو اس سے ملک کی نجات نہیں ہو سکتی صنعتی و حرفتی تعلیم کے ساتھ بھی اس کی ضرورت باقی رہے گی کہ طلبہ کے ذہن و جذبات کی تربیت کی جائے تاکہ وہ کاریگر ہونے کے ساتھ ملک اور قوم کے لئے مفید شہری بن سکیں۔

مجھے نہایت مسرت ہے کہ ممالک محروسہ میں تبدیل طریقہ تعلیم کے متعلق نیا اسکیم تیار کیا گیا ہے اگرچہ کسی انسانی اسکیم کو مکمل اور مستغنی عن الاصلاح نہیں کہا جا سکتا۔ تاہم اس میں شبہ نہیں کہ یہ قدم صحیح راستہ کی طرف اٹھایا گیا ہے۔ اور مجھے امید ہے کہ تجربتاً اس اسکیم کا نفاذ جلد از جلد عمل میں آئے گا میں نے افسوس کے ساتھ فائنانس کے اس نوٹ کو دیکھا جسمیں یہ لکھا گیا ہے۔ کہ "چونکہ آئندہ سہ سالہ تعہد کا موازنہ مرتب اور منظور ہو چکا ہے بلکہ شائع بھی ہو چکا ہے لہذا اس وقت کوئی نئی رقوم شریک کرنے کا موقع نہیں ہے۔" تعلیم کا مسئلہ ایسا نہیں ہے کہ اس کو ضابطہ کی الجھنوں میں ڈال کر تعویق میں ڈالا جائے۔ ارباب حل و عقد جب کسی کام کو ضروری سمجھتے ہیں تو موازنہ کی تمام قیود بالائے طاق رکھ کر اور خارج از موازنہ رقوم برآمد کرا کے صرف ہونے لگتی ہے۔ تاہم محکمہ فائنانس نے جدید اسکیم کے ساتھ جو اظہار ہمدردی کیا ہے وہ بھی قابل تشکر ہے۔

جدید اسکیم کے مطابق مدت تعلیم از جماعت اول تا بی۔اے چودہ سال قرار دیگئی ہے۔ اس کے یہ معنی ہیں کہ اگر کوئی طالب علم ۶ سال کی عمر میں تعلیم شروع کرے اور جماعت اول سے

بی اے تک برابر امتحان میں پاس ہوتا جائے تب بیس سال کی عمر میں بی اے کرے گا۔ اس کے بعد مقابلہ میں امتحانات اور دیگر اعلیٰ امتحانات میں شریک ہو سکے گا لیکن یہ بہت مشکل ہے کہ ایک معمولی دماغ کا طالب علم جماعت اول سے بی اے تک کسی امتحان میں فیل نہ ہو، لہذا اسی فیصدی طلبہ ۲۲ تا ۲۳ برس کی عمر میں بی اے کر سکیں گے۔ اس لئے میری رائے میں یونیورسٹی کے امتحانات میں بذریعہ مدارج کے امتحان پاس کرنے کا طریقہ اختیار کیا جائے جس کو ہندوستانی یونیورسٹیوں میں (Compartmental) امتحان کہتے ہیں اس کے بموجب اگر کوئی طالب علم صرف ایک مضمون میں فیل ہو اور باقی مضامین میں خاصی تعداد سے پاس ہو جائے تو آئندہ اس کو صرف اسی ایک مضمون میں امتحان دینا پڑتا ہے۔ اس کے علاوہ ایک فیل شدہ طالب علم کو دوبارہ امتحان میں شرکت کے لئے پورے ایک سال کا انتظار کرانا نہایت ہی صبر آزما ہوتا ہے۔ خاصکر اگر طالب علم کو ایک ہی مضمون میں امتحان پاس کرنا ہے تو ۳ ماہ ۴ ماہ کے بعد اسی مضمون میں اس کا امتحان ہو جانا چاہئے تاکہ مزید تعلیم حاصل کرنے میں وقت کی گنجائش نکل آئے۔

جدید اسکیم میں جو مدارس میں دو عملی نظم رفع کرنے کی سفارش کی گئی ہے اس کو بنظر استحسان دیکھتا ہوں۔ تعلیم صنعت و حرفت اور پیشہ وری کی طرف توجہ قابل ستائش ہے اور امید ہے کہ اس اسکیم پر جلد سے جلد عمل شروع ہو جائے گا۔

نصاب تعلیم متعلقہ مدارس بالغان دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے نصاب میں مذہبی تعلیم کو بھی جگہ دی گئی ہے اور یہ میرے خیال میں سب سے زیادہ اہم اور ضروری ہے۔ جہاں تک میرا علم ہے اس وقت مدارس میں دینیات کی تعلیم خاطر خواہ نہیں ہوتی ہے اور نہ اس کی نگرانی ہی اطمینان بخش ہے حتیٰ کہ جو بچے میٹرک پاس کرتے ہیں اور تقریباً چھ تا سال تک مدارس میں تعلیم حاصل کر چکے ہوتے ہیں کہا جاتا ہے کہ ان میں سے بعض نماز تک صحت کے ساتھ ادا نہیں کر سکتے اور دیگر روزمرہ کے مسائل دینیہ سے واقفیت کا اندازہ اسی سے کیا جا سکتا ہے کہ کیسی ہوتی ہو گی۔

یہ امر قابل ستائش ہے کہ موجودہ ڈائرکٹر صاحب سررشتہ تعلیم کی توجہ سے مدارس کو پہلے

جدید مکانات تعمیر ہو رہے ہیں طلبہ کے دماغی نشو ونما پر ان کے ماحول کا بہت کافی اثر پڑتا ہے۔ اور تعلیم گاہوں کے واسطے روشنی، ہوا دار اور حفظ صحت کے اصول کو مد نظر رکھتے ہوئے مکانات کا ہونا خود تعلیم میں ممد و معاون ہوتا ہے۔

اسکیم جدید کے سلسلہ میں اتنا اور کہنا چاہتا ہوں کہ صدر مہتممان تعلیمات کی تعداد اس خیال سے کم کیگئی تھی کہ نائب ناظم کے دو جدید عہدہ قائم کئے جائیں گے جنکے سپرد علاوہ دفتری کام کے معائنہ کی خدمات بھی ہونگے لیکن صدر مہتممان کی تعداد تو کم ہوگئی اور نائب ناظم کا مسئلہ حافظہ عمل میں نہیں آیا جس کی وجہ سے موجودہ ۴ صدر مہتممان تعلیمات کے حلقہائے گشت اس قدر زیادہ وسیع ہوگئے ہیں کہ وہ کافی نگرانی اور معائنہ نہیں کرسکتے اور چونکہ ابتدائی تعلیم کے مدارس میں روز بروز اضافہ ہو رہا ہے جو قابل اطمینان ہے تو اسکے ساتھ نگرانی اور معائنہ کنندگان کی تعداد میں بھی اضافہ کی ضرورت ہے۔ خاصکر ابتدائی تعلیم کے جدید مدارس بہت زیادہ نگرانی کے محتاج ہوتے ہیں۔ اسی سلسلہ میں یہ بھی قابل توجہ ہے کہ ابتدائی تعلیم کے مدارس میں تو اضافہ ہو رہا ہے لیکن ثانوی مدارس کی تنظیم اور توسیع کی جانب ہنوز کوئی توجہ نہیں کیگئی ظاہر ہے کہ ابتدائی مدارس سے جب زیادہ طلبہ کامیاب ہونگے تو ثانوی مدارس میں طلبہ کی تعداد میں روز افزوں ترقی ہوگی اور اس ترقی و اضافہ تعداد طلبہ کو سنبھالنے کیواسطے ضرورت ہے کہ ثانوی مدارس کی جانب بھی توجہ کیجائے اور ان مدارس میں ضرورت کے اضافہ کی اسکیم پیش نظر رکھی جائے۔

تعلیم دینیات کیطرف سے مدارس میں پہلے ہی سے بے توجہی برتی جاتی ہے مگر پھر بھی امتحانی مضمون ہونیکی وجہ سے اسکی تھوڑی بہت جو کچھ اہمیت باقی تھی وہ اس وجہ سے اب باقی نہیں رہی ہے کہ اس مضمون کو غیر امتحانی قرار دیدیا گیا ہے۔ سابق میں سررشتہ امور مذہبی کو اس کا حق حاصل تھا کہ وہ تعلیم دینیات کی حد تک اپنے دورہ کنندہ عہدہ داروں کے ذریعہ سے مدارس سرکاری کا معائنہ کرا سکتے تھے مگر اب یہ حق سررشتہ مذکور سے لے لیا گیا ہے اس قسم کی بیرونی نگرانی اگر سررشتہ تعلیمات نامناسب خیال کرتا ہے تو کم از کم ایک یا دو مہتمم محض اس مضمون کی نگرانی اور جانچ کے لئے علحدہ مقرر کئے جانا چاہئیں تاکہ بالکلیہ وہ صرف اسی ایک مضمون سے متعلق رہ کر ضروری ہدایات وغیرہ سے موجودہ کمزوریوں کو دور کرا سکیں صوبہ متحدہ آگرہ و اودھ کی گورنمنٹ نے آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس کی درخواست پر اس صوبہ میں چند اسلامی اسکولوں کے معائنہ کنندہ افسر مقرر کردئے ہیں جو مسلمان طلبہ کی مذہبی تعلیم کی نگرانی کرتے ہیں ممکن ہے کہ علاوہ صوبہ متحدہ آگرہ و اودھ کے برطانوی ہند کے اور صوبوں میں بھی اس قسم کے افسر ہوں! ور جب برطانوی ہند نے مسلمان طلبا کی مذہبی تعلیم کی خاص نگرانی کی ضرورت کو محسوس کر لیا ہے تو ممالک محروسہ سرکار عالی میں اس پر عملدرآمد ہونیکی کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی

اِس وقت لامذہبی اور مادہ پرستی دُنیا پر چھائی ہوئی ہے ۔ نازیت، فسطائیت اور بالشویزم یہ سب دَہریت کے مختلف شعبے ہیں ۔ عام طور سے یورپ میں لوگوں کا یہ خیال ہے کہ مذہب صرف جہلا کے دِل خوش کرنیکی تدبیر کا نام ہے اور سائنیس کی ترقی کے ساتھ مذہب کا ہیولیٰ قائم نہیں رَہ سکتا۔ دُنیا نے خدا کو بُھلا دیا ہے اِسی لئے خدا نے بھی اہل دنیا کو بُھلا دیا نسوا اللّٰہ فانساھم۔ اِسی کا یہ نتیجہ ہے کہ آج تمام عالم میں خون کا سیلاب پھیلا ہوا ہے ۔ بلا اِمتیاز عمر اور صنف کے اِنسانوں کا خون نہایت بیدردی اور بیرحمی کے ساتھ بہایا جا رہا ہے ۔ اور جن سائنیس کے کرشموں پر اہلِ مغرب ناز کرتے تھے وہی آج ان کے واسطے پیام اجل ثابت ہو رہے ہیں ۔ اور چونکہ ہندوستان پر بھی مغربی تہذیب کا اثر چھا گیا ہے اِس لئے اِس مذہب آموز ملک اور دیوتاؤں و رشیوں کی زمین پر بھی لامذہبیت اور دَہریت کی گھٹائیں چھا گئی ہیں۔

ہندو اور مسلمان دونوں جبتک اپنے اپنے مذہب کے پابند تھے تو ان کے آپسمیں نہ وہ جھگڑے اور فساد تھے جو آج پیدا ہو گئے ہیں اور نہ مذہب کے نام سے آج جو فتنہ و فساد برپا ہوتا ہے نہ وہ ہوتا تھا ۔ یہ سب زیادہ تر لامذہبی کا نتیجہ ہے ۔ میرا ہرگز یہ مطلب نہیں ہے کہ کسی ایک مذہب کے طالبعلم کو دوسرے مذہب کی تعلیم دیجائے ۔ بلکہ ہر مذہب کے بچوں کو انہیں کی مذہبی تعلیم دینا چاہیئے علاوہ خاص مذہبی تعلیم کے طلبہ کو اَخلاق، تواضع، رواداریٔ باہمی ہمدردی، رحم اور حق پرستی کے ایسے اخلاقی اُصول پڑھائے جائیں جو تمام مذاہب میں مشترک ہیں۔

سررشتہ تعلیم ممالک محروسہ کو ایک خاص اَمر کی طرف اور متوجہ کرانا چاہتا ہوں ۔ وہ یہ کہ تعلیم نسوان مسلمانوں میں ابتک بہت ہی ابتدائی مدارج میں ہے اور مسلمانوں کے پُرانے خاندانوں میں لڑکیوں کو مدارس بھیجنے میں بہت زیادہ پس و پیش کیا جاتا ہے ۔ مجھے مسرت ہے کہ حیدرآباد میں مسلمانوں نے تعلیم نسوان میں برطانوی ہند سے زیادہ ترقی کی ہے ۔ اور غالبًا یہ اسی کا نتیجہ ہے کہ جو حکومت سرکارعالی نے طالبات کے پَردہ اور نگرانی کے متعلق

خاص اہتمام کیا ہے۔ لیکن اسی سلسلے میں ایک اور امر خاص طور پر قابل توجہ ہے وہ یہ کہ خدا کے فضل سے اس وقت اگرچہ ممالک محروسہ میں مسلمان معلّمات کی قلت نہیں ہے اور چونکہ علی العموم مسلمان اس امر کے خواہشمند ہیں کہ ان کی لڑکیوں کی تعلیم مسلم معلّمات ہی کے ذریعہ ہونا چاہیئے لہذا تقرر معلّمات کا موجودہ طریقہ قابل اصلاح معلوم ہوتا ہے۔ ضرورت ہے کہ ایسی مسلم خواتین کا انتخاب جو خواہاں ملازمت سررشتہ تعلیم ہوں یا مسلمان خواتین کا کوئی بورڈ کرے یا کم سے کم وہ انتخاب ناظم صاحب تعلیمات کی موجودگی میں ہوا کرے۔ نیز اضلاع کی مسلم طالبات زیادہ تر جماعت چہارم پاس ہوتی ہیں لیکن اب بورڈ یعنی جماعت ہفتم کا امتحان مسدود کردیا گیا ہے اور دوسرے اضلاع میں خال خال مقامات چھوڑکر مدارس وسطانیہ کا کوئی انتظام نہیں ہے۔ اس کا نتیجہ یہ ہے کہ خواندہ مسلم طالبات سررشتہ تعلیم کو مشکل سے دستیاب ہوتی ہیں پس اسی دشواری کو فوری رفع کرنے کے لئے فوری توجہ کی ضرورت ہے چاہیئے کہ اضلاع میں نسوانی مدارس وسطانیہ قائم کرکے صرف طالبات کی حد تک بورڈ کا انتخاب دوبارہ جاری کیا جائے۔

ممالک محروسہ کے باشندوں کے ساتھ اعلیحضرت سلطان العلوم آصف جاہ سابع نے اردو کو ذریعہ تعلیم قرار دیکر جو احسان کیا ہے اس کو اہل دکن تا قیامت فراموش نہیں کرسکتے۔ ہندوستان میں تعلیم کا سب سے بڑا نقص یہی ہے کہ ہم کو ایک اجنبی زبان میں تعلیم حاصل کرنا پڑتی ہے اور طالب علموں کا بہت سا وقت غیر زبان کے الفاظ، ان کے صحیح تلفظ، انکی ہجے اور ان کی صرف و نحو کے سیکھنے میں صرف ہو جاتا ہے جسکی وجہ سے بچوں کے کمزور دماغ پر اتنا بار پڑتا ہے کہ وہ اعلیٰ علوم کے حاصل کرنے میں اسکے بار گراں کو برداشت کرنے سے قاصر رہتے ہیں۔ اگرچہ میں زبان انگریزی کا بہت بڑا مداح ہوں اور میرا خیال ہے کہ کوئی دوسری زبان سوائے انگریزی کے ایسی نہیں ہے جو ایسی خوبی کے ساتھ خوبصورت، چکنے اور چرپرے الفاظ پیدا کرسکتی ہو۔ اور چونکہ اس زمانہ میں دنیا کے ایک بہت بڑے حصہ پر انگریزی بولی اور

پڑھی جاتی ہے اس لئے ہمارے نوجوانوں کے لئے انگریزی میں بھی مہارت حاصل کرنا لابدی ہے اور میں اس قدر احسان فراموش نہیں ہوں کہ ان فوائد کو نظرانداز کردوں جو ہمارے نوجوانوں نے انگریزی تعلیم کے ذریعہ سے گذشتہ ایکصدی کے اندر حاصل کئے ہیں۔ مگر باوجود اس کے میں یہ سمجھتا ہوں کہ غیر زبان میں علوم و فنون کو صحیح طور پر ذہن نشین کرنا تقریباً غیر ممکن ہے اور حضرت سلطان العلوم کے سایۂ عاطفت میں اردو جس قدر تیزی کے ساتھ علمی خزانوں سے معمور ہو رہی ہے اس کے بعد یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اردو علوم و فنون کی اعلیٰ تعلیم کے لئے ذریعہ نہیں بن سکتی۔ حیدرآباد میں اردو کو ذریعہ تعلیم قرار دئے ابھی بہت تھوڑا عرصہ گذرا ہے لیکن اسی عرصہ میں سائنس، فلسفہ، طبعیات، اور دیگر علوم کے جو بیش بہا اور نادر الوجود جواہر اردو کے خزانے میں داخل ہوئے ہیں اور روز افزوں ترقی کے ساتھ داخل ہو رہے ہیں وہ ہرگز آج مہیا نہ ہوتے اگر اردو یہاں ذریعہ تعلیم نہ بنائی گئی ہوتی۔

ایک اور نہایت پیچیدہ مسئلہ جو اس وقت پیش نظر ہے وہ طلبہ کے سیاسیات میں حصہ لینے کا ہے۔ اس پر ہرگز کوئی اعتراض نہیں ہے کہ کالج کلاسوں کے طلبہ زمانہ حاضر کی سیاسیات کا مطالعہ کریں اور اس میں علمی دلچسپی کا اظہار کریں۔ سیاسیات کا علوم میں نہایت ممتاز درجہ ہے اور اس سے بیگانگی اور اسکی طرف سے بے ذوقی تعلیم کو نامکمل اور ادھورا چھوڑ دیتی ہے لیکن سیاسیات میں عملی حصہ لینا طلبہ کیواسطے کسی حالت میں مفید اور کارآمد نہیں ہو سکتا۔ آپ ایک انجنیری کے طالبعلم کے سپرد اپنے مکان کی تعمیر کرنے پر آمادہ نہیں ہونگے۔ ایک قانون کے طالبعلم کے سپرد اپنے اہم مقدمات کی پیروی کرانا گوارا نہیں کرینگے۔ آپ ایک طب یا ڈاکٹری کے طالبعلم سے اپنے معمولی مرض کا علاج نہیں کرائیں گے تو بتائے کہ سیاسیات میں جو نہایت پیچیدہ اور دشوار مسائل پر مشتمل ہے کس طرح طلبہ کا عملی حصہ لینا روا رکھا جا سکتا ہے۔ حال ہی میں اعلیحضرت حکیم السیاست خسرو دکن خلد اللہ ملکہٗ نے طلبائے عثمانیہ یونیورسٹی کو جو اپنے پُراز حکمت مشورہ سے سرفراز فرمایا ہے، وہ آب زر سے لکھنے کے قابل ہے۔ اور طلبہ کیواسطے اس پر عملدرآمد کرنے سے

بہتر کوئی اور مسلک نہیں ہو سکتا۔ اعلیحضرت کے فرمان مبارک کا ترجمہ اساتذہ اور طلبہ کی ہدایت کیواسطے ذیل میں درج کرنیکی عزت و شرف حاصل کرتا ہوں۔

# ترجمہ

ہمارے خیال میں اُن کے (طلبہ کے) واسطے دورانِ حصول تعلیم میں ملک کے اُمور سیاسی (پالیٹکس) میں حصہ لینا مفید نہ ہوگا کہ اس کے جو نتائج اِس قسم کے معاملات میں پیدا ہوتے ہیں خواہ ملک کے اندر رہوں یا بیرون ملک ہوں وہ انکی نظروں سے پوشیدہ نہیں ہیں بلکہ تمام عالم پر ظاہر ہیں۔ اِن حالات پر نظر کر کے طلبہ پر لازم ہے کہ کسی امر کو اختیار کرنے سے پیشتر اس کے مالۂ اور ماعلیہ پر گہری نظر ڈالیں تاکہ اُنہیں غلط پیش قدمی کرنے کی پشیمانی دامنگیر نہ ہو۔ ہاں یہ ممکن ہے کہ بعد حصول تعلیم اگر یہ اپنے کو قابل اور اہل ثابت کریں تو اُمور متذکرۂ صدر میں شرکت کریں لیکن وہ بھی سلامت رَوی اور احتیاط کے ساتھ نیز فراست اور دانشمندی کے ساتھ، کہ یہ تمام عقلا اور مُدبرین کا شیوہ ہے تو اس میں کچھ مضائقہ نہ ہوگا بشرطیکہ ہر شئے حدود معینہ کے اندر رہوا ور نیز بعد پورے غور و خوض کے اِختیار کیجائے کہ اس کوچۂ خار دار میں راستہ چلنا آسان نہیں ہے بلکہ بہت دشوار ہے نیز یہ بھی جاننا چاہیئے کہ بغیر موسم بہار کے آئے ہوئے بادِ صبا چمن میں نہیں چلتی اور مختلف قسم کے پھول تبدیل لباس نہیں کرتے تا وقتیکہ حظ باغ میں تمام ضروری سامان خوبی کے ساتھ مہیا نہ ہو جائے۔ ورنہ کوئی شخص خوبصورت منظر دیکھنے کا خواہشمند نہ ہوگا اور یہ تمام اسباب فیضان قدرت سے پیدا ہوتے ہیں تاکہ چمن کی آبیاری اور شادابی گم نہ ہو جائے بلکہ اپنی جگہ پر مضبوطی سے باقی رہے۔

آج ہم ایک ایسے وقت پر جمع ہو رہے ہیں جو ہمارے ملک اور دنیا کے لئے عظیم ترین خطرہ اور طوفان کا وقت ہے۔ دنیا کی حالت اِسوقت بہت ہی نازک اور تشویش انگیز ہے تخت اور تاج ٹوٹنے والے تاروں کی طرح گر رہے ہیں۔ بنی نوع انسان سب سے بڑے خطرہ کی حالت میں ہے۔ وہ ممالک جو صدیوں سے اپنی آزادی پر فخر کرتے تھے آج بیرحمانہ، حیوانی قوت کا شکار ہو رہے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ انسانیت پھر بے علمی اور بہیمیت کے اُسی قعرِ ذلّت میں پہونچ جائیگی جس سے صدیوں کی کوشش اور تعلیم و تربیت کے بعد نکلی تھی اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ مغربی تہذیب جس کی چمک دمک نے عالم کی آنکھوں کو خیرہ کر دیا تھا وہ اب خاک میں مل رہی ہے۔ آج دنیا امن و سکون کو ہر گوشہ میں تلاش کر رہی ہے لیکن یہ نعمت دُور دُور نظر نہیں آتی۔ ہر جانب قیامت برپا ہے اِنسانیت خود اپنے آپ سے دست و گریبان ہے، نظامِ کائنات میں ایک ہیجان برپا ہے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میزانِ عمل قائم ہے اور ہم اپنے اعمال کی سزا پا رہے ہیں۔ یہ سب کچھ کیوں؟ اِسلئے کہ ازمنہ وسطیٰ کے ذہنی خلفشار کے بعد سوچنے والوں نے صفائی کے ساتھ ریاستی اور مذہبی مناقشات کے مضمر نتائج پر نہیں سوچا، اور ریاستوں نے جو مغربی طرز کے جمہوری اُصول پر قائم ہوئیں اگر کھُلم کھُلا خدا کا انکار نہیں کیا تو اقرار بھی نہیں کیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ریاست اِنتظامی اور قانونی ادارہ ہو کر رہگئی اور اخلاقی اِحتساب اُس کے دائرہ عمل سے خارج ہو گیا۔ سرمایہ دار اور مزدور کی آویزش شروع ہو گئی۔ قومیت کا تعصب بڑھکر قومی اِقتصادیات کیطرف لایا۔ اندرونی سرمایہ داری اُبھری اور نو آبادیات کیطرف بڑھی۔ مغربی یورپ کے مختلف ممالک باہم رقیب ہو گئے جس کا نتیجہ یہ عالمگیر اور خونخوار جنگ ہے۔ اہلِ ہند اِس بات کو سب سے بہتر سمجھتے ہیں کہ سیاسی اقتدار کو کھو بیٹھنے سے کیا نتائج پیدا ہوتے ہیں۔ حُبِّ جاہ اور خواہش حصولِ اِقتدارِ اعلیٰ، تمدن اور معاشرت کے تمام اُصول کو توڑ رہی ہے جنگ اب ہمارے دروازہ پر پہونچ چکی ہے اور خدا نہ کرے کہ اس عالمگیر آگ کی چنگاریاں ہمارے قدیم لیکن غیر محفوظ ملک میں گِر کر ہندوستان جنت نشان کو

بھی خاک کا ایک تودہ بنا دیں۔ ہم کو حق کی حمایت کرنا چاہیئے۔ اِس لیئے کہ فتح و نصرت آخر میں حق ہی کے ساتھ ہوتی ہے۔ جاء الحق و زھق الباطل اِن الباطل کان زھوقا۔

خواتین و حضرات! میں ایک بار پھر اپنی ذمہ داریوں کا احساس رکھتے ہوئے اس اعتماد، اس بھروسہ، اور اس رواداری کا تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہون جس کا آپ نے مجھے اِس کانفرنس کا صدر منتخب کر کے مظاہرہ کیا ہے اور میں آپ کے صبر اور سکون کا منت پذیر ہون جس سے آپ نے میرے ہیچمیر خطبہ صدارت کو سنا۔ میں تمام حضار جلسہ کا صدق دل سے خیر مقدم کرتا ہون اور کانفرنس کی کامیابیوں کی دعا کے ساتھ اپنی تقریر کو ختم کرتا ہون۔

شاہ عثمان زندہ باد　　　　دولت آصفیہ پائندہ باد

# روئداد پانچویں سالانہ کانفرنس انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی

بابتہ ۱۳۵۱ف بمقام سٹی کالج

از مولوی سید برہان الدین صاحب مددگار مدرسہ فوقانیہ گوشہ محل

سال حال کانفرنس ہذا کا سالانہ جلسہ زیر صدارت آنریبل سر محمد یعقوب مشیر اصلاحات بمقام سٹی کالج بروز جمعہ وشنبہ بتاریخ ۲ و ۳ رجنوری ۱۹۴۲ء منعقد ہوا۔ اس سال کانفرنس کے انعقاد کا انتظام بمقام اورنگ آباد کیا جانے والا تھا۔ لیکن حالات جنگ کے مدنظر حیدرآباد ہی میں انتظام کیا گیا۔

**نمائش تعلیمی** بہ ضمن کانفرنس نمائش تعلیمی کا انتظام بھی کیا گیا تھا جس کا افتتاح بتاریخ ۳۱ رڈسمبر ۱۹۴۱ء بروز چہارشنبہ (۵) بجے شام بمقام ماڈل پرائمری اسکول صدر عالی قدر نے فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ یہ نمائش، نمائش مصنوعات ملکی ممالک محروسہ سرکار عالی کا پیش خیمہ ہے حکام تعلیمات اور معزز مہمانوں و مندوبین نے نمائش کا معائنہ کرکے اظہار خوشنودی فرمایا۔ مولوی فصیح اللہ حسینی صاحب و مس ڈی۔ وبسٹر صاحبہ نے جس سرگرمی وخوش سلیقگی سے نمایش میں حصہ لیا وہ نہ صرف قابل ستایش۔ بلکہ موجب استحسان ہے۔ اس سلسلے میں مس لینل و مس جلسن وجناب زہرہ بیگم صاحب بھی قابل ذکر ہیں جنھوں نے سابقتی اشیائے نمایش کا تصفیہ کرکے انعامات کا اعلان فرمایا۔

**اجلاس کونسل** کونسل کا اجلاس بتاریخ یکم جنوری ۱۹۴۲ء بروز پنجشنبہ بوقت (۱۰½) ساعت صبح دفتر نظامت تعلیمات میں بصدارت سرپرست انجمن مولوی سید محمد حسین صاحب جعفری ناظم تعلیمات منعقد ہوا جب عمل درآمد رپورٹ اور حسابات انجمن

کی منظوری کے بعد ۱۹۴۲ء کے لئے عہدہ داران و کارکنان انجمن کا انتخاب عمل میں آیا اور پروگرام نیز تحریکات پیش شدنی کی منظوری دی گئی۔

# افتتاحیہ اجلاس

بروز جمعہ بتاریخ ۲ر جنوری ۱۹۴۲ء از (۹) تا (۱۲) ساعت صبح اجلاس افتتاحیہ کی کارروائی کا آغاز ہوا۔

جناب مولوی محمد فیض الدین صاحب ایم۔اے دکنٹب) بارایٹ لا صدر نشین کمیٹی استقبالیہ نے اپنے مبسوط خطبہ میں فرمایا کہ ہمارے ملک کی تاریخ تعلیم میں دور حاضر کا زرین ورق نشاۃ جدید کے نام سے موسوم ہوگا، جو ہمارے ظل اللہ کی بے شمار عنایتوں کا نتیجہ ہے۔ طبقہ مدرسین کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا کہ "اے اساتذہ آپ کی انسان سازی کی شریفانہ جدوجہد پر بھروسہ کرکے قوم و ملک نے اپنے عزیز اولاد کو آپ کے حوالہ کر دیا ہے۔ اس لئے آپ کا دو گونہ فرض ہے کہ اپنے آپ کو نہ صرف حکومت کے آگے ذمہ دار تصور کریں بلکہ رزاق حقیقی کے روبرو بھی جواب وہ تصور فرمائیں"۔

اس کے بعد جناب معتمد صاحب عمومی نے سالانہ رپورٹ سنائی جو اشاعت ہذا میں بجنسہ شائع کی گئی ہے۔

**خطبہ صدارت** صدر والا مرتبت نے اپنے بصیرت افروز و پر از معلومات خطبہ صدارت کے سرنامہ کو آیہ ربانی سے مزین فرمانے کے بعد اپنی شرکت کو موجب مسرت تصور کرتے ہوئے فرمایا کہ کانفرنس ہذا کو تمام ملکی اور قومی اداروں میں خاص اہمیت اور درجہ امتیاز حاصل ہے۔ اس لئے کہ یہی ایک جماعت ہے جو ملک میں مدبرین مصلحین، ماہرین سیاست و رہنمایان ملت پیدا کرتی ہے۔ اس لئے اساتذہ کا اصلی کام بچوں کی تربیت اور ان کے اخلاق کی درستی ہے۔ جس پر قوموں کی فلاح اور بہبود کا دار و مدار ہے۔ مدرسین کی تنخواہوں کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا کہ ان کے فرائض اور ذمہ داریوں پر نظر کرتے ان کی تنخواہیں کم ہیں اور وہ پراگندہ روزی پراگندہ خاطر کا مصداق ہیں۔ گھر اور مدرسہ کے اتحاد عمل پر زور دیتے ہوئے

اساتذہ کے فرائض کے سلسلہ میں فرمایا کہ ڈسپلن یعنی ضبط کا مسئلہ سب سے زیادہ اہم ہے۔ آزادی کے آڑ میں طلبہ کی بے راہ روی افسوس ناک ہے۔ مدرسین کا فریضہ ہے کہ وہ جدید طریقوں کو کام میں لاکر اس سے عہدہ برآ ہوں۔ اس کے دو طریقے ہیں۔ (۱) تہدید و تنبیہ (۲) ترغیب۔ لیکن اس مسئلہ کا حل بہت کچھ طلبہ اور اساتذہ کے باہمی تعلقات پر منحصر ہے۔ احساس کمتری معاشرے کو گھن کی طرح کھا رہا ہے۔ مدرسین کو چاہیئے کہ طلبہ میں خود اعتمادی اور خودداری پیدا کریں اولیاء اور مدرسین کو چاہیئے کہ تخریبی میلانات کی بیخ کنی میں لگ جائیں اور ان کے تعمیری رجحانات کو ترقی دیں پھر صاحب ممدوح نے فرمان خداوندی کی جانب جس میں طلبہ کو سیاسی تحریکات سے باز رہنے کی ہدایت فرمائی گئی ہے، مدرسین کو متوجہ کیا طریقہ تعلیم کے بارے میں فرمایا کہ جو طریقہ انگلستان میں مردود ہو چکا ہے وہ آج تک ہندوستان میں رائج ہے۔ اس ریاست ابد مدت میں تعلیم کی جدید تنظیم جس نہج پر ہو رہی ہے اس کی تعریف کی اور نظام تعلیم کی دوعملی دور کرنے کے بارے میں جو کچھ ہو رہا ہے اس پر اطمینان ظاہر کیا۔ پھر مذہبی تعلیم کی اہمیت واضح کرتے ہوئے ناظر دینیات کے انتظام پر زور دیا نیز تعلیم نسواں کے ضمن میں مزید مدارس کے قیام اور معلمات کی فراہمی کے مسئلہ کو خاص اہمیت دیتے ہوئے کہا کہ اس بارے میں موثر تدابیر اختیار کرنے کی ضرورت ہے۔ غرض کہ ممدوح الشان کا بصیرت افروز خطبہ جو بجنسہٖ اشاعت ہذا میں شائع کیا جاتا ہے ہمیں یقین ہے کہ مدرسین کے لئے مشعل ہدایت کا کام دے گا۔ اس خطبہ کے بعد مسٹر ایف۔ ویبر بی۔ پی۔ ای۔ پرنسپل فزیکل کالج نے ایک پر از معلومات تقریر "مدارس میں سماجی اصول صحت کی تعلیم" کے عنوان پر کرتے ہوئے کہا کہ انسانی زندگی کی بنیاد زیر بحث مسئلہ پر ہے۔ لہٰذا مدرسین کا اہم فریضہ ہے کہ وہ ضبط نفس کے معاملہ میں اپنے شاگردوں کی رہبری کریں۔ صاحب موصوف نے (۷) نقاط غور و خوض کیلئے پیش کئے۔ اس تقریر کے بعد حسب ذیل تحریک پیش ہوئی۔

(۱) انڈر گراجویٹ اساتذہ صاحبان کی ٹریننگ کیلئے ایک سال کے عوض دو سالہ نصاب رکھا جائے۔

فاضل محرک مولوی ملک سردار علی صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی لکچرار ٹریننگ کالج بلدہ

نے دیگر ممالک کے ٹیچرز ٹرننگ اور ٹکنکل اداروں کا تذکرہ فرماتے ہوئے، ٹرننگ کی اہمیت کے مدنظر ارشاد فرمایا کہ ایک سالہ قلیل مدت میں خاطرخواہ طریقہ پر اصول ٹرننگ کی تعلیم نہیں ہو سکتی ہے۔

مولوی خواجہ یوسف الدین صاحب ایم۔ اے لکچرار ٹرننگ کالج بلدہ نے تحریک معرّصدر کی موثر پیرایہ میں تائید فرمائی۔

مولوی محمد سلطان صاحب منشی فاضل مددگار مدرسہ فوقانیہ نام پلی نے اس تحریک کے خلاف تقریر کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ مالی مشکلات کا لحاظ کرتے مدرسین کے لئے دو سالہ مدت تکلیف دہ ہے۔ علاوہ ازیں فنی اعتبار سے بھی یہ مدت کچھ زیادہ سودمند نہیں۔ کیونکہ ٹرننگ کے اصول سیکھنے کے بعد اساتذہ صاحبان کو قابل و تجربہ کار صدر مدرسین اور معائنہ کنندہ افسران تعلیمات کے تحت ایک مدت تک کارگزار رہنے کا موقع ملتا ہے۔ جس کی وجہ سے معلومات میں اضافہ ہوجاتا ہے۔

مسٹر بی۔ وی۔ سبا راؤ نے اعتراض فرمایا کہ دو سالہ مدت غیر ضروری معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ مدراس یونیورسٹی میں تقریباً پچاس سال سے ایک سالہ ٹرننگ کا طریقہ رائج ہے۔ محرک کی جوابی تقریر کے بعد رائے لی گئی تو بہ غلبہ آرا تحریک نا منظور ہوئی۔

"ہندوستان میں تعلیم کے جدید رجحانات" کے عنوان پر جناب مولوی خواجہ یوسف الدین صاحب ایم۔ اے۔ نے نہایت مدلل تقریر فرماتے ہوئے واردھا اسکیم و نیز ہندوستان کے تعلیمی رجحانات و تحریکات پر تبصرہ فرماتے ہوئے ممالک محروسہ سرکارعالی کی تنظیم جدید سے مقابلہ کیا اور آخرالذکر کو ترجیح دی۔ نیز جامعہ عثمانیہ کو جو اپنی نوعیت کی واحد یونیورسٹی سراہتے ہوئے کہا کہ وہ اپنی آپ نظیر ہے۔ طلبائے یونیورسٹی کے لئے۔ یو۔ ٹی۔ سی۔ کی تعلیم نہایت ضروری ہے۔ اس کے ماسوا طلبہ اور طالبات کے نصاب تعلیم میں امتیاز کرتے ہوئے زور دیا کہ دونوں نصاب علحدہ علحدہ ہونے چاہئیں۔

## اجلاس دوم

**رپورٹ تحتانی تعلیم** اس اجلاس میں بیک وقت دو ذیلی کمیٹی کے جلسے منعقد ہوئے۔

پہلا جلسہ جو معلّمات کے لئے مختص تھا، بمقام مدرسہ وسطانیہ حسینی محلہ "تعلیم نسواں" پر منعقد ہوا۔ دوسرا "تحتانی تعلیم" پر بصدارت مولوی شیخ ابوالحسن صاحب بی۔ اے۔ ایل ٹی صدر مہتمم تعلیمات ورنگل سٹی کالج میں منعقد ہوا۔ مولوی عبدالجبار صاحب بی۔ اے۔ بی ٹی۔ شریک معتمد نے رپورٹ مذکور سناتے ہوئے قواعد وضوابط قیام دیہی مجلس تعلیمی کو پیش فرمایا۔ ازاں بعد مولوی ذوالفقار علی خاں صاحب مہتمم نے اعتراض فرمایا کہ رپورٹ مذکور میں فرائض کمیٹی کے متعلق جو ذکر کیا گیا ہے وہ ممکن ہے کہ کامیاب نہ ہو۔ کیونکہ (۱۰۰۰) آبادی والے مواضعات میں بعض مقامات پر صرف ایک یا دو مدرسین مامور رہتے ہیں۔ ایسی صورت میں (۶) گھنٹے کام کرنے کے بعد مدرسین پھر ان فرائض کو انجام دینے کے قابل نہیں رہ سکتے۔ اس لئے جن مقامات پر ایسے مدارس موجود ہوں جہاں (۴) یا (۶) مدرسین مامور ہیں وہاں ان قواعدو فرائض کو نافذ کیا جا سکتا ہے۔

جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم۔ اے۔ (کنٹب) اسپیشل انسپکٹنگ افسر نے تیاری رپورٹ پر مبارک باد دیتے ہوئے فرمایا کہ ریاست حیدرآباد میں جس طریقہ پر کام ہو رہا ہے وہ برطانوی ہند کے مقابلہ میں بہتر ہے۔ مدارس دیہی کو جن مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے اس کا تذکرہ فرمانے کے بعد ارشاد فرمایا کہ فرمان واجب الاذعان میں کسی حد تک اس کمیٹی کے فرائض کی صراحت کی گئی ہے۔ اسکیم کے متعلق جو احکام وصول ہوئے ہیں ان میں مقامی کمیٹیوں کی صراحت مکمل غور و خوض کے بغیر نہیں کی جا سکتی تھی۔ بعض اضلاع سے اس بارے میں آراء وصول ہوئی ہیں۔ بریں ہمہ اس اہم مسئلہ میں زیادہ سے زیادہ حضرات کی رائے درکار ہے۔ رپورٹ نہایت مفید ہے۔ مولوی ذوالفقار علی خاں صاحب کا اعتراض بھی قابل غور ہے۔ رپورٹ میں بجائے معلّم کے معلّمہ کی جو سفارش کی گئی ہے وہ نہایت کارآمد ہے۔ چنانچہ ممالک متحدہ میں یہی طریقہ جاری ہے۔ مگر ہمارے ملک میں ابھی معلّمات کی بہتات نہیں ہے اس لئے حسب اجازت ضابطہ تعلیمات چھوٹی لڑکیوں کو شریک مدرسہ کیا جا سکتا ہے۔ ٹراونکور، میسور بڑودہ میں اصول کفایت شعاری کو پیش نظر رکھا گیا ہے۔ اس لئے فی صد تعداد تعلیمی کی زیادتی کے باوجود مصارف تعلیمی نسبتاً کم ہیں۔ کمیٹی نے طالبات کا لحاظ کرتے ہوئے نصاب تعلیمی کی جو

سفارش کی ہے، اس میں نقائص کی وضاحت نہیں کی گئی ہے۔ یہ واقعہ ہے کہ ہمارے یہاں نصاب تعلیمی میں اس قدر کی ضرور پائی جاتی ہے کہ اردو کتب تعلیمی میں جہاں ذکور کے لئے مردوں کے کارناموں کا ذکر کیا گیا ہے، وہاں اناث کے لئے مشہور خواتین کا تذکرہ بھی لازمی ہے۔ اسی طرح سوالات ریاضی وغیرہ میں ان کی دلچسپی کا لحاظ کرکے سوالات مرتب کئے جائیں۔

قواعد وضوابط میں مقامی کمیٹی کے فرائض میں فراہمی آلات تعلیمی وگیمس وفرش وغیرہ کا جو تذکرہ کیا گیا ہے وہ سیاسی حیثیت سے مناسب نہیں ہے۔ چونکہ لوکل فنڈ کی (۳) پائی کی آمدنی سے از روئے اسکیم عمارت وفرش وآلات تعلیمی وغیرہ کا انتظام کیا جا رہا ہے، اس لئے مہتممہ صاحبہ مدارس نسواں نے فرش وفرنیچر وآلات تعلیمی کے متعلق ایک حد تک انتظام فرمالیا ہے۔ چنانچہ بہ حین معائنہ اس بارے میں مجھ کو بڑی مسرت ہوئی۔ بدین وجہ آلات تعلیمی وغیرہ کے عوض لباس وغذا وصحت و تعاون والدین کے متعلق غور فرمایا جائے اور رجسٹر میں ترمیم کی جاتی ہے۔

(۱) رجسٹر ولادت وممات کے عوض رجسٹر تعداد طلبہ وطالبات قابل تعلیم۔

(۲) ایک مدرسی مدرسہ میں بھی کمیٹی قایم کی جائے۔

(۳) رقومات وچندہ کے صرف کرنے کے لئے کمیٹی کی منظوری لازمی ہوگی۔

جناب مولوی احمد حسین خاں صاحب پرنسپل انٹرمیڈیٹ کالج ورنگل نے رقومات چندہ کو صرف کرنے کے متعلق بجائے معتمد کے کمیٹی کی منظوری کو ضروری خیال فرمانے کے بعد قواعد میں اس کی صراحت کو لازمی متصور فرمایا۔ رپورٹ ترمیمات مصرحہ صدر کے ساتھ باتفاق آرا منظور کی گئی۔

**بنیادی ہندوستانی** اس کے بعد جناب مولوی سید فخر الحسن صاحب ملا۔ بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ صدر مدرس مدرسہ فوقانیہ نرمل نے عنوان مذکور پر تقریر فرماتے ہوئے بیسک کا ترجمہ "بنیادی" فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ میرے ایک دوست نے بنیادی کے عوض "بیرنگی" کا لفظ استعمال فرمایا ہے۔ اس کا مفہوم یہ ہے کہ اس میں تلمیحات

اور استعارے وتشبیہوں وغیرہ کو استعمال نہیں کیا گیا ہے۔ اس لئے کہ ابتدائی مدارج کی کتابوں میں اس کو مناسب نہیں سمجھا گیا۔ اس واسطے یہ زبان سیدھی سادی ہے۔ ٹائمس آف انڈیا کے مطبع میں جہاں یہ کتابیں طبع ہو رہی ہیں سر عبدالقادر نے بھی اس کو بطور خاص پسند فرمایا ہے۔ بیسک ہندوستانی کن اصولوں پر مبنی ہے اس کا تصور بہت قدیم ہے۔ چنانچہ شاہ نامہ میں الفاظ کو بہت گھٹا کر لکھا گیا ہے۔ انگلستان میں انگریزی الفاظ میں اس قدر تخفیف کی گئی ہے کہ بیسک کے الفاظ (۸۵۰) تک محدود ہو گئے۔ بیسک ہندوستانی کے الفاظ تقریباً (۹۰۰) ہیں۔ اگر مترادفات کو شامل کر لیا جائے تو (۱۰۰۰) ہو جاتے ہیں۔ اس کی حسب ذیل خصوصیات ہیں۔

(۱) تصاویر سے مطلب واضح کیا گیا ہے۔ (۲) استعارے اور تشبیہوں کو نہیں لایا گیا۔ (۳) استعمال قواعد کی چنداں ضرورت نہیں۔ (۴) بیسک رسم خط (اگر خوبصورتی کو پیش نظر رکھا جائے تو) آسان اور تاجرانہ حیثیت سے مفید ہے۔ اس میں جوڑ توڑ کم ہیں۔ (۵) (۵۰،۰۰۰) الفاظ لغات اردو کی تحلیل کر کے (۵) ہزار الفاظ کو استعمال کیا گیا ہے۔

تقریباً (۵۳) مدارس میں بیسک ہندوستانی کی تعلیم کو رائج کیا گیا ہے اور فوجی بڑے شوق سے پڑھ کر اس میں خط وکتابت کر رہے ہیں۔ اس سے بہت ساری توقعات وابستہ ہیں۔ جنہوں نے اس سنگلاخ زمین میں قدم رکھا ہے وہ قابل مبارک باد ہیں۔

**ذیلی کمیٹی تعلیم اناث** تعلیم اناث کا جلسہ مدرسہ وسطانیہ حسینی محلہ نسواں سرکار عالی میں بصدارت مسز جبار صاحبہ صدر فوقانیہ نسواں بلدہ منعقد ہوا۔ اولاً جیلانی بیگم صاحبہ ناظرہ دینیات مدارس نسواں نے مدارس تحتانیہ شاہی و مدارس نسواں تحتانیہ امدادی کا تقابل فرماتے ہوئے مدارس شاہی کی تعلیمی وانتظامی حالات پر تبصرہ اور اظہار خیال فرمایا کہ ان کے انتظامات بفضلہ اطمینان بخش ہیں۔ مدارس امدادی میں مجھے جن مشکلات کا احساس ہوا ان میں سے چند یہ ہیں (۱) عدم پابندی وقت (۲) عدم تکمیل نصاب (۳) آلات تعلیمی کی کمی (۴) ناموزوں مکانات (۵) معلمات کی کمی۔

ثانیاً مس کرک پیٹرک، سپرنٹنڈنٹ مدرسہ تعلیم المعلمات بلدہ نے اپنی دلچسپ و موثر تقریر میں حسب ذیل امور پر بلحاظ اہمیت اظہار خیال فرمایا۔

(۱) پیشہ مدرسی کی اہمیت کا لحاظ کرتے اس کو کسب معاش کا ذریعہ نہ سمجھا جائے (۲) معلماۃ کا طبقہ جدید تعلیمی ترقیات سے باخبر رہے۔ (۳) اشارات تعلیمی باحتیاط تیار رکئے جائیں۔ (۴) ہفتہ میں دو مرتبہ یکشنبہ و جمعہ کو تعطیل دی جائے اور موسمی تعطیلات میں بھی اضافہ کیا جائے۔ (۵) مالی مشکلات کارگزاری میں سدراہ ہیں۔ الونس رخصت وغیرہ بعجلت ارسال فرمایا جائے (۶) معلماۃ کے گریڈ گھٹائے نہ جائیں۔

آخری تین امور پر سرگرمی کے ساتھ مباحثہ ہوا تمام سفارشات کو باتفاق آرا منظور کیا گیا۔

# اجلاس سوم

اجلاس ہذا کی ایک خصوصیت یہ رہی کہ بصدارت مفکر تعلیم فضیلت مآب عالیجناب نواب مہدی یار جنگ بہادر صدر المہام تعلیمات، تعلیم بالغان کے انعامی مضامین کے متعلق ایک خصوصی اجلاس مقرر کیا گیا۔ مولوی زاہد حسین صاحب نے اپنا ایک انعامی مقالہ جو تعلیم بالغان سے متعلق ہے پڑھ کر سنایا۔ جو اصول تعلیم کو پیش نظر رکھ کر لکھا گیا تھا۔ اس کو انعام اول ملا۔ مولوی محبوب خاں صاحب نے اپنا دوسرا مقالہ جو اسی مضمون سے متعلق ہے پڑھ کر سنایا۔ اس کو دوسرا انعام مرحمت فرمایا گیا۔ یہ مضمون گہرے اور وسیع مطالعہ کی بنا پر پسند کیا گیا تھا۔

مولوی محمد سلطان صاحب نے اپنے تجارب کی بنا پر ارشاد فرمایا کہ اس بارے میں قابلیت کی ضرورت نہیں۔ بلکہ جذبہ تعلیم و ایثار کی ضرورت ہے ۔ نیز انجمن تعلیم بالغان ہند کی طرح ہمارے ملک میں بھی قیام انجمن اور تنظیم نصاب کی ضرورت ہے ۔

مولوی شیخ ابو الحسن صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ صدر مہتمم تعلیمات ورنگل نے تنظیم دیہی کے سلسلہ میں تعلیم بالغان کے افتتاح کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ ہم کو ترغیب و تحریص کی چنداں ضرورت نہیں ہے۔ صرف مدرسین کی ضرورت ہے۔ کیونکہ تقریباً سوا سو مواضعات میں کام شروع کر دیا گیا ہے۔ ادارۂ ادبیات کے علاوہ جامعہ ملیہ دہلی کی جانب سے (۵۰) رسالوں کی اشاعت عمل میں آئی ہے جو نہایت مفید ہیں ۔ ورنگل کے (۳۰) مدارس ذکور میں تلنگی کی تعلیم دی جا رہی ہے ۔

مسٹر قریشی مددگار سٹی کالج نے ارشاد فرمایا کہ تعلیم بالغان کے سلسلہ میں کارخانوں اور گرنیوں کو مرکز بنایا جائے اور غیر تعلیم یافتہ مزدوروں کو مینجر کارخانہ کی مدد سے تعلیم یافتہ بنایا جائے۔

اس کے بعد نواب میر احمد علی خاں صاحب نے یہ تحریک پیش کی کہ "تحریک تعلیم بالغان کے لئے بہت ضروری ہے کہ قبل از قبل مقامی زبانوں میں خاص طور پر لٹریچر تیار کیا جائے۔" اس کی تائید مولوی عبد العزیز صاحب نے ان الفاظ میں فرمائی کہ درسی کتب کے علاوہ ایسی کتب فراہم کی جائیں جو کار آمد اور مفید ہوں۔

صدر والا مرتبت نے اعلان فرمایا کہ تحریک ہذا باتفاق آرا منظور کی گئی۔

رپورٹ نرسری مدارس

ایک ذیلی جلسہ بعنوان نرسری مدارس بصدارت جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم۔اے (کنٹب) منعقد ہوا۔

صدر عالی قدر نے رپورٹ سے قبل نرسری مدارس کے متعلق چند مفید معلومات کا اظہار فرمایا۔ مس و بلسٹر صدر طبقہ ابتدائیہ سنیٹ جارجز گرلس اسکول و معتمد ذیلی کمیٹی نے بلدہ حیدرآباد میں پہلا نرسری اسکول قایم فرمایا ہے اور اس مفصل اور مفید رپورٹ کو ترتیب دیا ہے جو نرسری مدارس سے متعلق ہے۔

انگلستان میں کئی نرسری مدارس قایم ہیں جن میں مختلف حضرات نے حصہ لیا ہے ان مدارس میں (۵) سال سے کم عمر بچوں کی نفسیات اور ان کے ذہنی وجسمانی حالات کے متعلق غور وخوض کرکے ان کے لئے کھلی جگہ، کھلی ہوا اور رہائشی مکانات نیز صحت جسمانی اور تجسس وتخیل کی نشو ونما کے علاوہ مل جل کر کام کرنے کا انتظام کیا گیا ہے۔ ہندوستان تو کجا انگلستان میں بھی ان امور کی اصلاح کے لئے متعدد کمیٹیاں قایم کی گئیں تو ہزاروں بچے ایسے پائے گئے کہ ان کے لئے خاطرخواہ انتظام موجود نہ تھا۔ چنانچہ ۱۹۱۱ء کے بعد سے ایسے مدارس قایم کئے گئے۔ سنہ ۱۹۲۷ء میں جب کہ مجھے مس راشل کے نرسری مدرسہ کے معائنہ کا موقع ملا، تو مجھے اس مدرسہ کی خصوصیات وحالات دیکھ کر تعجب ہوا۔ یہ مدرسہ ان بچوں کے لئے قایم کیا گیا ہے جن کے ماں باپ دن میں گھر پر موجود نہیں رہتے ہیں۔ ان کے بچوں کی تربیت کھیل کے ذریعہ کی جاتی ہے۔ باغبانی کے علاوہ ان کے طعام کا ایسا انتظام کیا گیا ہے

کہ طلبہ ایک دوسری کی مدد کرتے ہیں۔

یہ ہماری خوش قسمتی ہے کہ منجانب بلدیہ بچوں کے کھیلنے کے لئے کھلے میدان اور مرکز بہبودی اطفال جابجا قایم کئے گئے ہیں۔ لیکن ان مقامات کی نگرانی کے لئے مزید توجہ درکار ہے۔ ہمارے ملک کی ہونہار و نوجوان لڑکیوں کو جو کسی حد تک تعلیم یافتہ ہیں بغرض ٹریننگ مس ویبسٹر کے نرسری اسکول میں روانہ کیا جائے تو وہ ملک کے کمسن بچوں کی تعلیم و تربیت اور محبت و موانست کے طریقوں سے واقفیت حاصل کرسکتی ہیں۔ واردھا اسکیم میں بھی اس قسم کے مدارس کی نسبت سفارش کی گئی ہے۔ مس راشل کے نرسری اسکول کی رپورٹ کا ضروری و اہم اقتباس بزبان انگریزی سنایا گیا۔ اس کے بعد مس ویبسٹر نے اپنی مرتبہ رپورٹ بزبان انگریزی سنائی پھر مباحثہ کا موقع مرحمت فرمایا۔ مسٹر قریشی مددگار سٹی کالج بلدہ نے بزبان انگریزی تائید فرماتے ہوئے کہا کہ ایسی خواتین کو اس کام کے لئے ترغیب دی جائے جنکی اولاد نہ ہو۔ ایک کرسچین ٹیچر نے پر زور تائید فرمائی کہ ایسے مدارس غربا کے لئے نہایت مفید ہیں۔

مولوی سعادت اللہ خاں صاحب مولوی کامل اول مددگار مدرسہ فوقانیہ دارالعلوم بلدہ نے باظہار مسرت ارشاد فرمایا کہ ہمارے غریب ملک کے لئے ان مدارس کا انتظام نہایت ضروری ہے۔ تجربہ شاہد ہے کہ ہمارے ملک کی غریب مائیں دیہات میں بچوں کو زمین کے ایک حصہ پر محفوظ جگہ بٹھا کر سامنے حفاظت کیلئے ایک سل رکھ دیتی ہیں۔ مسٹر درّانی صدر ماڈل پرائمری اسکول چادرگھاٹ نے بزبان انگریزی فرمایا کہ ماحول سے طلباء متاثر ہوتے ہیں۔ اس لئے ان کی سیرت سازی کے مدنظر تعلیم یافتہ معلمات ایسے مدارس میں مقرر کی جائیں تو مناسب ہے۔

معزز صدرنشین نے ارشاد فرمایا کہ تقاریر سے ظاہر ہے کہ اس بارے میں کسی کو اختلاف نہیں ہے اس لئے رپورٹ کی اہمیت کا لحاظ کرتے سررشتہ غور و خوض کرکے ارباب مقتدر کی توجہ مبذول کرائے گا۔

**جدید تعلیم**

ایک ذیلی جلسہ "جدید تعلیم" کے عنوان سے بصدارت جناب مولوی فیض الدین صاحب ایم۔ اے (کنٹب)، صدر مہتمم تعلیمات بلدہ و اطراف بلدہ و میدک مقرر ہوا۔ ریورنڈ جی۔ سند رم۔ ایم۔ اے۔ پرنسپل میتھوڈسٹ بائز ہائی سکول و معتمد ذیلی جلسہ

نے اپنی مرتبہ رپورٹ سنائی۔ مسٹر قریشی و مسٹر توقیر احمد کی مزید وضاحت اور بحث و مباحثہ کے بعد صدر نشین صاحب نے ارشاد فرمایا کہ صدر مجلس میں اس رپورٹ کو مع ترجمہ پیش کر دیا جائے گا تا کہ ضروری کارروائی ہو سکے۔ اس رپورٹ کی ترتیب میں اولاً مولوی نورالحسن صاحب صدر مدرسہ فوقانیہ دارالشفا و مولوی فیض محمد صاحب بی۔ اے۔ ڈپ۔ ایڈ نے حصہ لیا تھا۔ مولوی نورالحسن صاحب کی منتقلی بہ سررشتہ دیگر کی وجہ اس اہم مقصد کی تکمیل ریورنڈ صاحب موصوف نے فرمائی۔ ریورنڈ صاحب موصوف نے "کھیل کے ذریعہ تعلیم کے طریقوں" کی وضاحت فرماتے ہوئے مختلف نمونہ جات کو پیش فرمایا جن کو طلبا نے دلچسپی و شوق کے ساتھ دوران تعلیم تیار کیا تھا۔ سزائے جسمانی کے متعلق فرمایا کہ اس کو ہرگز اختیار نہ کیا جائے۔ مسٹر قریشی اور مسٹر توقیر احمد نے بھی اس بارے میں روشنی ڈالی۔ صدر محترم نے اختتام پر رپورٹ مذکور کی نسبت مبارک باد دیتے ہوئے ریورنڈ صاحب کا شکریہ ادا فرمایا۔

## اجلاس آخر

کانفرنس کا اختتامی اجلاس بصدارت عالیجناب سر محمد یعقوب صدر کانفرنس منعقد ہوا جس میں حسب ذیل کمیٹیوں کی مرتبہ رپورٹیں باتفاق آرا منظور ہوئیں۔

(۱) تحتانی تعلیم (۲) تعلیم نسواں (۳) رپورٹ تعلیم بالغان (۴) نرسری مدارس (۵) جدید تعلیم۔

اس کے بعد مس وبیسٹر نے زبان انگریزی میں نمائش کمیٹی کی رپورٹ کو پیش فرمایا۔

جناب مولوی عبدالحکیم صاحب ایم ایس سی۔ مددگار مدرسہ فوقانیہ دارالعلوم بلدہ نے بزبان اردو "زہریلی گیس اور جنگ" کے عنوان پر ایک مبسوط موثر اور مفید مقالہ سنایا۔ جسے حاضرین و سامعین نے دلچسپی سے سنا۔

ڈاکٹر ڈی۔ ڈی۔ تنڈارکر صاحب پی ایچ۔ ڈی (لندن) لکچرار ٹیچرز ٹریننگ کالج بلدہ نے "انفرادی اختلافات اور تعلیم میں ان کی اہمیت" پر ایک بصیرت افروز تقریر کی۔

اس کے بعد حسب ذیل تحریکات پیش ہوئیں۔

"یہ کانفرنس سفارش کرتی ہے کہ نان گزیٹیڈ ملازمین سررشتہ تعلیمات کی آل واولاد کی اُجرت تعلیم بلا قید مدرسہ واسکیل مقررہ معاف فرمائی جائے خواہ وہ مدرس کسی مدرسہ میں کارگزار ہو یا وظیفہ یاب ہو چکا ہو"

فاضل محرک جناب مولوی مرغوب الدین صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ مددگار فوقانیہ چادرگھاٹ نے مدرسین کی قلیل تنخواہ وخاندانی ضروریات کا تذکرہ فرماتے ہوئے صدر محترم کے خطبہ صدارت کے مصرع پر اگندہ روزی پراگندہ خاطر کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ مدرس چونکہ تعلیم یافتہ ہوتا ہے اس لئے اپنی اولاد کو بھی اعلیٰ تعلیم یافتہ بنانا چاہتا ہے۔ اس لئے میں جمیع مدرسین کی جانب سے اس تحریک کو پیش کرتا ہوں۔ جناب مولوی مرزا محمود علی بیگ صاحب بی۔ اے۔ ایم۔ ایڈ (لیڈس) مہتمم تعلیمات محبوب نگر نے اس تحریک کی پُر زور الفاظ میں تائید فرمائی۔

مولوی مظفر الدین صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ معظم شاہی نے کہا کہ مدرسین کی آل واولاد میں لڑکے ولڑکیاں دونوں شامل ہیں۔ مگر یہ امر غور طلب ہے کہ فیس تعلیم سے فیس شکرام اور موٹر زیادہ ہوتی ہے۔ اس لئے اس تحریک میں اجرت تعلیم کے بعد لفظ سواری کی ترمیم فرمادی جائے تو مزید سہولت کا باعث ہوجاتا ہے۔ چنانچہ اس ترمیم کے ساتھ یہ تحریک باتفاق آرا منظور ہوئی۔

مولوی عبد الکریم صاحب بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ ناظر ضلع گلبرگہ شریف نے یہ تحریک پیش کی کہ "آل حیدرآباد ٹیچرز کانفرنس مناسب سمجھتی ہے کہ سررشتہ تعلیمات محکمہ مال پر تحریک فرمائے کہ علاقہ کرناٹک کے جملہ مواضعات کے عمال دیہی کے دفاتر کی زبان حکماً کنڑی قرار دے تاکہ مدارس تحتانیہ میں مقامی زبان کی تعلیمی دقتیں ایک حد تک رفع ہوجائیں"۔

صاحب موصوف نے مادری زبان کی اہمیت کو واضح فرماتے ہوئے کہا کہ بعض مقامات کے مدارس میں اولیائے طلبہ بجائے مادری زبان (کنڑی)، کے صرف موڑی کی تعلیم کو اپنے کاروبار کی خاطر ضروری سمجھتے ہیں اور مدرسین کو تعلیم موڑی کے لئے مجبور کیا جاتا ہے۔ اگر ان کی خواہش کی تکمیل نہ کی جائے تو خانگی طور پر مدارس قایم کرکے مقصد برآری

کرلی جاتی ہے۔

مولوی علی بن غالب صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی۔ مددگار انٹرمیڈیٹ کالج گلبرگہ شریف نے ضلع گلبرگہ شریف کی تاریخی اہمیت کا ذکر فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ یہ ضلع کنڑی کا مرکز رہا ہے اور شاہان بہمنیہ نے اس کی جو کچھ سرپرستی کی ہے وہ اظہر من الشمس ہے۔ اس لئے میں تحریک ہذا کی تائید کرتا ہوں۔

یہ تحریک باتفاق آراء منظور ہوئی۔

جناب مولوی شیخ ابوالحسن صاحب بی۔اے۔یل۔ٹی۔صدر مہتمم تعلیمات ورنگل نے باشندگان اضلاع کی پریشاں حالی وقحط سالی کا ذکر فرماتے ہوئے یہ تحریک پیش کی کہ "موجودہ گرانی اونس جنگ بلدہ اور اضلاع کے مدرسین کے لئے یکساں ہونا چاہیئے کیونکہ عموماً اضلاع کی گرانی بلدہ سے زائد ہے" صاحب موصوف نے فرمایا کہ اضلاع میں بلدہ کی نسبت زیادہ گرانی ہے اس لئے بلدہ میں (۵۰) روپیہ تنخواہ تک (دو) روپیہ اونس گرانی جاری فرمایا گیا ہے۔ اسی طرح اضلاع میں بھی (۳۵) کے بجائے (۵۰) روپیہ تک اونس گرانی (دو) روپیہ مقرر فرمانے کی نسبت مہتمم صاحبان مدارس سے تحریکات وصول ہورہی ہیں۔

جناب مولوی سید محمد جواد صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی۔مہتمم تعلیمات ضلع نلگنڈہ نے بلدہ واضلاع کی گرانی کا توازن فرماتے ہوئے تحریک ہذا کی تائید فرمائی۔

یہ تحریک بہ غلبہ آراء منظور ہوئی۔

**زائد نصابی مقابلے اور انعامات**

زائد نصابی مصروفیات کے بارے میں مولوی محمود علی بیگ صاحب بی۔اے۔بی۔ٹی۔صدر مدرسہ فوقانیہ نامپلی نے فرمایا کہ جناب مولوی سید علی اکبر صاحب ایم۔اے۔(کنٹب) صدر مہتمم تعلیمات بلدہ کا تقرر جس وقت اسپیشل انسپکٹنگ آفیسری کے عہدہ پر عمل میں آیا تو صاحب موصوف کی ناقابل فراموش دیرینہ کارگزاری اور رفقید المثال ہردلعزیزی کی یادگار میں زائد نصابی مصروفیات کا ادارہ قایم ہوا اور مختلف انعامی مقابلے مابین مدارس رکھے گئے جس کی صدارت مولوی نورالحسن صاحب صدر مدرسہ فوقانیہ دارالشفاء فرماتے رہے۔ اس کے

بعد صاحب موصوف نے انگریزی و اردو مباحثوں، نظم خوانی اور باغبانی کے مقابلوں کا ذکر کرتے ہوئے بحیثیت صدر ادارہ محکمہ صاحبان و صاحبات کے علاوہ ان مدرسین کا بھی شکریہ ادا کیا جنھوں نے طلبہ کو تیار کیا تھا۔ پھر معزز صدر محترم نے نمائش اور زائد نصابی مصروفیات کے مقابلوں کے انعامات اور اسناد وغیرہ کثیر تعداد میں تقسیم فرمائیں۔

**اختتامی تقریر صدر کانفرنس** مجھے مسرت ہے کہ ہر دو اجلاس جس کی عزت آپ نے مجھے بخشی تھی نہایت کامیابی و خاموشی سے ختم ہوئے۔ آپ حضرات نے ضبط کا جو نمونہ پیش فرمایا ہے وہ اکابرین قوم کی بڑی سی بڑی کانفرنسوں میں بھی کم پایا جاتا ہے۔

سب کمیٹیوں کی مشغولیت قابل مبارکباد ہے۔ کیونکہ ان حضرات نے اصولی اور بنیادی کام انجام دیا ہے۔ تعلیمی کمیٹی نے جو تعاون والدین کے متعلق اظہار خیال کیا ہے اس کی نسبت میں نے بھی خطبہ صدارت میں تذکرہ کیا ہے۔ رپورٹ تعلیم جدید میں یہ دیکھ کر مسرت ہوئی کہ جسمانی سزا کو مسدود کر کے آزادی کے ساتھ طلبہ کو حصول علم کا موقع دیا گیا ہے جس کی طرف میں نے بھی خطبہ مذکور میں اشارہ کیا ہے۔

میں امید کرتا ہوں کہ کانفرنس کی کارروائی کاغذی نہیں رہے گی بلکہ اس کو عملی جامہ پہنایا جائے گا۔ تحریکات کانفرنس مفید ہیں۔ آج جن دو مقالوں کو پڑھا گیا ان میں پہلا مقالہ جو زہریلی گیس اور جنگ کے متعلق ہے وہ ہندوستان میں پہلا مقالہ ہے جو اس نوعیت پر ضروریات جنگ و حالات حاضرہ کے مدنظر تیار کیا گیا ہے۔ مناسب ہوگا کہ اس کو طبع کرا کے تقسیم کیا جائے۔

دوسرا مقالہ جو "انفرادی اختلافات اور تعلیم میں ان کی اہمیت" کے عنوان سے پڑھا گیا اس میں اساتذہ صاحبان کے لئے جن مفید خیالات و معلومات کا اضافہ کیا گیا ہے وہ ایسے ہیں کہ ان کو بھی طبع کروا دیا جائے تاکہ پورے طور پر استفادہ کیا جا سکے۔

**شکریہ** جناب مولوی عبدالستار صاحب سبحانی۔ بی۔ اے۔ بی۔ ٹی۔ نے بحیثیت معتمد کمیٹی استقبالیہ، اولاً صدر ذی قدر کا شکریہ ادا کرتے ہوئے فرمایا کہ ممدوح نے

باوجود کثیر مصروفیات کے شرکت کی زحمت گوارا فرمائی اور اپنے پُر از معلومات خطبہ صدارت میں گراں بہا خیالات کا ذکر فرمایا جو ہمارے لئے مشعل راہ ہیں۔

زاں بعد بطور خاص عالیجناب نواب صدر المہام بہادر تعلیمات نے اپنی غیر معمولی مصروفیات کے باوجود جو صدارت کو قبول فرما کر عزت بخشی ہے اس کی نسبت اظہار استحسان فرمایا۔

جناب ناظم صاحب تعلیمات نے انجمن ہذا کی سرپرستی فرمانے کے علاوہ انعقاد کانفرنس کی اجازت مرحمت فرما کر ہم کو ان مصروفیتوں کا موقع مرحمت فرمایا ہے جس کی وجہ ہم ان کے مرہون منت ہیں۔

اس موقع پر جناب مولوی سید علی اکبر صاحب اسپیشل انسپکٹنگ آفیسر جو نہ صرف بانی انجمن ہیں بلکہ انجمن کی روح رواں ہیں۔ ان کے دم قدم سے جو جذبات موجزن ہیں وہ صاحب موصوف کی دلچسپی کا نتیجہ ہیں۔ آپ نے تمام اساتذہ کو ایک برادری میں منسلک فرمادیا ہے وہ ایک احسان عظیم ہے۔ آپ کا یہ کارنامہ ہمیشہ یادگار رہے گا۔

ہم جناب سید محمد اعظم صاحب پرنسپل سٹی کالج کے ممنون احسان ہیں کہ ان کی توجہ سے جناب مولوی غلام قادر صاحب وائس پرنسپل اور مولوی خیرالدین صاحب داروغہ کالج ہذا نے ہمارے جملہ انتظامات میں ہاتھ بٹایا جس کی وجہ یہ حضرات بھی مستحق شکریہ ہیں۔

جناب مولوی فیض الدین صاحب (ایم۔اے کنٹب) صدر کمیٹی استقبالیہ نے کارکنان مجلس کے ساتھ برادرانہ سلوک کرکے ہم کو کامل آزادی کے ساتھ مصروف بکار رہنے کا موقع عطا فرمایا صاحب موصوف کا یہ طرز عمل موجب امتنان ہے۔

کارکنان کانفرنس کے علاوہ جن حضرات نے مختلف حیثیتوں سے تقاریر و تیاری رپورٹ و مضامین کے علاوہ شرکت کانفرنس ہذا کی زحمت گوارا فرمائی۔ ان تمام حضرات کا بھی شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔

مولوی مرزا ضیاءالدین بیگ صاحب ناظر مدارس بلدہ و مولوی سعیدالدین خاں صاحب و مولوی روشن علی صاحب کے ہم منت پذیر ہیں کہ ان کے دیرینہ تجارب کی بناء پر ہم کامیاب رہے۔

نمایش تعلیمی کی نگرانی و مصروفیات کی بنا پر ہم مولوی فصیح اللہ حسینی صاحب ناظر مدارس بلدہ و مس ویبسٹر کے مرہون منت ہیں کہ انھوں نے جس عمدگی و سلیقہ سے اس کو ترتیب دیا وہ ان کے دیرینہ تجربہ کا ثبوت ہے۔ اور مس لینیل و مس جلبن و جناب زہرہ بیگم صاحبہ نے مسابقتی اشیاء نمایش کا تصفیہ بحیثیت حکم کر کے انعامات کا اعلان فرمایا جس کے لئے ان کا شکریہ ادا کیا جاتا ہے۔

انتظام ایٹ ہوم میں جناب مولوی مرزا محمود علی بیگ صاحب صدر فوقانیہ نامپلی نے نمایاں حصہ لیا اختتام کانفرنس ہذا پر ایک پر تکلف عصرانے کا انتظام کیا گیا تھا جس میں معزز مہمانوں اور اراکین کمیٹی استقبالیہ اور مقررین وغیرہ نے شرکت فرمائی اور یہ سالانہ اجتماع اختتام کو پہنچا۔



# شذرات

**یوم والدین تحتانیہ اعظم پورہ** بتاریخ ۱۵ر بہمن ۱۳۵۱ف ۴ ½ ساعت شام مدرسہ تحتانیہ اعظم پورہ سرکار عالی نے زیر صدارت مولوی سید مجتبیٰ حسین صاحب نقوی مددگار صدر مہتمم تعلیمات بلدہ یوم والدین منایا۔ اس جلسہ میں مدرسہ ثانویہ و تحتانیہ کے صدر مدرسین و مدرسین اور اولیائے طلباء کے علاوہ مولوی سید علی اکبر صاحب انسپکٹنگ آفیسر تعلیمات اور مولوی فیض الدین صاحب صدر مہتمم تعلیمات بلدہ بھی شریک تھے۔ جلسہ میں سیفٹی فرسٹ اور ورزش جسمانی کا مظاہرہ اور بیک انگریزی میں ایک ڈرامہ بھی پیش کیا گیا۔ صدر مدرسہ نے ایک مختصر رپورٹ پڑھی۔ صدر جلسہ نے مدرسہ کی رفتار ترقی پر اظہار خوشنودی فرمایا اور جلسہ برخاست ہوا۔

**جلسہ تعلیمی تحتانیہ کولمبی** بتاریخ ۴ر اسفندار ۱۳۵۱ف ۸ ساعت شام مدرسہ تحتانیہ کولمبی نے زیر صدارت صدر مدرس صاحب مدرسہ تحتانیہ تعلیمی جلسہ منایا۔ مدرسہ کو آراستہ کیا گیا تھا۔ مقامی رعایا اور مدرسین شریک جلسہ تھے۔ مدرسہ کے دو طالب علموں نے اُردو و مرہٹی میں دلچسپ مکالمے کئے۔ تعلیمی فوائد پر دو تقریریں ہوئیں اس کے بعد رپورٹ پڑھی گئی اور جلسہ برخاست ہوا۔

**یوم والدین تحتانیہ سیندورواوہ** بتاریخ ۱۳ر اردی بہشت ۱۳۵۱ف مدرسہ تحتانیہ سیندورواوہ نے زیر صدارت ناظر صاحب تعلیمات درجہ اول حلقہ اورنگ آباد یوم والدین منایا۔ جلسہ میں سرپرست و طلباء شریک تھے۔ صدر مدرس صاحب نے علم کی خوبیوں پر اور دیگر مدرسین نے تعلیم و تربیت وغیرہ پر اُردو و مرہٹی میں دلچسپ تقریریں کیں۔ اس کے بعد جلسہ برخاست ہوا۔

**افتتاح شاخ مدرسہ پست اقوام کنگ گیری** بتاریخ یکم اردی بہشت ۱۳۵۱ف مدرسہ تحتانیہ

عثمانیہ کی ایک شاخ برائے پست اقوام قصبہ کنگ گیری ضلع رائچور کا افتتاح عمل میں آیا۔ پرچم آصفی کے بلند ہونے اور قومی ترانہ پڑھے جانے کے بعد مقامی عہدہ داروں و معززین جو مدعو تھے بشکل جلوس بیانڈ کے ساتھ عمارت کی جانب روانہ ہوئے۔ عمارت کو آراستہ و پیراستہ کیا گیا تھا۔ بصدارت پنڈت شیشا چاری صاحب جلسہ منعقد ہوا۔ صدر مدرس صاحب مدرسہ ہذا نے پست اقوام کو تعلیمی فوائد بتلائے اور سلطان العلوم کی علم پروری پر موثر تقریر کی بعد ازاں مقدم کو توالی و صدرنشین صاحب کی تقاریر ہوئیں۔ آخر میں دعائے سلامتی خانوادہ آصفی پر جلسہ برخاست ہوا۔

**جلسہ ہائے انجمن اساتذہ مدرسہ تحتانیہ بلدتی**

بتاریخ ۲۲ر آبان ۱۳۵۰ف انجمن ہذا کا جلسہ منعقد ہوا۔ مولوی امام الدین صاحب صدر مدرسہ نے ترتیب تختہ سالانہ و تیاری رجسٹرات جدید ۱۳۵۱ف سے متعلق تفصیلی طور پر تفہیم فرمائی۔ اور مدرسین کو اندراجات کا عملی طور پر موقع دیا۔ داخل خارج کے رجسٹرات کے اندراجات کی تکمیل کو وضاحت سے سمجھایا اور سن فصلی وعیسوی بھی درج کرنے کے لئے فرمایا نیز بچوں کی عمر کی تشخیص کے متعلق چند اصول بیان فرمائے اور جلسہ برخاست ہو گیا۔

جلسہ انجمن اساتذہ بتاریخ ۵ ۲ر آذر ۱۳۵۱ف منعقد ہوا۔ مسٹر کشتیا مددگار مدرسہ ہذا نے جماعت سوم اردو کو حساب پر نمونے کا سبق دیا۔ طریقہ تعلیم و تفہیم دلچسپ تھا۔ صدر جلسہ نے فرمایا کہ ابتدا میں تعلیم اعداد و مفروں اشیاء سے دی جائے۔ اور سوالات روزمرہ کاروبار سے متعلق ہوں۔

بتاریخ ۲۴ر دے ۱۳۵۱ف جلسہ انجمن اساتذہ منعقد ہوا۔ مولوی امام الدین صاحب صدر مدرس مدرسہ ہذا نے جماعت اول کو اردو کا سبق دیا۔ سبق اصولی اور بحیثیت مجموعی کامیاب رہا۔

بتاریخ ۱۲ر بہمن ۱۳۵۱ف مسٹر نارائن راؤ و مسٹر کشتیا اور محمد عثمان صاحب مددگاران مدرسہ ہذا نے تعلیمی تفریح کے فوائد پر تقریریں کیں۔
آخر میں صدر جلسہ نے فرمایا کہ تعلیمی تفریح کے لئے فی الوقت سررشتہ میں امداد کی گنجائش

نہیں ہے۔ البتہ کانفرنس ضلع ہذا میں یہ طے پایا ہے کہ تعلیمی تفریح کے لئے آئندہ ماہ سے فی لڑکا ۲ ؍ (دو پائی) وصول کی جائے اور سال میں تین مرتبہ تعلیمی تفریح (اوائل سرما۔ گرما فصل آبی) میں کرائی جائے۔

**سالانہ جلسہ تحتانیہ گجویل** مدرسۂ ہذا کا سالانہ جلسہ بہ صدارت مولوی عبد اللہ خاں صاحب سب انسپکٹر پولیس تواریخ ۲ و ۳ اردی بہشت ۱۳۵۱ف منعقد ہوا۔ دیہات کے مدرسین و طلبہ کے علاوہ عالیجناب صوبہ دار صاحب میدک و اول تعلقدار صاحب اور تحصیلدار صاحب و نیز مہتمم صاحب لوکل فنڈ نے نمائش تعلیمی کا معائنہ فرما کر اظہار خوشنودی فرمایا۔ نمائش و اسپورٹ کے ختم پر انعامات تقسیم کئے گئے۔

**جلسہ تحتانیہ یاسائی پیٹھ** مدرسہ ہذا کا جلسہ بصدارت مولوی حفیظ اللہ صاحب صدر مدرس مدرسہ وسطانیہ ۲۶ ؍ فروردی ۱۳۵۱ف منایا گیا۔ اسپورٹس کے مقابلوں میں اول و دوم آنے والے طلبہ کو انعامات دیئے گئے۔

اس کے بعد نواب معین الدین صاحب جاگیردار کی صدارت میں طلبائے مدارس کی تقاریر ہوئیں اور نزک مسکرات کا ڈرامہ بہت ہی خوبی کے ساتھ پیش کیا گیا۔

**جلسہ سالانہ مدرسہ وسطانیہ عالم پور** مدرسہ وسطانیہ عالم پور کا سالانہ جلسہ ۴ ؍ فروردی ۱۳۵۱ف اور یوم والدین بتاریخ ۵ ؍ فروردی ۱۳۵۱ف زیر صدارت جناب مولوی میر بدر الدین علی خاں صاحب منصف تعلقہ عالم پور منایا گیا۔

۴ ؍ فروردی ۱۳۵۱ف کو ہاکی اور وال بال کے میاچ ہوئے۔ شب میں کشافہ کا کامیاب مظاہرہ ہوا۔

۵ ؍ فروردی ۱۳۵۱ف کو چار بجے مدرسہ کے جدید گراونڈ پر اسپورٹس ہوئے جن میں طلبہ کے علاوہ عہدہ داران تعلقہ و سرپرستوں و قدیم طلبہ نے بھی حصہ لیا جو بہت ہی دلچسپ رہے۔ مدرسہ میں نمائش کا بھی انتظام کیا گیا تھا علاوہ طلبہ مدرسہ ہذا کے کام کے مدرسہ نسواں کی طالبات کی تیار کردہ چیزیں بھی رکھی گئی تھیں۔ شب میں طلبہ نے تمثیلی مشاعرہ کیا جس میں قدیم شعراء اور مغلیہ تہذیب کے آخری دور کا ایک مکمل نقشہ کھینچا

گیا تھا جو ہر لحاظ سے قابل تحسین تھا۔

مشاعرہ سے پہلے مولوی عبدالوکیل صاحب ایم۔اے۔ ڈپ۔ ایڈ۔ صدر مدرس نے ایک فاضلانہ تقریر یوم والدین کی اہمیت بتاتے ہوئے کی۔ اور والدین کا مدرسہ سے اشتراک عمل طلبہ کی کامیاب زندگی کے لئے ضروری بتلایا۔ تقسیم انعامات کے بعد جلسہ برخاست ہوا۔

**روئداد جلسہ انجمن اساتذہ مدرسہ فوقانیہ بید رشریف**

انجمن ہذا کا ماہواری جلسہ بصدارت عالیجناب مولوی شریف الحسن صاحب برنی صدر مدرسہ بتاریخ ۲۱ بہمن ۱۳۵۱ف منعقد ہوا۔ مولوی حبیب اللہ صاحب فوقانیہ یوم والدین پر روشنی ڈالتے ہوئے فرمایا کہ اکثر دیکھا جاتا ہے کہ طلبہ کے والدین یا سرپرست صاحبان صرف ان کی ناکامی کی وجہ سے اساتذہ صاحبان اور صدر مدرسہ سے ملتے ہیں۔ ورنہ اس سے پہلے کبھی مدرسہ تشریف لانے کی زحمت گوارا نہیں فرماتے۔ جب تک کہ اساتذہ صاحبان اور طلبہ کے والدین اور سرپرستوں کے درمیان تعاون عمل نہ ہوگا۔ اس وقت تک ان کو اپنے بچوں کی اخلاقی پستی، مضامین میں کمزوری وغیرہ سے متعلق بخوبی علم نہیں ہوسکتا۔ اس لئے ضروری ہے کہ مدارس میں یوم والدین کے جلسوں کا انتظام کیا جائے۔ تاکہ اساتذہ صاحبان اور والدین کو آپس میں تبادلۂ خیالات کا موقع ملے اور وہ بچوں کی فطری صلاحیتوں سے واقف ہوسکیں۔ تقریر جاری رکھتے ہوئے فرمایا کہ بچوں کی زندگی پر مکان کے ماحول کا زیادہ اثر پڑتا ہے۔ اس لئے والدین اور سرپرستوں کے لئے ضروری ہے کہ ان کی کافی نگرانی رکھیں اور ان کی کمزوریوں کی اطلاع مدرسہ میں باقاعدہ دیتے رہیں۔ اگرچہ کہ حکومت مختلف اسکیمات کے ذریعہ ملک میں تعلیم و صنعت کو کافی وسعت دے رہی ہے تاہم عوام بھی حکومت کا ہاتھ بٹائے تو مفید نتائج برآمد ہوسکتے ہیں۔ لہٰذا جب تک والدین اور سرپرست مدارس کے ساتھ اشتراک عمل نہ کریں طلبہ کی تعلیم اور تربیت مکمل نہیں ہوسکتی۔

جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ کوٹھا بتاریخ ۱۰ اردی بہشت ۱۳۵۱ف زیر صدارت مولوی

عبدالرحیم صاحب صدر مدرس مدرسہ تحتانیہ کولبی ضلع ناندیڑ منعقد ہوا جس میں قریب کے مدارس کے مدرسین اولیا طلبہ اور معززین شریک جلسہ تھے۔ طلبا مدرسہ نے نظم دعائیہ پڑھی وچند نصیحت آمیز ڈرامے ومکالمہ ونظم خوانی سے حاضرین جلسہ کو مسرور کیا۔

مسٹر رامچندر راؤ صاحب مددگار مدرسہ نے سبق الاشیاء پر اور مسٹر رگھوناتھ سنگھ صاحب مددگار مدرسہ کولبی نے تصاویر کے ذریعہ مضمون نویسی پر نمونہ کے اسباق دئیے۔ اسباق کامیاب رہے۔ مولوی سالم بن عبداللہ صاحب نے (مدارس دیہی و مدرسین کے مشکلات) پر بزبان اردو، مسٹر رامچندر راؤ صاحب مددگار مدرسہ نے (تعلیم کی اہمیت) پر مسٹر کیشو راؤ صاحب نے (اخلاقی تعلیم) پر بزبان مرہٹی اور مسٹر رگھوناتھ سنگھ صاحب نے (اخلاقی تعلیم) پر مدلل تقریریں فرمائیں۔

مولوی تاج الدین صاحب تاج نے اعلیٰ حضرت بندگان عالی متعالی کے فیض جاریہ پر نظم سنائی۔ اختتام جلسہ پر جناب صدر نے مقصد قیام مدارس ونتائج پر پر اثر تقریر فرمائی۔ اعلیحضرت بندگان عالی متعالی وصاحبزادگان بلند اقبال وصاحبزادیان ہمایوں فال کی دعائے ترقی عمر واقبال پر جلسہ ختم ہوا۔

---

# تنقید و تبصرہ

## ابتدائی اسکولوں میں تعلیم کے طریقے

کتاب زیر نظر مسٹر مدن گوپال سنگھ وائس پرنسپل ٹریننگ کالج لاہور نے انگریزی کتاب "انسٹرکشن اِن انڈین پرائمری اسکولس" سے اردو میں ترجمہ کی ہے۔ جیسا کہ فاضل مترجم کا بیان ہے، ترجمہ کے وقت بعض ترمیم اور اضافوں کے ساتھ اس کتاب کو پنجاب کے مدارس کی ضروریات کے مطابق بنا لیا گیا ہے۔ ایسی ترمیم اور اضافوں کی ذمہ داری مترجم نے اپنے ذمہ لی ہے۔ "واوین وغیرہ جیسے نشان امتیاز کے نہ ہونے سے کتاب کو پڑھتے وقت اصل مضامین اور ترمیمات کے متن میں امتیاز کرنے میں دقت ہو رہی ہے۔ ضرورت ہے کہ اصل ترجمہ اور ترمیمات کے متن کو الگ جانچنے اور ان سے بہرہ اندوز ہونے کا موقع اردو داں قارئین کو (جن کے لئے یہ ترجمہ کیا گیا ہے) دیا جائے۔ اس لئے کہ "مادری زبان پڑھانا" کے عنوان کے تحت عبارت کا مفہوم سمجھنے کے سلسلہ میں لایق مترجم تحریر فرماتے ہیں "وہ کسی خیال کو محض اس لئے قبول نہ کریں کہ وہ اخبار یا کتاب میں لکھا ہوا پایا گیا۔ تو پھر کیا وجہ ہے کہ ہم لکھے ہوئے مواد کو سوچے سمجھے بغیر صحیح تسلیم کرلیں" یہ اصول بچے اور بالغ سب کے لئے یکساں صادق آتا ہے۔ لہذا ضرورت ہے کہ آئندہ اڈیشن میں محولہ بالا رعایت ملحوظ رکھی جائے۔

یہ ایک افسوس ناک حقیقت ہے کہ تحتانی تعلیم چھوڑنے کے کچھ ہی عرصہ بعد ناخواندہ لڑکوں اور اُن بچوں میں جنھوں نے تحتانی منزل پر تعلیم ختم کردی ہے تمیز کرنا مشکل ہوجاتا ہے۔ اس نقص کا الزام بلاشبہ طریق تعلیم پر لگایا جاسکتا ہے اور اس کی اصلاح بے شک وقت کی اہم ضرورت ہے۔ مترجم لایق مبارکباد ہیں کہ ترمیم اور اضافوں کے ساتھ موصوف نے اصلاحی نقطۂ خیال سے اردو داں مدرسین کے واسطے ایک پرخلوص انداز میں ترجمہ کے لئے قلم اٹھایا ہے۔ تحتانی جماعتوں کے مدرسین کے لئے تمام ترکارآمد اور مفید مطلب مسائل

مثلاً مادری زبان کی تعلیم، ریاضی، جزافیہ، تاریخ، مطالعہ قدرت وغیرہ وغیرہ کو اُردو کے قالب میں سلیس اور عام فہم انداز میں پیش کیا گیا ہے۔ جو اگر دلچسپی سے پڑھے جائیں اور حتی المقدور عمل پیرا ہونے کی کوشش کی جائے تو عجب نہیں کہ تحتانی تعلیم وہ نہ رہے جو اب ہے۔ کتابت اور طباعت اچھی ہے۔ لیکن جگہ جگہ انگریزی الفاظ مثلاً سلبس، گراف، فزیکل ماڈل، اسکول کورس، ٹائیم ٹیبل، پرائمری وغیرہ کا غیرضروری استعمال جائز رکھا گیا ہے۔ بعض جگہ عبارت مبہم، ترجمہ تحت اللفظ اور زبان غیرفصیح ہے۔ مثلاً (۱) زندگی کے اور کسی صیغے میں اتنی تعلیم کی ضرورت نہیں ہے (صفحہ ۸) (۲) آج کل حفظان صحت محض تہذیب حاضرہ کا تصنع ہی نہیں ہے۔ (صفحہ ۸۱) (۳) بچوں کے دل میں کائنات قدرت کے لئے عظمت پیدا ہو جائے۔ (صفحہ ۸۵) (۴) وہ طلبا جنھیں استادوں کے تیار کردہ علم کو سننے کی بُری عادت پڑجاتی ہے۔ (صفحہ ۹۴) (۵) اکثر مدارس میں کھیلوں کے وقت اسکاوٹنگ کیا جاتا ہے۔ (۶) ننھے ننھے ہاتھوں کے عضلے اور نسیں اس درجہ تک ترقی یافتہ نہیں ہوتے کہ وہ اپنے تصوروں کو صحت و صفائی سے ظاہر کرسکیں (صفحہ ۱۲۶) (۷) ہنسی مخول سے ان کے دل پہ چوٹ لگتی ہے۔ (صفحہ ۱۲۹) (۸) رنگ دار مٹیوں سے گزارہ ہوسکتا ہے۔ (صفحہ ۱۲۷) (۹) ایسے پیریے استاد خود بھی کہہ سکتا ہے یا سنو قیانہ اخباروں سے جمع کرسکتا ہے۔ (صفحہ ۲۹) (۱۰) جھلکی طریقہ؛ اختیار کرنا چاہئیے (صفحہ ۵۱) (۱۱) دکن کے راجپوتانہ کے بچے (صفحہ ۶۷) (۱۲) جادو کی لالٹین کی تصویروں (صفحہ ۶۸) (۱۳) رشوت خور دربان (صفحہ ۱۲۸) (۱۴) ہندوستان کے پرائمری استادوں نے ..... فائدہ نہیں اٹھایا (صفحہ ۶۲) اس کے علاوہ قدرت کی کہانیوں کے عنوان کے تحت جو بھی بیان ہوا ہے اس کا تعلق محض ہندو صنمیات (Mythology) سے ہے اور بجز ایک مخصوص فرقہ کے کسی دوسرے کو اس سے دلچسپی نہیں ہوسکتی۔ امید کہ آئندہ اڈیشن اصلاح ترمیم اور اضافہ کے ساتھ شائع ہوگا۔

(س)

تذکرہ شمیم۔ مولفہ سعید الحسن رضوی لکھنوی۔ بی۔ اے۔ ایل۔ ٹی۔

یہ انوار فاطمہ شمیم لیڈی پروفیسر کراسٹھ ویٹ گرلس کالج الہ آباد کا مختصر سا تذکرہ ہے،

جیسے ان کے بھائی سعید رضوی صاحب نے اُن کی حسرت آیات موت کے بعد مرتب اور شائع کیا ہے۔ اس میں شمیم صاحبہ کی تصنیفات پر مختصر تبصرہ اُن کے انتقال پر مشاہیر شعراء کی نظمیں، مرثیے، قطعات اور تاریخیں شامل ہیں۔

نظم و نثر کے جستہ جستہ اقتباسات سے جو تبصرے کے ضمن میں درج کئے گئے ہیں اندازہ ہوتا ہے کہ لیڈی پروفیسر صاحبہ مرحومہ ایک مخصوص، سادہ، عمیق اور دلنشین طرز نگارش کی مالک تھیں۔ شاعری میں بھی اکثر اشعار سے اُن کے سلامت ذوق، ادبی بصیرت اور صحت احساس کا پتا چلتا ہے۔ ان باتوں کے علاوہ بھی بحیثیت ایک مسلمان تعلیم یافتہ خاتون کے اُن کے حالات میں طالبات اور خواتین کے لئے بہت سی کارآمد باتیں موجود ہیں۔

مولف نے مقدمہ میں محض جذبۂ محبت و عقیدت کو اپنی تالیف کا ”سنگ بنیاد“ قرار دیا ہے اور یہ حقیقت بھی ہے کہ کم از کم تذکرہ کے ان حصوں کا مطالعہ کرتے ہوئے جو مولف کے لکھے ہوئے ہیں ناگزیر ہے کہ کوئی شخص اُن کے خلوص گرویدگی اور برادرانہ معصوم محبت سے متاثر نہ ہو۔ لیکن یہ بات قابل قدر ہے کہ انھوں نے مرحومہ کے اشعار اور تصنیفات پر تبصرہ کرتے ہوئے ”نقد و تقریظ“ کے حدود کو قایم رکھا ہے۔

لکھائی چھپائی اچھی ہے۔ قیمت درج نہیں۔ ہ

---

# اداریہ

گزشتہ بہمن میں انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی کی چوتھی کانفرنس ہوئی۔ اس کی صدارت عالی جناب مولانا سر محمد یعقوب مشیر اصلاحات سرکار عالی نے فرمائی۔ صاحب موصوف اپنی عمل پسندی اور تعلیمی شغف کے لئے مشہور ہیں۔ اس کانفرنس میں آپ نے جو فاضلانہ خطبہ ارشاد فرمایا جسے ہم نے اسی نمبر میں طبع کیا ہے، اس میں خصوصیت بدرجہ اتم نمایاں ہے۔

مدرس کی شخصیت، اوصاف، فرائض اور ذمہ داریوں کے متعلق بہت کچھ کہا جا چکا ہے اور کہا جاتا ہے۔ سر محمد یعقوب نے بھی مدرس کے اوصاف اور شخصیت کا ذکر نہایت پرزور الفاظ میں فرمایا ہے۔ مگر جس چیز کو آپ نے سب سے زیادہ نمایاں کیا ہے وہ مدرس کا وقار ہے۔ فرماتے ہیں:۔

"مدرسین کی ایک ایسی جماعت ہے جو ملک میں مدبرین، مصلحین، ماہرین سیاست رہنمایان ملت پیدا اور منظر عام پر ہویدا کرتی ہے..... تمام ترقی پذیر تحریکات کے معدن ہیں اور ملک میں تہذیب اور سماجی بہبود کی بنیادیں آپ ہی کے ہاتھوں سے رکھی جاتی ہیں۔ اس لئے ہر زمانہ میں اور ہر ملک میں اساتذہ کا درجہ ارفع و اعلیٰ رہا ہے، کہ شاہان عالی مرتبت تاجداران ذی حشمت ان کے سامنے زانوئے ادب تہ کرتے تھے"

یہ درست ہے۔ اور ساتھ ہی یہ بھی صحیح ہے کہ مدرسین کا مرتبہ جس قدر اعلیٰ و ارفع ہے اُس قدر اُن کی "ذمہ داریاں بھی اہم اور دشوار ہیں"۔ اس ذمہ داری سے عہدہ برآ ہونے کے معلّمین کی اصلاح اور تربیت اور طریقہ تعلیم کا نظم و نسق ضروری ہے۔ اس کام کا بیڑا انجمن اساتذہ نے اٹھایا ہے۔ کئی سال کی پیہم سعی، جلسوں اور

کمیٹیوں، رپورٹوں اورمقالوں کے ذریعہ مدرسین کے نقطۂ نظر، معیار طریقۂ تدریس اور احساس فرائض میں نمایاں ترقی ہوگئی ہے۔ چنانچہ ابتدائی تعلیم تعاون مدرسہ و اولیا طلبہ، غیر نصابی مصروفیات، کنڈرگارٹن وغیرہ کے متعلق جو رپورٹیں پیش ہوئی ہیں اور جو مقالے پڑھے گئے ہیں، اُن کے باعث یہ مقاصد بہت کچھ حاصل ہوچکے ہیں۔ اولیاء طلبہ سے اتحاد عمل پیدا کرنے کے لئے مدرسین کی ایک طرف کوشش بہت دور پہنچ چکی ہے۔ ظاہر ہے کہ ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی۔ جب تک والدین ایسی تحریکوں سے دلچسپی نہ لیں، جب تک اعلیٰ عہدہ دار اور جاگیردار اپنے مرتبہ اورمنصب کو فراموش کرکے بچوں کے والدین اور سرپرست کی حیثیت سے مدرسہ کی تحریکوں میں دلچسپی نہ لیں اس وقت تک بیچارہ مدرس کچھ زیادہ نہیں کرسکتا۔ تاہم جو کچھ کیا جاسکتا ہے وہ کیا جارہا ہے اور حقیقت یہ ہے کہ مدرس نے بہت کچھ کیا ہے۔

سب سے اہم مسئلہ جو قابل صدر نے اٹھایا ہے وہ مدرس کی تنخواہ کا مسئلہ ہے۔ اس میں شک نہیں بعض مدرسین کی تنخواہ کم ہے۔ جہاں پہلے (۱۵ ، ۳ تا ۶۵) ملتے تھے اب زیادہ سے زیادہ (۴۰) ملتے ہیں۔ یہ تنخواہ ایسی نہیں کہ کوئی اطمینان اورسکون قلب کے ساتھ کام کرسکے۔ اس کے متعلق ہم یہ واضح کردینا چاہتے ہیں کہ سررشتہ تعلیمات سرکار عالی کو خود مدرسین کی مشکلات کا احساس ہے کیونکہ مدرسین کی طمانیت اورسکون قلب پر اس کی کارکردگی کا دارومدار ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ جن مدرسین کو (۳۵ تا ۶۰) ملتے تھے، ان کی تنخواہوں میں کمی نہیں ہوئی۔ یہ ضروری ہوا ہے کہ بعض نئی جائدادوں پر جو تقررات ہوئے ہیں انکی یافت کم ہے۔ مگر مدرسین کی ابتدائی تنخواہوں میں اضافہ ہوگیا ہے۔ لوکلفنڈ کے مدرسین کے مشاہرہ کا اسکیل مختلف اور حد درجہ پست تھا اس میں یکسانیت پیدا کرکے مُدرس کی تنخواہ (۱۵) (۱۸) روپیہ اور صدر مدرس کی (۲۵) روپیہ کی گئی۔ اس پر بھی سررشتہ مطمئن نہیں ہے مگر در اصل یہ سوال بالکل اقتصادی ہے۔

تعلیمات کا موازنہ مقررہ ہے۔ مگر پبلک کا مطالبہ ہے کہ تعلیم پھیلائی جائے اور مدارس کی تعداد میں اضافہ ہو۔ چنانچہ بڑھتی ہوئی ملکی ضروریات اور پبلک کے مطالبات کے

مدنظر سررشتہ کو توسیع تعلیم تحتانیہ کا ایک پنج سالہ اسکیم منظور کرانا پڑا جس کا نفاذ ۱۳۴۹ف سے ہوا ہے۔ اسکیم مذکور کی رو سے پہلے سال توسیع تعلیم کے لئے (۲ ½) لاکھ روپیہ دیئے گئے اور بعد میں آئندہ پانچ سال تک ایک ایک لاکھ سالانہ دیئے جائیں گے۔ باوجودیکہ جنگ کی وجہ اکثر اسکیم معرض التوا میں پڑ گئی ہیں۔ مگر اس پر کوئی اثر نہیں پڑا۔ ہر سال نئے مدارس کا اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔ اور پانچ سال کے ختم پر امید ہے کہ (۵۲۰) مدارس تحتانیہ کا قیام مکمل ہو جائے گا۔ یہ رقم اگر سررشتہ مدرسین کی تنخواہوں کے اضافہ پر صرف کرے تو توسیع نہیں ہو سکے گی اور نہ مدارس کے اسٹاف میں اصلاح ممکن ہوگی، جس کی شدید ضرورت ہے۔ اس لئے لازم ہے کہ مجبوراً تنخواہیں کم رکھی جائیں۔ اگر حکومت موازنہ میں اضافہ کرے تو سررشتہ کو تنخواہ کا اسکیل بڑھانے میں جس کے لئے وہ خود بے چین ہے، بڑی آسانی ہوگی۔

امتحانات کے معاملہ میں بورڈ آف سکنڈری ایجوکیشن نے ملک کی ضرورتیں پوری کر دی ہیں۔ ایک طرف تو نصاب ایسے مقرر کئے گئے ہیں جو مفید ہیں۔ دوسری طرف امتحانات کی تعداد اور نوعیت میں نہایت دل خوش کن تبدیلی کی گئی ہے۔ طبقہ ادنیٰ ثانوی کے امتحان ہشتم پر ایک نظر ڈالنے سے معلوم ہو سکتا ہے کہ اب امتحانات نے رٹائی کے امکانات بہت گھٹا دیئے ہیں اور عام قابلیت کو بڑھانے کی صورتیں پیدا کر دی ہیں۔ آٹھویں جماعت کے ختم پر جو سرکاری امتحان لوئر سکنڈری لیا جانے والا تھا وہ مسدود کیا گیا۔ اور امتحانی اور غیر امتحانی مضامین کا امتیاز اب باقی نہیں رہا۔

دینیات سے فاضل صدر نشین نے نہایت گہری دلچسپی کا اظہار فرمایا ہے۔ ہم یہ بتانا چاہتے ہیں کہ دینیات کی تعلیم کی خرابی، انتظام یا نگرانی کی خرابی یا کوتاہی کے باعث نہیں ہے۔ اور نہ اس کا سبب یہ ہے کہ دینیات ایک غیر امتحانی مضمون ہے۔ نگرانی کے لئے ایک ناظر القراء کا تقرر کیا گیا ہے، جو مدرسین کے کام کی نگرانی کرتا ہے اور ان کو مشورے دیتا ہے۔ غیر امتحانی مضامین سے متعلق یہ غلط فہمی پیدا ہو رہی ہے کہ مضامین کی اہمیت گھٹ گئی ہے۔ اصل میں غیر امتحانی مضامین کے باعث رٹائی کا موقع

بہت کم ہوگیا ہے اور مدرس کا وقار بہت بڑھ گیا ہے۔ کیونکہ مدرسہ اور مدرسین ان مضامین میں اطمینان کر لینے کے بعد لڑکوں کو امتحان کے لئے منتخب کرتے ہیں اگر کوئی طالب علم ان مضامین میں کامیاب نہ ہو تو ان کو روک لیا جاتا ہے۔ اس طرح ان مضامین کو خاص اہمیت حاصل ہوگئی ہے۔ اس سے قطع نظر جو حضرات دینیات یا اخلاقیات کی تعلیم کی خرابی کا اصلی سبب یہ سمجھ رہے تھے کہ یہ غیر امتحانی مضامین ہیں انہیں خوش خبری دی جاتی ہے کہ اب دینیات یا اخلاقیات کو طیفہ فوقانیہ میں امتحانی مضمون کی حیثیت حاصل رہے گی۔ چنانچہ اس بارے میں فرمان خداوندی شرف صدور لایا ہے اور اب ان مضامین میں تمام طلبہ کو لازماً امتحان بھی دینا ہوگا۔

غرض کہ دینیات کی تعلیم میں جو نقص نظر آتا ہے اس کا حقیقی سبب یہ ہے کہ والدین اساتذہ سے تعاون نہیں فرماتے۔ اگر عام طور پر والدین دینیات سے ایسی ہی دلچسپی لینے لگیں جیسی کہ فاضل صدر نشین کو ہے تو ہمیں یقین ہے کہ دینیات کی تعلیم سے طلبہ کو خاطر خواہ فائدہ پہنچے گا۔

تعمیر امکنہ اور تعلیم نسواں کے انتظامات موجودہ نظامت تعلیمات کے شاندار کارنامے ہیں۔ ہمیں بے حد خوشی ہے کہ فاضل صدر نے اس کا استحسان فرمایا ہے ہمیں توقع ہے کہ رفتہ رفتہ تمام مدرسوں کے لئے موزوں عمارتوں کا انتظام ہوجائے گا۔ اور تعلیم کا جو مقصد ہے اس کی تکمیل میں مدرسین اور اساتذہ کو سہولت اور کامیابی ہوگی۔

آخر میں ہم جناب صدر کا شکریہ ادا کرتے ہیں کہ صاحب موصوف نے مدرسین کو اپنے قیمتی مشوروں سے سرفراز فرمایا۔ ہمیں یقین ہے کہ مدرسین ان مشوروں پر عمل کرکے سررشتہ کی کارکردگی میں اضافہ کرنے کی سعی فرمائیں گے۔ فقط

جلد ۱۶
شمارہ ۴

زیر سرپرستی جناب سید محمد حسین صاحب جعفری بی۔ اے (آکسن) ناظم تعلیمات ممالک محروسہ سرکار عالی

# حیدرآباد ٹیچر

صدر انجمن اساتذہ ممالک محروسہ سرکار عالی حیدرآباد دکن

کا

سہ ماہی رسالہ

## مجلس ادارت

سید علی اکبر ایم۔ اے (کنٹب) مدیر مسئول عبدالنور صدیقی بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ)

سعید الدین خاں بی۔ اے۔ ڈپ۔ ایڈ (عثمانیہ) ملا فخر الحسن بی۔ اے۔ بی۔ ٹی (علیگ)

# حیدرآباد ٹیچر

بابتہ خورداد لغایتہ امرداد ۱۳۵۱ف

## فہرست مضامین

جلد (۱۶) شمارہ ۴

# تعلیم ہند میں جدید رجحانات

از

خواجہ محمد یوسف الدین صاحب ایم۔اے (لیڈز) لکچرار عثمانیہ ٹریننگ کالج

میں سمجھتا ہوں کہ اس تقریر کے عنوان کے اعلان میں کچھ لفظی تغیر ہوا ہے۔ میرا مقصد دراصل اُن تحریکات کے متعلق گفتگو کرنا ہے جو گذشتہ پچیس تیس سال سے ہماری تعلیم میں بہت نمایاں ہیں۔ اور واقعہ یہ ہے کہ جب تک ہم ذرا تفصیل سے ان کا جائزہ نہ لیں ہم ان رجحانات کو نہیں سمجھ سکتے جن کے وہ مظہر ہیں۔ اور ان تحریکات کو اُن کی صحیح روشنی میں دیکھنے کے لئے نیز یہ معلوم کرنے کے لئے کہ دراصل ان خیالات کے محرک کیا اسباب ہیں اور ان کی ہمارے نظام تعلیم میں کیا اہمیت ہے ایک مختصر سے پس منظر کی ضرورت ہے۔ اور اس کی ابتدا ہوتی ہے لارڈ میکالے کے اس مشہور یادداشت سے جس کے بعد ہندوستان کی تعلیمی پالیسی معین ہوگئی۔ سنسکرت یا فارسی کو ذریعہ تعلیم بنانے کا قضیہ ہمیشہ کے لئے ختم ہوگیا۔ انگریزی نے ان کی جگہ لے لی اور ہر ایک ہندوستانی طالب علم کے لئے اُس کا سیکھنا لازمی قرار پایا۔ گو اس کے بعد بھی انگریزی کی مخالفت ہوتی رہی اور مختلف فرقوں نے اس سے الگ رہنے کی کوشش کی مگر حکومت کی مستقل مزاجی کے آگے کسی ایک کی بھی پیش نہ گئی۔ مسلمان اس مخالفت میں سب سے پیش پیش تھے اور اس سے بہت دنوں تک علٰحدہ رہنے کی کوشش کی۔ انگریزی کو ذریعہ تعلیم بنانا وہ اپنے مذہب اور ثقافت کی جڑیں کھوکھلی کرنے کے مرادف سمجھتے تھے اور اسی لئے وہ اس جدید تعلیمی دوڑ میں اپنے ابنائے وطن سے بہت پیچھے رہے اور جب تک سرسید علیہ الرحمتہ نے اپنی غیر معمولی عملی قوت اور خداداد صلاحیتوں سے کام لے کر ان میں اس تعلیم کے عام کرنے کا بیڑا نہ اُٹھایا اور ایم۔اے۔اُو کالج علی گڈھ قائم کرکے ان کے لئے جدید علوم و فنون کا ایک سرچشمہ مہیا نہ کردیا۔ ان کی بڑی تعداد اس سے دُور دُور رہی۔ بہرحال اس نئی تعلیم کا سکہ

کسی نہ کسی طرح چل گیا پانچ جامعات قائم ہوگئیں یعنے جامعات مدراس۔ الہ آباد۔ بمبئی۔ کلکتہ و پنجاب۔
اور یہیں سے موجودہ ہند کو بنانے والے سارے لیڈر۔ سیاس۔ سائنس دان۔ شاعر اور
فیلسوف پیدا ہوئے۔ رفتہ رفتہ قومی نوعیت کے بعض ادارے بھی قائم ہوئے جن میں
سب سے مشہور بنارس کالج اور علی گڈھ کالج ہیں اور جو بعد میں چل کر ہندو یونیورسٹی اور مسلم یونیورسٹی
بن گئے اور اس کے بعد پروفیسر کاروے کی عورتوں کی یونیورسٹی۔ ڈاکٹر ٹیگور کا شانتی نکیتن اور
گروکل قابل ذکر ہیں۔ اس اثنا میں سیاسیات ہند میں بہت سے مدوجزر ہوئے اور تحریک ترک
موالات کے نتیجہ طور پر علی گڈھ کالج کا ایک حصہ کٹ کر علٰحدہ ہوگیا اور جامعہ ملیہ کے نام سے
موسوم ہوا۔

مذکورہ قدیم جامعات کا معیار کافی بلند تھا (اور وہ اب بھی اُس کو برقرار رکھنے کی
کوشش کرتی ہیں) اور ان کے اخراجات میں بھی روزافزوں اضافہ ہوتا گیا۔ مگر ہر ممکن کوشش
اور صرف زرکثیر کے باوجود اعلیٰ تعلیم یافتہ اشخاص کی تعداد محدود ہی رہی۔ گو اس خصوص میں
جامعہ کلکتہ کی کوششیں مقابلۃً کامیاب اور وہاں کے فارغ التحصیل طلبہ کی تعداد کافی زیادہ
رہی مگر عام طور پر ثانوی مدارس اور جامعات کی پیداوار کیا بلحاظ تعداد اور کیا بلحاظ افادیت
زیادہ تشفی بخش نہ رہی۔ گو اس کے بعد ہر صوبے و مقام کی ضروریات کے مدِ نظر جدید جامعات
کا قیام بھی عمل میں آیا مگر اس کے باوجود بھی تعلیم کا اصل مقصد کہ وہ طالب علم کو ہر جہتی ترقی اور
کامیاب زندگی بسر کرنے کے قابل بنائے حاصل نہ ہوا۔ پہلے تو جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا ہے
تعلیم یافتگان کی تعداد اخراجات اور کوششوں کے مقابلے میں بہت کم تھی اور اس کے باوجود
ان میں سے اکثر اس قابل نہ تھے کہ میدان عمل میں دوسروں کے دوش بدوش کام کریں
اور جہاد زندگی میں نمایاں حصہ لیں۔ تقریباً سب کے سب تعلیم یافتہ نوجوان نوکری کی تلاش میں
سرگرداں رہتے تھے اور سرکاران کے لئے اس کثیر تعداد میں آسامیاں فراہم نہ کرسکتی تھی اور
اسی لئے وہ حکومت اور ملک کے لئے ایک مصیبت اور بوجھ بن گئے۔ اس کے ساتھ یہ بھی
محسوس کیا گیا کہ اس طریقہ تعلیم میں تضیع کا عنصر بہت زیادہ ہے۔ پہلے تو ان نوجوانوں کو بہت
سی ایسی چیزیں سکھائی جاتی تھیں جن میں سے بہت سی اب بھی سکھائی جاتی ہیں جو ان کے لئے

آئندہ مفید نہیں ہوتیں۔ اور دوسرا جو اُنھیں غیر زبان میں تعلیم دیجاتی ہے۔ اس کی وجہ سے اُس کے حصول میں اور اُس پر عبور حاصل کرنے کے لئے اُن کی زندگی کا ایک بڑا حصہ رائگاں جاتا ہے۔ جب اس نظام تعلیم سے غیر اطمینانی کا اظہار کھلم کھلا کیا جانے لگا اور ہر ایک پلیٹ فارم سے اس پر حملے ہونے لگے اور تقریباً ہر یونیورسٹی کے جلسہ تقسیم اسناد میں اس پر نکتہ چینی کی جانے لگی تو حکومت ہند نے اس پر نظر ثانی کرنے کے لئے چند کمیٹیاں اور کمیشن مقرر کئے جن میں سے سیڈلر کمیشن اور ہارٹاگ کمیٹی قابل ذکر ہیں۔ مگر ان کمیشنوں اور کمیٹیوں نے نظام تعلیم میں کسی بنیادی تغیر کو روا نہ رکھا اور صرف معمولی سی تبدیلیوں کی سفارش کی اور ظاہر ہے کہ لوگ اس سے مطمئن نہ ہو سکے۔ ایسے وقت میں جامعۂ عثمانیہ کے قیام اور ایک دیسی زبان کو ذریعہ تعلیم قرار دیکر حیدرآباد نے ایک نہایت ہی قابل تقلید اور دلیرانہ قدم اُٹھایا اور ہندوستان کے ایک نہایت ہی پیچیدہ مسئلہ کو حل کر دیا۔ گو اس تجربہ پر ابتدا میں بہت سی چہ میگوئیاں ہوئیں اور مختلف نوعیت کے اعتراضات کئے گئے مگر اس کی شاندار کامیابی نے معترضین کو ساکت کر دیا۔ اور اب تو ہر جگہ اس کی علانیہ تقلید کی جا رہی ہے۔ اس طرح زبان کی حد تک تو تقریباً یہ مسئلہ حل ہو گیا مگر چونکہ نصاب تعلیم میں کوئی بنیادی تبدیلی نہیں کی گئی اس لئے یہ مسئلہ اپنی جگہ پر ہی رہا۔ تعلیم یافتہ بیکاروں کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہوتا گیا جو اب بھی جاری ہے۔ اور علاوہ ازیں یہ تعلیم یافتہ ملک اور قوم کے لئے اتنے مفید ثابت نہ ہو سکے جس کی ان سے توقع کی جاتی تھی۔ صائب الرائے اشخاص نے ملک کے مختلف گوشوں سے ان مسائل کے حل کے متعلق مختلف تجاویز پیش کیں مگر چونکہ غلبہ اس رائے پر تھا کہ فنی اور حرفتی تعلیم ہی ملک کی تعلیم یافتہ بے روزگاری اور دیگر معاشی مسائل کا ایک واحد ذریعہ ہے اس لئے حکومت نے انگلستان سے دو ماہرین صنعتی تعلیم یعنے مسٹر ایبٹ اور مسٹر ووڈ کو ہندوستان بلایا اور اُن سے استدعا کی کہ وہ یہاں کے حالات کا بغور مطالعہ کر کے یہاں صنعتی اور فنی تعلیم کو رواج دینے کے متعلق تجاویز پیش کریں۔ چونکہ ان ہر دو کے لئے تمام ہندوستان کا تفصیلی دورہ کرنا مشکل تھا اس لئے انھوں نے صرف دو صوبہ جات یعنے صوبہ متحدہ (یو۔پی) اور پنجاب کو بطور نمونہ چن لیا اور اپنی جو رپورٹ مرتب کی اُس کی بنیاد اسی اعداد و شمار اور مواد پر

رکھی جو انھیں ان صوبہ جات میں حاصل ہوا۔

**ابٹ اور ووڈ صاحبان کی رپورٹ** - چونکہ ان ہر دو اصحاب نے فنی تعلیم کے کسی قابل لحاظ توسیع کی سفارش نہیں کی اس لئے ان کی رپورٹ سے نہ تو قوم پرست اخبار مطمئن ہو سکے اور نہ قوم پرست ہندوستانی۔ ان ہر دو نے اس پر نہایت ہی سخت تنقید کی اور اس کو غیر اہم ٹھہرایا۔ وہ ایک حدتک اپنی تنقید میں حق بجانب بھی تھے اس لئے کہ اس کے دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس کے مصنفین کے خیال میں نہ صرف موجودہ زمانے میں بلکہ آئندہ ایک بڑی مدت کے لئے بھی ہندوستان کے لئے کوئی شاندار صنعتی مستقبل نہیں ہے۔ موجودہ زمانے میں ہندوستان جس طرح ایک قدیم طرز کا زراعتی ملک ہے وہ اس میں کوئی زیادہ تبدیلی مناسب نہیں سمجھتے۔ ایک جگہ وہ کہتے ہیں کہ دیہات کی آبادی کے حالات کو دیہات سے متعلق صنعتوں کو فروغ دے کر درست کرنے کے امکانات بالکل محدود ہیں۔ صنعت و زراعت کے متعلق بھی وہ کوئی ایسے جدید طریقے تجویز نہیں کرتے جن کے باعث یہاں کی زراعت بھی جدید اصولوں پر ترقی یافتہ ذرائع اور آلات کے ذریعہ عمل میں آئے۔ موجودہ چند صنعتی مدارس کے منتظمین کی وہ تعریف کرتے ہیں اور اُن کی رہبری کے لئے چند تجاویز پیش کرتے ہیں۔ بڑے پیمانہ کے صنعتوں کی ملک میں ایزاد، ترویج و ترقی کے متعلق وہ کچھ نہیں کہتے بلکہ یہ کہتے ہیں کہ ہندوستان کی موجودہ منظم صنعتوں میں اعلیٰ تربیت یافتہ منتظمین (یعنے ڈائرکٹر اور منیجر) کے حصول کی خواہش نہیں ہے اور اس لئے یہ غیر ضروری ہے۔ ہر قدم پر وہ صنعتی ترقی میں احتیاط کی تلقین کرتے ہیں اور یہ خوف دلاتے ہیں کہ کہیں فنی بے روزگاری نہ پھیل جائے۔ عام اور فنی تعلیم کے متعلق چند تجاویز پیش کرکے اور اس کے لئے ایک نصاب کا خاکہ تیار کرکے وہ اپنی رپورٹ کو ختم کرتے ہیں۔

رپورٹ کے اس مختصر سے خلاصہ سے ظاہر ہوگا کہ اس میں ہندوستان کے اس اہم اور بڑے مسئلہ یعنے صنعتی ترقی کو حل کرنے کی کوئی کوشش نہیں کی گئی۔ گو مسرس ابٹ اور ووڈ کو اس کا اعتراف ہے کہ اگر اعلیٰ پیمانہ پر صنعتی ترقی ہو تو ہندوستان کی خام پیداوار کو کام میں لانے کا اچھا موقعہ ملے گا مگر اس کے ساتھ ہی وہ کہتے ہیں کہ جس تدریجی طور پر اعلیٰ صنعتوں کی

بنایا جاتا ہے اس کا یہاں کافی احساس نہیں۔ محض تربیت یافتہ کاری گر پیدا کرنا گو صنعتی ترقی کے لئے ضروری ہے مگر اس سے صنعتیں پیدا نہیں ہوسکتیں۔ گو یہ ایک حد تک صحیح خیال کیا جا سکتا ہے پھر بھی اگر قوم صنعتوں کو ترقی دینے پر کمربستہ ہو اور حکومت ہر قسم سے اس کے لئے سہولتیں پیدا کرے تو یہ کوئی ناممکن بات نہیں۔ حال ہی میں رُوس نے جو صنعتی ترقی کی ہے اس کی مثال سب کے پیش نظر ہے۔ کوئی ڈھائی سال پہلے مختلف کانگریسی صوبہ جات کے وزراء کی ایک کانفرنس اس مسئلہ کو حل کرنے کے لئے مقرر کی گئی تھی۔ پنڈت جواہر لال نہرو اس کے صدر تھے اور مسٹر ویسوسوریا اس کے سرگرم رکن۔ مگر افسوس ہے کہ سیاسی نشیب و فراز کے باعث یہ کام سرسبز نہ ہوسکا۔

وردھا اسکیم۔ قانون حکومت ہند کے تحت جب صوبہ جات کو خودمختاری عطا ہوئی اور کانگریس نے انتخاب میں حصہ لے کر نو صوبہ جات کی حکومت پر قبضہ کر لیا تو اس کو قوم کے روبرو ایک ٹھوس لائحہ عمل پیش کرنا تھا۔ گاندھی جی نے دو تجویزیں پیش کیں ایک ترک مسکرات اور دوسرے ابتدائی تعلیم کو عام کرنا تاکہ ہر ایک ہندوستانی بچہ تعلیم سے بہرہ ور ہو۔ مگر یہ کوئی آسان کام نہ تھا۔ ترک مسکرات سے حکومت کی آمدنی میں بہت کمی ہوتی تھی)۔ اس کو پورا کرنے کے لئے گاندھی جی نے یہ تجویز پیش کی کہ ابتدائی تعلیم کو خودمکتفانہ اُصول پر چلایا جائے۔ اس سے اس کی توسیع کے لئے نہ صرف حکومت سے روپیہ نہ لینے کی ضرورت ہو گی بلکہ موجودہ روپیہ جو اس پر خرچ ہوتا ہے اس سے بھی دست برداری کر کے اس کو ترک مسکرات سے جو آمدنی میں کمی ہوئی ہے اس کے پورا کرنے میں لگایا جا سکے گا اور اس تجویز کو روبہ عمل لانے کے لئے اُنھوں نے اپنا مشہور وردھا اسکیم پیش کیا۔ اس کی ابتدا گاندھی جی کے ایک مضمون سے ہوئی جس کو اُنھوں نے اپنے اخبار ہریجن میں شائع کیا تھا۔ اُس میں اُنھوں نے تجویز کی کہ (۱) ابتدائی تعلیم سات سال تک جاری رہے اور اس کے ختم پر طلبہ کا معیار میٹرک کے آخری درجے کے معیار کے مساوی ہو۔ انگریزی نصاب میں شامل نہ ہو گی (۲) طلبا و طالبات کی عام ترقی کے لئے اس تعلیم کو کسی سودمند پیشے کے ذریعہ دیا جانا چاہئیے۔ مقصد اس کا یہ تھا کہ اس ابتدائی تعلیم کے ذریعہ نہ صرف طلبہ کی ذہنی تربیت ہو بلکہ وہ کوئی مفید پیشہ بھی

سیکھ لیں تاکہ وہ ختم تعلیم کے بعد اسی کے ذریعہ اپنی روٹی کما سکیں (۳) ان مدارس کی جو صنعتی پیداوار ہوگی اُس کی مناسب قیمت مقرر کر کے حکومت خود اس کو خرید ے (۴) یہ تعلیم بحیثیت مجموعی خود مکتفی ہونی چاہئے۔ اعلیٰ اور ثانوی تعلیم خانگی کوششوں کی رہین منت رہے اور جامعات (یونیورسٹیوں) کی حیثیت محض ایک امتحان لینے والے ادارے کی رہے۔

اس مضمون کے شائع ہونے کے بعد گاندھی جی کی صدارت میں ۱۹۳۷ء میں تمام ہندوستانی قوم پرستوں کی ایک کانفرنس ہوئی جس میں دوسری جماعتوں کے ماہران تعلیم کو بھی شریک کیا گیا تھا اور اس میں حسب ذیل تحریکات منظور ہوئیں :۔

(۱) قومی بنیاد پر سات سال تک کے لئے جبری اور مفت تعلیم کا انتظام کیا جائے (۲) ذریعہ تعلیم مادری زبان ہو (۳) یہ کانفرنس گاندھی جی کی اس تجویز کی تائید کرتی ہے کہ یہ تعلیم کسی عملی کام کے ذریعہ دی جائے اور اس کا انتخاب مقامی پیشہ اور گرد و نواح کے حالات کے مدنظر کیا جائے (۴) اس کانفرنس کو توقع ہے کہ اس طریقہ تعلیم سے رفتہ رفتہ مدرسین کی تنخواہیں نکل آئیں گی (۵) طلبہ کو سات سال کی عمر میں اِن مدارس میں شریک کیا جائے اور سات سال تک تعلیم دینے کے بعد انھیں ہر مضمون میں (بجز انگریزی کے) میٹرک کے معیار کے مساوی کر دیا جائے۔

اس کے بعد کانفرنس نے ڈاکٹر ذاکر حسین کی صدارت میں ایک کمیٹی مقرر کی تاکہ ان اصُول کے پیش نظر وہ اس نظام تعلیم کے لئے ایک نصاب تیار کر دے۔

اس نظام تعلیم پر مختلف نقاط نظر سے اعتراضات کئے گئے جن میں سے اہم یہ ہیں۔

(۱) تعلیم کو خود مکتفی کرنے کی پالیسی ہندوستان جیسے تعلیمی لحاظ سے پست ملک میں بہت خطرناک ہے (۲) اگر کم عمر بچوں کو اپنی تعلیم کے لئے کام کرنے پر مجبور کیا جائے تو اس سے نہ صرف اُن کی تعلیم کا نقصان ہوگا بلکہ اُن کی صحت پر بھی اس کا مضر اثر پڑے گا اور مزید یہ کہ کیا وہ اس قابل ہو سکیں گے کہ وہ ایسی اشیا تیار کر سکیں جن کی بازار میں مانگ ہو اور لوگ جن کو خریدنا پسند کریں۔ کیا اُن کے اس طرح کام کرنے سے یہ اندیشہ نہیں کہ اُن سے معمولی مزدوروں اور غلاموں کی طرح کام لیا جائے گا۔ (۳) سب لڑکے بافندگی یا

زراعت کا پیشہ تو اختیار نہ کریں گے اُن سے تین سے پانچ گھنٹوں تک چرخہ کاتنے کا یا زراعتی کام لینے کا مقصد کیا ہے (۴) اس اسکیم میں مذہبی تعلیم کا کوئی انتظام نہیں کیا گیا اور اخلاقی تعلیم پر بھی کافی توجہ نہیں کی گئی۔ (۵) یہ میکانی زمانہ ہے ایسے وقت دستی کاموں پر ضرورت سے زیادہ زور دینا اور مشینوں کو بالکل نظر انداز کر دینا موجودہ زمانے کی ضروریات کو صرف نظر کرنا ہے۔

اس اسکیم پر فن تعلیم کے نقطۂ نظر سے حسب ذیل اعتراضات عائد ہوتے ہیں۔

(۱) اس کمسنی میں طلبہ کو کسی خاص پیشہ کی تعلیم کی طرف رجوع کرنا بڑی اُصولی غلطی ہے۔ انہیں صرف دستی مشاغل کی طرف رجوع کرنا چاہیئے تاکہ اُس سے وہ اپنے اصلی رجحان کا پتہ لگا سکیں (۲) کافی پیشوں کی سفارش نہیں کی گئی۔ چرخہ سب نہیں کاتیں گے اور چھ یا سات سال کی عمر کے بچوں سے تین یا اُس سے زیادہ گھنٹوں تک کسی کھیت میں زراعتی کام لینا اُن پر بڑا ظلم ہوگا۔ (۳) ادبی تعلیم کی طرف بہت کم توجہ کی گئی اور یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ اس قدر کم توجہ کرنے کے باوجود سات سال کی مدت میں کسی طرح طلبہ میٹرک کا معیار حاصل کر سکیں گے (۴) میٹرک تک تعلیم یافتہ اساتذہ کی جبری بھرتی سے یہ مسئلہ حل نہ ہوگا۔ ان عارضی مدرسین سے بجائے فائدے کے نقصان کا زیادہ اندیشہ ہے۔ تجربہ کار اور تربیت یافتہ مدرسین کی ضرورت لابُدی ہے۔

گاندھی جی کی صدارت میں مذکورہ وردھا کانفرنس میں جو بحث مباحثہ ہوا تھا اس میں ڈاکٹر ذاکر حسین نے کہا کہ طلبہ کی حالت غلاموں کی سی ہوگی اور اُستاد غلاموں کو ہانکنے والے بن جائیں گے۔ پروفیسر کے۔ ٹی۔ شا (بمبئی) جنھوں نے اس بحث میں نمایاں حصہ لیا کہا کہ بغیر معاوضہ کے مدرسین کا ملنا محض خیالی شئے ہے۔ اگر آپ انھیں تنخواہ نہ دیں تو کسی اور جگہ سے اس کی پابجائی ہوگی۔ بہر حال قوم کو اُس کا بار اٹھانا پڑے گا۔ موجودہ زمانہ مشینوں کا زمانہ ہے علاوہ ازیں لڑکوں کے کام کرنے اور خراب کرنے کے لئے آپ مفت چیزیں کہاں سے دیں گے۔ اُن کے ہاتھ کی بنی ہوئی بھونڈی اور بھدی چیزوں کو کون خریدے گا۔ کیا اُن کے ہاتھ کی بنی ہوئی اشیا غیر ممالک کے اشیاء کے مقابلہ میں ٹک

سکیں گی اس تحریک کو چلانے کے لئے ان اشیاء کی حد تک آپ کو غیر ممالک کی اشیا کا بائیکاٹ کرنا ہوگا۔ اور سب صنعتوں کو قومیانہ ہوگا اور یہ بچوں کا کھیل نہیں۔

سرونٹ آف انڈیا سوسائٹی کی جانب سے ڈنکر دیسائی نے (اپنی کتاب ابتدائی تعلیم میں) اس اسکیم پر سخت اعتراض کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ وردھا اسکیم کے مصنفین بچوں سے صرف محنت و مشقت ہی لینا چاہتے ہیں۔ اس اسکیم کے مطابق تحتانی تعلیم کی نوعیت ایک ایسی فنی تعلیم کی ہو جاتی ہے جس کی بنیاد کسی عام تعلیم پر نہ ہو۔ اور اس لئے ہم اس کو مزدوری اطفال کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔

ان اعتراضات کے جواب مرکزی مشاورتی بورڈ (Central Advisory Board) کی ایک کمیٹی میں ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب نے دئے اس کمیٹی کے صدر مسٹر کھیر سابق کانگریسی وزیر اعظم (صوبہ بمبئی) تھے اور اس میں بہت سے ماہران تعلیم شریک تھے چنانچہ حیدرآباد کی جانب سے جناب خان فضل محمد خان صاحب سابق ناظم تعلیمات و معتمد صنعتی تعلیم وغیرہ نے اس میں شرکت کی تھی۔ انھوں نے کہا کہ یہ خیال کہ وردھا اسکیم مزدوری اطفال کے مساوی ہوگی غلط ہے اور یہ خیال بھی غلط ہے کہ اس اسکیم کو محض اس مقصد کو پیش نظر رکھ کر بنایا گیا ہے کہ استادوں کی تنخواہیں ان اشیاء کی فروخت سے ادا کی جائیں جو لڑکے تیار کریں گے۔ پیشوں کو دستی مشاغل کی طرح تعلیمی اغراض و مقاصد کے آگے بڑھانے میں استعمال کرنا اس کا اصل مقصد ہے معاشی مقصد محض ذیلی ہے۔ وردھا اسکیم محض پیداوار اور آمدنی کے خیال سے میکانی مشقت نہیں چاہتی اور صحیح معنوں میں ان مدارس کو فنی یا پیشہ کے لئے تربیت دینے والے مدارس بھی نہیں کہا جا سکتا۔ انھوں نے اس دعویٰ سے انکار کیا کہ وردھا اسکیم بیکاری کو دور کردے گی۔ مذہبی تعلیم کے متعلق ڈاکٹر صاحب نے بیان کیا کہ گو وردھا اسکیم نے اس کے لئے کوئی نصاب تیار نہیں کیا مگر وہ موجودہ صورت حال میں کوئی تبدیلی نہیں کرنا چاہتی۔ اگر کسی فرقے یا مذہب کے لوگ اپنے ہم مذہب بچوں کو مذہبی تعلیم دلانا چاہیں تو وہ اپنے خرچ سے ایسا کر سکتے ہیں۔ مزید اعتراضات کا جواب دیتے ہوئے انھوں نے کہا کہ وردھا اسکیم مخلوط تعلیم کو جبری نہیں بناتی اس کے متعلق اس نے کوئی رائے نہیں دی۔

ذاکر حسین رپورٹ نے یونیورسٹی کے متعلق کچھ نہیں کہا اس لئے یہ کہنا کہ یونیورسٹیوں کا کام صرف امتحان لینا ہوگا بیجا ہے۔ مختصر طور پر وردھا اسکیم۔ (۱) صرف عمل کے ذریعہ تعلیم دینا چاہتی ہے اور اشیاء کی تیاری اور فروخت سے اُس کو کوئی مطلب نہیں۔ (۲) دھاگا کاتنے اور بُننے ہی کو وہ بنیادی پیشے نہیں قرار دیتی بلکہ وہ اپنی اسکیم میں ہر ایک پیشے کو شامل کرنے اور جگہ دینے کے لئے تیار ہے (۳) اس کا یہ مقصد نہیں کہ اساتذہ کی تنخواہیں مدارس کی تیار شدہ اشیاء سے دی جائیں (۴) وردھا اسکیم کے تیار کرنے والوں نے بتایا ہے کہ ہندوستان کی زیادہ آبادی دیہات میں ہے۔ اس لئے کمیٹی کی رائے میں مناسب ہے کہ اس کو فی الحال دیہات کی حد تک ہی محدود کیا جائے اور شہری آبادی میں اس کا نفاذ فی الحال عمل میں نہ آئے۔ آخر میں کمیٹی نے جو نتائج اخذ کئے (اور جو تحریکات کی شکل میں منظور ہوئیں) وہ مختصراً یہ ہیں:—

(۱) یہ اسکیم فی الحال دیہاتی آبادی تک محدود رہے۔ (۲) جبریہ تعلیم ۶ تا ۱۴ سال رہے مگر ۵ سال کے بچوں کو بھی شریک کیا جا سکتا ہے (۳) بنیادی مدارس سے دوسرے قسم کے مدارس میں طلبہ کو پانچویں جماعت یا ۱۱ سال کی عمر کے بعد منتقل ہونے کی اجازت دی جائے (۴) ذریعہ تعلیم طالب علم کی مادری زبان ہو (۵) ہندوستان کے لئے مشترک زبان کی ضرورت ہے اور یہ ہندوستانی ہونی چاہئیے اور اس کے لئے دیوناگری اور فارسی رسم الخط استعمال کئے جائیں اور ان کا استعمال طلبہ کی مرضی پر چھوڑ دیا جائے اور ہر ایک مدرس کو ان ہر دو رسم الخطوں سے واقف ہونا چاہئیے۔ بعض اراکین کے خیال میں رومن رسم خط کا استعمال طلبہ اور مدرسین کی بہت سی مشکلوں کو آسان کر دے گا۔ (۶) یہ اسکیم مسٹر ایبٹ اور ووڈ کی رپورٹ سے اس حد تک پوری طرح متفق ہے کہ تعلیم عمل کے ذریعہ دیجانی چاہئیے۔ یہ عملی مشاغل مختلف قسم کے ہونے چاہئیں خصوصاً ابتدائی اور بعد کی جماعتوں میں اور وہ ایسے ہوں جو کسی فن کی بنیاد بن سکیں۔ اور جو چیزیں تیار ہوں اُن کو فروخت کر کے اُن کی آمدنی کو مدرسے کے اخراجات میں لگایا جائے۔ (۷) بعض ثقافتی مضامین جن کو بنیادی پیشوں کے ساتھ مربوط نہیں کیا جا سکتا اُن کی تعلیم الگ دی جائے۔ (۸) مدرسین کو تربیت دی جائے

اور اُن کی وقعت بڑھائی جائے (۹) کسی مُدرس کو ماہانہ بیس روپیوں سے کم تنخواہ نہ ملے۔ (۱۰) معلمات کی زیادہ تعداد میں فراہمی کی طرف توجہ کی جائے اور اچھی تعلیم یافتہ لڑکیوں کو اُستانی بننے کی ترغیب دی جائے۔ (۱۱) ان بنیادی مدارس کا صرف اُس وقت آغاز کیا جائے جب تربیت یافتہ مدرس فراہم ہوں (۱۲) تجربہ کے مدنظر نصاب میں تبدیلی کی جاسکتی ہے۔ (۱۳) انگریزی کو بطور زبان زائد کے ان بُنیادی مدارس میں شریک نہیں کیا جاسکتا حکومت کو ہر فرقے کے لئے یہ سہولت بہم پہونچانی چاہئے کہ وہ اپنے خرچ سے اپنے مدارس میں اپنے ہم مذہب لڑکوں کے مذاہب کی تعلیم کا انتظام کرے مگر حکومت ان اخراجات کا بار نہ اُٹھائے گی۔ (۱۵) کوئی بیرونی امتحان نہ لیا جائے۔ نصاب کے ختم پر ایک خانگی امتحان کی سند دی جائے۔ (۱۶) پانچویں جماعت یا گیارہ سال کی عمر کے بعد جو لڑکے دوسرے مدارس میں منتقل ہونا چاہیں اُنھیں صداقت نامہ ترک مدرسہ دیا جائے۔ (۱۷) جماعتی درجہ بندی مدرسہ ہی کے ذمے رہے گی۔ البتہ خانگی امتحانات کی جانچ ایک معائنہ کنندہ افسر کیا کرے گا۔

اس رپورٹ پر مسٹر پی جی۔ کھیر۔ سید محمود صاحب۔ مسٹر آر شکلا۔ ڈاکٹر سر ضیاء الدین۔ فضل محمدؐ خاں صاحب اور ڈاکٹر ذاکر حسین کے دستخط ہوئے اسی اسکیم کے تحت اساتذہ کی تربیت کے لئے چند مراکز قائم ہوئے اور کام بھی شروع کر دیا گیا۔ مگر سیاسی نشیب و فراز کے باعث اس کو پوری طرح روبہ عمل نہیں لایا جاسکا۔ البتہ کشمیر میں وہاں کے ناظم تعلیمات خواجہ غلام السیدین صاحب نے اسی اُصول پر متعدد مدارس قائم کئے ہیں اور مدراس اور شمالی ہند میں بھی چند مدارس ان اصول پر چلائے جا رہے ہیں۔ مگر ان سے نتائج اخذ کرنا قبل از وقت ہوگا۔

صوبہ متوسط و برار میں مسٹر آر وی شکلا نے جو پہلے وزیر تعلیم تھے اور بعد میں وہاں کے وزیر اعظم بن گئے ودیا مندر اسکیم کی بنا ڈالی۔ مقاصد اور نظام تعلیم میں یہ اسکیم دراصل واردھا اسکیم ہی کا ایک جزو ہے۔ البتہ اس میں زراعتی تعلیم کو اہمیت دی گئی تھی اور حکومت کی جانب سے اراضیات کے فراہم کرنے کی تجویز تھی۔ اُس کی آمدنی سے اساتذہ کی تنخواہیں اور مدارس کا خرچ نکالنا مقصود تھا۔ اس اسکیم کو ایک حد تک نافذ کرنے کی کوشش کی گئی اور چند مدارس بھی

قائم ہوئے اور گو ان کی طرز تعلیم اور طریق عمل پر بعض فرقوں کی جانب سے سخت اعتراضات بھی کیے گئے پھر بھی مسٹر شکلا نے اُن کو چلانے کی کوشش کی۔ مگر جب کانگریسی وزارتیں مستعفی ہوگئیں تو اس اسکیم کا بھی وہی حشر ہوا جو واردھا اسکیم کا ہوا۔

حیدرآباد بھی ان تحریکات میں دوسروں سے پیچھے نہیں رہا۔ بلکہ ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ جس طرح عثمانیہ یونیورسٹی قائم کرکے ہم نے ہندوستان کے ایک پیچیدہ مسئلہ کو حل کر دیا اسی طرح صنعتی تعلیم کی ایک اسکیم کو نہ صرف منظور کرکے بلکہ اُس کو ایک حد تک روبہ عمل (تدریجی طور پر) لاکر ہماری ریاست نے بقیہ ہندوستان کی رہبری کی ہے۔ اس اسکیم کو پہلے میکنزی اسکیم کہا جاتا تھا اور اس میں بعض تبدیلیوں کے باعث بعض اُسے اب فضل محمد خاں اور ابٹ اسکیم کہتے ہیں اس موضوع پر اب تک کافی کہا جا چکا ہے اور اگر میرا حافظہ غلطی نہیں کرتا تو سال گذشتہ ہی جناب مولوی سید علی اکبر صاحب نے اس کانفرنس کے ورنگل کے اجلاس میں اس پر ایک سیر حاصل تقریر فرمائی اس لئے میں اس کی تفصیلات میں جانا غیر ضروری سمجھتا ہوں۔

اب تک جو کچھ کہا جا چکا ہے اس سے آپ نے اندازہ کرلیا ہوگا کہ ملک کا رجحان کس طرف ہے یعنی مادری زبان کو ذریعہ تعلیم بنانا اور دوسرے صنعتی تعلیم کو ترقی دینا۔ یہ ہر دو رجحانات نہایت مبارک ہیں اور ہم اِن کا دلی خیر مقدم کرتے ہیں۔ کتابی مدارس کو عملی مدارس میں تبدیل کرنا ایک مستحسن کام ہوگا اور ہم اس نفسیاتی اُصول سے بھی آگاہ ہیں کہ بچے عملی کام کو کتابوں کی بہ نسبت زیادہ پسند کرتے ہیں اور دلچسپ مشغلے اُن کی طبیعت کو اپنی طرف متوجہ رکھتے ہیں لیکن ہمیں اس بات کی احتیاط کرنی ضروری ہے کہ ہمارا یہ رجحان ہمیں ضرورت سے زیادہ آگے نہ لے جائے۔ ورنہ ہماری آئندہ نسلوں کو فائدے سے زیادہ نقصان پہنچے گا۔

ہندوستان کو بعض اجانب نے مختلف قوموں اور تہذیبوں کی سرزمین کہا ہے اور وہ اکثر اس بات کو دُھراتے رہتے ہیں کہ یہ ہمیشہ ایک دوسرے سے برسرپیکار ہیں۔ گو اس میں شک نہیں کہ یہ بیان مبالغہ آمیز ہے مگر پھر بھی اس ملک کے مختلف فرقوں میں جو یکجہتی اور اتفاق ہونا چاہئے وہ ابھی تک ایک خوش آیند خواب بنا ہوا ہے۔ اور جیسا کہ

ہر ایک جانتا ہے اِن آپس کے اختلافات کی وجہ سے ملک کی سیاسی ترقی رُکی ہوئی ہے
ملک کے دور اندیش اور زیادہ روشن خیال افراد اس گُتھی کو سُلجھانے کی فکر میں ہیں بعض
چاہتے ہیں کہ طلبہ کے نصاب میں ایسے مضامین شریک کیئے جائیں جن سے اُن کی نظر وسیع
ہو یا بالفاظ دیگر وہ تنگ نظری اور آپس کے اختلافات کو بھول جائیں اور ایک دوسرے
سے قریب سے قریب تر ہو جائیں اور اس طرح ایک متحدہ ہندوستان کی تخلیق ہو۔
بعض کا خیال ہے کہ وردھا اسکیم سے مذہبی تعلیم کو خارج کر کے گاندھی جی نے اس مقصد
کو حاصل کرنے کی کوشش کی تھی مذہبی تعلیم کو ابتدا میں وردھا اسکیم سے خارج کرنے
میں گاندھی جی کا اگر در اصل یہی مقصد تھا تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ طریقہ عمل کے اختیار کرنے
میں انھوں نے سہو کیا اور بڑے سے بڑے آدمی سے بھی غلطی ہو سکتی ہے۔ اس کے عوض
اگر وہ محض مختلف مذاہب کے ان اجزا رکی تلقین پر زور دینے کی کوشش کرتے جو ایک دوسرے سے
محبت کرنا ایک دوسرے کی مدد کرنا اور بقول حضرت سعدی بنی آدم اعضائے یک دیگر ند کے
زرین اُصول کو سمجھنا اور اُس پر عمل کرنا سکھاتے ہیں تو ہم سمجھتے ہیں کہ انھیں مقابلتہً زیادہ کامیابی
ہوتی بہرحال ہیں اس سے اس رجحان کا پتہ چلتا ہے کہ نصاب میں انسیتی مضامین
Humanistic Subjects کو شریک کیا جائے تاکہ اس سے طلبہ میں روشن
خیالی اور وسیع النظری پیدا ہو اور ملک فرقہ واریت کی لعنت سے ہمیشہ کے لئے پاک ہو جائے۔
ان کے علاوہ اور بھی بعض تحریکات ہیں جن سے ضمنی رجحانات کا پتہ چلتا ہے۔
مثلاً کئی سال سے بعض جگہ ثانوی جماعتوں کے لئے اور اکثر جگہ جامعاتی جماعتوں کے لئے
ایک چھوٹے پیمانہ پر فوجی تربیت کا انتظام ہے۔ جسے یو۔ ٹی۔ سی۔ کہتے ہیں۔ چند سال
سے بعض فرقے بھی اپنے نوجوانوں کو فوجی تعلیم دینے پر اصرار کر رہے ہیں اور بعضوں نے
تو فوجی مدارس تک قائم کر لئے ہیں جیسے ڈاکٹر مونجے کا فوجی مدرسہ۔ گو اس تحریک پر فرقہ وارانہ
رنگ چھایا ہوا ہے مگر پھر بھی اس سے ملک کے ایک علانیہ رجحان کا پتہ چلتا ہے۔
ایک اور تحریک ہے جسے پوری طرح محسوس نہیں کیا جا رہا ہے مگر جس کا مطالبہ اکثر
کیا جاتا رہا ہے اور اکثر ذمہ دار افراد نے اس کی تائید بھی کی ہے۔ اور وہ یہ کہ لڑکیوں کا

تعلیمی نصاب لڑکوں کے نصاب سے بالکل الگ ہو تاکہ موجودہ غیر موزون تعلیم کی سب برائیاں دور کرکے لڑکی کو شریف بیوی۔ اچھی ماں، سلیقہ مند، خود پر اعتماد کرنے والی، خوددار اور اپنے حقوق کی حفاظت کرنے والی عورت بنایا جا سکے۔ نہ صرف عورتوں کی کانفرنسوں میں بلکہ مردوں کی کانفرنسوں میں بھی اس قسم کی تحریکیں منظور ہوئی ہیں اور یہ بھی محسوس کیا جا رہا ہے کہ عورت کو اس قابل بنا دیا جائے کہ وہ معاشی حیثیت سے مرد کے لئے ایک بوجھ نہ بنی رہے بلکہ اس قابل ہو کہ حسب ضرورت کچھ کما سکے اور اس طرح گھر کے اخراجات کی بابجائی میں مرد کا ہاتھ بٹائے۔

اِن کے علاوہ ایک اور تحریک بھی ہے جو قدامت پرست طبقوں کی سخت مخالفت کے باوجود برابر ترقی کر رہی ہے اور وہ یہ کہ طالبات کو حسب ضرورت موسیقی اور دیگر فنون لطیفہ کی بھی تعلیم دی جائے۔ چنانچہ بعض زنانہ کالجوں اور ثانوی مدارس میں (خصوصاً مشنری اداروں میں) تو ان کے باضابطہ تعلیم کا انتظام ہے اور بعض جگہ ڈراموں اور موسیقی کے جلسوں وغیرہ کی شکل میں اس شوق و ضرورت کو پورا کیا جاتا ہے۔ چنانچہ اکثر ریڈیو پر اعلان کیا جاتا ہے کہ فلاں مدرسہ کی لڑکیوں نے اس موسیقی کے یا اس ڈرامے کے پروگرام میں حصہ لیا۔ بعض علٰحدہ تحریکات کے اور مراکز بھی ہیں جہاں سے ان خیالات کی حوصلہ افزائی ہوتی ہے۔ مثلاً بنگال کی بھرت چار کی تحریک اور مسز سوکھی معروف بہ مینا کا، مسٹر اُودے شنکر، اور مسز آ کمنی ارنڈیل کے مراکز رقص اور اس کے متعلق ان تینوں کا پروپگنڈا۔

# زہریلی گیسیں اور جنگ[1]

از

مولوی عبدالحکیم صاحب ایم ایس سی۔ ال۔ ٹی۔

گزشتہ آل حیدرآباد ٹیچرس کانفرنس میں میں نے ایک تقریر زہریلے سانپ، اُن کے اقسام، زہر کے اثرات اور مار گزیدہ کی اولیں امداد پر کی تھی۔ موجودہ تقریر کی نوعیت بھی کچھ ایسی ہی ہے۔ یہ تقریر جس زہریلے قسم کے مادہ سے متعلق ہے وہ دو پیر رکھنے والے سانپ کی دماغی کاوش یا تباہ کن حماقت کا نتیجہ ہے۔ یہ دو پیر والا سانپ انسان ہے۔ افسوس کہ انسان نے صلح و آشتی کے سبق کو یاد نہ رکھا جس کو چرند، پرند حتیٰ کہ درندوں نے بھی نہیں بھلایا۔ اگر آج یہ کہا جائے کہ انسان کا بدترین دشمن انسان ہے تو بالکل صحیح ہے اس بیان کے ثبوت کے لئے کسی دلیل کی ضرورت نہیں دنیا جس دیوانگی کے دور سے گذر رہی ہے اُس سے ہم سب واقف ہیں اگر آج انسان کو یہ فخر ہے کہ وہ سائنس کی عجیب و غریب ایجادات میں ماضی کی قوموں سے بڑھا ہوا ہے تو یقیناً اس کے لئے یہ امر باعث ننگ و عار بھی ہے کہ وہ حقیقی تہذیب اور اخلاقی ترقی میں اپنے پیش رو انسان سے بہت پیچھے ہے۔ سائنس کی ان عجیب و غریب ایجادات کو انسان کی اخلاقی کمزوری نے اُس کے لئے اس قدر خطرناک بنا دیا ہے جس طرح ایک ناسمجھ بچے کے ہاتھ میں ایک بھرا ہوا پستول ہو اور وہ اُس سے کھیل رہا ہو۔ سائنس کی ترقی کے ساتھ ساتھ اخلاقی معیار جو اُنس و محبت، حق و انصاف اور باہمی رواداری پر مشتمل ہے بلند ہونا اشد ضروری ہے ورنہ انسان اپنے ہاتھوں خود تباہ ہوگا۔ بنی نوع انسان کو اس

---

[1] یہ مقالہ آل حیدرآباد ٹیچرز کانفرنس کے پانچویں سالانہ اجلاس میں پڑھا گیا۔ ۱۲

تباہی سے بچانا ہر شخص کا فرض ہے لیکن اس فریضہ کی اہم ترین ذمہ داری اُس گروہ پر عائد ہوتی ہے جو اپنے آپ کو مصلحان قوم اور معلمین بنی نوع انسان کہتے ہیں۔

دنیا کی تاریخ میں وہ دن نہایت منحوس ہوگا جس دن کسی انسان نے دوسرے انسان کو کسی محفوظ فاصلے سے پتھر پھینک کر زخمی یا ہلاک کیا ہوگا۔ اس اصول پر گوپھن اور تیر و کمان کی ایجاد ہوئی۔ بعد میں تیروں کے پھلوں کو زہر میں بجھایا گیا۔ یہ گویا زہریلے مادہ کو انسان کے خلاف استعمال کرنے کی اولیں شکل تھی۔ منجنیق کی ایجاد پر وزنی پتھر اور لکڑی کے جلتے ہوئے کندوں سے جن کو رال، روغن اور گندھک سے تر کر لیا جاتا تھا دشمن کے قلعے اور شہر پر آتشباری کی جانے لگی۔ گندھک کے جلنے سے دم گھٹنے والی گیس خارج ہوتی تھی چنانچہ ساتویں صدی میں جب عربوں نے سمندری راستہ سے قسطنطنیہ پر حملہ کیا تو یونانیوں نے گریک فائر کے ذریعہ جو اسی قسم کی آتشباری پر مشتمل تھی عربوں کے بیڑے کو تباہ کر دیا۔ بارود کی ایجاد نے جنگ کی تباہ کاریوں میں بڑا اضافہ کیا۔ بارود دراصل بشکل ٹھوس گیسوں کے ضخیم مجموعہ کا نام ہے۔ جو آگ لگتے ہی نکل پڑتی ہیں اس موقعہ پر ایک امر قابل غور ہے کہ انسان جوں جوں کثیف مادہ سے لطیف مادّہ پر قادر ہوتا گیا وہ قوی سے قوی تر بنتا گیا۔ جب اس نے پانی کی بجائے اُس کی بھاپ اور بھاپ سے بھی لطیف تر پیٹرولیم کے بخارات کو اپنا ذریعہ کار بنایا تو اس کے کام کی افادیت کہاں سے کہاں پہنچ گئی۔ اسی اصول کی بنا پر کاش اگر انسان مادہ پرست بننے کی بجائے اُس اعلیٰ لطیف ترین ہستی کا پرستار ہوتا جو عارف کل اور رب کل ہے تو اُس کی مسرت اور خوشی کی کوئی انتہا نہ ہوتی۔

تاریخ جنگ کے مطالعہ سے کوئی ایسا وثیقہ نہیں ملتا جس سے ثابت ہو کہ قدیم اقوام نے جنگی اغراض کی خاطر زہریلی گیسوں کا استعمال کیا ہو۔ بجز اُن صورتوں کے جن کا ذکر اوپر کیا گیا ہے۔ اور یہ حقیقت بھی تھی کہ پندرھویں اور سولھویں صدی تک گیسوں کے متعلق انسان کے معلومات بالکل سطحی اور محدود تھے وہ معمولی گیسوں سے بھی اچھی طرح واقف نہ تھا چنانچہ خشک کوؤں، قدیم تہ خانوں اور نشیبی زمینوں پر

بعض اوقات کاربن ڈائی آکسائیڈ گیس ہوا سے بھاری ہونے کی وجہ سے جمع ہوجاتی تھی اور اُن میں کوئی جانور زندہ نہ رہ سکتا تھا ایسی جگہوں کو جن آسیب اور اِسی قسم کی دوسری پُراسرار قوتوں کا آماجگاہ سمجھا جاتا تھا چنانچہ جزیرہ جاوا کی زہر کی وادی اور اٹلی میں شہر نیلپیز کے قریب گرد ٹوڈیل نامی غار جن میں ۱½ یا ۲ فٹ بلندی تک کاربن ڈائی آکسائیڈ جمع ہوگئی ہے اس قسم کے پُراسرار مقامات سمجھے جاتے تھے۔ گروٹوڈیل غار سے اگر کوئی مُسافر گذرے تو صحیح و سالم بخیریت گذرجاتا تھا لیکن اگر کوئی چھوٹے قد کا جانور مثلاً کتا یا بلی وغیرہ گذرے تو ہلاک ہوجاتا تھا۔ اس ہلاکت کے ذمہ دار بھوت یا جن سمجھے جاتے تھے۔ ہمدان اور اُس کے اطراف نہ بجھنے والی شعلہ زن گیسیں صدیوں جلوۂ خدا سمجھ کر پرستش کی گئیں۔

وسیع پیمانے پر پہلے پہل جرمنوں نے ۲۲ اپریل ۱۹۱۵ء کو وائی پریس کے میدان میں گیسی جنگ کا آغاز کیا۔ یہ گیس کلورین تھی جو معمولی کھانے کے نمک سے تیار کی جاتی ہے۔ یہ ہلکے سبزی مائل زرد رنگ کی ہوتی ہے اور ہوا سے ۲½ گنا وزنی ہوتی ہے اس لئے اگر زمین کا نشیب اور ہوا کا رُخ دشمن کی جانب ہو تو اس گیس کا استعمال نہایت کامیاب رہتا ہے۔ یہ حلق کی لعابی جھلیوں اور پھیپھڑوں پر حملہ آور ہوتی ہے اور اگر ہوا میں ارتکاز بڑھ جائے تو ۱۰ منٹ میں مہلک ثابت ہوتی ہے۔

اس زہریلی گیس کے استعمال سے ایک ہفتہ قبل ایک جاسوس نے اطلاع دی کہ جرمن گیسی حملہ کی تیاریاں کر رہے ہیں مگر چونکہ یہ اپنی نوعیت کا پہلا واقعہ تھا کسی نے توجہ نہیں کی۔ جرمنوں نے کلورین مائع کے بھرے ہوئے استوانوں کو اپنی اگلی خندقوں میں ایک ایک گز کے فاصلے سے لگادئے۔ اور گیس خارج کرنے والی نالیوں کو خندقوں کے باہر کردیا۔ جرمنی مورچوں نے غیر معمولی شدت کے ساتھ متحدین کی فوجوں پر ۲۲ اپریل کی صبح ہی آگ برسانا شروع کردی اور یکایک ۵ بجے شام کے قریب گولہ باری بند کردی۔ اس متضاد کیفیت کو متحدین کی فوجیں نہ سمجھ سکیں اور حیرت زدہ تھیں کہ یکایک سبزی مائل زرد رنگ کے دل بادل جرمنوں کی خندقوں کی طرف سے اُن کی جانب

حرکت کرتے دکھائی دے۔ مغرب کی طرف غروب ہوتے ہوئے سورج کی کرنوں نے اس منظر کو اور بھی دلفریب بنا دیا۔ فرانسیسی فوجیں اپنی خندقوں سے سر اٹھا اٹھا کر ان سنہرے بادلوں کو دیکھ رہی تھیں کہ یکایک ہوا کے ایک جھونکے نے ان کو اس گیس میں لپیٹ دیا۔ اب تک جس چیز کو وہ ابر رحمت یا غیبی مدد سمجھ رہے تھے آن کی آن میں ایک بلا ثابت ہوگئی اُن کا دم گھٹنے لگا وہ اپنا اپنا گلا دبائے خندقوں سے نکل بھاگے۔ بہت سے وہیں گر کر ہلاک ہو گئے۔ جرمنی فوجیں اسی اثنا میں آگے بڑھیں اور ان خندقوں پر قابض ہوگئیں۔ آفریقی سپاہ اِس حملے سے ایسی خائف ہوئی کہ دوسرے دن اُس نے محاذ پر آنے سے انکار کر دیا اور کہا کہ وہ ساحروں اور جادوگروں سے نہیں لڑ سکتی۔

کلورین گیس کے استعمال میں ایک بڑی دقت یہ تھی کہ اگر ہوا کا رُخ بدل کر دشمن کی جانب سے اپنی طرف ہو جائے تو خود ہی اس کا شکار ہو جائے۔ کیونکہ کلورین گیس دوست اور دشمن میں تمیز نہیں کر سکتی۔ اس لئے اب کوشش یہ کی گئی کہ کوئی ایسی زہریلی مائع معلوم کی جائے جو آسانی سے معمولی حرارت پاکر بخارات میں تبدیل ہو جائے۔ اس قسم کی مائع بم میں بھر کر اپنے محاذ سے دور دشمنوں پر پھینکی جا سکتی ہے اس طرح ہوا کے بہاؤ کے رُخ کا مسئلہ بھی حل ہو گیا۔

مثل مشہور ہے کہ جوئندہ یابندہ، اس مقصد کے لئے فاسجین نامی گیس جلد معلوم کر لی گئی۔ یہ معمولی تپش پر مائع میں تبدیل ہو جاتی ہے اور آسانی سے بم میں بھر کر پھینکی جا سکتی ہے۔ فاسجین کلورین اور کاربن مانو آکسائیڈ دو زہریلی گیسوں کے اتحاد سے پیدا ہوتی ہے۔ جس طرح دو شیطانوں کے اتحاد سے جو تیسرا شیطان پیدا ہوتا ہے وہ اپنی شیطنت میں دونوں سے بڑھا ہوتا ہے اسی طرح یہ گیس اپنے زہریلے اثرات میں ہر دو سے بڑھی ہوتی ہے۔ ہوا کے دس ہزار حصّوں میں اس کا ایک حصّہ بھی مہلک ثابت ہوتا ہے۔ اس گیس کا دوسرا جزو کاربن مانو آکسائیڈ ہے جو بند محدود ہوا میں کوئلہ وغیرہ جلانے سے پیدا ہوتی ہے۔ چنانچہ بند کمروں میں آگ وغیرہ جلا کر سونا خطرے سے

خالی نہیں۔ بعض اوقات اس قسم کے حادثات سننے میں آتے ہیں کہ بند جگہوں میں سونے والے اس گیس کا شکار ہو گئے۔ فاسجین گیس کلورین اور کاربن مانو آکسائیڈ کی مساوی مقداروں کو ملا کر اس میں سورج کی شعائیں گذارنے سے حاصل ہوتی ہے لیکن جنگی اغراض کی خاطر ان دونوں کے آمیزہ کو نامیاتی مسامدار گرم کوئلوں سے جو فولادی استوانوں میں بھرے ہوتے ہیں گزار کر تیار کرتے ہیں۔ یہ بے رنگ گیس ہوتی ہے۔ اس کا نقطہ جوش ۸ ہوتا ہے۔ اسے تین حصے کلورین کے ساتھ بم میں بھر کر کے استعمال کرتے ہیں۔ گذشتہ جنگ عظیم میں زہریلی گیسوں کی وجہ سے جتنی اموات واقع ہوئیں ان میں ۸۰ فیصد کی ذمہ دار یہی گیس تھی۔ اس گیس کا ابتدا میں بہت آہستہ آہستہ اثر ہوتا ہے یکایک مریض کی حالت خراب ہو جاتی ہے۔ اور قلب کی حرکت بند ہو جانے سے موت واقع ہوتی ہے۔

تیسری زہریلی گیس جو بڑے پیانہ پر گذشتہ جنگ میں استعمال ہوئی رائی گیس تھی۔ چنانچہ دس دن کی ایک گولہ باری میں جرمنوں نے ۷ ہزار من اس گیس کے استعمال کئے۔ یہ کلورین، الکوحل اور گندھک سے تیار کی جاتی ہے۔ ابتدا میں الکوحل کو ایتھلین گیس میں تبدیل کرتے ہیں۔ پھر کلورین کو پگھلی ہوئی گندھک سے گذار کر سلفر مانو کلورائیڈ بناتے ہیں۔ ایتھلین اور سلفر مانو کلورائیڈ کے تعامل سے رائی گیس حاصل ہوتی ہے۔ رائی گیس کو رائی سے کوئی تعلق نہیں ہوتا ہے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اس کی بو رائی سے مشابہ ہوتی ہے۔ یہ ایک تیل نما مائع ہے جس کا نقطہ جوش ۲۱۷ ہے۔ بم کے پھوٹنے پر یہ ادھر اُدھر بکھر جاتی ہے۔ اور مٹی، کپڑا غرض کہ جس چیز پر پڑتی ہے جذب ہو جاتی ہے اور دھوپ کی تمازت سے آہستہ آہستہ بخارات میں تبدیل ہو کر اپنا کام کرتی رہتی ہے اس میں کوئی خاص بو بھی نہیں ہوتی اس لئے اس کی موجودگی کا پتہ نہیں چلتا اس گیس سے بدن پر چھالے پڑ جاتے ہیں، آنکھ، حلق، پھیپھڑے، متاثر ہوتے ہیں کھانسی آتی ہے جو بڑھ کر نمونیا میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ اس گیس سے متاثر ہو کر انسان ۲ تا ۲۴ گھنٹوں میں اور کبھی کبھی ۴ دن میں مرتا ہے۔

رائی گیس کو متحدین کے خلاف جرمنوں نے پہلے پہل ۱۲ جولائی ۱۹۱۷ء میں استعمال کی تھی۔ اس اثناء میں ہر دو جانب سے مختلف گیسوں کا استعمال ایک دوسرے کے خلاف آزادی سے شروع ہو گیا۔ خیال ہے کہ کم از کم تیس مختلف گیسیں جنگ عظیم میں استعمال ہوئیں۔ ان گیسوں میں قے آور، اشک آور، چھینکیں پیدا کرنے والی، کھانسی لانے والی، وغیرہ گیسیں تھیں۔ فینائل کاربائیل امائین کلورائیڈ (Phenyl carbylamine chloride) سے بہادر سے بہادر سپاہی میدان جنگ میں بچہ کی طرح زار و قطار روتا ہے۔ ڈائی فینائل کلور و آرسین سے چھینکوں پہ چھینکیں آنا شروع ہوتی ہیں۔ کلورو پکرن قے آور گیس ہے۔ یہ کلوروفارم (بیہوش کرنے والی دوا) اور نائیٹرک ایسیڈ کے تعامل سے حاصل ہوتی ہے اس طرح اس کی ساخت میں نائیٹروجن پراکسائیڈ کے ساتھ کلوروفارم کا مخصوص اصلیہ شامل رہتا ہے۔ No یا نائیٹرک ایسیڈ اصلیہ اکثر بھک سے پھٹ جانے والی اشیاء کا جزو ہوتا ہے۔ کلوروپکرن ایک مائع ہے جو ۲۰ فیصد ٹن کلورائیڈ کے ساتھ ملا کر بم میں بھرتے تھے۔ ٹن کلورائیڈ ہوا میں نہایت کثیف دھواں پیدا کرتا ہے۔ کلوپکرن کے بخارات ٹن کلورائیڈ کے دھوئیں کے ساتھ ملکر گیسی نقاب سے گذر جاتے تھے۔ سپاہی کو کھانسی اور قے شروع ہو جاتی تھی اور وہ گیسی نقاب اتارنے پر مجبور ہو جاتا تھا۔ فوراً ہی فاسجین اور دیگر زہریلی گیسوں سے بھرے ہوئے بم سپاہی کو نقاب اتری ہوئی حالت میں آدبوچتے تھے۔ قے آور اور چھینکیں والی گیسوں کے استعمال کا اصل مقصد سپاہی کو بے نقاب کر کے ہلاک کرنا ہوتا تھا۔

گیسی نقابوں کے تھیلے میں ایسے مرکبات رکھ دئے جاتے تھے جو مختلف گیسوں کو یا تو جذب کر لیتے تھے یا اُن کی تحلیل کر دیتے تھے مثلاً سوڈا لائیم، سوڈیئم تھایوسلفیٹ کلورین اور فاسجین کو جذب کرنے کے لئے بلیچنگ پاوڈر، پوٹیشم پرمنیگنٹ رائی گیس اور کلوروپکرن کو تحلیل کرنے کے لئے کوئلہ خصوصاً ناریل کے چھلکوں سے تیار کیا ہوا کوئلہ اپنے حجم سے سینکڑوں گنا گیس جذب کر لیتا ہے نکل کے نمکیات، کاسٹک سوڈا اور دیگر مرکبات مختلف گیسوں کو جذب کرنے کے لئے نقاب کے ڈبوں میں کاربن کی جالیوں کے

ذریعہ تہ بہ تہ جما دئے جاتے ہیں۔ نقاب سر یا چہرے کے چاروں طرف ربر کے تسموں سے کس کر باندھ دی جاتی ہے۔ سانس منہ کے ذریعہ لی جاتی ہے اور ہوا نقاب کے تھیلے سے گذر کر ایک سونڈ نما نلی کے ذریعہ زہریلی گیسوں سے پاک ہو کر پھیپھڑوں میں داخل ہوتی ہے۔ گیسوں کی نوعیت کے اعتبار سے مختلف قسم کی نقابیں ایجاد ہوئیں۔ رائی گیس چونکہ صرف سانس ہی کے ذریعہ حملہ آور نہیں ہوتی بلکہ اوپری جلد سے مس ہو کر خطرناک آبلے ڈال دیتی ہے اس کے لئے تمام جسم کو ڈھک لینے والی نقاب کی ضرورت ہے۔
یہ نقاب گو بہت ہلکی ہوتی ہے لیکن تھوڑی دیر پہننے کے بعد انسان پسینہ پسینہ ہو جاتا ہے
ان گیسی نقابوں کے موجدین نے بنی نوع انسان پر بڑا احسان کیا۔ اور اس کو اس جدید گیسی جنگ کی تباہ کاریوں سے ایک بڑی حد تک محفوظ کر دیا۔ چنانچہ ایک امریکن آفیسر جنرل اے فرائیز کی رپورٹ سے معلوم ہوتا ہے کہ امریکن افواج میں زہریلی گیسوں سے متاثر ہو کر ...۱ ہزار سپاہیوں میں صرف ۳۰ یا ۴۰ سپاہی ہلاک ہوئے لیکن دور سے پھٹنے والے بموں کے ذریعہ مجروح ہو کر فوت ہونے والے سپاہیوں کی تعداد فی ہزار ۲۰۰ تا ۲۵۰ تھی متوفین کے علاوہ ہاتھ، پیر، آنکھوں سے محروم ہونے والے سپاہیوں کی تعداد بہت بلند زیادہ تھی اس کے برعکس زہریلی گیسوں سے متاثر ہو کر اس قسم کے ناکارہ ہو جانے والے سپاہیوں کی تعداد تقریباً نفی کے مساوی تھی۔ اب تک موجودہ جنگ میں زہریلی گیس کے استعمال نہ ہونے کی ایک وجہ یہ بھی معلوم ہوتی ہے۔ اگرچہ ۱۹۲۵ء کے معاہدہ جینوا کے مطابق زہریلی گیسوں کا استعمال قواعد جنگ کے خلاف ہے لیکن جس قوم پر جنگ کا بھوت سوار ہو اس کے لئے اصول و قاعدہ بے معنی ہے۔ چنانچہ اٹلی نے اہل حبش کے خلاف زہریلی گیس استعمال کرنے میں کوئی پس و پیش نہیں کی اس کے قبل اہل ریف کے خلاف فرانسیسی بھی بے دریغ زہریلی گیسیں استعمال کر چکے تھے اس مرتبہ بھی وقتاً فوقتاً اس قسم کی خبریں آتی رہتی ہیں کہ جرمنی بڑے پیمانے پر گیسی جنگ کی تیاریاں کر رہے ہیں اور پولینڈ کے گیس بنانے کے قدیم کارخانے دن رات کام کر رہے ہیں۔ خیال ہے کہ اگر اس مرتبہ گیسی جنگ ہو گی تو نہایت تباہ کن ثابت

ہوگی جو بالکل جدید قسم کی زہریلی گیسوں اور بیماری پھیلانے والے جراثیم پر مشتمل ہوگی

**مدافعتی طریقے** کسی مقام پر گولہ باری کے دوراں میں مختلف اقسام کے گولے یا بم پھینکے جاتے ہیں۔ مثلاً آگ لگانے والے بم، دھماکے کے ساتھ زور سے پھٹنے والے بم، شور و شغب مچانے والے بم اور زہریلا مادہ چھڑکنے والے بم وغیرہ ایسی صورت میں مدافعت کا کام اور پیچیدہ ہو جاتا ہے۔ مثلاً گیسی حملے کے دوران میں اس امر کی ضرورت ہوتی ہے کہ کمرے کے دروازے اور کھڑکیاں بند رکھی جائیں تاکہ گیس آزادی سے اندر داخل نہ ہو سکے۔ لیکن دھماکے کے ساتھ زور سے پھٹنے والے بم کے مقابلے میں دروازے یا کھڑکیاں خصوصاً جب ان میں شیشے لگے ہوں تو کھلا ہی رکھنا مفید ہے۔ ایسی صورت میں مخصوص حالات کو پیش نظر رکھ کر یکے بعد دیگرے ایک سے زیادہ مدافعتی طریقے اور اصول اختیار کرنے پڑتے ہیں۔ جاپان سے لڑائی کا اعلان ہونے کے بعد ہندوستان کے مشرقی صوبوں میں ہوائی حملہ کا خطرہ نہایت قریب اور شدید ہو گیا ہے۔ اور بنگال، آسام، مدراس میں ہوائی حملوں سے مدافعت کی عملی تدابیر شروع کر دی گئی ہیں واقعات کی اس رفتار کا تقاضہ یہ ہے کہ ہر شخص اس قسم کے خطرے اور اُس سے تحفظ کی عملی تدابیر سے واقف ہو جائے تاکہ ضرورت کے وقت اپنی اور اپنے ساتھیوں کی حفاظت کر سکے۔

(۱) ہوائی حملے کے دوران میں گھروں سے نکلکر تماشہ دیکھنے کے لئے اِدھر اُدھر دوڑے دوڑے پھرنا نہایت خطرناک ہے۔ رنگون میں حالیہ بمباری کے دوران میں جو زبردست جانی نقصان ہوا اُس کا ایک سبب یہ بھی تھا کہ تماشہ بین قابو سے باہر تھے۔ رنگون کی بمباری کے متعلق جو اعلان شائع ہوا ہے اُسی میں بتایا گیا ہے کہ ہندوستان کے دوسری جگھوں کے لوگ یہاں کے واقعات سے سبق حاصل کریں اور اس قسم کی حماقت سے باز رہیں۔ اس طرح وہ دشمن کی مشین گن سے نکلی ہوئی گولیوں کا راست نشانہ بنتے ہیں۔ نیز اپنی ہی توپوں سے نکلے ہوئے گولوں سے مرتے ہیں اور اگر زہریلی گیس پھینکنے والے گولے استعمال کئے گئے تو گیس کا اولین حملہ انہیں پر ہوتا ہے۔

(۲) اگر ہوائی بمباری کے دوران میں گیسی بم استعمال کئے جائیں اور فضا میں گیس پھیل گئی ہو تو اُس سے تحفظ کا موثر طریقہ تو یہی ہے کہ گیسی نقاب استعمال کئے جائیں چنانچہ امریکہ نے جاپان سے اعلان جنگ کے بعد ہی ایک کروڑ ۵ لاکھ نقابیں صرف ساحل پر رہنے والے لوگوں میں تقسیم کی ہیں۔ لیکن ہندوستان میں ہر کس و ناکس کے لئے اس قسم کا انتظام محال ہے۔ تاہم اس قسم کے حملوں کے دوران میں ذیل کی ہدایات پر عمل کرنا مفید ہے:۔

(۱) جس جگہ پر گولہ پھٹا ہوا اور زہریلا مادّہ اِدھر اُدھر بکھر کر آہستہ آہستہ بخارات میں تبدیل ہو رہا ہو اگر اس جگہ کو ریت اور بلیچنگ پاؤڈر سے ڈھک دیا جائے تو مزید گیس کا اخراج بند ہو جاتا ہے اگر یہ مرکبات نہ مل سکیں تو ریت، چونا اور گیلی مٹی سے اُس مادّہ کو دفن کر دینا چاہئے۔ واضح رہے کہ بغیر نقاب پہنے ہوئے یہ کام نہایت خطرناک ہے۔ دوسرے مقامات پر یہ کام ٹرینڈ رضا کاروں کے تفویض رہتا ہے۔

(۲) اگر کھلے میدان یا سڑک پر بم گرا ہے اور وہ پھٹا چاہتا ہے تو اُس سے ڈر کر بھاگنا سخت غلطی ہے۔ وہیں پر لیٹ جانا چاہئے۔ بم کے ٹکڑے پھٹ کر ذرا بلند ہو کر اُڑتے ہیں۔ جب بم کے ٹکڑے اڑنا بند ہو جائیں تو اُٹھ کر حتی الامکان دھوئیں اور گیس کی زد سے بچ کر ہوا کے رُخ کے خلاف بھاگنا چاہئے ناک اور منہ کو رومال سے ڈھک لیں۔ اگر رومال پانی سے تر ہو تو بہتر ہے اور جلد کسی قریب کی گلی یا کوچہ میں داخل ہو جانا چاہئے۔

(۳) اگر جسم یا کپڑوں پر کوئی کیمیائی سیال پڑ گیا ہو تو کپڑوں کو جلد سے جلد اُتار ڈالنا چاہئے۔ اُس کو ہاتھ سے ہرگز نہ چھونا چاہئے۔ اگر پوٹیشم پرمنگنٹ کے محلول یا چونے کے پانی سے جسم کو دھو ڈالیں تو مناسب ہے۔

(۴) اگر سر پر دشمن کا جہاز منڈلا رہا ہو تو ہکا بکا اُس کو دیکھنا نہ چاہئے بلکہ قریب ہی کسی پتھر، درخت، جھاڑی، خندق یا نالے میں لیٹ جانا چاہئے۔ مدراس میں اس مقصد کے لئے جا بجا خندقیں کھودنے کا انتظام کیا جا رہا ہے۔

(۵) ہوائی حملے کے دوران میں گھر سے باہر نہ جانا چاہئے۔ گھر میں اگر کوئی تہ خانہ ہو تو سب سے محفوظ جگہ وہی ہے۔ بشرطیکہ اس امر کا احتمال نہ ہو کہ اوپر کی چھت گرنے سے تہ خانہ بیٹھ جائے گا۔ اگر تہ خانہ نہ ہو تو گھر کی بالاترین منزل پر جو درمیانی کمرہ ہو وہ بہتر ہے اکثر زہریلی گیس ہوا سے بھاری ہوتی ہیں لہٰذا نیچے کی فضا اوپر کی فضا کے مقابلہ میں گیس سے زیادہ مکدر ہوتی ہے۔ اسپین کی خانہ جنگی میں وہاں کے لوگوں کا تجربہ یہ ہے کہ ہوائی بمباری میں خصوصاً جب گیس استعمال کی گئی ہو اوپر کی منزل سب سے زیادہ محفوظ ہے۔ حقیقت میں ہوائی بمباری کے دوران میں سب سے محفوظ وہ تہ خانہ جو کسی موٹی سیمنٹ کے چھت کے نیچے بنا ہو۔ یہ چھت سیمنٹ کے ستونوں پر قائم ہو اور چھت پر ۲ فٹ گہری باریک ریت پڑی ہو۔

(۶) جس کمرے میں آپ نے پناہ لی ہو اگر اس کمرے میں دروازے اور کھڑکیوں میں شیشے لگے ہوں تو ان دروازوں اور کھڑکیوں کو اس وقت تک کھلا رکھیئے جب تک گولوں کے پھٹنے کی آوازیں آرہی ہو۔ لیکن ان دروازوں اور کھڑکیوں کے پردوں کو کھینچ دیجئے تاکہ گیس آزادی سے کمرے میں داخل نہ ہوں۔ کلورین گیس کو جذب کرنے کے لئے سوڈیم تھایوسلفیٹ۔ فاسجین کے لئے الکوحل اور بنزین کا آمیزہ، رائی گیس کے لئے بلیچنگ پاؤڈر، اگر احتیاطاً ان مرکبات کے چار چار آؤنس خرید کر رکھ لئے جائیں اور وقت ضرورت ان کے محلول سے پردوں کو تر کر دیا جائے تو نہایت مفید ہے اگر یہ مرکبات نہ ہوں تو معمولی پانی میں چونا ملا کر گیسوں سے مکدر فضا میں جتنا چھڑک سکئے چھڑکتے رہیئے۔ واضح رہے کہ بند شیشہ کی کھڑکیاں بمباری کے دوران میں نہایت خطرناک ہیں چنانچہ انگلستان کے ایک مقام پر بمباری کے دوران میں صرف شیشوں کی وجہ سے ۱۱۷ آدمی زخمی اور چار ہلاک ہوئے۔

(۷) بچوں کو چاہیئے کہ اگر اسکول جاتے وقت ہوائی حملہ ہو جائے تو قریب کی کسی عمارت میں پناہ لیں۔ اگر تعلیمی اوقات میں بمباری ہو تو خوف زدہ ہو کر ادھر ادھر بھاگے بھاگے پھرنے سے کوئی فائدہ نہیں، اس قسم کے حملوں سے پناہ لینے کے لئے

اس کالج کی عمارت کی سب سے نچلی منزل کے ایسے مقامات نہایت موزون ہیں۔

(۸) جب بالکل سکون ہو جائے تو اسکول یا گھر کے تمام افراد ایک دم سے باہر نہ نکلیں۔ صرف ایک یا دو شخص باہر آئیں۔ اگر کوئی حصہ جل رہا ہو تو اُس کے بجھانے کا انتظام کریں۔ اگر کسی جگہ سے گیس خارج ہو رہی ہو تو اُسے کیمیائی مرکبات سے دفن کرا دیں۔ اگر نیچے کی فضا گیس سے مکدر ہو رہی ہو تو بالائی منزل میں چلے جائیں۔

(۹) اگر حملہ رات کو ہو تو گھروں کی روشنی بند کر دیں۔ مکان کے سب سے محفوظ کمرے میں چلے جائیں جن مقامات پر بمباری کا خطرہ بڑھ گیا ہے وہاں پبلک کو اس قسم کی ہدایات بھی دی گئی ہیں کہ وہ اپنے سونے کے کمروں میں پلنگوں کے نیچے حوض سے بنا لیں اور بمباری کے دوران میں انھیں حوضوں میں جا چھپیں۔ کھانے پینے یا فرنیچر کے قسم کی کوئی چیز مثلاً کرسی، میز، پلنگ جو باہر صحن میں ہو اور اس پر کوئی سیال مادہ چھڑکا ہوا ملے یا کچھ شک ہو تو اس کو ہرگز استعمال نہ کریں چنانچہ گذشتہ جنگ عظیم میں جنرل جانسن کے ماتحت ۷، ویں ڈویژن رائی گیس سے متاثر ہو گئی۔ وجہ یہ تھی کہ اس فوج نے رات کو لیٹنے کے لئے قریب کے ایک گاؤں سے پلنگ منگا کر استعمال کئے۔ اس گاؤں پر ایک دن قبل بمباری ہو چکی تھی۔

(۱۰) اگر کسی مقام پر ہوائی حملہ کا خطرہ بڑھ جائے تو حتی الامکان ہوائی اسٹیشن، ریلوے اسٹیشن، اسلحات بنانے کے کارخانے، فوجی بیرکس، برقی قوت گاہ، خزانہ آب رسانی ایسی جگھوں سے دور رہے۔ دشمن ذخیرہ آب میں بھی زہر ملا دینے کی کوشش کرتا ہے اُن دنوں اگر باؤلی کا پانی استعمال کیا جائے تو بہتر ہے۔ اپنی خانگی باؤلیوں اور کوؤں کو بہ احتیاط بند رکھا جائے۔

(۱۱) اگر کسی جگہ کی ہوا گیس سے زیادہ مکدر ہو رہی ہو اور اُس جگہ سے نکلنا بھی ممکن نہ ہو تو ایسی صورت میں پھوار کی صورت میں پانی اچھالنے سے سکون حاصل ہوتا ہے۔ بعض گیسوں کے مقابلہ میں اگر جا بجا آگ سلگا کر دھواں کر دیا جائے تو مفید نتائج حاصل ہوتے ہیں۔

(۱۲) سب سے آخر میں لیکن نہایت ضروری ایک دوسری قسم کی زہریلی گیسوں سے خاص طور پر احتیاط لازم ہے۔ یہ زہریلی گیسیں بے بنیاد افواہیں ہوتی ہیں اُن پر اعتبار نہ کرنا چاہیئے جو خواہ مخواہ دماغ کو پریشان کرتی ہیں۔

صدر محترم و معزز حاضرین و خواتین میں آپ تمام حضرات کا تہ دل سے مشکور ہوں کہ آپ نے اس ناچیز کی تقریر سننے کی زحمت گوارا فرمائی۔ میری دعا ہے کہ خداوند اپنی نوع انسان کو موجودہ تباہی سے بچا اور جو دنیا میں کشت و خون اور بدامنی کا طوفان بپا ہے اُس کو امن و امان کی نسیم خوشگوار میں تبدیل کر دے۔

---

# بچوں کی ابتدائی تربیت گاہیں

(از مولوی محمد اعظم خاں صاحب ایم۔ اے)

نپولین بوناپارٹ کے متعلق ایک قصہ یہ مشہور ہے کہ ایک دفعہ ایک عورت اس کے دربار میں حاضر ہوئی۔ اور عرض کیا کہ میرا ایک بچہ ہے جس کو میں نے بہت پیار سے پالا ہے۔ اور چاہتی ہوں کہ آگے چل کر وہ آپ کی طرح دُنیا کا ایک زبردست شہنشاہ اور نامور انسان ہو اس لئے میری خواہش ہے کہ آپ اس کی تربیت اپنی ذاتی نگرانی میں فرمائیں۔ نپولین اس عورت کی اُولوالعزمی سے خوش ہوا۔ اور پوچھا کہ وہ بچہ کہاں ہے۔ جب اُس عورت نے اس بچہ کو پیش کیا تو نپولین نے دیکھا کہ اس کی عمر پانچ چھ برس کی تھی۔ یہ دیکھ کر وہ بہت خفا ہوا۔ اور اس عورت سے کہا کہ تم نے اس کی اصلی تربیت کا سارا زمانہ تو گنوا ہی دیا۔ اور اب ایسے وقت میرے پاس لائی ہو جبکہ میں اس کے لئے کچھ نہیں کر سکتا۔ بس جاؤ اور اس کو اپنے ساتھ لیتی جاؤ"۔

ممکن ہے کہ بعض اصحاب نپولین کی اس رائے کو مبالغہ اور انتہا پسندی کی ایک مثال سمجھیں لیکن جو حضرات موجودہ ماہرین تعلیم اور نفسیات اطفال کے محققین کے خیالات سے واقف ہیں وہ بخوبی جانتے ہیں کہ انسانی سیرت و کردار کی تعمیر کے متعلق اس فاتح اعظم نے جو کچھ کہا وہ لفظ بلفظ صحیح تھا۔ اور آج اس حقیقت کو ساری مہذب دنیا نے تسلیم کر لیا ہے کہ بچے کی عمر کے ابتدائی پانچ سال تعلیمی نقطہ نظر سے اس کی زندگی کا اہم ترین زمانہ ہیں۔

یہ ایک مسلمہ امر ہے کہ انسان اولاد سے زیادہ کسی چیز کو عزیز نہیں رکھتا۔ پس اگر کسی قوم کی تہذیب کا معیار ان کوششوں کو قرار دیا جائے جو وہ اپنی آئندہ نسلوں کی فلاح و بہبود کے لئے اختیار کرتی ہے تو بے جا نہ ہوگا۔ چنانچہ آج مغربی ممالک میں بچوں کی ابتدائی تعلیم و تربیت کے لئے ہر قوم دوسروں سے بہتر و برتر انتظامات کرنے کی فکر میں لگی ہوئی ہے۔ یہ انتظامات کیا ہیں اس پر ہم آگے چل کر غور کریں گے۔ فی الحال آیئے ذرا ہم اپنے ملک پر ایک نظر ڈالیں اور دیکھیں کہ ہم اپنی سب سے قیمتی دولت یعنی اولاد کی اولیں تعلیم و تربیت کے لئے کیا کر رہے ہیں۔

عام طور پر ہندوستان میں بچے چھ سال کی عمر میں مدرسہ میں شریک کئے جاتے ہیں۔ اس طرح اپنی عمر کے ابتدائی پانچ سال (جن کے متعلق ہم نے ابھی بیان کیا کہ ماہرین تعلیم اسے اخلاق و سیرت کی تعمیر کے لئے سب سے قیمتی زمانہ قرار دیتے ہیں) وہ گھروں میں گذارتے ہیں۔ بلاشبہ اگر گھر کا ماحول اچھا ہو اور ماں باپ تعلیم یافتہ ہونے کے ساتھ تربیت اولاد کا خیال اور وسائل رکھتے ہوں تو بچے کے لئے آغوش مادر سے بہتر کوئی تربیت گاہ نہیں ہو سکتی۔ لیکن ہندوستان اپنی جہالت، افلاس اور امراض کی کثرت کے باعث دنیا کے اور ملکوں میں جو ممتاز درجہ رکھتا ہے وہ محتاج اظہار نہیں ادنیٰ طبقہ کو چھوڑئے۔ متوسط اور اعلیٰ طبقوں کی بھی یہ حالت ہے کہ پہلے تو کسی تربیت اولاد جیسے اہم مسئلہ کی اہمیت کا احساس ہی نہیں جس کو احساس ہے اُسے اپنے کسب معاش کے جھگڑوں سے فرصت نہیں۔ جسے فرصت ہے اُسے صحیح طریقہ تعلیم اور اُصول تربیت کا

علم نہیں۔ اور جسے علم ہے اس کے پاس پیسہ نہیں کہ خاطر خواہ اس کا انتظام کر سکے۔ ملک کی عام صفائی اور حفظ صحت کی حالت ناگفتہ بہ ہے۔ غرض عام طور پر ہمارے بچے ایسے ماحول میں ابتدائی نشو و نما پاتے ہیں جو حفظان صحت کے نقطۂ نظر سے نہایت قابل اعتراض ہوتا ہے۔ گنجان آبادی تنگ و تاریک مکانات متعفن گلی کوچے جہاں نہ کوئی پبلک تفریح گاہ نہ کوئی پارک کہ بچے اس میں تھوڑی ہی دیر کے لئے سہی جمع ہو کر تازہ ہوا اور خوشنما منظر سے اپنی جسمانی نشو و نما کا سامان بہم پہنچائیں۔ نہ وہاں تعلیم یافتہ اور اصول نفسیات اطفال سے واقف سرپرست یا مدرس ہوتے ہیں جو صحیح اُصول تربیت کو کام میں لائیں۔ بچوں کے ساتھ یا تو بے جا لاڈ و پیار ہوتا ہے جو عمر بھر کے لئے انہیں جسمانی اور ذھنی اعتبار سے ناکارہ کر دیتا ہے۔ یا اس کے برخلاف بے جا سختی اور نگرانی ہوتی ہے۔ جس کے اثرات پہلی حالت سے بھی بدتر ہوتے ہیں بچوں کے مشاغل کی نوعیت یہ ہوتی ہے کہ وہ بغیر کسی نظم و ترتیب کے دن بھر گلی کوچوں (یا اگر مکان میں گنجائش ہوئی تو اس کی چار دیواری میں) مارے مارے پھرتے ہیں۔ اگر ماں باپ صاحب استطاعت ہوئے تو انھوں نے انائیں اور آیائیں رکھ دیں جو چار چار پانچ پانچ برس کے بچوں کو گودوں میں لادے لادے پھرتی ہیں اور انھیں کوئی کام خود کرنے کا موقع نہیں دیتیں اس طرح ابتدا ہی سے وہ اپاہج اور نکمے ہو جاتے ہیں۔ اور اپنی معمولی ضرورتوں کے لئے بھی دوسروں پر تکیہ کرنے لگتے ہیں۔ غرض شاید ہی دنیا کے کسی متمدن ملک کے نونہالوں کو ابتدائے عمر میں اس قدر ناموزون ماحول نصیب ہوتا ہو جو ہماری ان ننھی نسلوں کو میسر آتا ہے۔ اس کے جو اثرات جسمانی، ذہنی اور اخلاقی اعتبار سے ہمارے پیش نظر ہیں وہ محتاج اظہار نہیں افسوس کہ ہم اس اہم ترین قومی فرض کی حقیقت و اہمیت کا کوئی احساس نہیں رکھتے اور اپنی موجودہ حالت پر بالکل قانع ہیں۔ اس کے برخلاف مغربی ممالک کو لیجئے جو ترقی کی دوڑ میں ہم سے صدیوں آگے ہونے کے باوجود اپنی آئندہ نسلوں کی تعلیم و تربیت کے انتظامات سے مطمئن نہیں ہوتے اور اس میں روزافزوں اصلاح و

اضافہ کی تدبیریں سوچتے رہتے ہیں۔

چند سال قبل لندن کے ایک ماہر تعلیم نے اس مسئلہ پر اپنے ہم وطنوں کو جن الفاظ میں توجہ دلائی تھی اس کا ایک مختصر سا اقتباس درج ذیل ہے وہ فرماتے ہیں کہ ـــــ

"ہمیں یہ معلوم ہونا چاہیئے کہ اگر ہماری قوم مالی مشکلات کی بنا پر اپنی آئندہ نسلوں کی خاطر غذا تعلیم سے جی چرائے گی تو اس کا انجام نہایت خطرناک ہوگا۔ تمام قومی ذمہ داریوں میں تعلیم کی ذمہ داری بلاشبہ سب سے اہم ہے۔ چھوٹے بچوں کی شرح اموات دیکھ کر تو ہم کو سخت افسوس ہوتا ہے۔ لیکن کیا یہ اس سے کم افسوس ناک بات ہے کہ جو بچے لقمہ اجل ہونے سے بچ رہیں وہ مناسب تعلیم و تربیت نہ ہونے کے باعث عمر بھر کے لئے جسمانی اور ذہنی خرابیوں میں مبتلا رہیں۔

"پانچ برس کی عمر تک بچے کی ذہنی تربیت اس کی آئندہ ترقی کے لئے بے انتہا اہمیت رکھتی ہے۔ بہت کم والدین اس کا احساس رکھتے ہیں کہ بچے کی بڑھتی ہوئی دماغی قوتیں بڑی حد تک بزرگوں کی امداد و اعانت کی محتاج ہوتی ہیں وہ یہ سمجھتے ہیں کہ بچے کی نشو و نما کا یہ زمانہ نظر انداز کر دینے کے قابل ہے۔ اور یہ کہ اُس کی خوابیدہ قوتیں آگے چل کر خود بخود بیدار ہو جائیں گی۔ یہ خیال سخت مضرت رساں ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ بچوں کی ذہنی قابلیتیں باقاعدہ مشق و مہارت سے جلا پاتی ہیں اور اس کے لئے بچوں کی ابتدائی تربیت گاہوں کا قیام نہایت ضروری ہے۔"

حقیقت یہ ہے کہ عہد حاضر میں جبکہ تقسیم کار کی ضرورت ہر شعبہ زندگی میں ناگزیر ہو گئی ہے ہر شخص سے یہ توقع نہیں کی جا سکتی کہ وہ اپنی اولاد کی ابتدائی تعلیم و تربیت کے لئے خود معلومات، مواقع اور وسائل فراہم کر سکے گا۔ اس لئے مغرب کے ماہران تعلیم نے ایسے مدارس کی بنیاد ڈالی جو اس اہم ضرورت کو پورا کر سکیں۔ چنانچہ مغربی ممالک میں بچوں کی اولین تربیت کے لئے متعدد ادارے مختلف ناموں اور کچھ باہمی تفاوت کے ساتھ وجود میں آئے مثلاً۔ Infant Schools—Day Nurseries—

Nursery schools Kindergarten

وغیرہ ۔۔۔ گو ان میں بچوں کی عمر اور طریق کار کے لحاظ سے فرق ہوتا ہے لیکن مقصد ان سب کا یہی ہے کہ بچے کی عمر کے ابتدائی زمانہ میں اس کی جسمانی ذہنی اور اخلاقی تربیت کے لئے وہ تمام ذرائع کام میں لائے جائیں اور وہ تمام سہولتیں بہم پہنچائی جائیں جو انسانی عقل و تدبیر کرسکتی ہے۔

ان مدارس کی خصوصیات اور تفصیلات سے یہاں بحث نہیں کیجاسکتی کیونکہ ان میں سے ہر مدرسہ بجائے خود ایک مستقل عنوان چاہتا ہے لیکن مختصراً یہ کہا جاسکتا ہے کہ وہاں بچے بہترین مکانات میں رکھے جاتے ہیں، انھیں اُصول صحت کے مُطابق غذا دی جاتی ہے۔ اور ایسے کھیل کود اور دیگر مشاغل میں ان کا وقت صرف ہوتا ہے جن میں انھیں اپنی مرضی کے مطابق عمل کرنے کی ممکنہ آزادی دی جاتی ہے۔ اور ان کی رہنمائی و نگرانی ایسے ماہرین تعلیم کے تفویض ہوتی ہے جو اس کام کے لئے بطور خاص موزون اور تربیت یافتہ ہوتے ہیں ۔۔۔ وہاں ان کا باقاعدہ طبی معائنہ ہوتا ہے اور اس بات کی ممکنہ کوشش کی جاتی ہے کہ نہ صرف کوئی متعدی مرض پھیلنے نہ پائے بلکہ جہاں کہیں کسی بچے میں کوئی جسمانی خرابی پیدا ہو اس کا فوراً معقول علاج کیا جائے۔ اس طرح بچے ایسی سینکڑوں بیماریوں سے محفوظ رہتے ہیں۔ جو گھروں میں بروقت توجہ نہ ہونے کی وجہ سے ہلاکت کا باعث ہوجایا کرتی ہیں یا آئندہ کے لئے کمزور، بدصورت و ناکارہ کردیتی ہیں۔ اس طرح ان کی اخلاقی تربیت پر بھی وہاں خاص توجہ کی جاتی ہے۔ اخلاقی تربیت سے وہ محدود مفہوم مراد نہیں جو عام طور پر ہمارے پاس لیا جاتا ہے۔ بلکہ اس سے سیرت سازی اور عمدہ عادات و اطوار کی تربیت مراد ہے۔ مثلاً ابتدائی تربیت گاہوں میں جس طرح اس بات کی خاص احتیاط کی جاتی ہے کہ بچے کی جائز اور ممکنہ آزادی میں خلل نہ ڈالا جائے اس طرح اس کا بھی بطور خاص لحاظ رکھا جاتا ہے کہ انھیں خود اپنے ہاتھوں سے کام کرنے کی عادت ڈالی جائے۔ اور جہاں تک ممکن ہو وہ اپنی تمام ضروریات خود ہی پوری کریں۔ اس کے ساتھ ساتھ انھیں صفائی کی عادت ڈالی جاتی ہے۔ جس میں جسم، لباس اور

گرد و پیش کی اشیاء کی صفائی شامل ہے۔ باہمی میل و جول اور ہمدردی کے عملی سبقوں سے انھیں سماجی تربیت دی جاتی ہے اور مختلف پودوں اور جانوروں ( Pets ) کے ذریعہ ان میں مظاہر قدرت سے دلچسپی پیدا کی جاتی ہے۔

اسی طرح ابتدائی تربیت گاہوں میں بچہ کی ذہنی تربیت پر بھی خاص توجہ کی جاتی ہے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ اسے لکھنا پڑھنا اور حساب وکتاب شروع کرا دیا جاتا ہے۔ اور اس کے ننھے سے دماغ میں خشک معلومات کا ناقابل برداشت انبار ٹھونسا جاتا ہے۔ بلکہ طرح طرح کے خوشنما کھلونوں پودوں جانوروں راگوں اور تصویروں کے ذریعہ ان کے ذہنی قوی اور جمالیاتی ذوق کی تربیت کی جاتی ہے۔ وہاں بچوں کا نظام الاوقات اور نصاب تعلیم اس طرح مرتب کیا جاتا ہے کہ وہ ان کے فطری رجحانات کے عین مطابق ہو۔ اس طرح بچے ہر وقت کسی نہ کسی مفید و دلچسپ مشغلہ میں مصروف رہتے ہیں اور کھیل ہی کھیل میں بہت سی ضروری معلومات حاصل کر لیتے ہیں۔

یہ مشاغل چونکہ بچوں کے لئے صد درجہ دلچسپ اور خوش گوار ہوتے ہیں اس لئے وہاں ان پر کسی طرح کی سختی کرنے یا بیجا لاڈ و پیار کر کے انھیں بہلانے پھسلانے کی ضرورت ہی نہیں پڑتی۔ بلکہ وہ بالکل قدرتی طریقہ پر طرح طرح کے کھیلوں میں نہایت شوق وانہماک کے ساتھ حصہ لیتے رہتے ہیں اور غیر محسوس طور پر ہر لمحہ ان کے حواس کی تربیت، سیرت کی تعمیر، اور اظہاری قوتوں کی نشو و نما ہوتی رہتی ہے۔ کہیں تو بچے چھوٹے چھوٹے مزیدار قصوں کہانیوں کے کہنے اور سننے میں مصروف ہوتے ہیں تو کہیں گانے اور ناچنے میں کوئی خوشنما پالتو جانوروں کے دانے چارہ کی فکر میں لگا رہتا ہے تو کوئی اپنے ننھے سے باغیچہ کی آبیاری کرتا ہے۔ کبھی وہ پیاری صورتیں نقلوں اور تمثیلوں کے ذریعہ اپنے سادہ جذبات و خیالات ادا کرتی نظر آتی ہیں تو کبھی تخیلی کھیلوں اور مشغلوں کے ذریعہ عالم خیال کی سیر کرتی دکھائی دیتی ہیں۔ کوئی ننھا سورما چھوٹی سی تلوار لے کر جنگ کو چلا ہے تو کوئی موہنی صورت چھوٹی سی گڑیا کو گود میں تھپک تھپک کر سلا رہی ہے اس طرح یہ بھولی بھالی معصوم جانیں عالم خیال میں اپنے آئندہ مشاغل حیات کی

تیاری کر رہی ہیں۔ اور ان کی اُستانی کھڑی اس دلفریب منظر کا لطف اُٹھا رہی ہے۔ غرض اس طرح وہاں بچوں کی ذہنی تربیت کی وہ بنیاد ڈالی جاتی ہے جس پر آئندہ ایک عظیم الشان عمارت قائم ہو سکے۔

ہندوستان کے لئے ایسے اداروں کی جس قدر شدید ضرورت ہے وہ محتاج بیان نہیں جس ملک کی اکثر و بیشتر عورتیں زیور علم سے محروم ہوں، جہاں کے مرد سینکڑوں میں ایک بھی اعلیٰ تعلیم یافتہ نہ ہوں جہاں کے شہروں اور دیہات کی غلاظت ضرب المثل ہو اور جہاں افلاس کی وجہ سے ماں باپ کو اولاد کی تربیت کی نہ صلاحیت ہو اور نہ استطاعت، وہاں ابتدائی تربیت گاہوں کی ضرورت و اہمیت کا کیا پوچھنا۔

فی الحال ہماری ریاست میں اس قسم کا ایک ادارہ قائم ہے۔ بلدہ حیدرآباد کا ماڈل پرائمری اسکول اپنی نوعیت کا واحد سرکاری ادارہ ہے اور گو اس کا معیار اور ماحول نہایت بلند ہے پھر بھی وہ ملک کی بڑھتی ہوئی ضرورتوں کے لئے کافی نہیں۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ اس اہم ترین فرض کی ادائی میں پبلک بھی حکومت کا ہاتھ بٹائے۔ اور ملک کے صاحب ثروت اور ارباب ہمت اپنی مقدور بھر اس کام میں حصہ لیں اور جا بجا ابتدائی تربیت گاہیں قائم کر کے ملک کی آئندہ نسلوں کی صحیح تعلیم و تربیت کا انتظام کریں۔

کس قدر افسوس کا مقام ہے کہ ہمارے ملک کے اکثر نونہالوں کے ذہنی قوا، اپنی اصلی بہار دکھانے سے قبل ہی گھروں کی نا مساعد فضا میں کھلا کھلا کر رہ جاتے ہیں۔ ان کے نرم و نازک دل و دماغ سرپرستوں کی ناواقفیت، عدم صلاحیت یا عدم توجہی کی باد صرصر سے سوکھ کر غارت ہو جاتے ہیں اور ان کی وہ پوشیدہ قوتیں جو آگے چل کر ایک عالم کو تہ و بالا کر سکتی تھیں گھروں کی چار دیواری میں ٹھٹر کر رہ جاتی ہیں۔

رات دن ہم دیکھتے ہیں کہ کہیں تو بچے اندھی محبت کا شکار ہو رہے ہیں۔

کہیں بے جا نازبرداریاں انھیں ابتدائے عمر سے اس قدر نکما ضدی، خود غرض اور راحت طلب بنا رہی ہیں کہ آگے چل کر وہ اس دنیا میں رہنے اور کشمکش حیات کا مقابلہ کرنے کے قابل نہیں رہتے۔ کہیں اُن پر ایسی بے جا سختیاں ہوتی ہیں کہ ان کے جوش و امنگوں اور طفلانہ مسرتوں ہی کا خون ہو جاتا ہے۔ کہیں بے پروائی اور عدم صلاحیت کے سبب ان کی عمر کا یہ بہترین زمانہ برباد ہو رہا ہے تو کہیں جہالت اور عدم استطاعت کے سبب۔ غرض اس افسوس ناک صورت حال کی اصلاح کی اس کے سوا اور کوئی تدبیر نہیں ہو سکتی کہ ملک کے گوشے گوشے میں دیہات کے ہر حصے اور شہروں کے ہر محلہ میں بچوں کی ابتدائی تربیت گاہیں قائم کی جائیں جو صاف ستھرے مکانات، دلکشا باغات، جدید آلات تعلیمی اور تربیت یافتہ اسٹاف سے بخوبی مزین ہوں اور وہاں قوم کے یہ انمول موتی اپنی زندگی کے ابتدائی چند سال میں ایسی آب و جلا پائیں کہ آگے چل کر ایک عالم ان کی ضو فشانی سے منور ہو جائے۔

---

# رپورٹ ذیلی کمیٹی

## (۱) جدید تعلیم

جدید تعلیم کی سب سے نمایاں خصوصیت وہ رجحان ہے جو بچہ کی خود کارانہ اور تخلیقی فطرت کو اُجاگر کرنے کے سلسلے میں پیدا ہوا۔ اس کے ذریعہ اس کی تخلیقی صلاحیتوں سے زیادہ سے زیادہ استفادہ کیا جاسکتا ہے۔ جدید تعلیم کا مقصد یہ ہے کہ فرد کی مفید مطلب اور تعمیری توانائیوں کو محفوظ کرکے ان کی نشوونما کرے تاکہ وہ ایک خود مختار اور ذمہ دار شخصیت بن جائے۔

اس خصوص میں ہندوستان بہت پیچھے رہا ہے اور اب تک بھی اس پر مدرسیتی روایات کا اثر غالب ہے جن میں بچے کی فاعلانہ اور تخلیقی فطرت کو سرے سے نظر انداز کیا جاتا ہے۔ اگر تعلیم کا مقصد صرف یہ نہیں ہے کہ میکانی طور پر چند جامد معلومات بچے کے دماغ میں ٹھونس دی جائیں، اور اگر تعلیم کا منشا بچے کے تخلیقی میلانات میں تہیج پیدا کرنا اور تعمیر عالم میں اسے ایک متحرک اکائی کے طور پر حصہ لینے کے لئے تیار کرنا ہے تو پھر ہمیں اپنے تعلیمی نظام میں بڑے شدومد کے ساتھ تنظیم کرنی ہوگی۔

اس نئی تنظیم میں ہمیں بچہ کی فاعلانہ اور تعمیر فطرت کا احترام کرنا ہوگا اور اس کے آزادانہ اور مسرت آمیز اظہار کے لئے وسائل تلاش کرنا پڑیں گے اور ہاتھ و دماغ، اصول و عمل اور علم و فعلیت میں ایک نتیجہ خیز، مضبوط اور لقریبی رشتہ جوڑنا ہوگا۔ اس کے لئے چاہئے کہ ہم اپنے نصاب اور مدرسہ کے سارے کام کو مسرت آگیں فعلیتوں اور مصروفیتوں سے مالامال کریں اور موادِ مضمون کو کتاب زندگی سے فراہم کریں۔ جدید تعلیم، کام اور فرصت میں ایک زندہ دلچسپی پیدا کرنے کا موجب ہوگی، وہ ایک ایسی تعلیم ہوگی جو صنعتی نظام کے ساتھ ہم آہنگ ہونے کے علاوہ، فرد کو ایک ایسے کام کے لئے تیار

کرے گی جو اس کے فطری لگاؤ سے قریب تر ہو۔ اس طرح سے جدید تعلیم کا نصب العین خود کار، شخصی اور تخلیقی فعلیت ہوگا۔

جدید تعلیم کا مطمح نظر یہ ہے کہ بچہ فطرت کے مطابق زندگی بسر کرے، خود اپنی دلچسپیوں کے ساتھ ساتھ چلے اور اپنے اس ماحول کا ساتھ دے جو مختلف النوع فعلیتوں سے مالا مال ہے۔

بچے ایک مرئی اور محسوس حقیقت میں بستے ہیں۔ ان کی فعلیت اس حقیقت کے تابع ہے اور ان کا تجربہ اس میں پرورش پاتا ہے۔ علی العموم بچہ مقرون چیزوں کو اچھی طرح حافظہ میں محفوظ رکھتا ہے اور مجرد خیالات سے نبٹنے کی صلاحیت اس میں کم ہوتی ہے لیکن ہم عام طور پر دیکھتے ہیں کہ آج کل مدارس میں بہت ہی شدومد کے ساتھ نوخیز دماغوں میں ایسے لفظی استدلال اور مجرد خیالات ٹھونسنے کی کوشش کی جاتی ہے جو ان کی سرحد ادراک سے پرے ہوتے ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ نصاب کے اس بے پناہ مواد کو رٹتے رٹتے جسے انھیں امتحانات میں اگلنا پڑتا ہے، نو عمر بچوں کا ذہنی ارتقا رُک جاتا ہے۔ ہمیں یہ معلوم ہونا چاہئے کہ بچہ ایک مقرون دنیا میں رہتا ہے اسے موقعہ ملنا چاہئے کہ وہ اپنے ہاتھوں سے کام کرے خصوصاً ۱۲ تا سال کی عمر والے بچوں کے لئے دستی کام، تعلیم کی اساس ہونی چاہئے۔ اس سے جہاں اس کی آبائی ضروریات پوری ہوتی ہیں، نفسیاتی ضروریات بھی پایۂ تکمیل کو پہنچتی ہیں اور رفتہ رفتہ اس کا نفس مقرون سے مجرد کی طرف مائل ہوتا جاتا ہے اور اس میں ایک بالغ کے انعکاسی تفکر کی سی جلد بازی اور خام کاری نہیں ہونے پاتی۔

## ۲- آزادی

آزادی حقیقی معنی میں ایک چیستان ہے۔ دنیا اس کے وجود سے عاری ہے۔ جب ہم کسی خاص آزاد ریاست یا مدرسہ کے لئے یہ لفظ استعمال کرتے ہیں تو اس کا منشاء صرف یہ ہوتا ہے کہ اس ریاست کے شہری یا اس مدرسہ کے طلباء ان چند قیود سے آزاد ہیں جو

جو ان ریاستوں کے شہریوں یا ان مدرسوں کے طالب علموں پر عائد ہیں جہاں نام نہاد آزادی مفقود ہے۔

حقیقت حال یہ ہے کہ آزادی ایک اضافی اصطلاح ہے جس کے بموجب آزاد اعمال پر حتی الوسع کم از کم قیود عائد ہوتے ہیں لیکن ساتھ ہی اس کے اس کا ہر قسم کے قانونی، اخلاقی اور سماجی بندھنوں سے آزاد ہونا ممکن نہیں۔ اگر ہم میں سے ہر ایک کو اپنی مرضی کے مطابق کام کرنے کی آزادی دیدی جائے تو دنیا کا سارا اخلاقی اور سماجی ڈھانچہ بالکل بدل جائے گا اور ہم بہت جلد اپنے آپ کو ایک ہڑبونگ اور ایک ہنگامہ کے درمیان پائیں گے۔

فطرت نے خود ہماری صلاحیتوں کی حدبندیاں کردی ہیں۔ بہت سی چیزیں ایسی ہیں جنھیں ہم کرنا چاہتے ہیں لیکن کر نہیں سکتے اور بہت سی چیزیں ایسی ہیں جنھیں ہم کر تو سکتے ہیں لیکن کرنا نہیں چاہتے۔ یہ حدبندیاں ہم پر یا تو خود ہمارے نصب العین کی وجہ سے عائد ہوتی ہیں یا سماج اور قانون کی وجہ سے۔ ہم ان تمام قیود کو بلا کسی شکایت کے تسلیم کرتے ہیں۔ ہم کبھی اس بات کی شکایت نہیں کرتے کہ ہمیں کیوں ہمسایہ کی جایداد پر ڈاکہ ڈالنے کی اجازت نہیں دی جاتی یا کیوں ہمارا شعور ہمیں جھوٹ بولنے کی اجازت نہیں دیتا۔ لیکن ہم شکایت اس وقت کرتے ہیں جب کوئی شخص ہمیں اپنے من بھاتا کام کرنے سے روکتا ہے اور پھر ستم ظریفی یہ کہ اس کی کوئی اخلاقی یا سماجی وجہ بھی بیان نہیں کرتا۔ اس چیز کو ہم اپنی شخصی آزادی پر ایک طرح کا ڈاکہ سمجھتے ہیں۔

اس طرح سے آزادی کی دو قسمیں ہوئیں۔ ایک داخلی اور دوسرے خارجی۔ یہی داخلی آزادی تعلیمی نقطۂ نظر سے بہت اہم ہے کیونکہ اخلاقی تعلیم کا قیمتی مقصد یہ ہے کہ ہر طالب علم میں داخلی آزادی پیدا کی جائے۔ اگر تمام بیرونی جبر ہٹا لئے جائیں تب بھی ہر انسان میں دو داخلی قوتیں کارفرما ہوتی ہیں۔ ایک جبلی اور دوسرے منطقی۔ کہیے ایک حیوانی اور دوسری انسانی۔ یہ دو قوتیں ہمیشہ ایک دوسرے سے ٹکرانے کی طرف مائل رہتی ہیں۔ اس بنا پر ہم کہتے ہیں انسان حیوان اور فرشتہ کا ایک عجیب آمیزہ ہے۔

اس میں درندوں کے سے چند میلانات اور رجحانات ہوتے ہیں جو بعد کو فنا ہو جاتے ہیں اور ساتھ ہی اس کے دیوتاؤں کے سے میلانات اور رجحانات بھی ہوتے ہیں۔ اگر وہ زندگی بسر کر رہا ہے تو گویا شیطان سے دور اور ولی سے قریب ہوتا جا رہا ہے اور اخلاقی اور روحانی نقطۂ نظر سے نمو پذیر ہے۔ یہی انسانی طاقت کی حیوانی طاقت پر فتح کی دلیل ہے۔

حیوانی طاقت پر انسانی طاقت کی یہ فتح یابیاں عادت سے استوار ہو سکتی ہیں اور زندگی پر ان کا اثر مستقل ہوتا ہے۔

یہاں یہ بات یاد رکھنی چاہئے کہ روحانی ترقی صرف اسی تصادم کے نتیجہ کے طور پر ہوتی ہے۔ محرکات میں جب تک ٹکر نہ ہو اور نیکی اور بدی میں تمیز و انتخاب کا موقع نہ ملے کسی طرح کی بھی اخلاقی ترقی ممکن نہیں۔ اس لئے طلباء کو اس طرح تربیت دی جانی چاہئے کہ وہ اچھائی کو اختیار کریں اور برائی کو چھوڑ دیں۔ جب تک انتخاب میں آزادی نہ ہوگی اخلاقی نشو و نما ممکن نہیں۔ ایک بچہ جو بیرونی جبر کے باعث صحیح راستہ پر چلنے لگا ہو، اس کے لئے اس بات کا امکان زیادہ ہے کہ قیود کے ہٹا لئے جانے پر وہ فوراً راستہ سے بھٹک جائے۔

اکثر اساتذہ کا یہ تجربہ ہے کہ جب بچے کو نیک و بد کے درمیان انتخاب کا موقع دیا جاتا ہے تو نوے فیصدی صورت حال میں ہمیشہ نیکی ہی منتخب کرتا ہے۔ اگر ہم مدرسہ میں ضبط شکنی کے حادثات پر غور کریں تو پتہ چلے گا کہ اس میں انحراف بیشتر ان قوانین سے کیا گیا ہے جو مدرسین نے اپنی طرف سے طلباء پر عائد کئے تھے۔ قدیم زمانہ میں استاذ ساختہ قوانین اتنے زیادہ ہوتے تھے کہ بچے کی آزاد فعلیت کے لئے نام کو گنجائش نہ رہتی تھی۔ آج بھی ہمارے ملک کے اکثر مدارس میں استاد کثرت سے "یہ مت کرو اور وہ مت کرو" جیسے تاکیدی جملے استعمال کرتے ہیں۔ یہ احکامات بچہ میں باغیانہ جذبات پیدا کرنے کا موجب ہوتے ہیں حالانکہ صحیح طریقہ کار یہ ہے کہ بچوں کو امتناعی احکامات دینے سے بدرجہا بہتر ہے کہ انھیں خاص عملی اور معین احکامات

دئے جائیں۔

چند اساتذہ موت کے سے سکوت کو ضبط کا معراج سمجھتے ہیں۔ بلاشبہ یہ بات مدرس کے نقطہ نظر سے اچھی اور عملی ہو تو ہو لیکن سچ پوچھئے تو اس میں کچھ جان نہیں ہوتی۔ نیز اس طرح سے، تعلیم کا یہ مقصد کہ طلباء کے نفس اور اخلاق کی نشو و نما ہو، پامال ہو جاتا ہے اور جیسے ہی بچے کو موقع ملتا ہے وہ اس کے خلاف علم بغاوت بلند کر بیٹھتا ہے۔ یہاں ہمیں تصویر کے دوسرے رُخ کو نظر انداز نہ کرنا چاہئے، وہ یہ کہ حد سے زیادہ آزادی بھی بعض دفعہ طلباء کے اعتدال نشو و نما کے لئے مضرت رساں ثابت ہوتی ہے۔ اس لئے محدود آزادی مناسب ہے۔

یہ ایک کھلی ہوئی حقیقت ہے کہ بچے کو اس کے اپنے تجربے سے اکتساب کرنے کے لئے چھوڑ دینا قرین مصلحت نہیں۔ ٹھیک اس طرح یہ بھی درست نہیں کہ بچوں کو معلومات حاصل کرنے کے لئے بالکل ان کے اپنے حال پر چھوڑ دیا جائے ہر حالت میں ان کی رہبری و راہ نمائی ناگزیر ہے۔ پروفیسر بیلارڈ کے الفاظ میں "ہمیں بچے کو اتنی رسی دینی چاہئے کہ وہ اس میں اپنے آپ کو الجھا سکے لیکن اتنی نہیں کہ اس سے سولی لے لے۔"

## (۳) طفل مرکزی تعلیم

اس امر کو سمجھنے کو کے لئے کہ بچہ کو تعلیم کا مرکز قرار دینے کا خیال کس طرح پروان چڑھا یہ ضروری ہے کہ تعلیم کے اس خیال اور مقصد کو پیش نظر رکھیں جو پہلی صدی میں رائج تھا۔ اس دور کی تعلیم میں بچہ کو چند رسمی اور روایاتی طریق تفکر سے روشناس کرایا جاتا تھا۔ اس کے انسانی میلانات، جبلتوں اور فطری دلچسپیوں کو نظر انداز کیا جاتا تھا اور صرف قوت استدلال اور حافظہ کی تربیت کی جاتی تھی۔ اس مقصد کے حصول کے لئے جو مواد فراہم کیا جاتا تھا، اس سے بچے کو کوئی خاص ذاتی دلچسپی نہ ہوتی تھی۔ روسو نے ۱۷۶۲ء میں اپنی معرکۃ الآرا تصنیف "ایمیل" کے ذریعہ پہلی دفعہ

اس رجحان کے خلاف علم بغاوت بلند کیا" مسلمہ طریق کار کے عین خلاف عمل کرو۔ یہی صحیح اور سیدھی راہ ہے" یہی اس کا نعرۂ جنگ تھا۔ چنانچہ ایمیل کی تعلیم میں اس نے مضامین درسی سے زیادہ خود ایمیل پر توجہ دی۔ اس طرح پہلی دفعہ تعلیم ایک ایسا طریق عمل بن گئی جس کا واحد مقصد بچہ کی فطرت، اس کے نشو ونما اور اس کے تجربے کے ذریعہ طفولیت کا نشو ونما تھا۔

اس خصوصیت سے زیادہ اہم غالباً وہ رجحان ہمدردی ہے جو روسو نے ایمیل کی طرف ظاہر کیا۔ اس نے کہا کہ اس کی کوئی پرواہ نہیں بچہ کس قدر سیکھتا ہے لیکن دیکھنا یہ ہے کہ" بات ایسی تو نہیں جس کو اسے اپنی مرضی کے خلاف عمل کرنا ہے"۔ پسٹالوزی ہربارٹ اور فروبل کی تعلیمی اصلاحات روسو ہی کے تعلیمی خیالات پر مبنی ہیں۔ ان میں اصلاحات کے نتیجہ کے طور پر یہ خیال پختہ ہوتا گیا کہ کتابوں سے زیادہ اہم خود بچہ ہے۔ ڈاکٹر اسٹانلی ہال نے اس نقطۂ نظر کو ایک لفظ میں ظاہر کیا ہے، وہ ہے" طفل مرکزیت"۔

اب ہم اس بات کا جائزہ لیں گے کہ کتنے مختلف طریقوں سے اصول طفل مرکزیت نے جدید تدریس کے اصول و عمل کو متاثر کیا۔

تدریس کے تمام جدید خاکے طفل مرکزی ہیں۔ مانٹی سوری نظام، ڈالٹن پلان، زیر نگرانی مطالعہ، گیری اسکیم، پلے وے، منصوبی طریقہ —— ان سب میں بچہ کی شخصیت پیش پیش ہے حتیٰ کہ آزمائشات اور امتحانات میں یہ خیال ملحوظ رکھا جاتا ہے کہ ان کے ذریعہ طلبار کی خامیاں معلوم کر کے، ان کی اصلاح کی جائے۔ کیونکہ بچہ ہی ہماری تعلیم کا مرکز ہے اور اس پر توجہ دینا ہمارا عین مقصد ہے۔

فرانس میں اس تحریک نے" تکمیلی تدریس" کے خیال کی تخلیق کی۔ بالفاظ دیگر فرانسیسی ماہران تعلیم نے محسوس کیا کہ طلبار متعدد مضامین پڑھتے ہیں لیکن یہ نہیں جانتے کہ ان میں کیا ارتباط ہے۔ بنا بریں انہوں نے چاہا کہ نصاب کی اس طرح تنظیم کی جائے کہ مواد مضمون میں ایک نامیاتی تسلسل پیدا ہو جائے۔

امریکہ میں مضامین کے ارتباط باہمی کے مسئلہ میں ایک اور قدم آگے بڑھایا گیا اور کوشش کی جارہی ہے کہ اساتذہ کے مابین ایک ربط پیدا کیا جائے۔ یعنی یہ کہ مدرسہ کا اسٹاف ایک تعلیمی اکائی کے طور پر کام کرکے فرد کی تعلیم پر اپنا اثر ڈالے۔ اس خیال کی داغ بیل جان ڈیوی نے سب سے پہلے اپنی کتاب مدرسہ اور سماج" میں ڈالی ان امریکی ماہران تعلیم کے خیال کو وسیع معنی میں اس طرح پیش کیا جاسکتا ہے کہ وہ "مکمل زندگی کی تیاری" کے خواہاں ہیں۔ بچہ کے لئے مدرسہ ہی وہ جگہ ہے جہاں اس کو دنیا میں رہنے کے لئے تیار کیا جانا چاہیئے۔ اس طرح سے مدرسہ ایک سماجی ادارہ بن جاتا ہے جہاں صرف مدرسہ کے باقاعدہ کام پر ہی زور نہیں دیا جاتا بلکہ ضمنی تعلیم پر بھی زور دیا جاتا ہے۔ اور ہر قسم کے سماجی تعلقات کے تعلیمی اثرات پر بھی زور دیا جاتا ہے۔ اس طرح سے مدرسہ سماج بن جاتا ہے کیونکہ گو بچہ کی انفرادیت قابل احترام ہے۔ تاہم فرد کی خودشناسی صرف سماج ہی کے ذریعہ حاصل ہوسکتی ہے۔ پس اس طرح مدرسہ چھوٹے پیمانے پر ایک سماج ہے جس میں متعلم کے تجربات کو ممکنہ بہتر طریقہ پر کام میں لایا جاسکتا ہے۔ پروفیسر فرانکلن جونس کے الفاظ میں" مدرسہ اصل میں تجربے سکھانے والا ایک ادارہ ہے اور اگر وہ بچوں کو ان تجربوں کے علاوہ جنھیں وہ دنیا میں کسی جگہ بھی حاصل کرسکتے ہیں اور زیادہ تجربے نہ سکھلا سکے تو پھر اس کے وجود کا مسئلہ معرض بحث میں آجاتا ہے" اس طرح سے حسب ذیل امور قابل غور ہیں۔

(۱) ماحول کن اجزاء پر مشتمل ہے۔؟

(۲) ضروری تدابیر کونسی اختیار کی جائیں؟

(۳) تعلیم کے اس جدید تصور میں مدرس کی حیثیت کیا ہے؟

ڈاکٹر ایڈیسن کا خیال ہے کہ ماحول فطری دنیا، سماجی دنیا، اور اخلاقی دنیا پر مشتمل ہے۔ پس کسی مدرسہ کے مضامین مطالعہ ان تینوں دنیاؤں کے حقیقی تجربات پر مبنی ہونا چاہیئے۔ پروفیسر فرانکلن جونز کے مطابق "مواد مضمون کسی نسل کے ان غیر شخصی تجربات پر مشتمل ہوتا ہے جو ہماری رائے میں بچہ کی زندگی کے لئے گراں قدر ہیں" وہ کہتا ہے کہ

ہمارے روز کے تجربات کو مضامین درسی کے مختلف عنوانات کے تحت لایا جاسکتا ہے۔ جیسے جغرافیہ، تاریخ، ریاضی، السنہ، طبعیات وغیرہ لیکن موجر " Employers " کے لئے صرف مدرسہ کی تربیت یافتہ پیداوار ہی کافی نہیں اس کو ایسے کام کرنے والے درکار ہیں جو اس کے دفتر یا دکان پر کام کر سکیں۔ پس ماہرین تعلیم کا یہ اصرار ہے کہ تربیتی نصاب کے اختتام پر مزید ضروری معلومات فراہم کی جائیں اسی بنا پر موجودہ زمانہ میں مدارس کے نصاب میں آرٹ اور کرافٹ کی کچھ تربیت دی جاتی ہے۔ یہ اضافہ نفسیاتی اور افادی نقاط نظر سے ضروری سمجھا گیا ہے "بچے اپنے خصوصی طریق تفکر کے مالک ہوتے ہیں اور کوئی بچہ اس طریق عمل کا اہل نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ دیکھے اور محسوس نہ کرے۔ آرٹ اور دستکاری کی ہی بدولت اسے اپنی آنکھوں اور اپنے ہاتھوں کے استعمال کا موقع ملتا ہے۔ اب جب کہ بچے کو خود اظہاری اور مشاہدہ کا موقع حاصل ہے اور جب کہ اسے خود کے پسندیدہ کام کو روبہ عمل لانے میں مسرت ہوتی ہے تو بس کسی ایک حرفہ میں بچہ کی یہ دلچسپی اس کے آئندہ پیشہ کے تعین و تصفیہ میں مدد پہنچانے کے لئے مدرس کی رہبری کا باعث بن سکتی ہے۔ یہ معلوم کرنا دلچسپی سے خالی نہ ہوگا کہ اس قسم کی تعلیم پر ۱۸۸۲ء سے زور دیا جانے لگا اس سال کی انڈین ایجوکیشن کی رپورٹ میں تحریر ہے " تمام صوبوں میں یہ محسوس کیا گیا ہے اور مختلف شہادتوں سے پتہ چلا ہے کہ ثانوی مدارس میں طلباء کا رجحان جامعاتی تعلیم کی طرف بہت زیادہ ہے اور اس رجحان کو ترقی دینے کے لئے انہیں وہ مواقع حاصل نہیں ہیں جو یورپ میں جدید طرز کے مدارس کو حاصل ہیں۔"

ہندوستانی تعلیم کو اس جدید رجحان سے روشناس کرانے کی وقتاً فوقتاً کوشش کی جاتی رہی ہے۔ لیکن حال حال میں اس مسئلہ پر ذرا سنجیدگی سے غور کیا جانے لگا ہے۔ اس موقع پر بنیادی تعلیم یعنے واردھا اسکیم کا ایک سرسری خاکہ غیر موزون نہ ہوگا۔ ساری اسکیم کا خلاصہ یہ ہے کہ

(۱) ابتدائی تعلیم (۷) سال یا اس سے زیادہ عرصہ تک جاری رہے اس میں سوائے انگریزی کے میٹرکیولیشن کے جملہ مضامین شامل ہوں۔ اس میں کسی ایک پیشہ کی تعلیم

شامل کی جائے تاکہ ہر شعبہ علم لڑکے اور لڑکیوں کی دلچسپی کو بیدار رکھنے میں محرکہ کا کام دے اور یہ تعلیم آج کل کی تحتانی، اور وسطانی اور فوقانی تعلیم کی قائم مقام بنے۔

(۲) ایسی تعلیم بحیثیت مجموعی خود مکتفی ہونی چاہئیے دراصل اس کا خود مکتفی ہونا ہی اس اسکیم کی جان ہے۔

اس اسکیم میں حسب ذیل خامیاں پائی جاتی ہیں۔

(۱) یہ تعلیم کم عمری میں کسی ایک پیشہ میں تخصیص کی طرف مجبور کرتی ہے۔

(۲) اس اسکیم میں ۵ تا ۷ کی عمر والے بچوں کے لئے کوئی انتظام نہیں ہے۔ حالانکہ یہ اسکیم ۳ اور ۷ کے درمیانی عمر والے بچوں کی ماقبل مدرسہ تعلیم کے لئے انتظام کی ضرورت کو محسوس کرتی ہے۔

(۳) نصاب سے انگریزی زبان کو خارج کر دیا گیا ہے۔ مذہبی تعلیم کے لئے کوئی انتظام نہیں ہے۔

حیدرآباد میں ہم ایک درمیانی راہ اختیار کر رہے ہیں جس میں نہ تو واردھا اسکیم کی طرح بالکلیہ تعلیم حرفہ ہی پر زور دیا گیا ہے اور نہ قدیم طرز کی کتابی تعلیم پر ہی تکیہ کیا گیا ہے۔ آرٹ اور دستکاری کی تعلیم کے لئے ہم نے نصاب میں پارچہ بافی، خیاطی، بخاری، بید بافی اور بدری کام وغیرہ کو شامل کر دیا ہے۔

حال حال میں ڈرائنگ، آرٹ اور کرافٹ کے نصاب میں ہلکی تبدیلی کی جا کر اسے طفل مرکزی نقطۂ نظر کے قریب لایا گیا ہے۔

اس توسیع نصاب کی بڑی خصوصیات یہ ہیں۔

(۱) بچہ پر کسی قسم کا جبر عائد نہیں کیا جاتا۔ اس کو اظہار کی مکمل آزادی دی گئی ہے۔

(۲) بچہ کی نفسیات سے نصاب کا ارتباط کیا گیا ہے۔

(۳) مقصد یہ ہے کہ طلباء میں جدت، قوت مشاہدہ اور صلاحیت تحسین پیدا کی جائے۔

(۴) مدرسہ اور دنیا سے اُسے روشناس کیا جاتا ہے تاکہ طالب علم ان خیالات کا اظہار کر سکے جو اس کے دل میں سب سے زیادہ موجزن ہیں۔

(۵) خاکوں پر خاص طور سے زور دیا جاتا ہے۔

(۶) مدرسہ میں تیار کیا ہوا سامان کارآمد ہونا چاہئے کیونکہ اس سے ایک تو طالب علم کی ہمت افزائی ہوگی اور دوسرے خیالی اور تصوری کام کے نہ کرنے سے متعلق اس کی رہبری ہوگی۔

(۷) بچے اور مدرس کو کافی مواقع دینے پر یہ نصاب بچے میں کسی خاص حرفہ سے متعلق دلچسپی پیدا کرے گا اور اس طرح سے بچہ اپنے روزمرہ مشغلہ سے زیادہ اس میں دلچسپی لے گا۔

## (۴) ضبط

مدارس خدمت گذار ادارے ہیں۔ مدرس کا فرض یہی نہیں ہے کہ طلباء کی جسمانی و دماغی نشوونما کی طرف متوجہ ہو بلکہ ان میں ایسی صفات پیدا کرے کہ دنیا میں قدم رکھنے کے بعد وہ کامیاب ہوسکیں۔ یہ تربیت اس صورت میں کامیاب اور کارگر ثابت ہوسکتی ہے جبکہ معلم اور متعلم دونوں کے درمیان خلوص اور ہمدردی کی فضاء پیدا ہو جائے۔ طلباء کمسن ہوتے ہیں اور ان کا نفس فطرتاً غیر تربیت یافتہ ہوتا ہے۔ اس لئے ان کا زیادہ رجحان شرارت، بدنظمی اور شوروغل کی طرف ہوتا ہے۔ اسی وجہ سے تدریس کے دوران میں ضبط، امن اور خاموشی پیدا کرنے کے لئے مختلف طریقے استعمال کئے جاتے ہیں بالفاظ دیگر کمرۂ جماعت میں ضبط قائم رکھنا ضروری ہے۔

مختلف زمانوں اور مختلف ممالک میں ضبط قائم رکھنے کے لئے سزا کے مختلف طریقے تجویز کئے گئے۔ ان میں سب سے زیادہ سخت جسمانی سزا کا طریقہ ہے۔ اٹھارویں اور انیسویں صدی عیسوی میں، ہر متمدن و غیر متمدن ملک میں سزا کا یہی طریقہ رائج تھا۔ مدرس کا نصب العین یہ تھا کہ سرزنش سے اغماض بچہ کی تباہی کا باعث ہے" ہندوستان میں بھی مدرس کی تسکین و تسلی کا واحد ذریعہ چھڑی ہی تھی۔ درخت کی ٹہنی سے پتے نکال کر یا کسی لکڑی کے چھوٹے سے ٹکڑے سے سزا دی جاتی تھی اور بعض

دفعہ تو طمانچہ بھی رسید کر دیا جاتا تھا۔ اب بھی ہمارے ملک میں ایسے مدرسین کی کمی نہیں ہے۔ آج بھی دیہات کے مدارس میں ڈاکٹر ایکیٹ کے ہم خیال مدرسین موجود ہیں جو چھوٹی چھوٹی خطاؤں پر ایسے معصوم بچوں کو جسمانی سزا دیتے ہیں جنھیں کھانے کو کھانا تک نصیب نہیں ہوتا۔ اس کے نتائج پر اگر آپ تھوڑا سا غور کریں تو معلوم ہوگا کہ اکثر صورتوں میں صرف سزا کا مقصد فوت ہو جاتا ہے بلکہ اس سے الٹی نفرت اور تکلیف ہوتی ہے۔

تصویر کے دونوں رخوں کا مطالعہ یہ واضح کرتا ہے کہ ہم سزا جسمانی کو بالکلیہ نظر انداز نہیں کر سکتے کیونکہ اس میں کچھ نہ کچھ خوبی ضرور موجود ہے۔ ساتھ ہی اس کے اس کی وجہ سے طالب علم پر خطرناک اثرات مترتب ہوتے ہیں۔ اس کی خودداری کو ٹھیس لگتی ہے۔ رفتہ رفتہ وہ سنگ دل اور بے رحم ہوتا جاتا ہے اور استاد کی اتباع میں اپنے ننھے ساتھیوں کے ساتھ بھی وہی سلوک روا رکھتا ہے اس طرح اپنے آپ کو تباہ و برباد کر لیتا ہے۔ اس کے علاوہ اس قسم کی سزا مدرس کی طرف سے طلبا کے دلوں میں نفرت پیدا کرتی ہے اور رفتہ رفتہ کمرۂ جماعت میدان جنگ بن جاتا ہے جس میں مدرس کے اقتدار اور بچوں کی مکاری و نافرمانبرداری کے درمیان زبردست تصادم ہوتا ہے۔ اس طرح سے کمرۂ جماعت کا ماحول تدریس کے مناسب حال نہیں رہ سکتا۔

نیز اس قسم کی سزا بچوں میں خوف و دہشت پیدا کرتی ہے اور ظاہر ہے کہ اس خوف کے تحت جو کچھ بھی لکھا پڑھا جائے گا عارضی ہوگا اور جلد حافظہ سے محو ہو جائے گا۔ بچوں میں اپنی غلطیوں کو چھپانے کی بڑی عادت پڑ جائے گی اور کبھی وہ کھل کر اپنا ما فی الضمیر بیان نہ کر سکیں گے۔

تعلیم کے باب میں حالیہ رجحانات کے تحت مدرس سے یہ توقع کی جاتی ہے کہ وہ اپنے فرائض سے بخوبی واقف ہو، جابر و جلاد ہونے کی بجائے اس سے فرشتۂ محبت بننے کی توقع کی جاتی ہے۔ یہ بات موثر اور ہمدردانہ تدریس سے حاصل ہو سکتی ہے

بچے خوش خوش اکتساب علم کرتے ہیں اور متعلم اور معلم میں ایک خوشگوار رشتۂ اتحاد و محبت قائم ہو جاتا ہے۔

بچہ آخر انسان ہی ہے، اس میں ترقی کی صلاحیت موجود ہے۔ مدرس کا فرض ہے کہ وہ اس کی مخفی صلاحیتوں کو پہچاننے اور صحیح راہ نمائی سے اس کے نشو و نما میں مدد دے مدرس کو خزینۂ معلومات ہونا چاہیئے تاکہ وہ طلبار کو صحیح راستے پر گامزن کر سکے۔

اگر ہم تھوڑی دیر کے لئے اپنے ملک کی حالت پر غور کریں اور اس پران اصولوں کے اطلاق کی کوشش کریں تو ایک الجھن سی پیدا ہو جائے گی۔ یہاں امتحانات کی کامیابی فیصد بہت زیادہ ہے جس کے باعث ہم عجلت و خلوص کے اساس پر تعلیم نہیں دے سکتے۔ بچوں میں صحیح و غلط کا ادراک بہت کم ہوتا ہے۔ شرارت اور بدنظمی ان کی گھٹی میں پڑی ہوئی ہے جس کے ارتفاع کے لئے انہیں سزا دینی پڑتی ہے۔ امورِ متذکرۂ بالا کے پیشِ نظر ہم صرف یہی کہہ سکتے ہیں کہ عام طور پر سزا کے معمولی اور سادہ طریقے استعمال کئے جائیں اور جسمانی سزا کو ناگزیر مواقع کے لئے اٹھا رکھا۔

جیسا ابھی اوپر کہا گیا ہے وہ تعلیم تعلیم کھلانے کی مستحق نہیں ہے جو بچہ کو حسن کا شیدائی، برائی کا نافر اور اچھائیوں کا پرستار نہ بنا دے۔ اس طرح سے اخلاقی تربیت بچہ کی تعلیم کا ضروری جزو ہونا چاہیئے۔ اب دنیا ایک ایسے نقطہ پر پہنچ چکی ہے جہاں طاقت کا ذرا سا اختلاط، اسے ایسے قعرِ مذلت میں ڈھکیل دے گا جہاں اجنبی طاقت کا پنجہ اس کو دبانے کے لئے تیار ہے۔ آج کا حال تو یہ ہے کہ جس کی لٹھ اس کی دیگ "۔ مذہب اور اخلاق تو پس پشت ڈال دیا گیا ہے۔ صلحناموں کی وقعت کاغذ کے پرزوں سے زیادہ نہیں جنہیں عدم ایفار معاہدہ کی کسی صورت میں بھی جلا یا یا پھینک دیا جا سکتا ہے۔ اس لئے ہمیں تعلیم کے معاملہ میں بہت ہی محتاط ہونا چاہیئے اس کے لئے ضرورت ہے کہ مغرب کے علوم و فنون کے خزینوں کو اخلاق کے اساس پر اپنے ملکی ماحول کی مناسبت سے اپنی تعلیم میں سمو لئے جائیں

اخلاقی تعلیم ہر ہندوستانی جامعہ کے نصاب کا جزو ہے۔ طلبار تمام اخلاقی اُصولوں کو اچھی طرح ازبر کر لیتے ہیں اور امتحانات میں موزون مثالوں کے ساتھ اسے پیش بھی کرتے ہیں لیکن اگر کوئی ان سے یہ پوچھے کہ کیا تم انھیں اپنی روزمرہ زندگی کے صورت حال میں استعمال کرتے ہو تو جواب ملے گا نہیں۔

ان تمام نقائص کے باوجود اگر اخلاقی تعلیم صحیح اُصول پر دی جائے تو یقیناً وہ طالب علم کو فرمانبردار اور پابند قانون شہری بنا دے گی۔

مدرس طلبار کے لئے ایسے مواقع فراہم کر سکتا ہے جن میں وہ مکسوبہ اخلاقی ہدایات کو عملی جامہ پہنا سکیں۔ زائد از نصاب مصروفیات اس کے لئے ایک خوش گوار میدان پیدا کرتی ہیں کشافہ، تنظیم کھیل، تعلیمی تفریحات، مُباحثے، مدرسے کے جلسے، مراکز مطالعہ، بزم تمثیل جیسی مصروفیات سماجی خدمت، سچائی اور تحمل کی تربیت کے لئے موزون ہیں۔

اس سلسلے میں صدر مدرسین اور مدرسہ کے اسٹاف کے درمیان جو باہمی اخلاقی فرائض ہیں ان کا ذکر بھی ضروری ہے۔ جس طرح مدرس طلبار کے لئے نمونہ ہوتا ہے اس طرح صدر مدرس کو بھی اسٹاف کے لئے نمونہ بننا چاہیئے۔ ہر مدرس اپنی جگہ خود داری کا ایک نمونہ ہوتا ہے اس لئے صدر مدرس کو چاہیئے کہ پہلے خود وہ خدمت گزاری اور فرض شناسی کی بہترین نمونہ بنے اور اپنے قول و فعل سے دوسروں کی خود داری کو ٹھیس نہ لگائے۔ بحیثیت مجموعی مدرسہ کی بہبودی کا خیال رکھے اور ایک طرف خود میں اور اسٹاف میں اور دوسری طرف اسٹاف اور طلبار میں ارتباط قائم رکھے۔ اس طرح سے مدرسہ ایک اعلیٰ اخلاقی معیار کا مرکز بن جائے گا اور فطری طور پر طلبار اس اخلاقی ماحول کو محسوس کریں گے اور اس کے منفعت بخش اثرات سے بہرہ اندوز ہوں گے۔

اخلاقی اصولوں کو عملی جامہ پہنانے کے لئے اقامت خانوں سے بھی مدد لی جا سکتی ہے۔ خود کمرۂ جماعت، جس میں خلیفائی نظام سے کاروبار چلتے ہوں، ایک مفید چیز ہے۔ اس طریقے سے حقیقی طور پر اہل طلبار قیادت کے لئے تیار ہو سکتے ہیں یہی طلبار اپنے

ساتھیوں کے لئے اپنے نیک کردار اور برتاؤ کا نمونہ بن سکتے ہیں۔

## ۵ — "تعلیم بطرزِ کھیل"

بچے کی نفسیات کے مطالعہ سے یہ بات واضح ہوگئی ہے کہ بچہ اب ایک خام نارسیدہ ہستی نہیں بلکہ سماج کی ایک ترقی کناں اکائی ہے۔ اس لئے ضرورت ہے کہ تعلیم میں اس کی شخصیت کو اس کے فطری رجحانات، میلانات، جبلتوں اور دلچسپیوں کو مناسب جگہ دی جانی چاہیئے۔ تعلیم بچے کے لئے ہو نہ کہ بچہ تعلیم کے لئے۔ نفسیات کے رجحان کی اس تبدیلی نے اصول اور طریقۂ تعلیم دونوں کو سرے سے بدل دیا ہے اب ہم علم کو بچوں کے دماغوں میں ٹھونستے نہیں بلکہ ایسے انتظامات کرتے ہیں کہ جن سے ان کی ان فطری دلچسپیوں اور میلانات کی نشوونما ہو سکے، جو ہر وقت بے نقاب ہونے کے لئے بے چین رہتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اب مدرسوں کے نصاب بچوں کی دلچسپی کے اطراف ترتیب دئے جاتے ہیں۔

یہ تو اصول ہوا۔ اب طریقۂ تعلیم میں ہم بچے کی اس جبلت سے مدد لیتے ہیں جو اس خصوص میں ہماری بہت زیادہ مدد کرتی ہے۔ اور جس کی بنیاد پر بچہ عمدہ اکتساب کر سکتا ہے۔ یہ جبلت کھیل ہے۔ چنانچہ مختلف ماہرین تعلیم کے جدید طریقہ ہائے تعلیم میں یہی عنصر نمایاں نظر آتا ہے۔ اگر ہم تھوڑی دیر کے لئے مانٹی سوری۔ ہیلن۔ پارکرسٹ، ڈکرالی۔ ڈیوی وغیرہ جیسے ماہران تعلیم کے تعلیمی نظامات کا مطالعہ کریں تو ان سب میں ہمیں کھیل کی روح کار فرما نظر آئے گی۔ نفسیات جدید نے یہ نکتہ ہم پر واضح کر دیا ہے کہ موثر اکتساب کا واحد ذریعہ کھیل ہے۔ اس میں بچے کی دلچسپی بیدار رہتی ہے۔ اور مشکل سے مشکل کام جبر نہیں بلکہ مسرت کا سرچشمہ بن جاتا ہے۔ بنا بریں طریقۂ تعلیم کی تنظیم ایسی کرنی چاہیئے کہ اس میں بالواسطہ یا بلاواسطہ طریقے پر کھیل کا عنصر شامل رہے۔ اس کو ہم "تعلیم بطرزِ کھیل" کہتے ہیں۔

اب ہم ان چند طریقوں کو پیش کریں گے جن سے یہ مقصد پورا ہو سکتا ہے۔

سب سے پہلے ہم خود انتظامی یا حکومت خود اختیاری کو لیں گے۔ مدارس میں خود انتظامی کے طریقے کی تربیت کا بڑا مقصد طلبہ کو نفسی آزادی دینا ہے۔ تاکہ

(۱) طلبہ میں داخلی ضبط پیدا ہو

(۲) بچے آگے چل کر زندگی کے کاروبار میں بلا تکلف حصہ لے سکیں۔

(۳) انھیں اپنے نفس پر قدرت وقابو حاصل ہو جائے تاکہ اکتساب علم کی ذمہ داری کو محسوس کر سکیں۔

ابھی ہم نے بتلایا ہے کہ طلبہ میں بیرونی نہیں بلکہ داخلی ضبط پیدا کرنا چاہئے مدرس کا جبر ان کی نفسی الجھن کا باعث ہوتا ہے۔ جب مدرسہ کے بیشتر کام کاج طلبہ کے ہاتھوں میں دے دئے جاتے ہیں اور ان کی اچھائی اور برائی کا انھیں ذمہ دار گردانا جاتا ہے تو وہ اسے غیر کا نہیں اپنا کام سمجھنے لگتے ہیں۔ اور سارا کام اس عمدگی سے انجام پاتا ہے کہ کسی بیرونی ضبط کا سوال ہی باقی نہیں رہتا۔ بالعموم اس مقصد کی تکمیل کے لئے جماعت واری نمایندے مقرر کئے جاتے ہیں۔ پھر ان سب نمایندوں کا صدر مقرر ہوتا ہے۔ مختلف کاروبار کا تجزیہ کیا جا کر تقسیم کار کے اصول کی پابندی کی جاتی ہے۔ ایسے کاموں میں جماعت واری کتابوں کی داد و ستد کرنا، جرمانے وصول کرنا، کھیل کے میدان کے سارے انتظامات کرنا، اداب و اخلاق پر نگرانی رکھنا اور مدرسہ کے لئے ایک خاص اخلاقی معیار قائم کرنا۔ ساتھیوں کی بیرون مدرسہ مصروفیات پر نگاہ رکھنا۔ انفرادی کام کی جانچ کرنا، باہمی حقوق کی حفاظت کرنا۔ ڈراموں، جلسوں۔ اور مباحثوں کی ساری کارروائیوں کو باہمی مشوروں سے انجام دینا، دیگر مدارس کے مقابلوں کے لئے تیاریاں کرنا۔ مدرسہ کی عام صفائی اور ساتھیوں کے جسمانی صفائی کی دیکھ بھال کرنا وغیرہ امور شامل ہیں۔ مختلف تجربوں سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ مدارس میں ایسا طریقہ ہمیشہ کامیاب رہا ہے اور یہ سارے کام طلبہ کی انتہائی دلچسپی کا باعث ہوتے ہیں۔ مدرسہ خود گویا ان کی اپنی ایک چھوٹی سی دنیا ہوتا ہے جس کے سارے کاروبار وہ اپنی مرضی سے چلاتے ہیں۔ اس طرح کی زندگی انھیں ایک ذمہ دار ایک کارآمد اور ایک فرض شناس شہری بنانے میں مدد دیتی ہے۔ جب وہ اس تعلیمی دنیا کو چھوڑ کر

بیرونی دنیا میں قدم رکھتے ہیں تو سماجی کاروبار کو چلانا ان کے لئے بچوں کا کھیل ہو جاتا ہے۔

اقتصادی نقطۂ نظر سے ایسا انتظام مدارس کے لئے کسی طرح بار نہیں ہوتا ہمارے مدارس میں یہ چیز تقریباً مفقود ہے۔ حالانکہ ذرا سنجیدگی سے اس کی تنظیم کر دی جائے تو مفید نتائج برآمد ہو سکتے ہیں۔

ایک دوسرا طریقہ یہ ہے کہ اسباق کی میکانیت کو دور کرنے کے لئے طلبہ کو مدرسہ میں اپنی اپنی پسند کے موضوعات پر تقریریں کرنے کا موقع دیا جائے۔ اس کے لئے ضروری ہے کہ مدرسہ کے وقت نامہ میں چند گھنٹے طلبہ کی تیار کردہ اور فی البدیہہ تقاریر کے لئے مختص کر دیئے جائیں۔ اور ہر طالب علم کو اس میں حصہ لینے کا موقع دیا جائے۔ ساتھ ہی اس کے سامعین کو یہ موقع دیا جائے کہ تقریر ختم ہونے کے بعد وہ اپنے شکوک رفع کرلیں۔ غلط بیانات کو درست کریں اور اپنی معلومات سے اس تقریر میں اضافہ کریں۔ مدرس بھی ایک سامع کی طرح جماعت میں بیٹھے۔ اور ضرورت پر خود بھی حصہ لے۔ دیکھا گیا ہے کہ ایسی تقریروں میں طلبہ مسلسل چار چار گھنٹے تک بلا کسی تکان کے حصہ لیتے ہیں۔ اور ان کی معلومات میں درسی میکانی۔ اسباق کے مقابلہ میں کہیں زیادہ اضافہ ہوتا ہے۔ کیونکہ ظاہر ہے کہ یہ طلبہ کی اپنی دلچسپیوں کی چیزیں ہیں اور ان کا حل ان کی مسرت کا باعث۔

جملہ مضامین تدریسی کے ساتھ یہ طریقہ کار اختیار نہیں کیا جا سکتا۔ اس لئے ان تقاریر کو کسی ایک خاص مضمون سے متعلق کرنا مناسب نہیں۔ بلکہ عام طور پر مدرسہ کے نظام الاوقات میں اس کے لئے مناسب جگہ نکالنی چاہئے تاکہ مختلف موضوعات پر خیال آرائی ہو سکے ہمارے مدارس میں اس کے لئے کافی مواقع موجود ہیں۔ چنانچہ بعض مدارس نے اس کام کو (Study Circles) کے طور پر شروع کیا ہے۔ لیکن یہ کام بالعموم اوقات مدرسہ کے بعد ہوتا ہے۔ جو نفسیاتی نقطۂ نظر سے غلط ہے اس لئے کہ اسے مدرسہ کے کاروبار کا ایک حصہ نہ سمجھنا خود اس کی اہمیت کو گھٹا دیتا ہے۔ بعض مدرسین اسے ہرج کار مدرسہ سمجھتے ہیں۔ حالانکہ تدریس کو کامیاب بنانے اور کسی مضمون سے متعلق معلومات میں اضافہ کرنے کا یہ ایک بہترین ذریعہ ہے۔

مدارس کے بعض مضامین میں یہ صلاحیت موجود ہے کہ ان کے اکثر حصوں کو آسانی کے ساتھ کھیل کے طریقے پر پیش کیا جاسکتا ہے۔ تاریخ اور ادب کو اس خصوص میں بہت سے مواقع حاصل ہیں۔ اس سلسلہ میں قصہ گوئی تمثیل نگاری۔ اور نظم خوانی سے بڑی مدد لی جاسکتی ہے۔ اگر طلبہ کو موقع دیا جائے کہ وہ تاریخ و ادب کے زیر مطالعہ دلچسپ حصوں کو دھرائیں پھر خود طلبہ آپس میں زبان اور مواد مضمون کی تصحیح کرتے جائیں اور قصے کی صورت میں اسے موثر انداز میں پیش کرنے کی کوشش کریں تو اس سے کافی فائدے حاصل ہو سکتے ہیں۔ اسی طرح سے ایسے حصوں کو جن میں بات چیت کا عنصر شامل ہو ڈرامائی انداز میں پیش کیا جائے تو سبق میں خاصی جان پڑ جاتی ہے۔ چنانچہ مدارس میں شکسپیر کے ڈراموں کی تدریس کے وقت بعض ہوشیار مدرسین اکثر مناظر کو طلبہ سے باقاعدہ ڈرامے کے طور پر پیش کرواتے ہیں۔ جس سے طلبہ ڈرامہ کی اسپرٹ کو اچھی طرح سمجھتے ہیں۔ محض رسمی طور پر اہم فقروں کی تشریح و تفہیم غیر دلچسپ اور جامد ہوتی ہے۔

اچھی نظموں کو دھرانا بھی ایک دلچسپ مشغلہ ہے۔ طلبہ کو اس بات کے لئے اکسانا چاہئے کہ وہ اپنی پسند کے منظوم حصوں کو اچھے لحن میں دھرایا کریں۔ اور اگر گا سکیں تو اور بھی اچھا ہے۔ ہمارے ملک کے بعض مدارس میں ان باتوں پر توجہ کی جانی لگی ہے خصوصاً علی اکبر مقابلہ۔ اور نظم خوانی کے مقابلے نے محرکہ کا کام دیا لیکن اس میں خامی یہ ہے کہ یہ کام زیادہ تر مقابلہ کی اسپرٹ میں کیا جاتا ہے۔ اور صرف چند بچے اس کے لئے تیار کئے جاتے ہیں یہ غلط طریقۂ کار ہے۔ اسے مدرسہ کے لائحۂ عمل کا ایک جزو ہونا چاہیئے۔ اس کے لئے نہ تو نظام الاوقات میں کسی خاص جگہ کے مہیا کرنے کی ضرورت ہے اور نہ زائد از نصاب مصروفیات میں شامل کرنے کی، بلکہ جو مدرسین اس کی اسپرٹ کو سمجھ جائیں اور اس سے فائدہ اٹھانے کے ڈھنگ سے واقف ہوں وہ اسے اپنی روزمرہ تدریسی کام کا ایک جزو بنا سکتے ہیں۔

مدرسہ کے باغ کی نگرانی بھی ایک اچھا ذریعہ تعلیم ہے۔ لفظ باغ ہی بچہ کی دلچسپی کا باعث ہوتا ہے۔ اگر مدرسہ میں باغ ہو اور اس باغ کی نگرانی اور کام کاج کے سارے انتظامات طلبہ کے ہاتھ میں دے دئے جائیں تو اس سے مختلف مضامین کی تدریس میں جان پڑ سکتی ہے

خصوصًا سائنس۔ جغرافیہ۔ اور دست کاری کے کاموں میں بڑی مدد ملتی ہے۔ اور بچے کھیل کھیل میں بہت کچھ سیکھ جاتے ہیں۔

مدارس کی تعلیمی تفریحات بھی اپنے اندر خاص وصف رکھتی ہیں بشرطیکہ وہ اس انداز میں کی جائیں۔ سب سے اول ضرورت اس امر کی ہے کہ ایسی تفریحات میں مختلف مضامین کے مدرسین اتحادِ عمل کریں۔ اور تفریح میں مدرسین بھی طلبہ کے ساتھ رہیں۔ طلبہ پر تفریح کی غرض و غایت نہ صرف واضح کی جائے بلکہ یہ بتلایا جائے کہ ایسی تفریحات کے ضمن میں حالات و واقعات کے مطالعہ کا صحیح طریقہ کیا ہوتا ہے۔ تفریح کے دوران میں مدرسین کو چاہیئے کہ اپنے اپنے موضوع سے متعلقہ چیزوں پر طلبہ سے تبادلۂ خیال کریں ان کی دلچسپیوں کی تشفی کریں۔ تفریح کے بعد اس کی روئداد یں لکھیں۔ مضمون اور زبان کے لحاظ سے ان کی جانچ کی جائے اور مدرسہ میں مختلف مضامین کے گھنٹوں میں علیحدہ علیحدہ ان پر گفتگو کی جائے۔ اس طرح سے مدرسہ کے مختلف مضامین سے متعلق موضوعات معرضِ بحث میں آجائیں گے۔ اور مختلف مضامین کے درمیان ارتباطِ باہمی کا ایک وسیلہ ہاتھ آجائے گا۔ یہ چند بنیادی طریقے مختلف طریقوں سے کام میں لاکر ہم تعلیم کو کھیل کے طور پر جاری رکھ سکتے ہیں۔ ان کے علاوہ جملہ زائد از نصاب مصروفیات اس کام میں ہاتھ بٹا سکتی ہیں۔

---

# شذرات

روئداد مدرسہ تحتانیہ نیکل پلی تعلقہ کلبگور ضلع میدک بتاریخ ۲۴ خورداد ۱۳۵۱ف جلسہ سالانہ کا انعقاد عمل میں آیا۔ مدرسہ تحتانیہ نیکنکہ و اننت ساگر اور مومن پیٹھ کے مدرسین و طلبہ نے اس میں شرکت کی اساتذہ صاحبان نے علم کے فوائد بیان کئے اور طلبائے مدرسہ نے مختلف کھیلوں میں حصہ لیا اور انعامات حاصل کئے۔

روئداد جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ درجہ اول مستقر تعلقہ ملک۔ بہ صدارت تحصیلدار صاحب تعلقہ ماک بتاریخ ۱۵ خورداد ۱۳۵۱ف جلسہ سالانہ منایا گیا۔ مرکزی مدارس کے اساتذہ صاحبان و طلبہ بھی شریک تھے صدر مدرس صاحب مدرسہ نے سالانہ رپورٹ پڑھی من بعد طلبا نے مختلف عنوانات پر اردو و تلنگی زبان میں تقریریں کیں۔ طلبا کے پیش کردہ ڈرامہ کا حاضرین پر اچھا اثر پڑا صدر جلسہ نے تقریر صدارت کو ختم کرنے کے بعد اپنی ذات سے مبلغ (۱۵) روپیہ کے انعامات طلبہ میں تقسیم فرمائے۔

روئداد جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ درجہ اول مانجرم تعلقہ بلولی ضلع ناندیڑ۔ بتاریخ ۲۶ و ۲۷ خورداد ۱۳۵۱ف جلسہ سالانہ منعقد کیا گیا طلبہ و اساتذہ صاحبان نے مختلف عنوانات پر تقاریر کیں۔ نمونے کے اسباق چہارم و صغیر کو دئے گئے۔ مرکزی مدارس کے جملہ اساتذہ صاحبان شریک جلسہ تھے۔

روئداد جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ مری کنڈلہ ضلع ورنگل۔ جلسہ بتاریخ ۲۲ خورداد ۱۳۵۱ف منایا گیا۔ طلبائے مدرسہ نے مختلف عنوانات پر مضامین پڑھے مولوی محمد افضل صاحب نے کشافوں کی تربیت اور ہوائی حملہ سے بچاؤ کے تدابیر پر کافی روشنی ڈالی۔

روئداد جلسہ ہائے انجمن اساتذہ مدرسہ تحتانیہ یلدرتی ضلع میدک۔ (۱) بتاریخ ۳۰ اسفندار ۱۳۵۱ف جلسہ کا آغاز سابقہ روئداد کی توثیق کے بعد ہوا۔ جماعت دوم کے طلبا کو مطالعہ قدرت پر نمونے کا سبق نہایت کامیاب طریقہ پر دیا گیا۔

(۲) بتاریخ ۲۵ فروردی ۱۳۵۱ف سابقہ روئداد کی توثیق کے بعد جلسہ کا آغاز ہوا مدد گار صاحبان

مدرسہ ہذا نے حسب پروگرام سابقہ مقرر کردہ، طلبا رمیں تعلیمی شوق پیدا کرانے کی تدابیر سے متعلق عمدہ خیالات کا اظہار فرمایا۔

(۳) بتاریخ ۲۹ اُمرداد بہشت ۱۳۵۱ف جلسہ منعقد ہوا مدرسین صاحبان مدرسہ نے امتحان کی اہمیت سے متعلق اپنے عمدہ خیالات کا اظہار فرمایا۔ صدر مدرس صاحب مدرسہ نے گشتیات کی تفہیم فرمائی۔

روئداد جلسہ سالانہ مدرسہ تحتانیہ قصبہ کنگ گری ضلع رائچور۔ بتاریخ ۱ خورداد ۱۳۵۱ف سالانہ جلسہ منایا گیا۔ صدر جلسہ نے اپنی تقریر میں اولیائے طلبہ کو اساتذہ صاحبان سے تعاون عمل کی نسبت توجہ دلاتے ہوئے اس کے مفید نتائج پر روشنی ڈالی۔ طلبائے مدرسہ نے ایکٹنگ کے ساتھ نظم سنائی اور مکالمے ہوئے۔

روئداد مدرسہ تحتانیہ احمدی پور تعلقہ سدی پیٹھ ضلع میدک۔ بتاریخ ۱۲ اُمرخورداد ۱۳۵۱ف جلسہ سالانہ منایا گیا۔ معلومات دیہی پر نمونے کا سبق دیا گیا طلبا اور اساتذہ صاحبان نے علم۔ زراعت۔ تجارت وغیرہ پر تقاریر کیں شرکائے جلسہ نے اسپورٹس و نمائش گاہ کا معائنہ فرما کر خوشنودی کا اظہار فرمایا۔

---

# تنقید و تبصرہ

**بیسک انگلش:۔** مولوی سید خیرات علی صاحب زیدی مددگار مدرسہ فوقانیہ میدک نے بنیادی انگریزی کی وضاحت کے لئے اردو داں حضرات کے لئے ایک مضمون لکھا تھا جسے اب "بیسک انگلش" کے نام سے کتابی صورت میں شائع کیا جارہا ہے۔ کتاب بڑی تقطیع کے ۸۲ صفحات پر پھیلی ہوئی ہے اور طباعت صاف ہے۔

مولوی صاحب موصوف نے ہندوستان کی سب قومی زبان اُردو میں یہ مضمون لکھ کر بیسک انگلش کی خصوصیات معلوم کرنے اور نیز قطع نظر انگریزی کے کسی غیر زبان کی تدریس سے دلچسپی رکھنے والے اصحاب کے لئے بیسک کے نئے طریقۂ تعلیم سے واقف کرنے کا ایک ذریعہ

بہم پہنچا دیا ہے۔ مولوی صاحب اس کوشش کے لئے لائق مُبارکباد ہیں۔

لیکن ساتھ ہی بیسک انگلش کی عمارت کے تیار کرنے والوں کی محنت اور مقبولیت سے انکار کئے بغیر یہ اعتراف کرنا پڑتا ہے کہ اس کو مدارس کی جماعتواری تعلیم کے لئے موزون قرار دینا گوناگوں پیچیدگیوں کو مول لینا ہے۔ بیسک انگلش کی تعلیم بلاشبہ موزون ہوسکتی ہے لیکن صرف اُن اشخاص کے لئے جو کارخانوں کے ملازم ہوں یا فیکٹریز میں کام کرتے ہوں جن کے یہاں الفاظ کا ذخیرہ پہلے ہی سے کچھ نہ کچھ موجود ہوتا ہے اور اس سے بڑھ کر یہ کہ وہ انگریزی کو ضرورتاً سیکھنے کے لئے مضطرب سے رہتے ہیں اُن کا یہ ذاتی شغف اور پھر انگریزیت کا کچھ رنگ یہ ہردو عوامل بیسک انگلش کے ذریعہ قلیل عرصہ میں انہیں انگریزی کچھ لکھنے پڑھنے اور بولنے کے قابل کردے سکتے ہیں۔ لیکن کم سن طلباء کا سوال اس سے بالکل جداگانہ ہے۔ نہ ان پر کسی انگریزیت ہی کا رنگ چڑھا ہوا ہوتا ہے اور نہ وہ کوئی خاص ذخیرہ الفاظ ہی رکھتے ہیں اور نہ انگریزی کی افادیت کے مدنظر اس کے تحصیل کے لئے کچھ مضطرب سے ہی ہوتے ہیں۔ لہذا ان علمی دقتوں کے مدنظر دیکھنے کے لئے Havea look at تلاش کرنے کے لئے Have a look for بیوی کے لئے A woman that has been married اور سینے کے لئے Make a stitch کی مہارت کرائی گیا ایک مہارنی رٹانے کے مماثل ہے۔ جس سے بچوں میں ایک طرح کی بیزاری پیدا ہونے کا اندیشہ ہے جو ممکن ہے کہ تعلیم سے تنفر کی صورت ہی میں منتج ہو۔

قطع نظر اس کے اس عام کساد بازاری کے زمانہ میں ہندوستان جیسے مفلوک الحال ملک میں یہ ممکن نہیں کہ بیسک انگلش کے کارن تعلیم انگریزی کے لئے ایک طالب علم کے واسطے متعدد کتابیں مثل 'Reading Books' Wider English Seat Work Language Books اور ایک سطحی مشق دور کے لئے کوئی ۱۴ کتابیں خرید کی جاسکیں۔ والدین کی جیبوں کے لئے یہ بار یقیناً ناقابل برداشت ہے۔

لیکن اس کے باوجود بھی طلبا جب ۸۵۰ الفاظ کی مدد سے بہ شمول ۱۸ افعال کے ہر چھوٹی چیز کے لئے ایک طولانی طرز بیان سے جوں توں اظہار خیال کرنے لگتے ہیں تو انہیں

بیسک انگلش کی مختصر دنیا سے نکل کر نارمل انگلش شروع کرنی پڑتی ہے۔ جہاں انھیں ہر قدم پر بیسیوں نئے افعال سے سابقہ پڑتا ہے۔ بیسک انگلش کا طالب علم جب اس نئی دنیا میں قدم رکھتا ہے تو افعال کا یہ روپ اس کے لئے از بس حیرت انگیز ہو جاتا ہے۔ اگر جماعت سوم ہی سے طالب علم نارمل انگلش کی تعلیم پاتا رہے تو دوران تعلیم کے کسی بھی اسٹیج پر اس کے لئے یہ بوکھلاہٹ نمودار نہیں ہو سکتی۔

قطع نظر ان دقتوں کے تجربہ شاہد ہے کہ نارمل انگلش کی تعلیم پانے والا ایک تھرڈ فارم کا طالب علم ایک زیادہ ذخیرہ الفاظ کا مالک ہونے کے سبب جس اطمینان کے ساتھ اپنے مافی الضمیر کو ظاہر کر سکتا ہے۔ بہ یقین سے کہا جا سکتا ہے کہ ایک بیسک خوان اپنے محدود ذخیرہ الفاظ کے سبب اپنے حریف سے اس دوڑ میں لامحالہ پیچھا رہے گا۔

بہر حال کم سن طلبا کے مسئلہ سے صرف نظر کرتے ہوئے یہ کہنا مشکل ہے کہ بیسک انگلش قطعی غیر مفید ہے۔ اسی لئے ضرورت مند مولوی صاحب موصوف کی کوشش سے استفادہ کرتے ہوئے بیسک انگلش کے طریق کار کو سمجھنے کی کوشش کریں گے۔

**تہذیب کا مستقبل، جنگ اور عہد نامے:** یہ دو مختصر رسالے عالمی مسائل پر آکسفورڈ کے رسالوں کے سلسلہ کی انگریزی تصانیف کا اردو ترجمہ ہیں جو علی الترتیب سر آلفرڈ زمرن اور آرنلڈ ڈ میک نیر کی افکار علمی کا نتیجہ ہیں وسیع النظر مصنفین نے موجودہ عالمگیر سیاسی تلاطم کے متعلق رائے عامہ کی رہبری کے لئے عنوانات صدر کے تحت ایک بصیرت افروز معقول بحث پیش کی ہے ترجمہ بھی تصانیف کی طرح کافی رواں اور سلیس ہے۔ لائق مترجم نے حسب ضرورت فٹ نوٹ کے اضافوں سے ترجمہ کی افادی حیثیت کو دوچند کر دیا ہے عوام کو موجودہ سیاسی رو کی انقلاب آفرینیوں سے باخبر رکھنے کے لئے ضرورت ہے کہ اس قسم کے پر از معلومات مضامین دنیا کی مختلف زبانوں میں طبع و شائع ہوں۔ قیمتیں بھی موزوں ہیں۔ قارئین انھیں پڑھ کر معلومات میں وسعت محسوس کریں گے۔

**تعلیم اور دیہات سدھار:** آئی ڈبلیو موما صاحب ایم۔ ایس۔ سی پرنسپل اوکیشنل ٹریننگ اسکول انکلیسور صوبہ بمبئی کی تصنیف Education and Village Improvement

سے مولوی اے عزیز فاروق صاحب ام۔اے نے کتاب زیر نظر کو آزادانہ تصرف کے ساتھ جیسا کہ مترجم دیباچہ میں بیان کرتے ہیں اُردو میں ترجمہ کیا ہے۔ مشکل اصطلاحات عمداً ترک کردی گئی ہیں۔ ترجمہ صاف ہے۔ موقعہ بہ موقعہ مترجم نے ضروری فٹ نوٹ بڑھا دئیے ہیں۔ کتاب مصور ہے۔

لائق مصنف نے دیہات سدھار جیسی تحریک پر قلم اُٹھایا ہے۔ جو باوجود بیس سالہ کوشش کے ہندوستان میں آج تک خاطر خواہ کامیاب نہیں ہوسکی مصنف نے اس خصوص میں ایک صحیح نبض شناسی یہ کرتے ہوئے کہ دیہاتی زندگی کی اصلاح دیہاتی ذہن اور ارادے میں تبدیلی کئے بغیر ناممکن ہے اس تحریک کو کامیاب بنانے کی عملی تدابیر تجویز کی ہیں اور اس کے لئے مدرس کو مرکز قرار دیا ہے تاکہ طریق تعلیم میں بعض صحت بخش تبدیلیاں کی جاکر اسکول کے اسباق اور عملی زندگی کے مسائل میں یکسانیت پیدا کی جاسکے جس سے اس امر کی قوی توقع ہوسکتی ہے کہ غیر مقامی بیرونی کارکنون کی بجائے دیہات میں ایک ایسے مستقل مقامی گروہ کی پیدا وار ممکن ہوجائے گی جو اپنی ذاتی تربیت اور پوزیشن کے لحاظ سے دیہاتیوں کے ذہن اور اداروں پر ایک مستقل اور دیرپا اثر ڈال سکے۔ اسی طرح کے صحیح اصول پر اگر عمل کیا جائے تو اس تحریک کا چل نکلنا بعید از توقعات نہیں۔

اس مطلب کے لئے مصنف نے دیہاتی ذہنی تعلیم، حفظان صحت، گھریلو دستکاریاں دیہاتی گھر وغیرہ جیسے مضامین پر محققانہ بحث کی ہے۔ اور تجاویز عملی پیش کی ہیں۔

کتاب چھوٹی تقطیع کے ۳۰۰ صفحات پر پھیلی ہوئی اور مجلد ہے۔ کاغذ اچھا استعمال کیا گیا ہے۔ لکھائی چھپائی عمدہ ہے۔

**نفسیات اور اصول تعلیم حصہ دوم** مولفہ مسٹر ڈبلیو، ام، رائبرن و مترجمہ مولوی عبدالمجید خاں صاحب۔ مطبوعہ آکسفورڈ یونیورسٹی پریس۔ رائل سائز کے ۱۷۶ صفحات۔ طباعت اچھی مجلد قیمت (عہ) کلدار۔

مسٹر رائبرن ام۔اے اور مولوی عبدالمجید خاں صاحب بی۔اے منشی فاضل مددگاران کرسچین ہائی اسکول کھرڑ (پنجاب) کے اشتراک عمل سے فن تعلیم پر درسی کتب کا ایک مفید سلسلہ

شائع ہو رہا ہے۔ اس سلسلے کی پہلی کتاب نفسیات اور اصول تعلیم دو حصوں پر مشتمل ہے۔ اس کتاب کا دوسرا حصہ زیر نظر ہے جس میں اصول تعلیم سے بحث کی گئی ہے۔

یہ کتاب تین فصلوں پر مشتمل ہے۔ پہلی فصل میں تدریس کی ماہیت، اصول اور طریقوں سے بحث کی گئی ہے۔ دوسری فصل میں اکتساب (علم حاصل کرنے) کی ماہیت، اصول اور اس کے طریقوں کا حال بیان کیا گیا ہے۔ آخری فصل میں طبقۂ تحتانیہ کے نصاب سے مختصر سی بحث کی گئی ہے۔ ہر باب کے آخر میں مطالعہ اور بحث کے لئے سوالات دئے گئے ہیں اور کتاب کے آخر میں اشاریہ دیا گیا ہے۔

طرز بیان موزون اختیار کیا گیا ہے اور مطلب کی وضاحت کے لئے مثالیں بھی اچھی دیگئی ہیں۔ دوسری فصل میں تعلیمی نفسیات کے جدید تجربوں کا ذکر کیا گیا ہے اور ان کی روشنی میں ایسے اصول بتائے گئے ہیں جن سے تحصیل میں وقت اور سعی دونوں کی کفایت ہوتی ہے۔ اصول تعلیم کی عام کتابوں میں اس طرف توجہ بہت کم کی گئی ہے۔

بعض الفاظ اور اصطلاحات سے ہمیں اختلاف ہے۔ "قانون قریب العہدی" بہت ثقیل ترکیب ہے اس کا آسان اور سادہ مترادف "قانون تازگی" ہے۔ "طریق سعی و سہو" سے صحیح مفہوم ادا نہیں ہوتا اس کے لئے "طریق آزمائش و خطا" زیادہ واضح ہے "کرتے کی بدھیا" ہے تو بہت آسان اور سادہ مگر تحصیل بالعمل جیسی اصطلاح کا پورا مفہوم اس سے ادا نہیں ہوتا۔ "تاثر آفرینی" کی بجائے "اثر آفرینی" بہتر معلوم ہوتا ہے۔ الفاظ نما کی نئی اصطلاح غیر ضروری معلوم ہوتی ہے کیونکہ اس کے لئے اشاریہ پہلے سے عام طور پر استعمال ہے بیجا کی حد تک "اسکول" اور "سٹول" میں الف کی کفایت کچھ بے جا معلوم ہوتی ہے۔

فی الجملہ کتاب دلچسپ اور مفید ہے۔ طبقۂ تحتانیہ کے مدرسین اس کے مطالعے سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں خصوصاً اساتذہ زیر ٹریننگ اس سے بطور خاص مستفید ہوں گے۔ یہ کتاب اس قابل ہے کہ ہر مدرسے کے کتب خانے میں اس کو جگہ دی جائے۔ (ح ا)

## اعلان

ذریعہ ہذا اعلان کیا جاتا ہے کہ دفتر مجلس تعلیم ثانوی کو جماعت پنجم تا ہشتم میں شریک نصاب کرنے کے لئے حسب ذیل مضامین میں کتب درسی کی ضرورت ہے۔ نصاب مقررہ کے مطابق مطبوعہ کتب یا ٹائپ شدہ مسودات ۳۰ آبان ۱۳۵۱ف تک دفتر ہذا پر پیش کئے جائیں۔ مسودات بالکل مکمل حالت میں مع سوالات وغیرہ پیش کئے جائیں تاکہ ان کے شریک نصاب ہونیکی

صورت میں طباعت کا کام فوری شروع کیا جاسکے۔ مطبوعہ کتب کے تین تین نسخے داخل کئے جائیں۔ جس پر مولف کے نام قیمت اڈیشن اور طابع و ناشر کی صراحت ہو۔ پیش کردہ کتب یا مسودوں میں اگر کوئی مسودہ منظور ہو تو اس کی طباعت اور اشاعت حسب قواعد نافذہ دفتر نظامت تعلیمات ہوگی۔

(۱) کتاب اُردو سرسری مطالعہ برائے جماعت ہفتم (۲) قواعد فارسی برائے جماعت ہشتم۔

(۳) سلسلہ کتب اخلاقیات برائے جماعت پنجم۔ششم۔ہفتم۔ہشتم۔

## اعلان

ذریعہ ہذا اعلان کیا جاتا ہے کہ دفتر مجلس تعلیم ثانوی کو جماعت نہم اور دھم میں شریک نصاب کرنے کے لئے حسب ذیل مضامین میں کتب درسی کی ضرورت ہے۔ نصاب مقررہ کے مطابق مطبوعہ کتب و ٹائپ شدہ مسودات یکم آذر ۱۳۵۲ف تک دفتر ہذا پر پیش کئے جائیں مسودات بالکل مکمل حالت میں مع سوالات وغیرہ پیش کئے جائیں تاکہ ان کے شریک نصاب ہونے کی صورت میں طباعت کا کام فوری شروع کیا جاسکے۔ مطبوعہ کتب کے سات سات نسخے داخل کئے جائیں جن پر مؤلف کے نام۔ قیمت۔ اڈیشن اور طابع و ناشر کی صراحت ہو۔ پیش کردہ کتب یا مسودوں میں اگر کوئی مسودہ منظور ہو تو اس کی طباعت اور اشاعت حسب قواعد نافذہ دفتر نظامت تعلیمات ہوگی۔

**اُردو**۔ نویں جماعت۔ درسی کتاب غائر مطالعہ (۱۷۵) صفحے مطبوعہ (۱۱۵) صفحے نثر اور (۶۰) صفحے نظم

دسویں جماعت۔ ،، ،، ،، ،، ،، ،، ،، ،،

**ریاضی لازمی**۔ نویں اور دسویں جماعت کے لئے بروے نصاب منظورہ۔ دونوں جماعتوں کے لئے ایک ہی کتاب مطلوب ہے۔

**ریاضی اختیاری**۔ نویں اور دسویں جماعت کے لئے۔ بروے نصاب منظورہ دونوں جماعتوں کیلئے ایک ہی کتاب مطلوب ہے۔

**جغرافیہ**۔ نویں اور دسویں جماعت کے لئے۔ ،، ،، ،، ،، ،، ،، ،،

**علم خانہ داری**۔ ،، ،، ،، ،، ،، ،، ،، ،،

**مرہٹی۔ تلنگی۔ کنڑی**۔ نویں اور دسویں جماعت کے لئے ،، ،، نہم اور دہم کیلئے علحدہ علحدہ کتابیں ہونگی

**اخلاقیات**۔ نویں اور دسویں جماعت کے لئے ،، ،، دونوں جماعتوں کیلئے ایک ہی کتاب ہوگی

**فارسی**۔ نویں جماعت درسی کتاب ،، ،، نثر (۱۰۵) صفحے مطبوعہ نظم (۲۰۰) اشعار

دسویں جماعت ،، ،، ،، ،، ،، (۱۲۵) ،، ،، ،، (۳۰۰) ،،

**قواعد**۔ نویں اور دسویں کے لئے ،، ،، دونوں جماعتوں کے لئے ایک ہی کتاب ہوگی

دینیات لازمی۔ نہم ۔ ″ ″ ″ صرف نہم کے لئے جدید رسالہ مطلوب ہے۔
سائنس۔ نہم و دہم۔ ″ ″ علحدہ علحدہ کتابیں مطلوب ہیں۔

## پریس نوٹ از صدر دفتر نظامت تعلیمات ملک سرکار عالی

سال حال وظیفہ یادگار نواب مسعود جنگ مرحوم بہ حساب (۱۰) روپیہ ماہانہ یکم امرداد ۱۳۵۱ ف سے چار سال تک بشرط مسلسل کامیابی بہ امتحان سالانہ سررشتہ تعلیمات کے نان گزیٹیڈ معلمین و معلماۃ واہلکاران کے فرزند یا دختر کو جس نے امتحان عثمانیہ میٹرک منعقدہ ۱۳۵۱ف میں سب سے زیادہ نشانات لے کر کامیابی حاصل کی ہو اور آئندہ کالج کی تعلیم حاصل کرنا چاہیے عطا کیا جائے گا۔

## یادداشت

(۱) معلمین و معلماۃ واہلکاران مدارس امدادی بھی بغرض مذکور سررشتہ تعلیمات کے معلمین و معلماۃ واہلکاران میں شامل ہیں۔

(۲) طالب علم یا طالبہ علم کا ملکی ہونا ضروری ہے۔

(۳) ٹکنیکل تعلیم یا بیرون ملک سرکار عالی تعلیم پانے کے لئے وظیفہ نہیں دیا جائے گا۔ پس سررشتہ تعلیمات کے نان گزیٹیڈ معلمین و معلماۃ واہلکاران جن کے فرزند یا دختر امتحان عثمانیہ میٹرک منعقدہ ۱۳۵۱ف میں کامیاب ہوئے ہوں وہ دفتر نظامت تعلیمات سے وظیفہ کا فارم بادائی قیمت ایک آنہ حاصل کر کے درخواست دفتر نظامت تعلیمات میں ختم شہریور ۱۳۵۱ف تک پیش کرسکتے ہیں۔ بیرون بلدہ حیدرآباد کے نان گزیٹیڈ معلمین و معلماۃ واہلکاران کو فارم کی قیمت کے علاوہ ٹکٹ ٹپہ بھی بھیجنے پر دفتر نظامت تعلیمات سے فارم روانہ کردیا جائیگا فقط

(حسب مسودہ دستخطی انچارج ناظم صاحب)

(مددگار ناظم تعلیمات)

## H. E. H. the Nizam's Educational Department.

**Board of Secondary Education,**

No. 2983. *Hyderabad-Dn, Dated 6-10-'51. F.*

### Notification.

The Text-Book Committee, Board of Secondary Education, H. E. H. the Nizam's Dominions, will meet in October to consider text books to be prescribed for Classes V to X from June 1943. Books on the following subjects strictly conforming to the syllabus in force may be sent to the Office of the Secretary, Board of Secondary Education, before the 5th October 1943, for consideration by the members of the Committee. Draft books ready for publication will also be accepted and considered. If a draft book is approved it should be printed and published according to the rules issued by the Office of the Director of Public Instruction.

### For Lower Secondary Stage.

1. Urdu Supplementary text-book for Class VII.
2. Persian Grammar for Class VIII.
3. Books on Ethics for Classes V to VIII.

### For Higher Secondary Stage.

(A)

1. Text books (Prose and Poetry) in Urdu, Telugu, Marathi and Kanarese for Class IX.

2. Text books (Prose and Poetry) in Urdu, Telugu, Marathi and Kanarese for Class X.

3. Theology (Group A, Compulsory) for Class IX.

(B)

For Classes IX and X.

i. Elementary Mathematics. ii. Algebra. iii. Geometry. iv. Geography. v. Domestic Science. vi. Ethics. vii. Persian Grammar. viii. General Science.

Sd/- K. B. Aiyer,
*Assistant Secretary.*

here that such in formal meetings promote a healthy corporate life and provide ample opportunities for discussion out of class.

Mr. Sajjad Mirza, who was mainly responsible for organizing the refresher courses, deserves to be congratulated on their success. Now that a beginning has been made in the organization of refresher courses, we hope that it will be possible next year to hold similar courses for graduate teachers also. We should also like to suggest the holding of short courses similar to those organized in England every year. These are essentially subject courses, the teachers being divided into groups according to the subject which they wish to study. Here teachers have an opportunity of getting to grips with the problems connected with the teaching of their subject. The value of such short subject courses cannot be overstated, and we hope that arrangements will be made next year to make a beginning with English, Mathematics and Science, which are three of the most important subjects in our school curriculum.

## Our New Colleague

We welcome the Rev. S. H. R. James, M. A., to the Editorial Staff of *The Hyderabad Teacher*. Mr. James has been a member of the Staff of St. George's Grammar School since January 1939, after an interesting and varied experience in England and South Africa.

Born in 1901, Mr. James is the eldest son of a late Headmaster of Malvern College, England, who was afterwards Canon of Worcester Cathedral and Archdeacon of Dudley; his uncle was Montagu Rhodes James, late Provost of Eton College, who is famous for his collection of Ghost Stories. Mr. James thus inherits both educational and literary talents, and has in addition wide and diverse interests, which include music (specially community singing and Indian music), philately, tennis, mathematical problems, and railways.

Mr. James won a scholarship at Eton College and later an exhibition at King's College, Cambridge, where he graduated in 1923, with honours in classics and theology later taking his M. A., and being ordained in the Church of England in 1927, after which he held various posts in England and South Africa.

